فصار ما احدث من اقسام ائتلاف بعض هذه الاسباب الی بعض اربعة وهی ائتلاف اللفظ مع المعنی وائتلاف اللفظ مع الوزن وائتلاف المعنی مع الوزن وائتلاف المعنی مع القافیة وصارت اجناس الشعر ثمانیة وهی الاربعة المفردات البسائط التی یدل علیها حده والاربعة المؤلفات منها۔ ولما کان لکل واحد من هذه الثمانیة صفات یمدح بها واحوال یعاب من اجلها وجب ان یکون جید ذلك وردیئه لاحقین للشعر اذ کان لیس یخرج شئ منه عنها فلنبدأ بذکر اوصاف الجودة فی کل واحد منها لیکون مجموع ذلك اذا اجتمع للشعر کان فی نهایة الجودة۔

**المعنی**۔ پس (خلاصۂ کلام یہ ہوا کہ) ان اسباب شعر کی باہمی ترکیب و ائتلاف سے چار قسمیں پیدا ہوئیں اور وہ یہ ہیں۔ ائتلاف اللفظ مع المعنی ائتلاف اللفظ مع الوزن۔ ائتلاف المعنی مع الوزن۔ ائتلاف المعنی مع القافیہ۔ اور اجناس شعر کل آٹھ ہوئے چار تو وہی مفرد و بسیط اقسام (لفظ معنی وزن قافیہ) جن پر شعر کی تعریف دلالت کرتی ہے اور چار قسمیں وہ جو ان بسائط سے مرکب ہیں جن کا اوپر ذکر ہوا۔ اور جبکہ ان آٹھوں قسموں میں سے ہر ایک کے لیے کچھ ایسے مخصوص صفات ہوے جنکی وجہ سے شعر قابل تعریف سمجھا جاتا ہے اور کچھ ایسے (بھی) حالات ہوے جن سے وہ معیوب قرار دیا جاتا ہے تو ضرور ہوا کہ اچھے اور برے دونوں طرح کے اوصاف شعر کو لاحق ہوں جبکہ کوئی شعر بھی ان حالات سے (کسی وقت) باہر نہیں ہوسکتا۔ پس اب ہمیں چاہیے کہ ان میں کی ہر ایک قسم کے متعلق اوصاف جودت کے ذکر سے اپنے کلام کی ابتدا کریں تاکہ جب یہ سب خوبیاں شعر میں جمع ہوجائیں تو وہ شعر نہایت عمدہ کہا جائے۔

ماحدث: پیدا ہوا۔ البسائط: مفرد۔ سادہ چیز۔

وإذا لم يكن فيه شئ منها كان في نهاية الرداءة لا محالة اذ كان هذان الطرفان مشتملين على جميع النعوت او العيوب التي نذكرها ولما لم يكن كل شعر جامعا جميع النعوت او العيوب وجب ان تكون الوسائط التي بين المدح والذم تشتمل على صفات محمودة وصفات مذمومة فما كان فيه من النعوت اكثر كان الى الجودة اميل وما كان فيه من العيوب اكثر كان الى الرداءة اقرب وما تكافئت فيه النعوت والعيوب كان وسطا بين المدح والذم وتنزيل ذلك اذا حضر ما في الطرفين من النعوت والعيوب لا يبعد على من اعمل الفكر واحسن سبر الشعر

---

**اللغة** السبر امتحان غور الجرح وغیرہ **المعنی** اور جب اُن اوصاف جودت میں سے کوئی بھی صفت اُس میں موجود نہ ہو تو وہ لامحالہ بُرا شعر سمجھا جائے اس لیے کہ یہی دونوں طرفیں (نہایت اعلیٰ اور نہایت ادنیٰ) تمام اُن محاسن یا معائب پر شامل ہوتی ہیں جن کا ہم عنقریب ذکر کرنے والے ہیں۔ اور جبکہ ہر شعر کا تمام نعوت اور جمیع عیوب کا جامع ہونا لازم نہیں ہے تو ماننا پڑے گا کہ مدح اور مذمت کے درمیان کچھ اوسط درجے کے ایسے شعر بھی ہوتے ہیں جو اچھے اور بُرے دونوں اوصاف پر مشتمل ہوتے ہیں پس جس شعر میں محاسن کا پہلو زیادہ ہو وہ خوبی اور عمدگی کی طرف زیادہ مائل ہوگا اور جس میں عیوب کا پہلو غالب ہو وہ خرابی اور ردایت سے زیادہ قریب ہوگا اور جس میں نعوت وعیوب دونوں (بظاہر) مساوی ہوں وہ مدح وذم کے درمیان اوسط درجہ کا شعر ہوگا اور اس صورت میں جبکہ نعوت وعیوب دونوں موجود ہوں شعر کی عمدگی اور خرابی کی تحدید کرنا اور دونوں جانب کے لحاظ سے اسکی ترتیب بنانا اون لوگوں کیلئے بعید اور مشکل نہیں ہے جو غور وفکر سے کام لیتے اور شعر کی اچھی طرح جانچ پڑتال کرتے ہیں

لوس کتاب میں سیر کے ساتھ الشعر ی نقطہ ہے کہا ہے اس سیر نہ شاعری کی سیر ہے سے معنی ہوں گے اس جملہ کی معنی تیسرے سے لیا ذکر ہیں ذیادہ ربط نہیں کیا عجیب ہوگا کہ حاصل سب کے ساتھ میں معنی میں ہو جانچنے کہ نقطہ کا اضافہ اور ایک سے ہوگیا ہو باسقے کے تاسر نقاء ہر ایسا ہو معلوم ہوتا ہو کما لا یخفی علی من اعمل الفکر واحسن سبر الشعر ۱۲ منہ

# الفصل الثانی

فلنبدأ من ذکر الاجناس الثمانیة باولها من الاربعة المفردات وهو اللفظ ونذکر نعوت ذلك ونعوت سائر الاجناس ونجعل هذا الفصل مقصورا علی ذکر النعوت

## نعت اللفظ

ان یکون سمحا سهل مخارج الحروف من مواضعها علیه رونق الفصاحة مع الخلو من البشاعة مثل اشعار یوخذ فیها ذلك وان خلت من سائر النعوت للشعر منها ابیات من تشبیب قصیدة للحادرة الذبیانی وهی

وتصدفت حتی استبتك بواضح    صلت کمنتصب الغزال الاتلع

**اللغة** السمح فی کلام المصنف السهل والبشاعة هی الکراهة والحادرة الذبیانی شاعر جاهلی اسمه قطبه بن اوس بن محصن بن جرول انتهی حل کلام المصنف. وقوله تصدفت ای صدت واعرضت والواضح صفة لعنق محذوف اوجبین مقدر والاول اولی بالمقام للتشبیه بمنتصب الغزال والاتلع الطویل العنق - المعنی **فصل** دوسری ہیں چاہیے کہ آٹھوں قسموں میں سے چار مفرد قسمیں جو ہیں جنہیں کی پہلی قسم لفظ ہے اسی کے بیان سے ابتداء کریں اور پہلے اسی کے محاسن بیان کردیں اور پھر تمام اقسام کے محاسن کا ذکر کریں اور اس فصل کو صرف نعوت کے ساتھ مخصوص کردیں (پس معلوم ہونا چاہیے کہ) **لفظ کی خوبی** یہ ہے کہ وہ نہایت سہل و آسان ہو اور اسکے حروف اپنے اپنے مخارج سے سہولت کے ساتھ خارج ہوتے ہوں اس لفظ پر فصاحت کی (اچھی خاصی) رونق ہو اور کراہت سے پاک صاف ہو جیسے حادرۂ ذبیانی کے قصیدہ کے غزلیہ اشعار ہیں جنمیں لفظی تمام مذکورۂ بالا خوبیاں ملحوظ ہیں چاہے وہ اور محاسن شعری سے خالی ہوں مگر الفاظ انکے نہایت عمدہ اور سلیس ہیں اور وہ اشعار یہ ہیں (۱) اور اس محبوبہ نے (تجھے دیکھ کر) منہ پھیر لیا یہاں تک کہ اس نے ایسی گردن کے ذریعہ سے تجھے دام محبت میں اسیر کرلیا جو سفید چمکدار چکنی براق صراحی دار مثل گردن آہو کے ہے۔

وبمقلتی حوراء تحسب طرفها　　وسنان حرة مستهل المدمع

واذا تنازعك الحديث رأيتها　　حسنا تبسمها لذيذ المكرع

كعريض سارية تنفخه الصبا　　بنزيل اسجر طيب المستنقع

لعب السيول به فاصبح ماؤه　　غللا يقطع فی اصول الخروع

فسمى ويحك هل علمت بفتية　　غاديت لذتهم بادكن مترع

بكروا علی بحرة فصبحتهم　　من عاتق كدم الذبيح مشعشع

**اللغة** - الحرة بالضم الكريمة الجيدة والمنازعة فی الحديث المكالمة - الكرع شرب الماء فی موضعه من غير ان يشرب بكف ولا باناء العريض ماء المطر وكل ابيض طری الا سجر الغدير الخالطين المستنقع مجتمع الماء الغلل الماء السائل بين اصول الشجر والخروع نبت لا يرعی وسمی مرخم سمية والادكن اللون المائل الی السواد المترع الممتلی والمشعشع المخلوط بالماء - **المعنی**

(۱) اور ایسی زن سیاہ چشم کی دونوں آنکھوں سے اُسنے تجھے اسیر کیا جسکی آنکھ کو (نزاکت کی وجہ سے) تو اونگھتی ہوئی خیال کرے گا اور جس کا مجرائے اشک (چہرہ) نہایت خوشنما اور حسین ہے - (۲) اور جب وہ تجھ سے گفتگو کرے تو اُسکی مسکراہٹ کو نہایت حسین اور پیاری اور اُسکے آب دہن کو نہایت لذیذ اور خوشگوار پائے گا - (۴) (اُسکے آب دہن میں ایسی صفائی و خنکی ہے) جیسے شام کے برسنے والے ابر کا تازہ اور صاف پانی جسکو باد صبانے (خوب اچھی طرح) صاف کردیا ہو اور وہ پانی نہایت صاف مٹی والی تالاب کی آغوش میں جسکی زمین بالکل پاکیزہ ہو نازل ہوا ہو (۵) دست سیلاب نے اسطرح اُس سے بازی کی ہو کہ اُس ابر کا پانی ارنڈ کے درختوں کی جڑوں میں پھیلکر ہر طرف بہنے لگا ہو (۶) پس اے سمیہ والے تو تجھپر کیا تجھے ہمارے اُس برتاؤ کی خبر اپنے جوانمرد ساتھیوں کے ساتھ ہے کہ میں شراب سے پُر سیاہی مائل شکیزہ کے ساتھ صبح صبح جا کر اُنکی لذت اور لطف اندوزی میں شریک ہو جاتا ہوں - (۷) وہ جوان ساتھی تڑکے صبح میرے ہمنشین ہوئے تو میں نے شراب کہنہ (جو تیزی کم کرنے کیلئے) پانی سے ملائی خون ذبیحہ کے شل سُرخ تھی اُنھیں پلائی **تنبیہ اول** واضح ہو کہ واضح کی لفظ جو حاندرۂ ذبیانی کے پہلے شعر میں ہے اُسے اگر عنق محذوف کی صفت قرار دی جائے تو غالباً زیادہ مناسب ہو اسلیے کہ بعد میں وہ کمنتصب الغزال کہکر گردن آہو سے تشبیہ دینا چاہتا ہے شارح نے واضح کو جبین کی صفت قرار دی ہے اگرچہ یہ صفت عام ہے اور اکثر موصوف اسکے ساتھ متصف ہو سکتے ہیں جیسے عنترہ نے دندان محبوب کی توصیف میں ذی غروب واضح کہا ہے لیکن یہاں پر مقام کی مناسبت سے خصوص عنق کا مراد لینا زیادہ راجح معلوم ہوتا ہے **تنبیہ دوم** شاعر مذکور کے دوسرے شعر میں لفظ مستهل المدمع کی تفسیر شارح نے جيدة الاماق سے کی ہے جسکے معنی یہ ہوے کہ اُسکے گوشہ چشم خوبصورت ہیں حالانکہ مستهل المدمع سے مراد چہرہ ہے اسلیے کہ آنسو رخسار ہی پر بہکر گرتے ہیں جیسا کہ امرء القیس وغیرہ نے اسیلة مجری المدمع سے خوبصورتی رخسار کیطرف کنایہ کیا ہے - ضبی نے بھی اسکی تفسیر کریمة الوجه سے کی ہے - وهذا اقرب الوجوه فی هذا المجال كما لا يخفی علی من يراعی مقتضی الاحوال **تنبیہ سوم** اس قصیدہ کے

## ومن هذا الجنس قول عبد الله السلامانی

الا ربما اهاجت لک الشوق عرصة | بمروان تمریها الریاح الزعازع
بها رسم اطلال وجثم خواشع | علیهن تبکی الهاتفات السواجع
وبیض تهادی فی الریاط کانما | مها دبوة طابت لهن المراتع
تخیرن منا موعد البعد رقبة | باعفر تعلوه الشروج الدوافع
فجئن هدوا والثیاب کانها | من الطل بلتها الرهام النواشع

**اللغة**۔ مروان موضع ومری الناقة مس ضرعها لتدرّ الجثم جمع جاثم وهو الذی لزم مکانه فلم یبرح او وقع علی صدره او تلبد بالارض التهادی التمائل فی المشی التحری التعمد و طلب ما هو احری بالاستعمال الشروج جمع شرج وهو مسیل ماء من الحرة الی السهلة الدافع اسافل المیت حیث تدفع فیه الاودیة الهدو السکون والمراد ههنا مضی الیل الی ان یسکن اصوات الناس والرهام بالکسر جمع رهمة وهی المطر الضعیف الدائم والناشع الشاهق والناشی

**المعنی** اور اسی جنس (لغت لفظ) سے محمد ابن عبد اللہ سلامانی کے یہ اشعار ہیں۔ (۱) آگاہ ہو ایسا بہت ہوا ہے کہ مقام مروان کے صحن خانۂ محبوب نے تیرے شوق کو ہیجان میں ڈال دیا (اور دبے ہوئے حوصلوں کو ابھار دیا) جس پر اب تیز آندھیاں چل رہی ہیں اور اب اس مقام پر خاک اڑتی نظر آتی ہے۔ (۲) اس جگہ (اب) کچھ کھنڈر کے نشان ہیں اور کچھ پیٹ کے بل پڑے ہوئے صحرائی جانور آرام کر رہے ہیں جن پر (دل آویز) چہچے کرنے والے پرند (گویا) نوحہ خوانی کر رہے ہیں۔ (۳) اور اس مقام پر اک زمانہ میں) گورے رنگ کی کچھ حسین عورتیں تھیں کہ جب وہ نقش ونگار کی ہوئی چادروں میں محو خرام ناز ہوتی تھیں تو ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے یہ کسی بلند مقام کے شاداب چراگاہوں کی نیل گائیں ہیں جنکو وہ چراگاہیں (موافق خواہش ہونے کی وجہ سے) بہت پسند آگئی ہوں (اور وہ اس جگہ نہایت آزادی اور بے تکلفی سے چرتی ہوں یہی حال ان حسینان ماہوش کا اپنے گھروں میں تھا) (۴) ہم اُن حسینوں نے اک انتظار کے بعد ریگستان کے ایک نشیب مقام پر وعدۂ ملاقات کی خواہش کی (۵) پس وہ (اُس مقام پر) رات کے سناٹے میں اس حال سے آئیں کہ رسان رسان برسنے اور گرجنے والے ابر کی پھوار نے اُن کے کپڑوں کو نمناک کر دیا تھا۔

**تنبیہ**۔ کتب لغت میں رہام بالکسر کو جمع رہمۃ بالکسر کی لکھا ہے۔ شارح نے رہمۃ کو بالضم تحریر کیا ہے۔

| | |
|---|---|
| طروقا دالجأنا الهوى نحو ريبة | بها غفلت عنا العيون الخوادع |
| فلما قضينا غصة من عتابنا | وقد فاض من بعد العتاب المدامع |
| جرى بيننا منا رسيس يزيدنا | سقاما اذا ما استيقنته المسامع |
| قليلا وكان الليل فى ذالك ساعة | وقمن ومعروف من الصبح صادع . |
| وولين من وجد مثل الذى بنا | وسالت على آثارهن المدارع |
| يزجين بكرا ابيهر الريط متنها | كما ارثعبان الغضا المتدافع |
| وقمن الى خوص كاد عيونها | قلات تراخى ماؤها فهو ناصع |

**اللغة**- الرسيس الشئ الثابت والمراد هنا البين والمدارع جمع مدرعة وهى ثوب لا يكون الا من صوف الخوص جمع اخوص اوخوصاء وهى الناقة الغائرة العيون القلات النقرة فى الجبل

**المعنى** (۱) پس جب وہ ہمارے پاس) شب کو پہونچ گئیں تو ہم کو محبت نے ایک ایسے ٹیلے کی طرف جانے پر مجبور کیا جہاں دھوکا دیکر کام نکالنے والی نگاہیں ہم لوگوں کی طرف سے غافل تھیں (کسی رقیب و نگراں کا وہاں پر کوئی کھٹکا نہیں تھا) (۲) پس جب (اُس جگہ) گلے شکوے ہوچکے اور دل کے پھپھولے ٹوٹے اور اسکے ساتھ ہی ساتھ طرفین کے آنسو (بے ساختہ محبت کے مارے) جاری ہوئے۔ (۳) اتنے میں اک ایسی یقینی اور ضروری ہونے والی بات (فراق) کا چرچا ہوا جس نے جس وقت سے کہ اس خبر کا کانوں نے یقین کر لیا ہماری بیماری کو زیادہ کرنا شروع کر دیا (۴) یہ گفتگو تھوڑی دیر رہی اور اُسوقت صرف ایک گھڑی رات باقی تھی اور وہ اس وقت اُٹھ گئیں جب سفیدۂ صبح نمودار ہو رہا تھا (۵) اور وہ ہمارے ہی ایسے غم اور ہماری ہی ایسی بے چینی اور شورش دل کو لے کر رخصت ہوگئیں (دونوں طرف تھی آگ برابر لگی ہوئی) اور جانے کے وقت اُنکا لباس اُنکے نقش قدم پر خط دیتا جا رہا تھا تا کہ نشان قدم مٹ جائیں اور اسکا پتہ نہ چل سکے) (۶) اور وہ عورتیں ایک بن بیاہی لڑکی کو اپنے ساتھ لیے جا رہی تھیں جسکی منقش چادر اُسکی پشت کی زینت بڑھا رہی تھی اور اُسپر وہ چادر مقام غضا کے پیچ و تاب کھاتے اژدھے کیطرح لہرا رہی تھی (نقش و نگار اور پیچ و تاب کھانے میں اژدہے سے تشبیہ دیگئی ہے اور یہ تشبیہ نہایت جید ہے) (۷) اور وہ سب ایسے لاغر ناقوں کیطرف بڑھیں جنکی آنکھیں (چلتے چلتے) ایسی دھنس گئی تھیں اور ان میں ایسے حلقے پڑ گئے تھے جیسے معلوم ہوتا تھا کہ انکی آنکھیں پتھروں کے سوراخ (گڈھے) ہیں جنمیں دیر تک ٹھہر کر پانی صاف شفاف ہوگیا ہو۔

خوص غائر
جمع خوص
مؤنث جمع
مدرعہ

# ومنه بيتان للشماخ يذكر نهيق الحمار

اذا نبر التغشير نبرا كأنه — بقارحه من خلف ناجذه شجي
بعيد مدى التطريب اول صوته — سحيل واوناه شحيج محشرج

# ومنه ابيات لجبيها الاشجعي

امن الجميع بذي البقاع ربوع — راعت فؤادك والربوع تروع
من بعد ما بليت وغيّر آيها — قطر ومسائلة الذيول خديع
جوالة بربي الملا غزلية — بغمامهن مربة زعزوع
ياصاحبي الا ارفعا ني انه — ليشفي الصداع فيذهل المرفوع
الواح ناجية كان قليلها — جذع تطيف به الرقاة منيح

**اللغة** نبر الحرف همزه وللشئ رفعه ومنه المنبر والمراد هنا رفع الصوت والتغشير الحمار تعشيراً تابع النهيق عشراً القارح السن التي تلي الرباعية والناجذ اقصى الاضراس والسحيل نهيق الحمار وشحيج الغراب والبغل صوته يقال شحج الغراب اذا سن وغلظ صوته المحشرج من الحشرجة وهي تردد صوت الحمار في حلقه والبقاع اللّل المشرف والزمام تراب ليّن امدسل فيختلط بالتراب الملاء الصحراء والمربة من ارب الرجل بالمكان اذا لزم واقام واقام **المعنى** اور اسی باب (نعت لفظ) سے شماخ کے یہ دو شعر ہیں جنہیں وہ گدھے کی آواز کا ذکر کرتے ہوئے کہتا ہے (۱) جب وہ گدھا (دستور معمول کے مطابق) دس حرکتوں کی آواز سے چیخنا شروع کرتا ہے تو اُس وقت یہ معلوم ہوتا ہے کہ اُسکے آخری ڈاڑھ کے پیچھے جو مقام ہے یعنی حلق اُسمیں اُسکی ڈاڑھ پھنس جانے سے اُسکو اچھو ہو گیا ہے (جس سے اُسکی آواز صاف نہیں نکلتی) (۲) اُسکی طرب میں لانیوالی آواز کی مُدت دراز ہے (یعنی دیر تک وہ گنکری کے ساتھ چیختا اور آواز دیتا رہتا ہے) اُسکے چیخنے کی پہلی آواز تو لہلہاتی ہوئی ظاہر ہوتی ہے اور اُسکی آخری اور پست آواز سینہ کی خرخراہٹ کیطرح آہستہ آہستہ سنائی دیتی ہے۔ اور اسی قبیل سے **جبیہائے اشجعی** کے یہ اشعار ہیں (۱) کیا مقام ذی البقاع کی یہ منزلیں قبیلۂ محبوب کی ہیں جنھوں نے تیرے قلب کو متحیر کر دیا اور منزلیں (بالخاصہ) لوگوں کو حیرت و تعجب میں ڈالدیتی ہیں (شاعر گزشتہ زمانہ کو یاد کر کے منازل محبوب کے مٹے ہوئے بقیہ آثار کو بنظر عبرت و حیرت دیکھ کر خود اپنے نفس سے بطور بیخودی استفہام و سوال کرتا ہے) (۲) ان منزلوں نے تجھے اُسوقت تحیر و تعجب میں ڈالا جبکہ وہ (طول زمان سے) کہنہ ہو گئیں اور اسکے (رہے سہے) نشانوں کو بارش اور دامن کشاں ہواؤں نے مٹا کر اور اُنکی شکلیں بگاڑ کر دیکھنے والوں کے لیے مشتبہ کر دیا۔ (۳) وہ جھکڑ کی ہوا (برابر) جنگلوں کے ٹیلوں پر گھومتی اور چکر لگاتی اور وہاں کی خاک سے اٹکھیلیاں کرنے والی اور وہاں جم کے ٹھہرنے والی ہے (۴) اے ہمارے دونوں ساتھیو (ذرا) ہمیں ایک تیز رو ناقہ کی پشت پر سوار کر دو اسلیے کہ (ناقوں پر سوار ہو کر گھومنا) درد سر کو دور کرتا ہے اور سوار ہونے والے کی تسلی کا باعث ہوتا ہے (تھوڑی ہی دیر کے لیے سہی اُسکا غم غلط ہو جاتا ہے اور فکروں سے نجات ملتی ہے) (۵) ایسے تیز رفتار ناقہ پر سوار کر دو جسکی گردن لمبی اور دراز ہی میں ایسے اونچے کھجور کے درخت کی مثل ہو جسکے قریب اُسکے چڑھنے والے مجتمع ہوں۔
**تنبیہ** ۔ شارح نے قلیلها کو صحیح تسلیم کر کے اسکی تفسیر جمیع ہاتے کی ہے لیکن قاموس میں یہ لفظ غلط ہے اور تلیلها صحیح ہے۔

له مسئلہ ہونا یا چرّہ ہونا ... ذبیل کی نقل ... کتاب الاغانی ... اطاف ... تطیف ... قال ... تطیف بها ... امیۃ بن ابی الصلت ... فی ارض ... من تمیم ... قال الاخر تطیف بها ... کعب بن سعد ... قال الزبیدی ... عمرو بن ... الخنساء ... قال علقمة ... اطاف به ... جانبیه ... بعودها - ۱۲ منه -

تنجو اذا نجدت وعارض اوبها ۔۔۔ اشلاء لحن من النیاط خضوع

فی کل مطرد الرفاق کانه ۔۔۔ نسر یرق قد دهاه وقوع

عرین دائرة الظهیرة بعد ما ۔۔۔ وغرن فالحدق الکنین خشوع

بامق اغبر یلتقی حتانه ۔۔۔ للریح بین فروعه ترجیع

یعتس مترطمن اطلس جائع ۔۔۔ طیان یتلف ماله ویضیع

**اللغة**- تجد البدن عرقا اذا سال ویستعمل الثلاثی معنی الاعیاء والاشلاء جمع شلو وهو العضو والجسد من کل شئ ولحن من اللوح وهو تغیر اللون او العطش او الظهور- النیاط من المفازة بعد طریقها کانها نیطت بمفازة اخری- الرفاق حبل یشد به عضد الناقة اذا خیف ان تنزع الی وطنها- ودهاه ای نسبه الی الدهاء وهو النکر وجودة الرای ووغرن من التوغیر وهو فلاء الماء وتسخینه والامق الطویل من البید او الحنان الواضح من الطریق ویعتس ای یطوف باللیل۔ **المعنی**-

(۶) وہ ناقہ ایسا ہو کہ پسینہ پسینہ ہو جانے یا تھک جانے کے باوجود اپنی رفتار تیز کیے جاتا ہو حالانکہ اُسکے وہ اعضاء جو بُعد مسافت اور دوری سفر کی وجہ سے خستہ حال ہو گئے ہوں (یا اُن پر پیاس کا اثر غالب ہو) اُسکی تیز رفتاری کا مقابلہ و معارضہ کر رہے ہوں یعنی تھکن خستگی پیاس وغیرہ اُسکی تیز روی سے مانع نہیں ہوتے اور وہ اپنی ہمت سے ان موانع کی کوئی پروا نہیں کرتا۔ (۷) وہ ناقہ ہر ایسے اونٹ کے درمیان ہو کر چلتا ہے جسکے بازوؤں کی رسی نہایت مضبوطی کے ساتھ باندھ دی گئی ہو اور وہ اس تیزی کے ساتھ چلتا ہو جیسے وہ گدھ جو اپنے شکار کو دیکھ کر منڈلاتا ہوا چلے اور جسکو ہمیشہ شکار پر ٹوٹنے اور جھپٹنے نے نہایت ماہر اور کہنہ مشق بنا دیا ہو۔ (۸) اُن ناقوں کی پشتوں سے ٹھیک دوپہر کے وقت پالان اُتارے جاتے ہیں (یا ایسے وقت میں وہ روانہ کیے جاتے ہیں) بعد اسکے کہ جنگلوں کی کڑی دھوپ سے اُن کے سارے بدن گرم اور جلتے ہوتے ہیں اور حلقۂ چشم جو دھنس جانے کی وجہ سے) مخفی ہو گئے ہیں جھکے ہوئے نہایت خستہ حال معلوم ہوتے ہیں (۹) یہ اونٹنیاں ایسے لمبے چوڑے لق و دق غبار آلود صحراؤں میں دوڑتی ہیں جنکے کھلے ہوئے رستوں اور اُن کے اطراف و جوانب میں ہوا کے سناٹے سنائی دیتے ہیں یعنی ہوا میدان کی وسعت کی وجہ سے وہاں نہایت آزادی کے ساتھ چلتی ہے۔ (۱۰) اور ہم جن صحراؤں میں (ناقوں کے ساتھ) منزلیں طے کرتے ہیں وہاں خاکی رنگ کے بھوکے بھیڑیے رات کو ادھر اُدھر پھرا کرتے ہیں جو اپنے مال (شکار) کو ضائع و تلف کر دیا کرتے ہیں (چونکہ وہ ہمارے طعام سفر سے سیر ہو جاتے ہیں اسلیے اُن کو شکار کی وہاں کوئی پروا نہیں ہوتی۔

## ومثله ایضاً

ولما قضینا من منی کل حاجة ومسح بالارکان من ھو ماسح

وشدت علی دھم المھاری رحالھا ولم ینظر الغادی الذی ھو رائح

اخذنا باطراف الاحادیث بیننا وسالت باعناق المطی الاباطح

## نعت الوزن

ان یکون سھل العروض من اشعار یوجد فیھا وان خلت من اکثر نعوت الشعر

اللغة - الدھم جمع دھماء وھی الناقة السوداء المھاری جمع مھریة منسوبة الی مھرة بن حیدان حی من العرب تنسب الیہ الابل الاباطح جمع ابطح وھو مسیل واسع فیہ دقاق الحصی وقولہ سالت باعناق الاباطح استعارة جیدة لسرعة سیر المطی واجاد فیما افاد سیما بنسبة الفعل الی المطی مع تعدیتہ بالباء وخص اعناق المطی لظھور سرعة السیر فیھا غالباً - المعنی اور اسی کے مثل یہ کلام بھی ہے (یعنی اسکے الفاظ بھی نہایت سہل ہیں اور زبان نہایت صاف وشستہ ہے) (۱) جبکہ ہم نے میدان منی کی تمام حاجتوں کو پورا کرلیا اور جنکو مناسک حج بجالانا تھا وہ تمام ارکان کے بجالانے سے فارغ ہوگئے (۲) اور قبیلۂ مہرہ کے ساہ رنگ اونٹوں پر پالان باندھ دیئے گئے اور صبح کے جانے والوں کا شام کے جانے والوں نے انتظار نہیں کیا (بلکہ جسکو جس وقت فراغت ہوئی اُسی وقت وہ روانہ ہوگیا) (۳) تو ہم نے آپس میں رو دار گفتگو کو ہر طرف سے کھینچنا شروع کیا اور اُس وقت کی حالت یہ تھی کہ وہ جنگل جہاں سے پانی کا بہاؤ تھا اُن سواریوں (اونٹوں) کی گردنوں کو مثل سیلاب بہائے لئے جارہا تھا (یعنی اُس صحرا میں یہ ناقے سیل جاری کی طرح نہایت تیزی اور سبکروی کے ساتھ منزلیں طے کرتے جاتے تھے (محاسن وزن) وزن کی صفت یہ ہے کہ وہ سہل العروض ہو (یعنے عروض کے قاعدہ سے تمام اوزان ٹھیک ٹھیک اُن الفاظ پر منطبق ہوجائیں) اور اس قسم کے اشعار میں سے حسان ابن ثابت کے قصیدہ کے شعر ہیں جو وزن کے لحاظ سے نہایت سہل ہیں چاہے وہ اور نعوت شعر سے خالی ہوں۔

## منها قصیدۃ حسان

ماهاج حسان رسوم المقام ومظعن الحی و مبنی الخیام
والنؤی قد هدم اعضاده تقادم العهد بواد تهام
قد ادرك الواشون ما املوا والحبل من شعثاء رث الرمام
كان فاها ثغب بارد فی رصف تحت ظلال الغمام

## ومنها قصیدۃ طرفۃ

من عائدی اللیلۃ ام من نصیح بت بنصب ففؤادی قریح
بانت فامسی قلبہ هائما قد شفہ وجد بها مایریح

اللغۃ - الاعضاد جمع عضد وهو ما یشد بہ حوالی الحوض او الطریق من البناء والتهامی نسبۃ الی التهامۃ وهی الغور وما خالف النجد شعثاء علم جبیبۃ الشاعر الرث البالی الرمام جمع رمۃ بالضم وقد تکسر قطعۃ من حبل و بہ سمی ذو الرمۃ والرصف جمع رصفۃ وهی الحجارۃ المرصوف بعضها الی بعض فی مسیل الثغب جمع ثغبۃ بالضم المعنی اور اس قصیدہ کے کچھ اشعار یہ ہیں (۱) حسان کو منزلِ محبوب کی مٹی ہوئی نشانیوں نے کس غضب کی بے چینی میں ڈال دیا اور قبیلۂ محبوب کے کوچ کرنے اور خیموں کے نصب کرنے کی حالتوں نے اس کے شوق کو کسقدر برانگیختہ کر دیا (۲) اور خیموں کے گرداگرد نالیوں کی (موجودہ) حالت نے اسکو کس حد پر بے چین کیا جنکی سنگین منڈیروں کو نشیبوں میں زمانہ کی قدامت و درازی نے توڑ تاڑ کر منتشر کر دیا ہے (۳) چغلخوروں کی امیدیں بر آئیں اور اب تو حال یہ ہے کہ شعثاء کا رشتۂ محبت بالکل کہنہ و کمزور نظر آتا ہے (اب نہ اسے مجھ پر وثوق نہ مجھے اسکی محبت پر اطمینان رہا) (۴) شعثاء کا دہن و لب گویا ٹھنڈے پانی کا گھونٹ ہے جو بادلوں کی چھاؤں کے نیچے چنے ہوئے پتھروں میں لہریں مار رہا ہو۔ اور انھیں سہل الوزن اشعار میں سے قصیدۂ طرفہ کے یہ شعر ہیں۔ (۱) آج رات کو مجھ بیمارِ محبت کا کون تیماردار ہے یا کون میرا ہمدرد و خیر خواہ ہے (اب تو) رنج و تکلیف کے ساتھ شب بسر کرتا ہوں اور دل میرا (تیرِ غمِ فراق سے) زخمی ہو رہا ہے (۲) محبوبہ جدا ہو گئی پس اس بندہ کا دل سرگرداں و پریشان ہے جسکو اسکی محبوبہ کی اس محبت و سوزشِ قلب نے جو اسے راک گھڑی کیلئے بھی) چین لینے نہیں دیتی بالکل لاغر کرکے گھلا دیا ہے۔

لہ اغانی میں بوادی کی کے ساتھ نقل کیا ہے اس تقدیر پر معنی واقع ہوگا اور اگر تہامی کے ہو جیسا کہ اس کتاب میں ہے تو ترتیب میں معنی سمجھے۔ منہ

فی سلف ارعن منفجر　　یقدم اولی ظعن کالطلوح

عالین رقما فاخرا لونه　　من عبقری کنجیع الذبیح

## ومثلہ ابیات المنخل بن عبید الیشکری

ولقد دخلت علی الفتا　　ۃ الخدر فی الیوم المطیر

الکاعب الحسناء تر　　فل فی الدمقس وفی الحریر

فدفعتها فتدافعت　　مشی القطاۃ الی الغدیر

وعطفتها فتعطفت　　کتعطف الغصن النضیر

**اللغت**۔ شقف ای انخلہ والسلف البعیر السالف ای المتقدم والسریع من الخیل والطلوح شجر عظام لیشبہ بہ الرکائب والعبقری منسوب الی عبقر قریۃ ثیابہا فی نہایۃ الجودۃ و العبقری ایضا الکامل من کل شئی الخدر الھودج ویستعار للستر الذی ینصب للجاریۃ والدمقس الحریر الابیض قولہ فدفعتہا فتدافعت ای حملتہا للمشی فمشت معی۔ **المعنی** (۳) وہ کیلے درخت کیطرح دکھائی دینے والے ایک اونچے اور لمبے اونٹ پر سوار ہو کر مجھ سے جدا ہوئی جو پانی کے مثل سبک رفتار تھا اور وہ ہودج نشین عورتوں کو لیے آگے بڑھ رہا تھا یعنی وہ اونٹ مع ہودج و پردے وغیرہ کے دور سے بڑے بنے والے درخت کے مثل دکھلائی دیتا تھا (۴) اُن عورتوں نے ہودج پر سرخ رنگ کے قیمتی اور منقش پردے ڈال رکھے تھے جو مقام عبقر کے نہایت خوشنما اور حسین بنے ہوئے اور ذبیحہ کے تازہ خون کے مثل سرخ تھے۔ اور ایسے ہی منخل ابن عبید یشکری کے یہ اشعار ہیں (۱) اور البتہ میں بارش کے روز ایک نوجوان عورت (متجرّدہ) کے پاس اسکے پردے میں داخل ہوا (۲) وہ دوشیزہ اور حسینہ تھی جو حریر و دیباج کے لباس میں محو خرام ناز تھی (۳) پس میں نے اُس کو (اپنے ساتھ) چلنے کا اشارہ کیا تو وہ میرے ساتھ (شوق و رغبت سے) اس طرح چلی جیسے چکور پیاسا چشمہ کی طرف تیزی سے جاتا ہے۔ (۴) اور میں نے اُس کو اپنی طرف مائل کیا پس وہ شاخ تازہ و نرم کی طرح میری طرف مڑ گئی۔

ولثمتها فتنفست — كتنفس الظبي الغرير

ولقد شربت من المدا — مة بالكبير وبالصغير

فاذا سكرت فانني — رب الخورنق والسدير

واذا صحوت فانني — رب الشويهة والبعير

**ومثله ابيات كعب بن الاشرف اليهودي**

رب خال لي لو ابصرته — سبط المشية اباء انف

لين الجانب في اقربه — وعلى الاعداء سم كالزعف

**اللغة۔** الغرير والظبي صغيرا او الشاب الذي لا تجربة له وفي الاغاني البهير مكان الغرير وهو من اصابه البهر اي التنفس الشديد والمراد بالكبير المال الثمين وبالصغير المال الرخيص وقيل القدح الكبير والصغير والخورنق قصر للنعمان الاكبر والسدير كان نهرا بناحية الحيرة الصحو ضد السكر الشويهة تصغير الشاة سبط المشية اي جميل صفات الشيب الزعف من السم المهلك القاتل۔ **المعنی** (۵) اور میں نے اُسکے رخسار کا بوسہ لیا تو اُس نے (خوف رقیب کے باعث) خوف زدہ ہرن کے بچہ کی طرح اک سانس بھری (۶) اور البتہ میں نے معمولی اور قیمتی مال کو بیچ کر شراب نوشی کی (۷) پس جب میں نشہ میں چور ہوتا ہوں تو اُسوقت (گویا) میں قصر خورنق اور نہر سدیر کا مالک ہوتا ہوں (۸) اور جب مجھے افاقہ ہوتا ہے اور نشہ اُتر جاتا ہے تو پھر وہی بکریوں اور اونٹوں والا آدمی رہ جاتا ہوں۔ اور اسی کے مثل کعب ابن اشرف یہودی کے یہ اشعار ہیں (جو وزن کے لحاظ سے نہایت سہل ہیں کہتا ہے کہ) (۱) بہت سے ماموں ہمارے ایسے ہیں کہ اگر تم اُن کو دیکھو تو اُنہیں موقر وخوش صفات بزرگ اور باحمیت ومتانف شخص پاؤ گے (۲) وہ اپنے اقربا (اور دوستوں) کے حق میں تو نہایت نرم پہلو اور مہربان ہیں مگر دشمنوں کیلئے وہ سم قاتل ہیں۔ **تنبیہ** کعب کے شعر میں سبط المشیۃ کی تفسیر شارح نے حسن السیرت سے کی ہے حالانکہ مشیہ بمعنی رفتار بالتشدید کتب لغت میں مذکور نہیں اور نہ یہ لفظ اس مقام پر مناسب ہے۔

له یہودی شاعر تھا سرورِ کائنات کی ہجو کیا کرتا تھا جب اسکی ایذارسانی حد سے بڑھ گئی تو حضرت نے صحابہ کی ایک جماعت بھیجی انھوں نے اسکو اسکے گھر میں قتل کر ڈالا۔ اغانی میں اسکے اشعار علاوہ دونوں شعروں کے اس طرح مذکور ہیں

ولنا بئر رواء جمة　　تخرج الثمل کامثال الاکف
وصرير من محال خلته　　آخر الليل اهازيج تدف

## ومن نعوت الوزن الترصيع

وهو ان يتوخى فيه تصيير مقاطع الاجزاء فى البيت على سجع او شبيه به او من جنس واحد فى التصريف كما يوجد ذلك فى اشعار كثير من القدماء المجيدين من الفحول وغيرهم و فى اشعار المحدثين المحسنين منهم

**اللغة** الثمل جمع ثملة الماء القليل يبقى فى اسفل الحوض الاكف جمع الكف بمعنى اليد الصرير الصوت الشديد للقلم او غيره المحال بالفتح جمع محالة وهى البكرة العظيمة و الاهازيج جمع اهزوجة من الهزج وهو صوت له ترنم۔ المعنى (۳) اور ہم ایک ایسے کنویں کے مالک ہیں جس کا پانی کثرت سے لوگوں کو سیراب کرنے والا ہے اور جو چلو بھر باقی رہ جانے والے پانی کو بھی نکال کر پیش کر دیتا ہے۔ (۴) اور ہمارے یہاں آخر شب میں گراری کی ایسی زوردار آواز سنائی دیتی ہے جب اگر سنو تو دف کے ساتھ عرب کا گانا بجانا خیال کرو اور محاسن وزن میں سے ایک ترصیع ہے جسکے معنی یہ ہیں کہ اجزاء شعر کے مقاطع (آخر حرف) کی بناء سجع یا مشابہ بسجع پر قرار دی جائے یا اُن میں صرفی وزن کے اعتبار سے ایک ہی جنس سے ہونے کا لحاظ کیا جائے (سجع سے دونوں کلموں کے آخر حرف کا ایک ہونا مراد ہے اور شبیہ بسجع سے آخر کے حروف کا متقارب المخرج ہونا اور تصریف میں ایک جنس سے ہونے کے یہ معنی ہیں کہ اگر ایک مثلاً اسم فاعل کے وزن پر ہے تو دوسرا بھی بعینہ اُسی وزن پر ہو) جیسا کہ یہ (ترصیع) اکثر اچھا کہنے والے اگلے شعراء کے اشعار میں پائی جاتی ہے خواہ وہ فحول شعراء میں شمار کیے جاتے ہوں یا غیر فحول میں اور (اسیطرح) اکثر عمدہ کہنے والے جدید شعراء کے اشعار میں بھی ترصیع (بکثرت موجود ہے) تنبیہ ارباب لغت نے لفظ محال کو بکرہ عظیمہ کے معنے میں بفتح المیم لکھا ہے بکسر المیم لفظ یہ نظر کا تمرش سے گزری

غلط ہے صریر ہونا چاہیے ۱۲ منہ صلے ہے یہ بسر کے ساتھ ہونا چاہیے ۱۲ منہ

فمما جاء فی اشعار القدماء قول امرئ القیس الکندی

مخش مجش مقبل مدبر معا کتیس ظباء الحلب العدوان

اتی باللفظتین الاولیین مسجوعتین فی تصریف واحد وبالتالیتین لهما شبیهتین بهما فی التصریف وربما کان السجع لیس فی لفظة ولکن فی لفظتین بالحرف نفسه

اعجاز القرآن میں الحلب فی العدوان نقل کیا ہے ۱۲ منہ

اللغۃ: المخش بالکسر الفرس الجسور والمجش من الجش وهو الدق وقیل معناه الغلیظ الصوت والتیس الذکر من الظباء والحلب بقلة تاکلها الوحش تضمر علیها بطونها وقیل هو شجر یکون فی الرمل وقال القتیبی الحلب نبت تعتاده الظباء یخرج منه شبیه باللبن اذا قطع وانما سمی الحلب لتحلب العدوان المسرع۔ المعنی۔ پس متقدمین کے اشعار میں جو ترصیعین مذکور ہوئی ہیں اُن میں سے امرالقیس کا یہ ایک مرصع کلام ہے (جسمیں وہ گھوڑے کی تعریف کرتے ہوئے کہتا ہے) وہ گھوڑا نہایت جست و چالاک ہے زمین پر ٹاپیں مارتا ہوا یا سخت آواز لگاتا ہوا اس پھرتی اور تیزی کے ساتھ دوڑتا ہے کہ اُس کا آگے بڑھنا اور پیچھے پلٹنا (دیکھنے والوں کو بظاہر) آنِ واحد میں نظر آتا ہے (یعنے سرعتِ رفتار کی وجہ سے اقبال و ادبار کی دونوں حالتوں میں بظاہر تمیز نہیں ہوتی) اور وہ دوڑ میں اُس نر ہرن سے مشابہ ہے جو چارۂ حلب چر کر پھرتیلا ہو گیا ہو اور وہ بہت زیادہ دوڑنے والا ہو پس امرالقیس نے پہلی دونوں لفظوں (مخش و مجش) کو ایک ہی وزن صرفی پر سجع کے ساتھ استعمال کیا اسلیے کہ دونوں کے آخر میں حرف ش کا التزام کیا) اور اُن کے بعد کی دونوں لفظوں (مقبل و مدبر کو مشابہ بسجع قرار دیا اسلیے کہ دونوں کلموں کے آخر کے حرف بدلے ہوئے ہیں ایک میں ل ہے دوسرے میں ش مگر یہ دونوں حرف قریب المخرج ہیں اس بنا پر اُکو مشابہ بسجع کہا گیا اور وزن صرفی کے لحاظ سے بھی دونوں ہم وزن ہیں) اور اکثر ایسا بھی دیکھا گیا ہے کہ ترصیع (صرف) ایک لفظ میں نہیں بلکہ دو لفظوں میں نفس حرف کے اعتبار سے واقع کی جاتی ہے۔

كقوله الشّ الضروس حنّى الضلوع   تبوع طلوب نشيط اشر

وفى قصيدة اخرى سجع فى لفظتين لفظتين بالحرف نفسه مثل قوله

واوتاده ماذية وعماده   ردينية فيها اسنة قعضب

## وقال زهير بن ابى سلمى

كبداء مقبلة وركاء مدبرة   قوداء فيها اذا استعرضتها خضع

فاتى بفعلاء مفعلة تجنيسا للحروف بالاوزان۔

اللغة الماذية الدروع البيض قعضب رجل كان فى الجاهلية يصنع الرماح والمسكن فى قوله اوتاده وعماده الى الخباء المتقدم ذكره فى البيت السابق وهو شكن ا سه

وقلنا لفتيان كرام الا انزلوا   فعالوا علينا فضل ثوب مطنب

الكبداء العظيمة الوسط البطيئة السير والوركاء عظيمة الورك اى الفخذ والقوداء طويلة العنق وقوله اذا استعرضتها اى اذا طلبتها ان تعرض عليك اومعناه اذا نظرت اليها بغير قصد فاعترضتها علقتها المعنى۔ جیسے امرالقیس کے اُس کلام میں ہے جسمیں وہ (کتے کی توصیف کرتے ہوئے) کہتا ہے کہ اُسکے دانت برابر سے ایک دوسرے سے متصل ہیں اور اُسکی پسلیاں منحنی اور جھکی ہوئی یا بلند اور پھولی ہوئی ہیں اور وہ اپنے شکار کا بہت زیادہ پیچھا کرنے والا اور بہت زیادہ اُسکا طلب کرنے والا اور سرور کے عالم میں نہایت جھوم کر تیزی سے دوڑنیوالا ہے (اس شعر میں دو لفظوں یعنی ضروس وضلوع میں وزناً صرف بشابہت حروف ترصیع ہے اختلاف قافیہ کی وجہ سے دونوں میں سجع تام نہیں ہے) اور اسی شاعر نے اپنے دوسرے (بائیہ) قصیدہ میں صرف حرف کے اعتبار سے دو دو لفظوں میں سجع کا لحاظ کیا ہے جیسے کہ اس شعر میں (خیمہ کی توصیف کرتے ہوئے) کہتا ہے اُس خیمہ کی طنابوں کی میخیں باریک و نرم تاروں کی زرہیں ہیں اور اُسکے ستون ردینی نیزوں کے ہیں جنہیں قعضب کی بنائی ہوئی سنانیں نصب ہیں (عرب کا دستور تھا کہ جب وہ ایسے مقام پر پہونچ جاتے جہاں اُنکے امن کے لیے کوئی ٹھکانا نہیں ہوتا تو وہ ستون کی جگہ اپنے نیزوں کو نصب کر لیتے اور اُن پر ایک کپڑا ڈال لیتے اور کپڑے کے نیچے کے کنارے کو اپنی زرہوں میں باندھکر اک خیمہ کی صورت بنا لیتے تھے اسی کا امرالقیس نے اس شعر میں ذکر کیا ہے اسمیں اوتاد و عماد اور ماذیہ اور ردینیہ میں ترصیع ہے) اور زہیر ابن ابی سلمی (ایک عورت کے وصف میں) کہتا ہے کہ وہ محبوبہ سامنے آنے کی حالت میں فربہ و گداز بدن کی ایک آہستہ خرام عورت ہے اور پشت پھیرنے اور جانے کے وقت بزرگ سرین والی معلوم ہوتی ہے اور وہ صراحی دار گردن والی ہے جب تم اُس سے ملنا چاہو، اور اپنے مطلب کی درخواست کرو یا اُسکو اچانک دیکھکر اُسپر گرویدہ ہو جاؤ تو وہ بلا انکار تمھاری اطاعت کریگی پس زہیر نے وزن کے ساتھ تجنیس کا لحاظ کرتے ہوئے فعلاء اور مفعلۃ کے وزن کا التزام کیا ہے۔ تنبیہ۔ ترصیع کی بہت سی قسمیں ہیں مصنف نے مختلف مثالیں دیکر اختلاف اقسام کی طرف اشارہ کیا ہے امرالقیس کے شعر الص الضروس الخ میں مصنف کی عبارت پر نظر کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ صرف دو لفظوں یعنی ضروس وضلوع میں ترصیع ثابت کرنا مقصود ہے لہذا شارح کا مصنف پر یہ ایراد کہ الص اور حنی میں وزن صرفی کے لحاظ سے مطابقت نہیں ہے لہذا یہ مثال مطابق نہیں ہے اسلیے وارد نہیں ہو سکتا کہ مصنف نے اس مثال کو لفظتین کی ترصیع کی مثال میں پیش کیا ہے البتہ اسکے بعد جو مثال دی ہے یعنی اوتادہ ماذیۃ الخ

ملہ ابن غلط ہے ابن ہونا چاہیے

ملہ بعض نسخوں میں جی بالباء نقل کیا گیا ہے

## وقال اوس بن حجر

جشا حناجرها علما مشافرها ۔۔۔ ثَتّن[1] اولادها فی دحض ایضاح

## وقال طرفة

بطیٔ عن الجلی سریع الی الخنا ۔۔۔ ذلول باجماع الرجال ملهد

## وقال عمرو بن احمر الباهلی

فملك الوی بالفؤاد وزار بالسعد ادو اصحی فی الحیاة واسکرا

## وقال النمر بن تولب

من صوب ساریة علت لغادیة ۔۔۔ تنهل حتی یکاد الصبح ینجاب

## وقال

طویل الذراع قصیر الکراع ۔۔۔ یواشك فی السبسب الاغبر

اللغة ۔ الجش جمع اجش وهو الغلیظ الصوت والاعلم هو الذی انشقت شفته العلیا والدحض من الامکنة الزلق والایضاح موضع والجلی الامر العظیم الخنا الفحش والاجماع جمع جمع و هو الکف مجموعة والملهد من التلهید وهو الدفع بجمع الکف والبیت فی محل مجرور لکونه معطوفا علی قوله السابق ولا تجعلینی کامرءٍ لیس همة وقوله الوی بالفؤاد ای اما له الیه والعداد المد والقرن او المناهدة والصحو خلاف السکر والعل الشربة الثانیه والکراع مستدق الساق والرجل یواشك اسے یسارع ۔ المعنی ۔ اور اوس ابن حجر (بادل کے گرجنے کی تشبیہ ناقہ کی کرخت آواز سے دیتے ہوئے) کہتا ہے بادل اسطرح گرج رہے ہیں جیسے معلوم ہوتا ہو کہ انہیں ایسے اونٹ ہیں جنکے حلق سے نہایت سخت اور بھاری آواز بلند ہو اور انکے لب شگافتہ ہوں اور انکے بچے مقام ایضاح کی مرطوب چراگاہوں میں دوڑتے یا انہی ان کے پیچھے پیچھے چیختے پھرتے ہوں (اس شعر میں حناجر اور مشافر میں ترصیع ہے) اور طرفہ (اپنی بھتیجی سے خطاب کرکے) کہتا ہے (تو مجھے اس شخص کے مثل نہ قرار دے) جو بڑے بڑے امور (جنگ وغیرہ) کی طرف بے اعتنائی اور سستی ظاہر کرنیوالا اور بیہودہ باتوں کی طرف تیزی کے ساتھ اقدام کرنیوالا اور وہ نہایت ذلیل اور بے وقعت ہو جو مجمعوں میں لوگوں کے طمانچوں اور گھونسوں سے نکال باہر کردیا جاتا ہو (ایسے ذلیل اور بیہودہ آدمی اور مجھ جیسے عزت دار کی برابری کیسی اس شعر میں بطی اور سریع میں وزن صرفی کے لحاظ سے ترصیع ہے) اور عمرو بن احمر باہلی ایک شخص کی مدح میں کہتا ہے تجھ ایسے لوگ لوگوں کے دلوں کو (مکارم اخلاق سے) اپنی طرف مائل کرلیا کرتے ہیں اور اسی کے ساتھ) سازوسامان کے دشمنوں کا سامنا کرتے ہیں اور اپنی زندگی میں ہوشیاری اور شراب خواری دونوں کی بزم آرائیوں سے احباب کو لطف اندوز کرتے ہیں (اس شعر میں الوی ۔ اصحی اور فواد ۔ عداد میں ترصیع ہے) اور نمر ابن تولب کہتا ہے وہ ایسے شام کے برسنے والے ابر سے سیراب کیے گئے ہوں جسکے بعد ہی صبح کے ابر کی بارش ہو جو تمام شب برستا رہا ہو یہاں تک کہ سفیدہ صبح نمودار ہونے لگے (اس شعر میں ساریة اور غادیة میں ترصیع ہے) اور (گھوڑے کی تعریف میں) کہتا ہے وہ گھوڑا لمبے ہاتھ چھوٹے ٹخنوں والا ہے غبار آلود جنگلوں میں نہایت تیزی سے دوڑتا ہے (اسمیں دو دو لفظوں میں ترصیع ہے طویل و قصیر میں مشابہ سجع ہونے کی وجہ سے اور ذراع و کراع میں اتحاد قافیہ کی بنا پر) تنبیہ ۔ عمرو ابن احمر باہلی کے شعر میں عداد کے معنی عدد کثیر کے کتب لغت میں نہیں ملے البتہ مناہدة کے معنی مذکور ہیں اسی معنی کو مناسب مقام سمجھ کر لفظ سازوسامان سے ترجمہ کیا گیا ۔ طرفہ کے شعر میں لفظ اجماع کا حل ۔

[1] اوس ابن حجر کے شعر میں کتابوں میں ثتن کی لفظ نقل کی گئی ہے کتب لغت میں اس لفظ کے کوئی مناسب مقام معنی نظر نہیں گزرے کتاب الصناعتین میں قاف تشن نقل کیا ہے جسکے معنی درشت کے ہیں اس مقام پر یہ لفظ اس معنی کے ساتھ زیادہ مربوط معلوم ہوتی ہے شارح نے اسکو تثنی ابن سے قرار دیا ہے یہ بھی محتمل ہے مگر روایت صناعتین بظاہر اقرب الی الصواب معلوم ہوتی ہے ۱۲ منہ

[illegible]

## وقال اللعين المنقری

مکیث اذا استرخی کمیش اذا نتحی　　علی القرب الاقصی وشد له الا زرا

## وقال الاسود بن یعفر

هم الاسرة الدنیا وهم عدد الحصا[۱]　　واخواننا من امنا وابینا

## وقال ابو زبید الطائی

غیر فاش شتما ولا مخلف طعما اذا کان بالسدیف السبیک

## وقال الافوہ الازدی

سود غدائرها بلج محاجرها　　کان اطرافها لما اجتلی[۲] الطنف

اللغۃ ۔ المکیث الرزین والکمیش الرجل السریع الخفیف والقرب بالتحریک سیر اللیل لورد الغد والاسرۃ الرهط الادنون والقبیلۃ والدنیا من الدنو وهو القرب والسدیف کامیر شحم السنام والسبیک المذاب الطنف قال فی اللسان الطنف بالضم السیور وانشد البیت ثم قال ومثلہ الطنف بالفتح ایضا ونقل عن ابن سیدہ ان هذہ روایۃ ابی عبید وقیل الطنف الجلود الحمر التی تکون علی الاسفاط وقیل شجر احمر یشبہ العنم ۔ المعنی اور لعین منقری نے کہا (ممدوح) جب عالم سکون واطمینان میں ہوتا ہے تو آرام طلبی میں اوقات بسر نہیں کرتا اور جب کوئی اہم سر کرنے کا قصد کرتا ہے تو باوجود دوری مسافت کے نہایت تیزی اور آمادگی ظاہر کرکے اسکے انجام دینے پر کمر ہمت مضبوطی کے ساتھ باندھ لیتا ہے (اس شعر میں مکیث اور کمیش اور استرخی وانتحی واقصی میں ادنی ترصیع ہے) اور اسود ابن یعفر (اپنے قبیلہ کی کثرت اور جتھے کی زیادتی کا اظہار کرتے ہوئے) کہتا ہے وہ لوگ ہمارے قریبی رشتہ دار ہیں اور کثرت میں سنگریزوں کی تعداد میں ہیں اور وہ لوگ ہمارے ماں باپ دونوں کی طرف سے ہمارے بھائی ہیں اس شعر میں دنیا اور حصی میں ترصیع ہے) اور ابو زبید طائی نے ایک شخص کی مدح میں کہا وہ عفیف النفس ہے کسی کو سب وشتم (برا بھلا) نہیں کہتا اور کھانا کھلانے کو کبھی ترک نہیں کرتا جبکہ اونٹ کے کوہان کا (چربی دار اور چکنا) گوشت (دستر خوان پر ہو یعنی مرغوب غذاؤں کے کھلانے میں بھی وہ بخل نہیں کرتا ۔ اس شعر میں طعما اور شتما میں ترصیع ہے) اور افوہ ازدی (ایک عورت کی تعریف میں کہتا ہے) اسکے گیسو سیاہ اور حلقۂ چشم وسیع ہیں اعضاء اسکے (حنائی اور نرم ونازک دست و پا) دیکھنے میں ایسے معلوم ہوتے ہیں جیسے سرخ نرم یا دم الاخوین (اس شعر میں سود اور بلج اور غدائر اور محاجر میں ترصیع ہے تنبیہ افوہ ازدی کے شعر میں شارح نے اجتلا کی تفسیر انجلا اور ظہور کے ساتھ کی ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اجتلی کا فاعل اطراف کو قرار دیا ہے حالانکہ ظاہر ہے کہ اطراف جمع ہونے کی وجہ سے حکم تانیث میں ہے اور اجتلی واحد مذکر کا صیغہ ہے اسلئے انجلا کے معنی مراد لینا اس مقام پر بعید معلوم ہوتا ہے ۔ اجتلا کے معنی دیکھنے کے بھی آئے ہیں

ف ترصیع کی بعض ایسی مثالوں پر نظر کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ مصنف نے ایسی مطابق تعادل و توازن میں الکلمات کا اعتبار کیا ہے متاخرین نے علم بدیع میں جس ترصیع کو ضائع میں شمار کیا ہے وہ اس سے خاص ہے ان اشعار میں جو ترصیع کی تعیین کی ہے وہ مختار مصنف کے اعتبار سے ورنہ بعض اشعار میں بلحاظ معنوی تناسب کے کوئی خاص حسن نہیں الھم الا ان یقال ان التعادل بین الکلمات مطلقا اوجی من ترکہ لذا جعلہ من نعوت الوزن ۱۲ منہ

[۱] ۔ ۔ ۔ ۔ [۲] اجتلی ظاهرا اجتلی یا انجلی ہونا چاہئیے ۱۲ منہ

## وقال العجير بن عبد الله السلولی

حمر الذری مرسلة منه العری　　　وزجلات الرعد فی غیر صعق

## وقال سلیك بن سلكة

اذا اسهلت خبت[۱] وان احزنت مشت　　　ولغشی بهابین البطون وتصدف

## وقال الشماخ

رعین[۲] الندی حتی اذا وقد الحصی　　　ولم یبق من نوء السماك بروق

## وقال عبید الراعی

ضعاف القوی لیسوا كمن یبتنی العلی　　　جعاسیس قصار دون المكارم

## وقال ایضا

سود[۳] معاصمها جعد معاقصها　　　قد مسها من عقید القار تفصیل

**اللغة** الاحم الاسود و اسهلت ای مشت فی الارض السهلة واحزنت خلافنا اسهلت والجعاسیس جمع جعسوس وهو القصیر الدمیم وعقص الشعر ای ضفره وفتله وفی الضا عتین معاقمها بدل معاقصها وتشعیل مكان تفصیل- **المعنی** اور عجیر ابن عبد اللہ سلولی کہتا ہے۔ وہ کالی گھٹا سیاہ چوٹیوں والی جسکے تمام بند کھلے ہوئے بغیر سخت کڑک کے رسان رسان گرجنے کے ساتھ خاموشی کے عالم میں لگاتار برسنے والی ہے اسمیں ذری عری میں ترصیع ہے) اور سلیک ابن سلکہ نے کہا جب وہ ناقہ زمین ہموار پر چلتا ہے تو تیزی سے دوڑتا ہے اور جب زمین ناہموار ملتی تو دھیمی رفتار کے ساتھ چلتا اور اسکا سوار اُسے بطون وتصدف کے درمیان لاتا اور لیجاتا ہے (اس شعر میں اسہلت - احزنت اور خبت ومشت میں ترصیع ہے) اور شماخ نے کہا وہ عورتیں ربیع کی تری وشادابی سے فائدہ اٹھاتی رہیں یہانتک کہ جب سنگریزے تپنے لگے (گرمی پڑنے لگی) اور آسمان میں پانی برسانے والے تاروں کی چمک موقوف ہوگئی (یا برق کی چمک باقی نہ رہی- اس میں ندی اور حصی کے درمیان ترصیع ہے) اور عبید راعی نے (ایک قوم کی ہجو میں) کہا وہ لوگ نہایت کمزور قوتوں کے ہیں اُن لوگوں کے مثل نہیں ہیں جو معالی امور کی بنا ڈالتے ہیں اور وہ نہایت پست ہمت ہیں مکارم ومعالی تک پہونچنے سے ہمیشہ قاصر رہتے ہیں (اس شعر مین قوی اور علی میں ترصیع ہے) یہی شاعر (ایک عورت ابنۃ الاقیان کی مذمت کرتے ہوئے) کہتا ہے اسکی کلائیان نہایت سیاہ ہین اُسکے جوڑے (حبشنوں کی طرح) گھونگھر والے ہیں اُسکا سارا بدن ایسا کالا سیاہ ہے جیسے معلوم ہوتا ہے کہ جما ہوا تارکول (پگھلا کر) اُس کے جسم پر اچھی طرح مل دیا گیا ہے (اس شعر مین سود جعد اور معاصم - معاقص میں ترصیع ہے- **تنبیہ**- شماخ کے شعر کی تفسیر میں شارح نے لکھا ہے کہ شاعر اونٹوں کا ذکر کرتا ہے حالانکہ اسکے قبل کے شعر کی لفظوں پر نظر کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ حسین

[۱] کتاب الصناعتین میں خبت کی جگہ جنت اور تغشی کے مقام پر تمشی اور تصدف کے محل پر تقذف نقل کیا ہے ۱۲ منہ [۲] رعین کا مرجع نفر ہے جو اسکے قبل کے شعر میں مذکور ہے اور وہ شعر یہ ہے- الی نفر العین لیس بلهوهن ابتق ۱۲ فیہن منظر + وملهی منہ [۳] اسکے قبل کے شعر یہ ہیں- طاف الخیال باصحابی نقلت لہم + اعرشذرة ناس منا- ام الغول لامرحبا بابنۃ الاقیان اذ طرقت + كان محجرها بالقار مکحول ۱۲ منہ

وقال بشامة بن عمرو بن الغدير

هوان الحياة وخزى الممات … وكلا اراه طعاما وبيلا

وقالت ليلى الاخيلية

وقد كان مرهوب السنان وبين اللسان ومجذام السرى غير فاتر

وقال ناهض بن توبة الكلابى

صخوب الصدى ظمأى انقطاع السرى … ركاؤها بن النعام الخرائش

واكثر الشعراء المصيبين من القدماء والمحدثين قد غزوا هذا المغزى ورموا هذا المرمى

---

اللغة - الوبيل من الطعام الوخيم الثقيل وكلا منصوب على شريطة التفسير والصخب شدة الصوت والشغب والصدى طائر معروف من البومات يصوت بالليل والركا البئر حفرة وخريش لعيالها اخترش اذا طلب الرزق لهم - المعنى اور بشامہ ابن عمرو ابن غدیر کہتا ہے ذلت کی زندگی اور ذلت کی موت ان میں سے ہر ایک کو میں نہایت ناگوار اور ہضم نہ ہونے والی (مضر غذا تصور کرتا ہوں (شرافت کے معنی یہ ہیں کہ دنیا میں مرنا جلینا دونوں عزت کے ساتھ ہو۔ اس شعر میں حیوۃ اور مماۃ میں ترصیع ہے) اور لیلائے اخیلیہ کہتی ہے (مرنے والا توبہ ابن حمیر) بڑا دلیر تھا اسکے نیزے سے لوگ خوف کھاتے تھے اور بہت بڑا خطیب واضح البیان تھا اور نہایت ہمت وجفاکشی کے ساتھ راتوں کو (دور دور کی منزلیں) طے کرنے والا ایسا چست و تیز جسمیں سستی اور کاہلی کا نام نہ تھا (اس میں سنان ولسان میں ترصیع ہے) اور ناہض ابن توبہ کلابی کہتا ہے۔ وہ اور وقہ طلب کرنے والے شترمرغوں کے درمیان ایسا سنسان ویران مقام ہے) جہاں کے اُلو برابر چیخا کرتے ہیں اور چکوریا لوا (نایابی آب کی وجہ سے ہمیشہ) پیاسا رہتا ہے اور منبت روی وہاں کی نہایت سخت ہے اور اُس صحرا کا پانی کھدے ہوے کنوؤں کی تہ میں مخفی رہتا ہے اور اُس میدان کی سطح پر کہیں پانی کا نام ونشان نہیں اسلیے وہاں کے جانور پیاسے رہتے ہیں) اور اکثر شعراء متقدمین ومتاخرین نے جو شعر گوئی میں اپنے مقاصد کے حدود میں رہتے ہیں اس مسلک کو اختیار کیا ہے (یعنے ترصیع میں مبالغہ کرنا چاہا)

بشامہ کے اس شعر کو اغانی میں اسطرح نقل کیا ہے
هوان الحيوة وضيم الممات
وكلا اراه طعاما وبيلا
اور بعض نسخوں میں پہلا مصرع اس طرح مذکور ہے
خزى الحيوة وحرب الصديق
اور اس شعر کے بعد کا شعر ہے
فان لم يكن غير احداهما
فسيروا الى الموت سيرا جميلا

وانما یحسن اذا اتفق له فی البیت موضع یلیق به فانه لیس فی کل موضع یحسن ولا علی کل حال یصلح ولا هو ایضا اذا تواتر واتصل فی الابیات کلها بمحمود فان ذلك اذا کان دل علی تعمد وابان عن تکلف علی ان من الشعراء القدماء والمحدثین من قد نظم شعره کله ووالی بین ابیات کثیرة منه منهم ابو صخر الهذلی فانه اتی من ذلك بما یکاد لجودته ان یقال فیه انه غیر متکلف وهو قوله۔

وتلك هیكلة خود مبتلة     صفراء رعبلة فی منصب سنم

اللغة۔ الهیكلة المرأة العظیمة السمینة والخود بالفتح الناعمة والمبتلة الجمیلة کانها تبتل حسنها علی اعضائها ای قطع والرعبلة امرأة رعناء خرقاء۔ المعنی

حالانکہ یہ ترصیع اوسی وقت اچھی معلوم ہوتی ہے جب شعر میں مناسب مقام پر اتفاقاً بغیر کسی خاص فکر و رویّہ کے (آجائے پس ہر مقام پر اور ہر حالت میں مستحسن و ممدوح نہیں سمجھی جاتی اور یہ ترصیع اسوقت بھی قابل مدح و تعریف نہیں ہوتی جبکہ کل کے کل اشعار میں پے در پے متصل واقع ہو اسلیے کہ جب ایسا ہوگا (یعنی ہر ہر شعر میں ترصیع ہوگی) تو یہ تعمد اور قصد کرکے لینے پر دال اور تکلف و آورد سے کاشف ہوگا۔ باوجود اسکے یقیناً قدیم و جدید شعراء میں کچھ ایسے لوگ بھی گزرے ہیں جنہوں نے اپنے کل شعر اسی اسلوب پر نظم کیے اور بہتیرے اشعار میں پے در پے ترصیع کا لحاظ کیا ہے انھیں میں سے ایک ابو صخر ہذلی ہے کہ اُس نے ترصیع کو مدنظر رکھتے ہوئے کچھ اس طرح اشعار نظم کئے .... ہیں جنکی خوبی پر نظر کرتے ہوئے یہ کہنا بے محل نہوگا کہ اسکو ان اشعار کے نظم کرنے میں کسی قسم کے تکلف کی ضرورت نہیں پڑی بلکہ وہ نہایت بے ساختگی اور آمد کے ساتھ نظم ہو گئے اور وہ یہ اشعار ہیں (۱) اور یہ جو محبوبہ گداز بدن کی نازک اندام نہایت حسین۔ کندنی رنگ بھولی بھالی محاسن کے اعلیٰ درجہ پر پہونچی ہوئی معزز خاندان والی ایک عورت ہے۔

(۱) گو ہذلی کے یہ اشعار گو صنعت ترصیع اور محاسن لفظی کی وجہ سے قابل مدح و تحسین ہیں اور اسی بنا پر انکو مثال ترصیع کی مثال میں پیش کیا ہے مگر بعض اشعار میں معنوی تناسب کا بالکل لحاظ نہیں ہے پہلا شعر تو پھر بھی غنیمت ہے دوسرے شعر کا قافیہ (مفقودة العقدم) بے محل اور حشو سا معلوم ہوتا ہے تیسرے شعر کا بھی قافیہ قلق اور مقام کے لحاظ سے نامناسب اور ناموزون ہے اور پانچویں شعر میں سیحر خلائقہا دعمر اقها کی منافرت بالکل واضح ہے اسکی مثال ایسی ہی ہے جیسے کسی شخص کی تعریف میں کہا جائے کہ اوسکے اخلاق اچھے ہیں اور بال گھونگھر والے ہیں ارباب بلاغت اسطرح کی نظم و تالیف سے اجتناب کرتے ہیں ۱۲ منه

| | |
|---|---|
| عذب مقبلها جذل مخلخلها | كالدعص سفلها مخضودة القدم |
| سود ذوائبها بيض ترائبها | محض ضرائبها صيغت على الكرم |
| عبل مقيدها حال مقلدها | بض مجردها لفاء فی عمم |
| سمح خلائقها درم مرافقها | يروی معانقها من بارد الشبم |
| كان معتقة فی الدن مغلقة | صهباء مصفقة من رائئ ردم |
| شيبت بمرهبة من راس مرقبة | جرداء سلهبة فی حالق شمم |
| خالط طعم ثنايا ها وريقتها | اذا يكون توالی النجم كالنظم |

**اللغة** - الدعص قطعة من الرمل مستديرة او الكثيب المجتمع و خضد العود رطبا و يابسا كسره و لم يبن الترائب ما ولی الترقوتين من الصدر او ما بين الثديين الضريبة الطبيعة . و حليت المرأة فهی حال و حالية صارت ذات حلی و البض الرخص الجسد الرقيق الجلد الممتلی و اللفاء الضخمة الفخذين و درم المرفق او الكعب كفرح امتلأ و واراه اللحم حتی لم يبن له حجم و الردم كغفر من الردم و هو السد و جرداء مفازة لا نبات بها و السلهبة الطويلة و قوله خالط الخ خبر كان . المعنی (۲) اُسکے بوسہ گاہ شیریں ہیں اور ساق یا اُسکے پُرگوشت ہیں اُسکے سرین مثل تودۂ ریگ کے نرم و گداز اور اُس کے پاؤں لوچدار ہیں (۳) اُسکے گیسو سیاہ ہیں اور سینہ سفید گورا براق ) اور اُسکی طبیعت بے لوث ہے شرافت و کرم اسکی خمیر میں داخل ہو (۴) پنڈلیاں اُسکی بھری بھری ہیں اُسکی گردن قلادہ سے آراستہ ہے اُسکا جسم نہایت لطیف و نازک ہے اُسکا ہر ہر عضو حسیت ہے اور اُسکی خلقت میں کسی قسم کا نقصان نہیں (۵) وہ نہایت نرم خو اور نیک خصلت ہے اُسکی باہیں اور کہنیاں گداز اور پُرگوشت ہیں اُس سے معانقہ کرنیوالا اُس کے خوشگوار و خنک آب دہن سے سیراب کیا جاتا ہے (۶) اس کا آب دہن ایسا خوش ذائقہ و خوشبودار ہے ) جیسے معلوم ہوتا ہے کہ مٹکوں میں رکھی ہوئی وہ پُرانی گلابی رنگ صاف و شفاف شراب جو ہوا کے تھپیڑوں سے اونچے اور محفوظ مقام پہ ٹھنڈی ہو گئی ہو (۷) اور وہ شراب کسی پُرخطر طویل و عریض چٹیل میدان میں کسی اونچی کمینگاہ اور بلند پہاڑ کی چوٹی پر مدتوں محبوس رہی ہو (یا) پانی ملا کر وہاں رکھی گئی ہو (۸) ایسے صفات کی شراب میں گویا اُسکے دندان آبدار کا ذائقہ آدھی رات کے بعد ملا دیا گیا ہو جبکہ تارے ایک کے بعد ایک مثل موتیوں کی لڑی کے نمودار ہوں (آخر شب کی تخصیص اسواسطے کی گئی ہے کہ عموماً اُس وقت سونے والے کے دہن سے بوئے بد آتی ہے لیکن اس وقت بھی اُس کا دہن خوشبودار ہوتا ہے ) -

ف۱ کتاب صناعتین میں مخضودة القدم نقل کیا ہے ۱۲ منہ ف۲ صناعتین میں اس مصرعہ کی اسطرح روایت کی ہے تروی معانقها من بارد شبم ۱۲ منہ ف۳ اساس البلاغہ میں بمرهبة کے مقام پر بموهبة بالواو نقل کیا ہے اور اسکے معنی ماء السماء کے لکھے ہیں اس تقدیر پر یہ معنی ہونگے کہ وہ شراب آب باران سے مخلوط کی گئی ہو لفظ قائم سے یہ لفظ اس معنی کے ساتھ اس مقام پر زیادہ مناسب معلوم ہوتی ہے ۱۲ منہ

## ومنهم ابو المثلم فانه قال

لو كان لله هر مال كان متلده — لكان لله هر صخر مال فتيان[1]

أبي الهضيمة ناء بالعظيمة متلاف الكريمة جلد غير ثنيان

حامي الحقيقة نسال الوديقة معتاق الوسيقة لانكس ولاواني

رباء مرقبة مناع مغلبة — وهاب سلهبة قطاع اقران

هباط اودية حمال الوية — شهاد اندية سرحان فتيان[2]

يعطيك مالا تكاد النفس ترسله — من التلاد وهوب غير منان

**اللغة** - المتلد التارك التلاد وهو خلاف الطراف والثنيان الذی لعبن السيد والفاسد من الرای البسال من البسل وهو الحلال والحرام ضد والمراد ههنا الثانی الوسيقة من الابل كالرفقة من الناس فاذا سرقت طردت معا النكس بالكسر الضعيف السلهبة من الخيل العظيمة الجسيمة السرحان السيد والاسد بلغة هذيل - **المعنی** اور اُن شعراء میں سے ایک ابو المثلم ہے جس نے (صخر کو مد نظر رکھتے ہوئے) کہا (۱) اگر زمانہ کے پاس کوئی ایسا مال ہوتا جسکو وہ ورثہ کیلئے چھوڑتا تو صخر ہی ایسا شخص ہوتا جو زمانہ کا مال قرار پاتا یعنی زمانہ کے پاس سخاوت کے لیے صخر ایسا بہترین سرمایہ موجود ہے جسکے جود میں تمام سائلین برابر کے شریک دار ہیں (۲) ممدوح ذلت سے انکار کرنے والا اور اہم بالشان امور کا اٹھا لینے والا بہترین مال کا راہ سخاوت میں لٹا دینے والا نہایت دلیر اور اپنی قوم میں اول درجہ کا سردار ہے (۳) وہ اپنی ہر قابل حفاظت چیز کا (مثل عزت و آبرو وغیرہ کے) حفاظت کرنے والا ہے امانت میں خیانت کو حرام سمجھنے والا اونٹوں کا بہت زیادہ عطا کرنیوالا اور نہایت چست و چالاک آدمی ہے جسمیں کمزوری اور سستی کا نام نہیں (۴) وہ کمینگاہ میں (دشمنوں کا بہت ہوشیاری کے ساتھ) نگرانی کرنے والا، دشمنوں کو غلبہ سے بہت زیادہ روکنے والا اور قد آور طویل گھوڑوں کا بہت زیادہ بخشنے والا اور (میدان جنگ میں) اپنے ہمسروں کے اعضاء بدن کو بہت زیادہ ٹکڑے ٹکڑے کرنے والا بہادر ہے - (۵) وہ بڑا کثیر السفر ہے وادیوں اور صحراؤں میں زیادہ اُترنے والا ہے لواء جنگ کا زیادہ اُٹھانے والا - مجلسوں میں زیادہ حاضرباش اور (معرکہ جنگ میں) بہادروں کا بہادر اُن پر نہایت ہوشیاری سے غالب آجانے والا شخص ہے (۶) وہ ایسا سخی ہے کہ تمہیں وہ ایسا عمدہ و نفیس اور موروثی مال دینے کے لیے تیار ہوجائیگا جس کے دینے کا کیا ذکر اُسکے عطا کرنے کے قریب جانا بھی نفس گوارا نہیں کرتا ہو اور وہ بہت عطا کرنے والا ہے اور عطا کے بعد احسان بھی نہیں جتاتا -

[1] بعض کتب لغات میں وغیرہ میں فتیان کی بجائے قنیان نقل کیا ہے ان اشعار کے اور الفاظ میں بھی ان نسخوں نے کثیر اختلاف کیا ہے - ۱۲ منہ

[2] اس شعر کا یہ قافیہ مہملہ ہے کوئی تناسب صحیح معلوم نہیں ہوتا - سرحان کو سکتہ بالکلیہ جیسا مشتبہ اور اشتباہ سے لفظاً اور معنیً دونوں اعتبار سے منہ بہت ہی قبیح ہے اس شعر میں دیکھئے بعض علمائے بلاغت نے جیسا کہ صاحب العمدۃ نے بھی اس کو تنافر الحروف کی مثال میں پیش کیا ہے - مصنف ابن رشیق القیروانی نے سراج الملوک فی صناعۃ الشعر میں بھی اسی قسم کی بحث کی ہے

ومثل ذلك للمحدثين ايضا كثير وانما يذهبون في هذا الباب الى المقاربة بين الكلام بما يشبه بعضه بعضا فانه لا كلام احسن من كلام رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم وقد كان يتوخى فيه مثل ذلك فمنه ما روى عنه عليه السلام من انه عوذ الحسن والحسين عليهما السلام فقال اعيذهما من السامّة والهامّة وكل عين لامّة وانما اراد مُلِمّة فلاتباع الكلمة اخواتها في الوزن قال لامّة كذلك ما جاء عنه صلى الله عليه وآله انه قال خير المال سكة مابورة ومهرة مامورة فقال مامورة من اجل مابورة والقياس مؤمرة - وجاء في الحديث يرجعن مازورات غير ماجورات واذا كان هذا مقصودا له في الكلام المنثور فاستعماله في الشعر الموزون اقمن واحسن

**اللغۃ** - السامّة المورثة للسم والهامّة المورثة للهم واللامّة الملمّة والسكّة السطر من الشجر والمابورة اى المصلحة والمهرة ولد الفرس اول ما ينتج منه. والمامورة الكثيرة والقياس مؤمرة من امر اى كثر والمازورات اى الموزورات من الوزر۔ **المعنی** اور ترصیع کی مثال متاخرین کے کلام میں بھی بکثرت موجود ہے اور اس باب کے متعلق وہ کلام میں ایسی موزونیت پیدا کرنے کے درپے ہوتے ہیں کہ ہر فقرہ اسکا ایک دوسرے سے بالکل مربوط و چسپیدہ ہوجائے اور ہمیں تو کوئی شک نہیں کہ کوئی کلام بھی جناب رسالتمآب کے کلام سے بڑھکر نہیں ہو سکتا اور آپ اپنے کلام میں اس مناسبت (وزن) کا (برابر) لحاظ فرماتے تھے چنانچہ ایک جملہ آپ سے منقول ہے جسے آپ نے ایک موقع پر حسنین علیہما السلام کی حفاظت کے لیے دعا کرتے ہوئے ارشاد فرمایا اعیذھما من السامّۃ والھامّۃ وکل عین لامّۃ یعنی میں ان دونوں کو ہلاکت اور رنج و غم اور نظر بد کے شر سے تیری پناہ میں دیتا ہوں تو کلمہ لامّۃ سے ملمّۃ کا ارادہ کیا اور صرف ایک کلمہ کو دوسرے کلمہ کے مطابق کرنے اور انکو ہموزن بنانے کے خیال سے آپ نے لامّۃ فرمایا اسیطرح ایک دوسرے موقع پر آپ سے روایت کی گئی ہے آپ نے فرمایا بہترین مال بار آوری کے قابل بنایا ہوا نخلستان اور گھوڑوں کی کثیر تعداد ہے تو حضرت نے مامورہ صرف مابورہ کی مراعات سے فرمایا حالانکہ (مقررہ) قاعدہ کی بنا پر موٴمرۃ ہونا چاہیے اور ایک حدیث میں ارشاد فرمایا کہ وہ عورتیں گناہوں کا بار لے کر پلٹیں گی اور ماجور و ثواب نہ ہونگی (پس ماجورات کی مناسبت سے حضرت نے مازورات فرمایا ورنہ قیاساً موزورات ہونا چاہیے تو جب نثر میں ترصیع اور مراعات وزن کا لحاظ کیا جاتا ہے تو شعر موزون میں تو بدرجۂ اولی اس کا استعمال مناسب و موزوں ہوگا۔

٣٣ صناعتین اور قاموس میں اسے بعینہ نقل کیا ہے اور جس طرح کتاب میں مازورات کو ماجورات کے قبل نقل کیا ہے ان دونوں میں بھی اسیطرح روایت کی ہے

# نعت القوافی[۱]

ان تكون عذبة الحرف سلسة المخرج وان تقصد لتصيير مقطع المصراع الاول فی البيت الاول من القصيدة مثل قافيتها فان الفحول والمجيدين من الشعراء القدماء والمحدثين يتوخون ذلك ولا يكادون يعدلون عنه وربما صرعوا ابياتا اخر من القصيدة بعد البيت الاول وذلك يكون من اقتدار الشاعر وسعة بحره واكثر من كان يستعمل ذلك امرؤ القيس لمحله من الشعر فمنه قوله

قفا نبك من ذكرى حبيب ومنزل — بسقط اللوى بين الدخول فحومل

ثم اتى بعد هذا البيت بابيات فقال

افاطم مهلا بعض هذا التدلل — وان كنت قد ازمعت صرمی فاجملی

**اللغة۔** السقط منقطع الرمل حيث يدق من طرفه واللوى رمل يلتوی ويعوج والدخول وحومل موضعان ۔ التدلل ان يثق الانسان بحب غيره اياه فيؤذيه على حسب ثقته به والاسم الدالة والدال والدلال وازمعت كاجمعت بمعنى العزم وتوطين النفس على امر والصرم القطيعة۔ **المعنی**

قافیہ کی صفت اور خوبی یہ ہے کہ اُس کے حروف مانوس ہوں اور اپنے مخارج سے نہایت سہولت کے ساتھ خارج ہونے ہوں اور اس کا لحاظ کیا جائے کہ قصیدہ کے پہلے مصرعہ کا آخری رکن قصیدہ کے قافیہ کے مثل ہو جائے (یعنی) دونوں مصرعوں کا آخر ہم قافیہ ہو) پس البتہ متقدمین و متاخرین کے فحول اور ممتاز شعراء نے اپنے کلام میں اس کا لحاظ رکھا ہے اور اُنھوں نے اس سے (کسی وقت) عدول نہیں کیا اور اکثر ایسا ہوا ہے کہ اُنھوں نے پہلے شعر کے بعد قصیدہ کے اور دیگر اشعار میں بھی تصریع کا لحاظ کیا (اور کئی کئی مطلعے کہے) اور یہ بات شاعر کے کمال اقتدار اور وسعتِ ظرف سے حاصل ہوتی ہے اور سب سے زیادہ جو اس کا استعمال کرتا تھا وہ امرء القیس تھا اسلیے کہ وہ شاعری کے اعلےٰ درجہ پر فائز تھا پس اسی مصرع کلام میں سے اسکا یہ قول ہے کہتا ہے کہ (اے ہمارے دونوں ساتھیو (ذرا) ٹھہر جاؤ تاکہ ہم حبیب اور اس کی اس منزل کو یاد کر کے رولیں جو مقام دخول اور حومل کے درمیانی ریگستان کے منقطع پر واقع ہے) پھر اس شعر کے بعد چند شعر کہے پھر یہ کہا۔ اے فاطمہ (استغنا اور) ناز (یا بیتین) انہیں کچھ تو چھوڑ دے اور اگر جدائی ہی کا قصد کرلیا ہے تو خوبصورتی کے ساتھ علیحدہ ہو جا۔

[۱] قرآن مجید چونکہ شعر نہیں ہے لہٰذا قافیہ کا اطلاق اس کے لیے صحیح نہیں ہے البتہ فواصل آیات کو بمنزلہ قافیہ قرار دیکر ان کے محاسن پر نظر کیجا سکتی ہے پس جسطرح قافیہ کے محاسن میں سے یہ ہے کہ وہ سہل اور مانوس ہو اور اس میں عروض و ضرب کی مطابقت کا التزام کیا جائے اسیطرح جب قرآن مجید اعلےٰ درجہ کی فصاحت پر مشتمل ہے تو اس کے فواصل کی بھی یہی شان ہونی چاہیے چنانچہ اسکی اکثر آیات میں علاوہ سلاست کے مطابقت کی خوبیاں بھی پائی جاتی ہیں جیسے ایک مقام پر ارشاد ہے فی سدر مخضود وطلح منضود دوسری جگہ فرماتا ہے فاما الیتیم فلا تقہر واما السائل فلا تنہر ایک موقع پر ہے فلا اقسم بالخنس الجوار الکنس دوسری جگہ ہے والطور وکتاب مسطور ایک موقع پر ارشاد ہوتا ہے ولیلغت التراقی وقیل من راق وظن انہ الفراق فواصل کی ایسی مثالیں [illegible] فواصل قرآن کی بعض علماء نے چار قسمیں قرار دی ہیں [illegible] ہم نے اس مقام پر نفس قافیہ کے محاسن تذکرہ [illegible] اس کے فواصل میں بعض آیات ایسی بھی پائی جاتی ہیں [illegible] ثم خلقنا النطفۃ علقۃ [illegible] فتبارک اللہ احسن الخالقین [illegible] اُس وقت معاذ ابن جبل کی زبان پر بیساختہ فقرہ فتبارک اللہ احسن الخالقین جاری ہوا اسپر حضرت مسکرائے [illegible] آپ نے فرمایا ایسا ہی ہے [illegible]

ثم اتی بابیات بعد هذا البیت فقال

الا ایها اللیل الطویل الا انجلی بصبح وما الاصباح فیك بامثل

وقال فی قصیدة اخری اولها

الا انعم صباحا ایها الطلل البالی وهل ینعمن من کان فی العصر الخالی

وقال بعد بیتین

دیار لسلمی عافیات بذی الخال الح علیها کل اسحم هطال

ثم قال بعد ابیات اخر

الا اننی بال علی جمل بال یقود بنا بال ویتبعنا بال

اللغة - الانجلاء الانکشاف الامثل الافضل - والطلل ما شخص من اثار الدار وودی عم مکان انعم وهی کلمة کان یتکلم بها الجاهلیة فی الغد أو تصریف فعله علی ضربین وعم یعم و عم یعم و عما مثل وزن یزن وزنا وقد قیل وعم یعم مثل ورم یرم - ذو الخال موضع الح السحاب دام مطره الاسحم الاسود - البالی المهزول وفیه من التجنیس ما لا یخفی المعنی پھر اس شعر کے بعد اور چند شعر کہے اور اُن کے بعد پھر ایک شعر مطلع کی شان کا کہا - (ہاں اے شب دراز صبح کی روشنی سے درخشاں ہو جا حالانکہ تیرے مقابلہ میں صبح کو کوئی فضیلت نہیں (بلکہ رات و دن دونوں مجھ ہجراں نصیب کے لیے مساوی ہیں) اور دوسرے قصیدہ میں (اسی تصریع کا لحاظ کرتے ہوئے کہتا ہے جس کا پہلا شعر یہ ہے (اے دیار محبوب کے شکستہ حال و کہنہ کھنڈر تم ہر صبح کو (ہمیشہ) ہر نعمت سے بہرہ اندوز رہو (یعنی ہمیشہ خوش حال رہو) اور جسپر زمانہ دراز گزر چکا ہو اُسے خوشحالی کیا خاک نصیب ہوگی اور دو شعر کے بعد کہتا ہے (مقام ذوالخال میں سلمیٰ کی اب وہ منزلیں نیست و نابود ہیں جنپر کالی گھٹائیں جھوم جھوم کر مدتوں برسا کیں) پھر چند دیگر اشعار کے بعد کہتا ہے تم کو معلوم ہونا چاہیے کہ حادثات کے صدموں سے میں اور میرا اونٹ جسپر میں سوار ہوں اسیطرح ہمارا سارا باں (اونٹوں کا ہنکانے والا) غرضکہ سب شکستہ حال اور لاغر و ناتواں ہیں

وقال فی قصیدۃ اخری اولھا

غشیت دیار الحی بالبکرات　　　فعارمۃ فبرقۃ العیرات

ثم قال بعد بیتین

اعنی علی الھیّام والذکرات　　　یبتن علی التذکار معتکرات

وقال فی قصیدۃ اخری اولھا

عیناک دمعھما سجال　　　کان شانیھما وشال

اللغۃ - غشیت ای اتیت والبکرات امارات بطریق مکۃ والعارمۃ موضع معروف والبرقاء والبرقۃ بقعۃ فیھا حجارۃ سود یخالطھا رملۃ بیضاء والقطعۃ منھا برقۃ والعیر جمع عیر الحمر کانھا موضع الحمیر - الھیّام بالضم کالجنون من العشق وفی الدیوان علی الہمام مکان الھیام و ھو تفعال من الھم والتذکار تفعال من الذکر وفی الدیوان علی ذی الھم مکان التذکار وقولہ معتکرات ای منصرفات راجعات شبہ ھمومہ فی کثرتھا وازدحامھا علیہ بعسکر اعتکر بعضہ علی بعض السجال جمع سجل وھو الدلو العظیمۃ مملوءۃ والوشال فعال من وشل یشل ای سال وقطر المعنی اور دوسرے قصیدہ میں کہتا ہے جس کا پہلا شعر یہ ہے - میں قبیلۂ محبوب کی منزلوں میں جو بکرات اور عارمہ اور عیرات کی پتھریلی زمین میں واقع ہیں اُترا پھر دو شعروں کے بعد کہتا ہے (اے میرے ہمنشین بیخودی عشق اور محبوب کی یاد و خیال اور اس کے اُس تصور میں جسکے بدولت ہمارے دل پر ساری رات رنج وغم کا ہجوم رہتا ہے ہماری اعانت اور غمخواری کر) پھر دوسرے قصیدہ میں کہتا ہے جس کا پہلا شعر یہ ہے (تیری دونوں آنکھوں کے آنسو گویا پانی سے بھرے ہوئے بڑے بڑے ڈول ہیں اور ان آنکھوں کے دونوں کوئے موسلادھار بارش کی شان رکھتے ہیں) - تنبیہ سجال کی تفسیر شارح نے الدلو الممتلئ سے کی ہے دلو کو اہل لغت نے مؤنث لکھا ہے لہذا اوسکی صفت بھی مؤنث ہونی چاہیے -

وقال بعد ابیات

قلوب خزان ذی اورال قوتا کما ترزق العیال

وقد سلک ھذا السبیل غیر امرئ القیس شعراء کثیرون فمنھم اوس قال فی قصیدۃ اولھا

ودّع لمیس وداع الصارم اللاحی قد نشمت فی فساد بعد اصلاح

ثم قال

انی ارقت ولم تارق معی صاح[1] لمستکین بعید النوم لواح

اللغۃ۔ الخزّان جمع خزن وھو الذکر من الارانب والاورال جمع ورل محرکۃ دابۃ کالضب طویل الذنب صغیر الراس اوالعظیم من اشکال الوزغ وذواورال موضع ذکرہ فی قصیدۃ اخری حیث قال ؎ تخطف خزّان الشربۃ بالضحیٰ + وقد جحرت منھا ثعالب اورال ورائیت فی دیوانہ ان بعض من علق علیہ فسّر قولہ ذی اورال بصاحبھا۔ وقولہ قلوب منصوب علی انہ مفعول لقولہ تطعم فی البیت المتقدم ذکرہ وھوھکذا ؎ تطعم فرخا لھا صغیرا + اودی بہ الجوع والاحتال ۔ قولہ نشمت فی فساد ای اخذت اللاحی الشاتم یقال لحاک اللّٰہ ای قبحک ولعنک الارق محرکۃ السھر باللیل صاح مرخم صاحب فی محل النداء والمستکین الخاضع العاجز واللواح العطشان والمتغیر اللون والثانی اولی بالمقام المعنی پھر چند شعروں کے بعد ایسا ہی مصرع شعر کہتا ہے (جس میں گھوڑے کی توصیف کرتا ہے اور اسکی تشبیہ تیزی میں اس مادہ عقاب سے دیتا ہے) جو اپنے چھوٹے چھوٹے بچوں کو غذا میں مقام ذی اورال کے خرگوش کے دل کھلاتی ہو جیسے اہل و عیال کو ازوقہ دیا جاتا ہے) اور اس طریقہ (تصریع) کو اور بہتیرے شعرا نے بھی اختیار کیا ہے اُنہیں سے ایک اَوس ہے جو اپنے قصیدہ میں جس کا پہلا شعر یہ ہے کہتا ہے (اے اَوس اپنی محبوبہ لمیس کو اسطرح رخصت کر دے جسطرح کوئی نالاں اور بیزار ہو جانے والا شخص رخصت ہو جاتا ہے اسلیے کہ اس نے اصلاح کے بعد اب فساد کرنا شروع کیا ہے (یعنی بنی بنائی محبت کو غیروں سے مل کر بگاڑنا چاہتی ہے) پھر کہتا ہے (میں پریشانی کے ساتھ رات بھر جاگا کیا اور اے میرے رفیق اس بیداری میں تم نے میرا ساتھ نہیں دیا اور مجھ ایسے مجبور اور عاجز و جگر سوختہ پریشاں حال نیند کے ترسے ہوئے کی ہمدردی کے لیے آمادہ نہ ہوا)۔ تنبیہ لوّاح کے معنی اگرچہ عطشان (پیاسے) کے بھی آئے ہیں

[1] اغانی میں یہ شعر کو سطرح دیکھا ہے۔ انی ارقت ولم یارق معی صاح + لمستکف بعید النوم لواح اور حل الفاظ کے متعلق لکھا ہے قولہ مستکف یعنی مستکف بعید لواح من قولھم لوحہ یلوحہ اذا الھب ۔۱۲

جیسا کہ شارح نے تحریر کیا ہے مگر اس مقام پر متغیر اللون یا لائح و ظاہر کے معنی مراد لینا جیسا کہ آخر الذکر معنی کا اغانی میں بھی ذکر ہے زیادہ مناسب بلکہ زیادہ ظاہر و لائح ہے۔

## ومنهم مرقش قال فی قصیدۃ اولها

امن رسم دار[1] ماء عینیك یسفح · غدا من مقام اهله وتروحوا

## ثم قال

امن بنت[2] عجلان الخیال المطرح · الم ورحلی ساقط متزحزح

## وقال حسان بن ثابت قصیدۃ اولها

الم تسأل الربع الجدید التکلما · بمدفع اشداخ فبرقة اکلما

## وقال فی البیت التالی لهذا

ابی رسم دار الحی ان یتکلما · اینطق بالمعروف من کان ابکما

**اللغات** - سفح الدم سفحا وسفحانا انصب - عجلان اسم رجل المطرح علی صیغة اسم الفاعل الرامی البعد المتزحزح علی اسم المفعول المتباعد - المدفع ارض لا نبات بها و الاشداخ واد بعقیق المدینة و اکلم موضع - **المعنی** اور اُن ہی شعراء میں سے ایک مرقش ہے جس نے اپنے ایک قصیدہ میں جس کا پہلا شعر یہ ہے کہا کیا منزل محبوب کے نشان مٹ جانے سے تیرے آنسو جاری ہیں جس کے رہنے والوں نے اپنی جائے قیام کو چھوڑا اور کوئی صبح اور کوئی شام کو کوچ کر گیا) پھر اسکے بعد کہتا ہے (کیا دختر عجلان کا عالم فراق میں آنے والا تفرقہ انداز خیال ایسے وقت میں وارد ہوا جبکہ میرا پالان شتر دیار محبوب سے دور پڑا ہوا ہے یعنی باوجود اس دوری کے میرا ذہن خیال محبوب سے خالی نہیں) اور حسان ابن ثابت نے ایک قصیدہ کہا جس کا پہلا شعر یہ ہے (اے حسان کیا تم نے اس جدید منزل سے کچھ کلام کرنے کی درخواست نہیں کی جو میدان اشداخ اور اکلم کی پتھریلی زمین پر واقع ہے) اور اس شعر کے بعد ہی کہتا ہے (قبیلۂ محبوب کی منزل کے نشان نے کلام کرنے سے انکار کیا اور کیا کوئی بے زبان سمجھ میں آنے والی بات کے ساتھ گویا ہو سکتا ہے۔

[1] جمہرۃ میں دمع عینك نقل کیا ہے اور اسکے بعد یہ شعر وارد کیا ہے ؎ تنزجی بها خنس النعاج سخالها + جاذرها بالجو ورد وضح ۱۲ منہ

[2] جمہرہ میں بنت کی جگہ بیت اور مطرح کے مقام پر مطوح نقل کیا ہے اور اسکے بعد کے شعر کی اس طرح روایت کی ہے فلما انتبهت فی الفلاة دری عنی + اذا هو رحلی والفلاة توضح ۱۲ منہ

## وقال الشماخ قصيدة اولها

الا ناديا اظعان ليلى تعرج ... يهيجن شوقا ليته لم يهيج

### ثم قال بعد ابيات

الا ادلجت ليلاك من غير مدلج ... هوى نفسها اذ ادلجت لم تعرج

## وقال عبيد بن الابرص قصيدة اولها

اقفر من اهله ملحوب ... فالقطبيات فالذنوب

**اللغة** - قوله تعرج امر من تعرج يتعرج اى اقام وحبس المطية على المنزل والاظعان جمع ظعينة وهى المرأة مادامت فى الهودج والادلاج السير من اول الليل - ملحوب موضع والقطبية كعرنية ماء والذنوب موضع - **المعنى** - اور شماخ نے ایک قصیدہ کہا جسکا پہلا شعر یہ ہے ( اے لیلیٰ کی ہم سفر عورتوں کے قافلہ میں صدائے الرحیل بلند کرنے والے ذرا ٹھہرو اور سواریوں کو روک لو کہ انھوں نے میرے شوق کو ابھار دیا کاش وہ نہ ابھارا جاتا اور جس کا نہ ابھرنا اور دبا رہنا ہی بہتر تھا ) پھر چند شعروں کے بعد کہا ( آگاہ ہو تیری لیلےٰ رات کے وقت تجھ سے رخصت ہو گئی بغیر اسکے کہ اسکی محبت تیرے دل سے رخصت ہو اور جب وہ رخصت ہو ئی تو کہیں نہیں ٹھہری اور سیدھی منزل مقصود تک پہونچی ) اور عبید ابن ابرص نے ایک قصیدہ کہا جس کا پہلا شعر یہ ہے ( مقام ملحوب اور قطبیات اور ذنوب سب کے سب اپنے رہنے والوں سے خالی اور ویران ہو گئے )

**تنبیہ** شماخ کے پہلے شعر میں غالباً ناسخ کی غلطی سے بعرج کی لفظ لکھ گئی ہے ظاہر بلکہ صحیح یہ ہے کہ تعرج باب تفعل سے امر کا صیغہ قرار دیا جائے جس کے معنے ٹھہرنے کے ہیں اور اسی معنی کا شماخ نے اپنے دوسرے شعر میں اذ ادلجت لم تعرج کہہ کر ارادہ کیا ہے لہذا شارح کا بعرج کی تفسیر میں ب کو جار اور عرج کو مقام کا نام قرار دے کر مجرور ظاہر کرنا خالی از تکلف وتعسف نہیں ہے - نیز عبید ابن الابرص کے اس شعر میں لفظ قطبیات ب کے ساتھ ہونا چاہیے کتاب میں نون کے ساتھ مندرج ہے ممکن ہے کہ ناسخ نے اس میں کچھ تصرف کیا ہو بعض دیگر کتابوں میں بھی ب کے ساتھ یہ لفظ نقل کی گئی ہے نیز فیروز آبادی کی اس عبارت سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے والقطبیہ کعرنیہ ماء ومنہ قول عبید القطبیات فالذنوب -

له بعرج کی لفظ بظاہر غلط معلوم ہوتی اکثر کتابوں میں تعرج منقول ہوا ہے اور دوسرے مصرعہ میں یھیجن کے مقام پر یقفن بھی مذکور ہے ۱۲ منہ

۲ے چھپے ہوئے نسخہ میں اول قصیدہ کا شعر قرار دیا ہے
۳ے عیناک دمعہما سروب * کان شانیہما شعیب ۱۲ منہ
۴ے قطبیات ب کے ساتھ ہونا چاہیے جیسا کہ تنبیہ میں مذکور ہوا ۱۲ منہ

ثم قال بعد ابیات

ارض توارثها شعوب فکل من حلها محروب

ثم قال بعد ابیات

والمرء[1] ما عاش فی تکذیب طول الحیاۃ لہ تعذیب

وقال الراعی قصیدۃ اولها

ابت آیات حبی ان تبینا لنا خبرا فابکین الحزینا

**اللغات**۔ شعوب المنیۃ وقبیلۃ کالمحروب والحریب المسلوب المال الحب بالکسر المحبوب۔ **المعنی** پھر عبید چند شعروں کے بعد کہتا ہے (وہ ایسی زمین ہے جسکے رہنے والوں نے موت کو اپنے ورثہ میں لیا ہے یعنی وہ ایسا ویران مقام ہے جہاں پہونچنے والے کے واسطے نہ حیات ہی رہ سکتی ہے اور نہ سامان حیات) پس جو بھی اس زمین پر وارد ہوا گرفتار ہلاکت وبلا ہوا) - پھر چند اشعار کے بعد کہا (انسان جبتک دنیاوی چیزوں کو بے اعتبار وبے حقیقت سمجھکر زندگی بسر کرے گا عمر بھر گرفتار عذاب رہے گا) اور راعی کا ایک قصیدہ بھی اسی شان کا ہے جس کا پہلا شعر یہ ہے ہمارے محبوب کے نشان منزل نے اس بات سے انکار کیا کہ ہم سے خبر حال محبوب بیان کریں تو ان نشانیوں نے خاموش رہ کر مجھ رنجیدہ اور دردرسیدہ کو رُلا دیا۔

**تنبیہ** تصریع کی تعریف علماء فن نے اس طرح کی ہے التصریع ھو ما کانت عروض البیت فیہ تابعۃ لضربہ تزید بزیادتہ وتنقص بنقصہ) یعنی عروض زیادتی وکمی میں تابع ضرب ہو مثلاً اگر ضرب مفاعلن کے وزن پر ہے تو عروض بھی بعینہ اسی کے وزن پر ہو اس تعریف کی بنا پر عبید ابن ابرص کا یہ شعر والمرء ما عاش الخ اسی طرح امرء القیس کا سابق الذکر شعر قلوب خزان الخ یہ دونوں اصطلاحاً مصرع کہے جا سکتے ہیں اور اسی بنا پر مصنف نے ان کو تصریع کی مثال میں پیش کیا لہذا شارح کا مصنف پر یہ اعتراض کرنا کہ اس مثال میں تصریع نہیں ہے اسلیے کہ قافیہ مرفوع ہے اور تکذیب مجرور ہے وارد نہ ہوگا اسلیے کہ دونوں وزناً بالکل مطابق ہیں البتہ اقواء کے عیب سے بری نہ ہوگا اور تصریع کے عیوب بھی مثل عیوب قافیہ کے ہیں جیسے کہ ایک شاعرہ کے اس شعر میں تصریع مع الاقواء ہے ؎ ما بال عینك منها الماء مهراق × سحا فلا غارب منها ولا راقی۔ مصنف نے ان مثالوں کو نعت وزن میں پیش کیا ہے اور وزن کے اعتبار سے ان شعروں کے عروض و ضرب میں پوری مطابقت ہے اسلیے یہ مثالیں مدعائے مصنف کے مطابق رہیں گی۔

[1] عبید کے اس شعر کا یہ بھی مطلب ہو سکتا ہے کہ آدمی جبتک اپنے یا دوسرے کو ناقابل اعتبار سمجھ کر زندگی بسر کرے گا اسکی جان ضیق میں پڑ جائے گی اور عمر بھر وہ گرفتار تکلیف رہے گا اس شعر کے مطلب میں اور بھی احتمالات ہیں مگر احتمال مذکور اظہر معلوم ہوتا ہے عبید کے قبل کا شعر یہ ہے من یسأل الناس یحرموہ + وسائل اللہ لا یخیب۔ اس قصیدہ میں عبید نے مطلع کی شان کے چند شعر اور کہے ہیں ؎ وکل ذی غیبۃ یؤب وغائب الموت لا یؤب ؎ کانها القوۃ طلوب تخرق وکرها القلوب ۱۲ منہ

وربما اغفل بعض الشعراء التصريع فى البيت الاول فاتى به فى بعض من القصيدة فيما بعد

قال ابن احمر الباهلى قصيدة اولها

قد بكرت عاذلتى بكرة ... تزعمنى بالصبا مشتهر

فلم يصرع اول القصيدة واتى ببيتين بعد الاول ثم قال

بل ودعينى طفل انى بكر ... فقد دنا الصبح فما انتظر

وقال ايضا من قصيدة اولها

لعمرك ما خلقت الا لما ترى ... وراء رجال اسلمونى لما بيا

فاتى بالاول غير مصرع ثم قال بعد ابيات

فامسى جناب الشول اغبر كابيا ... وامسى جناب الحى ابلج واريا

اللغة۔ الصبا المحبة وطفل منادى مرخم طفلة وهى حبيبته وخلقت مبنيا للمفعول اى

تركت الشول جمع شائلة وهى من الابل ما اتى عليها من حملها او وضعها سبعة اشهر فخف

لبنها وورى الزند كوعى وولى وريا وورياو ورية فهو وار وورى خرجت ناره كبا الزند كبوا

لم يور۔ المعنى اکثر ایسا ہوا ہے کہ بعض شعرا نے پہلے شعر میں تو مطلع کا لحاظ نہیں کیا مگر بیت

اول کے بعد اُسی قصیدہ کے بعض اشعار میں مطلع کہا جیسے ابن احمر باہلی کا ایک قصیدہ ہے جسکا

پہلا شعر یہ ہے (میری ملامت کرنے والی مجھے بدنام محبت خیال کرتی ہوئی صبح ہی صبح میرے سمجھانے

کے لیے وارد ہوئی) اس شاعر نے قصیدہ کے پہلے شعر میں تصریع نہیں کی اسکے بعد دو شعر کہہ کر پھر کہا

(بلکہ اے طفلہ مجھے رخصت کردے مجھے صبح سویرے کوچ کرنا ہے اور واقعاً صبح ہونے کو ہے پھر اب کا ہے کا

انتظار ہے) نیز یہی شاعر دوسرے قصیدہ میں کہتا ہے (تیری جان کی قسم میں دُنیا میں نہیں باقی رکھا گیا مگر

اُنھیں مصائب کے لیے جو تیرے پیش نظر ہیں اور اُن اسلاف کی بدولت میرے شامل حال ہیں جنھوں نے

ان مصیبتوں کے لیے جن سے میرا سابقہ ہے مجھ کو زمانہ میں چھوڑ دیا تو پہلا شعر بے مطلع کا

کہا پھر چند شعروں کے بعد کہا (پس منازل محبوب کے صحن جن میں کبھی گھوڑوں اور

اونٹوں کے موجود ہونے سے چہل پہل تھی اب اُن میں خاک اُڑتی ہے اور وہ ویران

اور بے رونق ہیں اور قبیلۂ محبوب کے صحن جہاں اب وہ متمکن ہیں آباد اور بارونق

ہیں۔

لہ لفظ عاذلتی کے کوئی مناسب مقام معنی سمجھ میں نہیں آئے کیا عجب ہے اصل میں عاذلتی کی لفظ ہو اور کتابت میں کچھ تحریف ہوگئی ہو۔ ۱۲ منہ

وقال امية بن حرثان بن الاسعر الكنانى قصيدة اولها

اصبحت هزأ لراعى الضان اعجبه ماذا يريبك منى راعى الضان

فلم يصرع اول بيت واتى بعده ببيت واحد قال فيه

يا ابنى امية انى عنكما غانى وما الغنى غير انى مشعر فانى

وانما يذهب الشعراء المطبوعون المجيدون الى ذلك لان بنية الشعر انما هى التسجيع والتقفية فكلما كان الشعر اكثر اشتمالا عليه كان ادخل له فى باب الشعر واخرج له عن مذهب النثر۔

**اللغۃ**- اراب يريب اى اوهم الريب وجعل فى الريبة وراعى الضان منصوب على النداء والغانى المستغنى والمشعر من اشعر الهم قلبى اى لزق به وكل ما الزقته بشئ اشعرته به والمشعر المهموم المكروب - **المعنی** - اور امیہ ابن حرثان ابن اسعر کنانی نے ایک قصیدہ کہا جسکا پہلا شعر یہ ہے (کہتا ہے کہ میں بکریوں کے چرواہے کے لیے دل لگی اور تمسخر کا حیلہ بن گیا جس نے اس کو تعجب اور حیرت میں ڈال رکھا ہے تو اے بھیڑ بکری کے چرواہے آخر میری کس حالت پر میرے قابل تمسخر ہونے کا تجھے شبہ ہوتا ہے۔ اس شاعر نے بھی پہلے شعر میں تصریع نہیں کی اور اسکے بعد ایک شعر نظم کیا جس میں مطلع کا لحاظ کرتے ہوئے کہا (اے امیہ کے دونوں فرزندو میں تم دونوں سے بالکل مستغنی ہوں مجھے تمہاری کوئی پروا نہیں) اور دنیا میں استغناء کہاں بجز اسکے کہ میں ایک پامال غم فنا ہوجانے والا شخص ہوں (ایسا مغموم اور ہلاک ہوجانے والا شخص کیسے غنی کہلا سکتا ہے) اور اکثر طبیعت دار اور پختہ کار وخوشگو شعرا نے اس مسلک کو اختیار کیا ہے چونکہ شعر کی بنا درحقیقت سجع وقافیہ ہی پر ہے پس جسقدر شعر سجع پر زیادہ مشتمل ہوگا اسیقدر وہ باب شعر میں داخل اور طریقۂ نثر سے خارج ہونے کا مستحق ہوگا۔

# باب المعانی الدّال علیہا الشّعر

جماع الوصف لذٰلك ان یکون المعنی مواجہا للغرض المقصود غیر عادل عن الامر المطلوب ولما کانت اقسام المعانی التی یحتاج فیہا الی ان تکون علی هذه الصفة مما لا نهایة لعدده ولم یمکن ان یؤتی علی تعدید جمیع ذلك ولا ان یبلغ آخره رأیت ان اذکر منه صدرا ینبیٔ عن نفسه ویکون مثلا لغیره وعبرة لما لم اذکره وان اجعل ذلك فی الاعلام من اغراض الشعراء وما هم علیه اکثر حوما وعلیه اشد روما وهو المدیح والهجاء والنسیب والمراثی والوصف والتشبیه واقدم امام کلامی فی هذه الاقسام قولاً یحتاج الی تقدیمه وهو انی رأیت الناس مختلفین فی مذهبین من مذاهب الشعر۔

## مضامین شعریّہ کا بیان

اسکی پوری اور جامع توصیف اس طرح ہوسکتی ہے کہ شعر میں جو مضمون کہنا مقصود ہے لفظیں اُسے اچھی طرح ادا کردیں اور وہ مضمونِ شعر جس موضوع سے متعلق ہے اس سے عدول نہونے پائے اور اُسے ٹھیک طرح سے ادا کردیا جائے اور چونکہ اس طرح کے مضامین اور مقاصد کے اقسام کی انتہا نہیں ہے اور ان تمام قسموں کا شمار کرانا اور آخر حد تک پہونچ جانا غیر ممکن سا معلوم ہوتا ہے اسلیے میں نے مناسب سمجھا کہ مثال کے طور پر اس باب میں ایک ایسا کلام صادر کروں جو خود بھی واضح اور صاف ہو اور جس کا میں نے ذکر نہیں کیا ہے اسکے لیے بھی معیار اور وسیلۂ اعتبار ہوسکے اور یہ بھی میں نے مناسب سمجھا کہ اس کلام مذکور کو شعرا کی مشہور اور معتاد اغراض کے متعلق کردوں جنکا علی الاکثر اپنے اشعار میں وہ لحاظ رکھتے ہیں اور وہ مدیح ہجا نسیب مراثی وصف تشبیہ ہیں اور میں ان اقسام میں کلام کرنے کے قبل ایک ضروری بات جسکا پہلے ذکر کردینا لازم سمجھتا ہوں بیان کرتا ہوں اور وہ یہ ہے کہ میں لوگوں کو دیکھتا ہوں کہ شعر کے اور طریقوں میں سے بالخصوص دو طریقوں میں بہت زیادہ اختلاف کرتے ہیں۔

وهما الغلو فى المعنى اذا شرع فيه والاقتصار على الحد الاوسط فى ما يقال منه واكثر الفريقين لا يعرف من اصله ما يرجع اليه ويتمسك به ولا من اعتقاد خصمه ما ين فعه ويكون ابدا مضا داله لكنهم يخبطون فى ظلماء فمرة يعمد احد الفريقين الى ما كان من جنس قول خصمه فيعتمده ومرة يقصد ما جانس قوله فى نفسه فيدفعه ويعتقد نقيضه وقد شهدت انا من هذه وله سبب قوما يقولون ان قول مهلهل بن ربيعة ۔

فلولا الريح اسمع من بحجر　　　صليل البيض تقرع بالذكور

خطاء من اجل انه كان بين موضع الرقة التى ذكرها وبين حجر مسافة بعيدة جدا

**اللغة** حجر موضع الصليل صوت السلاح عند القراع البيض بالفتح جمع بيضة وهى الخوذة والذكر ايبس الحديد واجوده ج ذكور۔ **المعنی** ایک تو شاعر کا معنی میں حد سے زیادہ غلو اور مبالغہ کرنا دوسرے جو بات بھی شاعر کہہ رہا ہے اسمیں اس کا حد اوسط پر اکتفا کرنا شعر کے متعلق یہ دو مذہب ہیں بعض لوگ پہلے طریقہ (یعنی مبالغہ) کو پسند کرتے اور بعض دوسرے طریقے (یعنی حد اوسط پر اقتصار کرنے کو) پسند کرتے ہیں (اور میری نظر میں ان دونوں فریقوں میں اس باب میں نزاع لفظی سی ہے) اس لیئے کہ فریقین میں سے اکثر لوگ اصل ہی کو نہیں سمجھتے کہ وہ کدھر جا رہے ہیں اور کیا ان کی دلیل ہے اور نہ اپنے مخالفین کے دعوے کو جسے وہ رد کرنا چاہتے ہیں اچھی طرح سمجھتے ہیں لیکن ان میں برابر اختلاف کی خلیج حائل رہتی ہے اور وہ لوگ جہالت کی تاریکی میں ٹھوکریں کھاتے ہیں پس کبھی تو احد الفریقین اپنے مخالف کے قول کو اپنے دعوے کے خلاف نہ سمجھ کر اُسپر اعتماد کرنے لگتا ہے اور کبھی اپنے موافق بات کو (ناسمجھی سے) مخالف سمجھ کر دفع کرتا ہے اور اسکے خلاف کا قائل ہو جاتا ہے اور میں نے دیکھا اور یہ امور جو میرے مشاہدہ میں گذرے وہ بظاہر بے وجہ بھی نہیں ہیں (اگرچہ حقیقت اسکے خلاف میں ہے بہر طور) کچھ لوگ ایسے میرے پیش نظر ہیں جن کا یہ قول ہے کہ مہلہل ابن ربیعہ کا یہ شعر جسمیں وہ کہتا ہے کہ اگر ہوا نہ (مانع) ہوتی تو میں اُن تلواروں کی جھنکاریں جو خودوں پر پڑنے سے پیدا ہوتی تھیں ساکنان مقام حجر کے گوش زد کر دیتا اسلیے غلط ہے کہ مقام رقہ جو اسکے شعر میں مذکور ہے اور مقام حجر کے درمیان بہت طویل مسافت ہے (پھر کیونکر یہ ممکن ہے کہ اتنے فاصلہ سے تلواروں اور خودوں کے ٹکرانے کی آواز لوگوں کو سنائی دے سکے)

وكذلك يقولون فى قول النمر بن تولب

| | |
|---|---|
| ابقى الحوادث والايام من نمر | اشباه سيف قديم اثره بادى |
| تظل تحفر عنه ان ضربت به | بعد الذراعين والساقين والهادى |

## وكذلك فى قول ابى نواس

| | |
|---|---|
| واخفت اهل الشرك حتى انه | لتخافك النطف التى لم تخلق |

ثم رأيت هولاء باعيانهم فى وقت اخر يستحسنون ما يرون من طعن النابغة

على حسان بن ثابت رضى الله عنه

---

**اللغات** - الاثر بالفتح و قد يكسر فرند السيف جمعه اثور والبادى الظاهر والهادى العنق - **المعنى** - اسی طرح یہ لوگ نمر ابن تولب کے ان شعروں کو بھی مبالغہ پر مشتمل ہونے کی وجہ سے غلط بتاتے ہیں جن میں وہ کہتا ہے (۱) حوادث زمانہ نے نمر کو شمشیر کہنہ کے مثل جسکے جوہر نمایاں ہوں لاغر اور باریک بنا کر چھوڑا - (۲) اور یہ تلوار ایسی ہے کہ اگر تم اُس سے کسی پر وار کرو تو وہ ہاتھوں اور پنڈلیوں اور گردن کو کاٹتی ہوئی زمین کو کھود کر اسکی تہ میں ڈوبتی نظر آئے گی - یہی خیال اُن لوگوں کا ابو نواس کے اِس شعر کے متعلق بھی ہے جسمیں وہ ممدوح کی ہیبت کی توصیف میں مبالغہ کرتے ہوئے کہتا ہے اے ممدوح تونے اہل کفر و شرک کو ایسا سہمایا اور یہاں تک مرعوب کر دیا کہ وہ نطفے جو ابھی ارحام مادر میں ہیں اور پیدا نہیں ہوئے وہ بھی تیری ہیبت سے ڈرنے لگے (اس شعر کو بھی وہ لوگ حد سے زیادہ مبالغہ ہونے کی وجہ سے بُرا کہتے ہیں) پھر میں انھیں بُرا کہنے والوں کو دوسرے موقع پر دیکھتا ہوں کہ حسان ابن ثابت کے شعر پر نابغہ نے جو اعتراض کیا ہے اس اعتراض کو بنظر استحسان دیکھتے ہیں (جسکے معنی یہ ہوئے کہ شعر میں مبالغہ کرنا (اور حد اوسط پر اقتصار نہ کرنا) یہ ان کے نزدیک اچھی بات ہے حالانکہ یہ لوگ مہلہل اور نمر اور ابو نواس کے مذکورہ اشعار کو غلو اور مبالغہ ہی پر مشتمل ہونے کی وجہ سے ناپسند کر چکے ہیں -

**تنبیہ** - نمر کے شعر میں بادی کی تفسیر شارح نے ہالك کے ساتھ کی ہے حالانکہ بادی بدا یبدو سے ہے جسکے معنی ظاہر ہونے کے ہیں باد یبید سے نہیں ہے جسکے معنی ہلاکت کے ہیں جیسا کہ شارح کو خیال ہوا ہے اس لیے کہ اُس کا اسم فاعل بادی نہیں ہو سکتا بلکہ بائد ہو گا ولعل الامر التبس عليه والا فالفرق بين البائد والبادى ظاهر فبادى - و قال القطامى - يقتلننا بحديث ليس يعلمه، من يتقين ولا مكنونه بادى -

اب ابو نواس کے اس شعر کے متعلق جسے عرب نے بھی اس پر مبالغہ کہا ہے مبالغہ کی بیت کے متعلق مشتمل ہونے کی وجہ سے مفطل نے برا سمجھا ہے - آنز علما ادب نے نقد عربیہ صاحب تاریخ آداب عرب نے بھی اس شعر کے متعلق الفاظ میں تبصرہ کیا ہے وعاب على ابى نواس المبالغة فى مدح الرشيد - مگر نظر انصاف سے شاعری نقطہ نظر سے یہ مبالغہ قابل تحسین ہے اور نطفہ کی طرف خوف کی نسبت بہ اعتبار ... 

کوئی ایسا بعید مجاز نہیں ہے جسمیں کسی طرح کی مناسبت نہ فرض کی جاسکے بلکہ معنائے خوف اور معنائے نطفہ پر غور کرنے سے اسکی مناسبت واضح ہو جاتی ہے لہذا مصنف کی رائے شاعری اصول کے لحاظ سے قرین صواب معلوم ہوتی ہے اور یہی صاحب عقد فرید کا بھی مختار ہے - اس قسم کے مبالغے اشعار عرب میں بہت شائع ہیں اور ارباب ذوق کی نظر میں صحیح بھی سمجھے جاتے ہیں وذلك كما قال الشاعر ...

فی قوله

لنا الجفنات الغر یلمعن بالضحی      واسیافنا یقطرن من نجدة دما

وذلك انهم یرون موضع الطعن علی حسان فی قوله الغر وکان یمکنه ان یقول البیض لان الغرة بیاض قلیل فی لون اخر غیره وقالوا فلو قال البیض لکان اکثر من الغرة وفی قوله یلمعن بالضحی - ولو قال بالدجی لکان احسن وفی قوله واسیافنا یقطرن من نجدة دما قالوا ولو قال یجرین لکان احسن اذ کان الجری اکثر من القطر فلو انهم یحصلون مذاهبهم لعلموا ان هذا المذاهب فی الطعن علی شعر حسان غیر المذهب الذی کانوا معتقدین له من الانکار علی مهلهل والنمر وابی نواس لان المذهب الاول انما هو لمن انکر الغلو والثانی لمن استجاده

**اللغة** - الجفنات جمع جفنة وهی القصعة والغر جمع اغر الابیض من کل شیٔ یقال فرس اغر اذا کان فی جبهته بیاض النجدة الشجاعة والشدة - **المعنی** اور وہ حسان کا شعر یہ ہے - ہمارے خوان کرم پر ایسے مشہور اور معروف اور نمودار کاسے ہیں جو بوقت چاشت چمکتے ہوئے مہمانوں کے آگے چنے جاتے ہیں اور شجاعت کا یہ عالم ہے کہ ہماری تلواروں سے ہر وقت خون ٹپکتا رہتا ہے - اُن کا خیال یہ ہے کہ حسان کی گرفت اسکے لفظ غُر کہنے پر اس طرح کی جا سکتی ہے کہ اگر وہ اسکی جگہ پر بیض کہتا تو کہہ سکتا تھا اسلیے کہ غرہ سفیدی کے اُس چھوٹے دھبہ کو کہتے ہیں جو کسی دوسرے رنگ کے درمیان واقع ہو اور وہ یہ کہتے ہیں کہ اگر وہ بیض کہتا تو اسمیں غرہ کی بہ نسبت زیادہ مبالغہ ہوتا (اسی طرح) یلمعن بالضحی کے متعلق وہ یہ کہتے ہیں کہ اسکی جگہ پر یلمعن بالدجی کہتا تو زیادہ بہتر ہوتا اسی طرح اسکے قول واسیافنا یقطرن من نجدة دما کے متعلق کہتے ہیں اگر یجرین کہتا تو زیادہ مناسب ہوتا اسلیے کہ جاری ہونے میں بہ نسبت ٹپکنے کے زیادہ قوت ہے پس اگر وہ لوگ اپنے مذہب پر اطلاع حاصل کرتے تو وہ جان لیتے کہ شعر حسان پر اعتراض کرنے سے جو رائے ظاہر ہوتی ہے وہ اس رائے کے بالکل مغایر ہے جس کا اعتقاد مہلہل و نمر و ابونواس کے اشعار کو ناپسند کرنے سے ظاہر کیا جاتا ہے اسلیے کہ پہلا مذہب (یعنی مہلہل وغیرہ کے اشعار کو قابل طعن سمجھنا) اس شخص کا ہو سکتا ہے جو غلو اور مبالغہ کو ناپسند کرتا ہو اور دوسرا مذہب (یعنی حسان کے شعر پر نابغہ کے اعتراض کو مستحسن سمجھنا) اُسی شخص کی طرف منسوب ہو سکتا ہے جو غلو کو پسند کرتا ہو -

یہ حسان کے شعر کے بعد کا شعر ہے
وانا لنقری الضیف ان جاء طارقا من الشحم ما امسی صحیحا مسلما
حسان کا یہ شعر ہے

اور مشہور قصیدہ ہے جس کے مصرع بعض اشعار میں بعض فحول شعراء نے اس قصیدہ کا معارضہ بھی کیا ہے ۱۲ منہ

فان النابغة على ما حكى عنه لم يرد من حسان الا الافراط والغلو بتصيير مكان كل معنى وضعه ما هو فوقه وزائد عليه وعلى ان من انعم النظر علم ان هذا الرد على حسان من النابغة كان ام من غيره خطأ وان حسانا مصيبا اذ كانت مطابقة المعنى بالحق فى يده وكان الراد عليه عادلا عن الصواب الى غيره فمن ذلك ان حسانا لم يرد لقوله الغران يجعل الجفان بيضا فاذا قصر عن تصيير جميعها بيضا نقض ما اراده لكنه اراد لقوله الغر المشهورات كما يقال يوم اغر ويد غراء ليس يراد البياض فى شئ من ذلك بل يراد الشهرة والنباهة۔ واما قول النابغة فى يلمعن بالضحى وانه لو قال بالدجى لكان احسن من قوله بالضحى اذ كل شئ يلمع بالضحى فهذا خلاف الحق وعكس الواجب

**المعنی**۔ اسلیے کہ حسان پر اعتراض کرنے سے نابغہ کی مراد جیسا کہ لوگ اُسے معترض کہتے ہیں صرف مبالغہ اور غلو ہے اس طرح کہ جو معنی جہاں بھی رکھے گئے ہیں انھیں اُن کی حد سے زائد کر دینا چاہیے۔ (اور حسان نے ایسا نہیں کیا) علاوہ اس کے میں کہتا ہوں کہ اگر غور سے دیکھا جائے تو معلوم ہو جائے گا کہ حسان پر جو اعتراض کیا گیا ہے خواہ وہ نابغہ کا ہو یا کسی اور کا بالکل غلط ہے اور یقیناً حسان نے ٹھیک کہا ہے اسلیے کہ درستی کے ساتھ معنوں کا ادا کر دینا اسی کے ہاتھ میں ہے اور معترض بالکل راہ صواب سے منحرف ہو کر دوسری طرف جا رہا ہے۔ (پس معلوم ہونا چاہیے کہ اعتراض مذکور کی غلطیوں میں سے ایک بات یہ ہے کہ حسان اپنے قول غر سے کاسوں کا روشن ہونا نہیں ثابت کرنا چاہتا ہے تاکہ وہ ان کاسوں کی روشنی میں کمی ظاہر کرے تو اپنے مقصود کے ادا کرنے میں قاصر قرار پائے بلکہ اسکی مراد لفظ غر سے ان کاسوں کی شہرت اور اُن کا خلائق میں معروف و نمودار ہونا ہی جیسے کہ یوم اغر اور ید غراء کے استعمال سے ان دونوں کی شہرت کا اظہار مقصود ہوتا ہے ان میں سے کسی کے استعمال سے روشنی اور سفیدی کا اظہار نہیں مقصود ہوتا بلکہ صرف ان کا مشہور و معروف ہونا مراد ہوتا ہی لیکن نابغہ کا یلمعن بالضحی پر یہ اعتراض کرنا کہ اگر لفظ دجی کہتا تو ضحی سے بہتر ہوتا اسلیے کہ دن میں تو ہر شئے (کچھ نہ کچھ) چمکتی ہی ہی تو سکا یہ اعتراض بھی خلاف حق ہے

لانه ليس يكاد يلمع بالنهار من الاشياء الا الساطع النور الشديد الضياء
فاما الليل فاكثر الاشياء مما له ادنى نور وايسر بصيص يلمع فيه فمن ذلك
الكواكب وهى بارزة لنا مقابلة لابصارنا دائما تلمع بالليل ويقل لمعانها بالنهار
حتى تخفى وكذلك السرج والمصابيح ينقص نورها كلما اضحى النهار وفى الليل تلمع
عيون السباع لشدة بصيصها وكذلك اليراع حتى تخال نارا - فاما قول النابغة
او من قال ان قوله فى السيوف يجرين خير من قوله يقطرن لان الجرى اكثر من
القطر فلم يرد حسان الكثرة وانما ذهب الى ما يلفظ به الناس ويعتادونه من وصف الشجاع
الباسل والبطل الفاتك بان يقولوا سيفه يقطر دما ولم يسمع سيفه يجرى دما

**المعنی** - اسلیے کہ دن میں صرف وہی چیزیں چمکتی اور ضو دیتی ہیں جنکا نور نہایت شدید اور
جنکی ضیاء نہایت تیز ہو اور رات میں تو اکثر وہ چیزیں بھی چمکتی نظر آتی ہیں جن میں نہایت معمولی
روشنی اور خفیف چمک ہوتی ہے جیسے تارے ہیں جو ہمارے سامنے نمودار اور ہماری آنکھوں
کے مقابلہ میں رات میں تو برابر ضو فگن رہتے اور دن میں ان کی روشنی بالکل کم ہو جاتی ہے
یہاں تک کہ نظروں سے پوشیدہ ہو جاتے ہیں یہی حال چراغوں اور فانوسوں کا ہے
کہ دن چڑھتے ہوئے ان کی روشنی گھٹ کر فنا ہو جاتی ہے اور شب میں تو اکثر درندوں کی
آنکھیں بھی زیادتی روشنی کی وجہ سے چمکتی ہوئی دکھائی دیتی ہیں اسی طرح رات کے وقت جگنو
اسطرح چمکتا ہے کہ دیکھنے والا اُسے آگ کی چنگاری خیال کرنے لگے۔ لیکن نابغہ یا اور کسی کا یہ
اعتراض کرنا کہ تلواروں کے لیے یجرین کی لفظ یقطرن کی لفظ سے زیادہ مناسب ہے اس لیے
کہ جاری ہونے میں ٹپکنے سے زیادہ قوت ہوتی ہے تو یہ اعتراض بھی اس لیے باطل ہے کہ حسان
نے اس سے کثرت کا ارادہ نہیں کیا بلکہ یہ عام بول چال کی بنا پر استعمال کیا چنانچہ اہل عرب کا
معمول ہے کہ کسی شجاع اور بہادر کی تعریف کے موقع پر یہ کہتے ہیں کہ اسکی تلوار سے
خون ٹپکتا ہے یہ کہتے نہیں سنا گیا کہ اسکی تلوار سے خون بہتا ہے۔

ولعلہ لوقال یجرین دما یعدل عن المالوف المعروف من وصف الشجاع النجد
الی مالم تجر عادۃ العرب بوصفہ - فلنرجع الی ما بدأنا بذکرہ من الغلو والاقتصار
علی الحد الاوسط فاقول ان الغلو عندی اجود المذہبین وھو ما ذہب الیہ
اھل الفھم بالشعر والشعراء قدیما وقد بلغنی عن بعضھم انہ قال احسن الشعر
اکذبہ وکذا نری فلاسفۃ الیونانیین فی الشعر علی مذھب لغتھم ومن انکر
علی مھلھل والنمر وابی نواس قولھم المتقدم ذکرہ فھو مخطئ لانھم وغیرھم
ممن ذھب الی الغلو انما ارادوا بہ المبالغۃ والغلو بما یخرج عن الموجود ویدخل فی
باب المعدوم فانما یرید[له] بہ المثل وبلوغ النہایۃ فی النعت وھذا احسن من المذھب الاخر

**المعنی** - بلکہ شاید اگر وہ یجرین دما کہتا تو ایک غیر مانوس و غیر متعارف قول کا قائل ہوتا (یعنے
شجاع و پہلوان کی ان الفاظ کے ساتھ توصیف کرتا جنکے استعمال پر عرب کی عادت جاری نہیں ہے)
اب پھر ہم اپنے سابق بیان یعنی بحث غلو اور اقتصار علی الحد الاوسط کی طرف رجوع کرتے ہیں پس
میرا خیال یہ ہے کہ ان دونوں میں سے بہترین مذہب غلو و مبالغہ ہے اور یہی وہ طریقہ ہے جسکی
طرف ہمیشہ سے سخن شناس اور با فہم شعراء کا میلان رہا اور بعضوں کا خیال تو مجھے یہ معلوم ہوا کہ انکا
یہ قول ہے کہ سب سے بہتر وہ شعر ہے جسمیں سب سے زیادہ کذب کا استعمال ہو یہی حالت ہم نے فلاسفۂ
یونان کی اپنی زبان کے طریقہ پر شعر گوئی کرنے میں دیکھی اور جس نے بھی مہلہل اور نمر اور ابو نواس
کے سابق الذکر اشعار کو نا پسند کیا وہ غلطی پر ہے اس لیے کہ یہ شعراء یا ان کے سوا دوسرے ایسے
لوگ جو غلو کے حامی ہیں اُن کا مقصود اس سے صرف مبالغہ اور موجود کو معدوم میں
داخل کرکے غلو کرنا ہے اور اُن کی غرض اس عنوان کو اختیار کرنے سے صنعت
مبالغہ کا اظہار اور کسی چیز کی توصیف میں انتہا تک پہونچ جانے کے لیے ایک مثال قائم کرنا
ہے (حقیقت اور واقعیت ہرگز مراد نہیں ہوتی) اور یہ طریقہ (یعنی بطور تمثیل غلو و مبالغہ کرنا)
دوسرے طریقے (یعنی حد اوسط پر اقتصار کرنے) سے بہتر ہے -

له یہاں تمثیل سے مراد یہ ہے یا بیان ون بیان جا سابق کی عبارت کے لحاظ سے یہ لفظ صیغہ واحد معروف کے ساتھ اس مقام پر انسب معلوم ہوتی ہے ۱۲ منہ

فان قول النابغة[۵۱] فی معنی قول النمر علی مذهب الاقتصار ولزوم الحد الاوسط

وقد[۵۲] ابقت صروف الدهر منی    کما ابقت من السیف الیمانی

دون قول النمر دلیلا قویا علی ان ما ابقی منه اکثر مما ابقی من النابغة[۵۳] وکذلک

قول کعب بن مالک الانصاری فی معنی قول مهلهل ووصفه صوت الضرب

من سره ضرب یرعبل بعضه    بعضا کمعمعة الاباء المحرق

دون قول مهلهل لان فی قول مهلهل ما یدل علی ان الضرب الذی ذکره اشد وابلغ

**اللغة** رعبل الثوب ای قطعه ومزقه المعمعة صوت الحریق فی القصب ونحوه والاباء کسحاب القصب الواحدة بهاء وموضعه المهموز۔ **المعنی**۔ اسلیے کہ نابغہ کے کلام میں جو مضمون شعر نمر کے بارے میں کہا گیا ہے اور جسمیں حد اوسط پر اقتصار کیا گیا ہے نہ قول نمر میں (کہ اسمیں حد اوسط پر اقتصار نہیں کیا گیا بلکہ مبالغہ سے کام لیا گیا ہے) اس مطلب کی نہایت بین دلیل ہے کہ نابغہ کا بقیہ جسم نمر کے بقیہ جسم سے زیادہ ہے (یعنی نمر کے جسم کی لاغری نابغہ کی لاغری سے زیادہ ثابت ہوتی ہے (اور نابغہ نے اپنی لاغری اور شکستہ حالی کی اتنے مبالغہ کے ساتھ توصیف نہیں کی جس قوت کے ساتھ نمر نے اپنی لاغری کا اظہار کیا ہے جسپر دونوں شعروں کے الفاظ دال ہیں اور نابغہ کے شعر کا مضمون جو شعر نمر کے مضمون سے ملتا ہوا ہے یہ ہے) کہتا ہے کہ زمانہ کی گردشوں نے مجھے شمشیر یمانی کے مثل بنا کے چھوڑا ہے یعنی میں شمشیر یمانی کی طرح حوادث زمانہ سے لاغر اور باریک ہو گیا ہوں (اس شعر میں وہ مبالغہ نہیں ہے جو نمر کے شعر میں ہے) اسی طرح کعب ابن مالک انصاری کا کلام ہے جو شعر مہلہل کے مضمون میں واقع ہے جس طرح مہلہل نے شمشیر زنی کی آواز ضرب کو ظاہر کیا کعب نے بھی اُس آواز کی توصیف کرتے ہوئے کہا ممدوح ہمارا وہ شخص ہے جس کو ایسی تیغ زنی اچھی معلوم ہوتی ہے جسمیں تیزی کے ساتھ یکساں چوٹ پر چوٹ لگائی جائے جیسے معلوم ہوتا ہو کہ نرکل کے ڈھیر میں اک دم سے آگ لگ گئی اور وہ برابر چٹا چٹ جل رہا ہے (تو کعب کا یہ شعر اقتصار علی الحد الاوسط کی وجہ سے مہلہل کے شعر سے (جسمیں اچھا خاصا مبالغہ موجود ہے) پست ہے اسلیے کہ مہلہل کے شعر میں ایسی لفظیں پائی جاتی ہیں جو اس پر دلالت کرتی ہیں کہ وہ ضرب جس کا یہ ذکر کر رہا ہے نہایت شدید اور سخت ہے کہ اتنے فاصلہ سے بھی سنائی دیتی ہے) بخلاف نرکل جلنے کی آواز کے کہ اُس میں وہ شدت نہیں ہوتی۔

۵۱ قول سے تعبیر میں نکتہ یہ ہے کہ اسلیے کہ ترکیب میں کی خبر واقع ہے اور دلیلا فعل یا اسکا اسم ہے دلیلا قویا خود فعل یا کا مصدر ہو یا [illegible] فی کے معمول ہونے کی نہیں ہوتی ہے ۱۲ منه

۵۲ یہ شعر نابغہ نے اپنے عمر کے آخر میں کہا ہے۔ قبل کے یہ شعر ہیں۔ فمن یک سائلا عنی فانی من الفتیان ایام الخنان مضت مائة لعام ولدت فیه وعشر بعد ذاک وحجتان۔ اسکے بعد یہ شعر ہے تفلل وهو ماثور جراز اذا اجتمعت بقائمه الیدان۔ ۱۲ منه

۵۳ النابغة کی جگہ النمر ہونا چاہیے ورنہ عبارت کا مطلب فاسد ہو جائیگا ۱۲ منه

وکذلك قول الحزین الکنانی فی معنی قول ابی نواس

یغضی حیاءً ویغضی من مهابته　　　فما یکلم الا حین یبتسم

دون قول ابی نواس لان هذا وان کان قد وصف صاحبه بما دل علی مهابته فان فی قول ابی نواس دلیلا علی عموم المهابة ورسوخها فی قلب الشاهد والغائب وفی قوله حتی انه لتهابك قوة لتکاد تهابك وکذا کل غال مفرط فی الغلو اذا اتی بما یخرج عن الموجود فانما یذهب فیه الی تصییره مثلا وقد احسن ابو نواس حیث اتی بما ینبئ عن عظم الشیٔ الذی وصفه - واذ قد مت ما اردت تقدیمه فلنرجع الی ذکر واحد واحد من المعانی الستة التی قلت انها الاعلام من اغراض الشعراء فی المعانی فابدأ اولاً بذکر المدیح

**المعنی** - یہی حال حزین کنانی کے شعر کا ہے جو شعر ابو نواس کے مضمون کی حکایت کرتا ہے کہ اُسکے کلام میں بھی وہ قوت نہیں ہے جو ابو نواس کے سابق الذکر شعر میں ہے حزین کنانی اُسی مضمون کو اس شعر میں یوں ادا کرتا ہے - ممدوح (باوجود عالی رتبت ہونے کے اپنے تئیں حقیر سمجھ کر) شرمندگی سے آنکھیں جھکائے رہتا ہے اور رعب و دبدبہ کی وجہ سے اُسکے (چہرہ پر آنکھیں نہ جم سکنے کے باعث اسکے سامنے لوگ اپنی آنکھیں جھکائے رہتے ہیں پس اُس سے اُسی وقت کوئی بات کہی جا سکتی ہے جب وہ تبسم کی حالت میں ہو - یا مرعوب لوگوں کو مانوس کرنے کی غرض سے بغیر تبسم کیئے وہ خود کوئی بات نہیں کرتا تو اس شاعر نے اگرچہ اپنے ممدوح کی اُن الفاظ میں توصیف کی جو ہیبت و رعب کو ظاہر کرتے ہیں مگر ابو نواس کے شعر میں ممدوح کی ہیبت کے عام ہونے اور ہر حاضر و غائب کے دل میں اسکے راسخ ہونے کا ثبوت ملتا ہے (لہذا) ابو نواس کی توصیف (غلو و مبالغہ کی وجہ سے) حزین کی مدح سرائی سے مبالغہ نہ ہونے کی وجہ سے بہتر ہوئی - اور ابو نواس کے قول حتی انه لتهابك میں وہی بات ہے جو تکاد تهابك میں ہے اسی طرح ہر وہ شخص جو غلو میں افراط کرنے والا ہو جب بھی حد موجود سے خارج ہو جانے والی باتوں کا ذکر کرے تو اُس) سے ہرگز یہ مقصود نہیں ہوتا کہ اُس نے واقعی اپنے خیال میں اُسے ایسا ہی تسلیم کر لیا بلکہ اُسکی غرض صرف یہ ہوتی ہے کہ ناممکن امر کے ذریعہ سے توصیف کے دائرے میں وسعت پیدا کرے اور بیشک ابو نواس نے جس چیز (ہیبت ممدوح) کی توصیف کی ہے اسکی عظمت کے ظاہر کرنے میں بہترین طریقہ اختیار کیا ہے (بہر طور) جب میں نے جس امر کو پہلے بیان کرنے کا ارادہ کیا تھا اسکو بیان کر دیا تو اب اُن چھیوں معانی کو جنکے متعلق میں کہہ آیا ہوں کہ یہی (علی الاغلب) شعراء کے ممتاز اغراض و مقاصد سمجھے جاتے ہیں ایک ایک کر کے بیان کر دینے کا قصد رکھتا ہوں پس میں ذکر مدیح سے اسکی ابتدا کرتا ہوں -

۵۱ ابن قتیبہ کا قول ہے کہ بیت تواضع کے متعلق حزین کے اس شعر سے بہتر عرب میں کوئی شعر نہیں کہا گیا۔ صاحب عقد فرید نے اپنے شعر فی زادہ عز المہابۃ ذاتہ × فکل ہو زن عندہ متواضع - کو اس سے بہتر قرار دیا ہے۔ مصنف نے اس شعر کی نسبت حزین کی طرف دی ہے [illegible]

## نعت المديح

ما احسن ما قال عمر بن الخطاب في وصف زهير حيث قال انه لم يكن يمدح الرجال الا بما يكون للرجال فانه في هذا القول اذا فهم و عمل به منفعة علمية وهي العلم بانه اذ كان الواجب ان لا يمدح الرجال الا بما يكون لهم وفيهم فكذا يجب ان لا يمدح شئ غيرهم الا بما يكون له وفيه و بما يليق به ولا ينافره ومنفعة اخرى ثانية وهي توكيد ما قلنا في اول كلامنا في المعاني من ان الواجب فيها قصد الغرض المطلوب على حقه وترك العدول عنه الى ما لا يشبهه

## محاسن مدیح

زہیر کی تعریف میں عمر ابن خطاب نے کیا خوب جملہ استعمال کیا ہے - کہتے ہیں کہ زہیر لوگوں کی مدح اُن ہی صفات کے ساتھ کرتا تھا جو ان میں ہونا چاہیے (میرا خیال یہ ہے کہ اس کلام میں جبکہ اسے اچھی طرح سمجھ لیا جائے اور اسکے مفہوم پر پوری اطلاع حاصل کر لی جائے ایک عام فائدہ ہے اور وہ یہ ہے کہ اس سے مدح کا ایک عام معیار معلوم ہوتا ہے اور وہ اس طرح کہ جب لازم ہوا کہ لوگوں کی مدح انھیں باتوں کے ساتھ کی جائے جو ان میں موجود اور انکے مناسب حال ہوں تو اسیطرح یہ بھی ضروری ہوا کہ اگر رجال کے علاوہ اور کسی چیز کی مدح کیجائے تو اسمیں بھی اسی کا لحاظ کیا جائے اور اسکی بھی تعریف انھیں باتوں کے ساتھ کی جائے جو اسکے لئے مناسب اور اسمیں پائی جاتی ہوں اور کسی طرح اسکے خلاف نہوں اور اس کلام میں دوسرا فائدہ یہ ہے کہ اس سے ہمارے سابق بیان کی تاکید اور تائید بھی ہوگئی جب ہمنے ابتدائے کلام میں معانی کے متعلق بیان کیا کہ ان معانی میں اسکا لحاظ ضروری ہے کہ جو غرض مطلوب ہے اسکا حق اچھی طرح ادا ہو جائے اور مقصود سے غیر مقصود کیطرف عدول نہونے پائے (یہی مطلب عمر ابن الخطاب کے اس قول (یعنی انہ لم یکن یمدح الرجال الا بما یکون للرجال) کا ہے۔

لنت لهم ولو كنت فظا غليظ القلب لانفضوا من حولك - اپنے خاص بندوں کی شجاعت کی توصیف ایک جگہ اسطرح فرماتا ہے (ان اللہ یحب الذین

ولما كان المدح اسما مشتركا لمدح الرجال وغيرهم عمر بالقول في مدح الرجال اذ كان غرض الشعراء انما هو مدحهم الا ما يستعملون من اوصاف النساء فان ذلك له قسم آخر سنأتي به في ما بعد ان شاء الله تعالى وعلمنا ان اخذنا في التعريف بجودة مدح الرجال كيف يكون فقد يتعلم من حواشي قولنا في هذا الباب كيف يسلك السبيل الى مدح غيرهم فنقول انه لما كانت فضائل الناس من حيث انهم ناس لا من طريق ما هم مشتركون فيه مع سائر الحيوان على ما عليه اهل الالباب من الاتفاق في ذلك انما هي العقل والشجاعة والعدل والعفة كان القاصد لمدح الرجال بهذه الاربع الخصال مصيبا والمادح بغيرها مخطئا

المعنی :- اور چونکہ مدح رجال اور غیر رجال دونوں کی مدح میں ایک اسم مشترک ہے۔ اسی بنا پر عمرابن خطاب نے مدح رجال کہہ کر اس مدح کی تعمیم کو ظاہر کیا ایسی صورت میں جبکہ شعراء کی غرض صرف رجال ہی کی مدح سے متعلق ہو یعنی اس عبارت کے ذریعہ سے رجال اور غیر رجال دونوں کی مدح کا معیار بتا دیا لیکن صرف عورتوں کی توصیف کرنا تو یہ مدح کی ایک دوسری قسم ہے جسے ہم عنقریب بعد میں انشاء اللہ بیان کرینگے اور جب ہم مدح رجال کی خوبی اور عمدگی کی تحدید کرینگے اور یہ بتا دینگے کہ کیونکر رجال کی مدح پسندیدہ اور قابل مدح ہو سکتی ہے تو اس باب میں ہمارے ضمنی قول سے غیر رجال کی مدح کا طریقہ بھی بالکل صاف اور واضح ہو جائے گا پس اب ہم معیار مدح کو واضح کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ جب انسان کے فضائل بحیثیت انسان ہونے کے نہ اُس حیثیت سے جس میں وہ تمام حیوانات کا شریک حال ہے بنا بر اتفاق اہل عقل صرف عقل و شجاعت و عدل و عفت یہی چار عدد قابل تسلیم قرار پاتے ہیں تو لا محالہ یہ ماننا پڑیگا جو شخص ان چاروں خصلتوں کے ساتھ لوگوں کی مدح کا ارادہ کرے گا وہ مصیب اور حق مدح کا ادا کر دینے والا قرار دیا جائے گا اور جو شخص ان خصائل کے علاوہ اور کسی صفت کے ساتھ مدح خوانی کرے گا وہ مخطی (یعنی) غلط راستہ پر چلنے والا سمجھا جائے گا۔

وقد يجوز فی ذلك ان يقصد الشاعر للمدح منها بالبعض والاغراق فيه دون البعض مثل ان يصف الشاعر انسانا بالجود الذی هو احد اقسام العدل وحده فيغرق فيه ويتفنن فی معانيه او بالنجدة فقط فيجعل فيها مثل ذلك او بهما او يقتصر عليهما دون غيرها فلا يسمى مخطئا لاصابته فی مدح الانسان ببعض فضائله لكن يسمى مقصرا عن استعمال جميع المدح فقد وجب ان يكون علی هذا القياس المصيب من الشعراء من مدح الرجال بهذه الخلال لا بغيرها والبالغ فی التجويد الی اقصی حد فيه من استوعبها ولم يقتصر علی بعضها وذلك كما قال زهير بن ابی سلمی فی قصيدة

اخی ثقة لا تهلك الخمر ماله ولكنه قد يهلك المال نائله

المعنی :- اور کبھی ایسا بھی ہوتا ہے اور اس میں کوئی مضائقہ بھی نہیں ہے کہ شاعر انھیں خصائل میں سے بعض خصلتوں کے ساتھ مدح کرنے کا ارادہ کرے اور اسی میں وہ اغراق کرے باقی اوصفات کا کوئی ذکر نہ کرے مثلاً شاعر کسی شخص کی توصیف صرف جود و سخاوت کے ساتھ کرے جو اقسام عدل کی ایک قسم ہے پس وہ اسی میں ڈوب جائے اور اس کے معانی میں اپنے تفنن طبع سے جدتیں کرے یا کسی کی مدح تنہا شجاعت و دلیری کے ساتھ مقصود ہو اور اسمیں بھی اسی طرح نئی نئی باتیں نکالے یا دونوں صفتوں (سخاوت و شجاعت) کے ساتھ مجتمعاً توصیف کرے یا صرف انھیں دونوں صفتوں کے ذکر پر اقتصار کرے اور ان کے علاوہ کسی اور فضیلت کا ذکر نہ ہو تو ان تمام صورتوں میں وہ شاعر مخطی اور غلط گو نہیں کہلائے گا اسلئے کہ اس نے بعض فضائل کے ساتھ مدح کرنے میں راہ صواب اختیار کی ہے لہٰذا اس کے اعتبار سے وہ قابل الزام نہ ہوگا البتہ جمیع فضائل کا استیعاب نہ کرنے کی وجہ سے وہ اپنی مدح گوئی میں مقصر ضرور کہلائے گا پس اس معیار کی بنا پر لازم ہوا کہ شعراء میں مصیب (راہ صواب پر چلنے والا) وہی شخص سمجھا جائے جو انھیں چاروں خصلتوں کے ساتھ لوگوں کی مدح کرے اور ان کے ماسوا کسی صفت کا ذکر نہ کرے اور اسی قاعدۂ کلیہ کے بنا پر خوش گوئی کی اعلیٰ حد اور انتہائی غایت پر پہونچ جانے والا وہی شخص تسلیم کیا جائے جو ان چاروں خصلتوں کا استیعاب کرے اور صرف بعض صفات کے ذکر پر اقتصار نہ کرے جیسے کہ زہیر ابن ابی سلمی اپنے اس قصیدہ (حصن) کی مدح کرتے ہوئے کہتا ہے ممدوح بڑا وفادار قابل وثوق و اطمینان شخص ہے جسکے مال کو شراب خواری (وغیرہ) ضائع و برباد نہیں کرتی مگر ہاں اس کے مال کو بخشش و عطا اکثر فنا کر دیتی ہے -

فوصفه فی هذا البیت بالعفة لقلة امعانه فی اللذات وانه لا ینفد ماله فیها وبالسخاء لا هلاکه ماله فی النوال وانحرافه الی ذلک عن اللذات وذلک هو العدل ثم قال

تراه اذا ما جئته متهللا کانک معطیه الذی انت سائله

فزاد فی وصف السخاء بان جعله یهش له ولا یلحقه مضض ولا تکره لفعله ثم قال

فمن مثل حصن فی الحروب ومثله لانکار ضیم او لخصم یجادله

فاتی فی هذا البیت بالوصف من جهة الشجاعة والعقل فاستوعب زهیر فی ابیاته هذا المدیح بالاربع الخصال التی هی فضائل الانسان علی الحقیقة وزاد فی ذلک ما هو وان کان داخلا فی هذه الاربع فکثیر من الناس لا یعلم وجه دخوله فیها حیث قال اخی ثقة صفة له بالوفاء والوفاء داخل فی الفضائل التی قدمنا ذکرها

اللغة - تهلل الوجه السحاب ای تلألأ والمضض فی عبارة المتن الالم والوجع الضیم الظلم

المعنی - تو اس شعر میں زہیر نے اس بات کا اظہار کرتے ہوئے کہ ممدوح لذات دنیویہ کی کوئی خاص پروا نہیں کرتا اور اس کا مال (روپیہ پیسہ) اور زمانہ عیش وعشرت میں نہیں ختم ہوتا اسکے عفیف النفس ہونے کا ثبوت پیش کیا اور اس کا اظہار کرکے کہ وہ اپنے مال کو راہ سخاوت میں لٹا دیتا ہے اور ہمیشہ لذائذ دنیوی سے (مثل شراب نوشی وغیرہ کے) منحرف ومجتنب رہتا ہے اسکی صفت سخاوت وجود کا اظہار کیا اور یہی معنی عدل کے ہیں (کہ ہر شئے کو اسکے محل میں رکھا جائے اور مال ومنال کو اسکے صحیح مصرف میں صرف کیا جائے) پھر اسکے بعد کہتا ہے کہ اے مخاطب جب تم اسکے پاس آؤگے تو اسکو اپنے آنے کی وجہ سے ایسا ہشاش وبشاش دیکھوگے جیسے کہ گویا کہ تم اسکو وہ چیز عطا کر رہے ہو جس کا سوال کر رہے ہو (یعنی اس کو بخشش اور عطا سے ایسی مسرت ہوتی ہے جیسے سائلین کو بخشش ملنے سے خوشی ہوتی ہے) پس شاعر نے یہ ظاہر کرکے کہ اس کو عطا کے وقت دلی مسرت ہوتی ہے جس کا اثر چہرے پر بھی بشاشت کی صورت میں ظاہر ہو جاتا ہے اور اس کو اس فعل میں کسی قسم کی تکلیف وکوفت نہیں ہوتی اور نہ ترش روئی کا شائبہ محسوس ہوتا ہے سخاوت ممدوح کی توصیف میں اور زیادتی اور ترقی کر دی پھر اسکے بعد شجاعت کا ذکر کرتے ہوئے کہتا ہے حصن کا جنگ کے موقع پر کون مثل ونظیر ہے اسی طرح کسی کا دباؤ نہ سہنے اور حفظ آبرو کے لئے دشمن سے مقابلہ کرنے کے وقت ممدوح کی بہادری کی کون برابری کر سکتا ہے - پھر اس شعر میں ممدوح کی توصیف شجاعت اور عقل کے ساتھ کی پس زہیر نے ان مدحیہ اشعار میں ان چاروں خصلتوں کا بالاستیعاب ذکر کر دیا جو در حقیقت فضائل انسان شمار کیے جانے کے قابل ہیں بلکہ اسمیں بعض ان صفات کا اور اضافہ کر دیا جو اگرچہ حقیقتاً انہیں چاروں فضیلتوں میں داخل ہیں مگر اکثر لوگ انہیں داخل ہونے کی وجہ نہ سمجھ کر ان صفات کو ان کے علاوہ مستقل صفت تصور کرتے ہیں جیسے زہیر نے صفت وفا کو اخی ثقہ کے لفظ کہکر ظاہر کیا ہے حالانکہ وفا انہیں چاروں سابق الذکر فضیلتوں میں داخل ہے

له اس قصیدہ مشکورہ کے اشعار آبدار بھی تو زہیر کے اپنے افتخار سمجھے جانے کے قابل ہیں اس شعر کے قبل کا شعر یہ ہے - وابیض فیاض یداه غمامة علی معتفیه ما تغب فواضله اور اس کے بعد کتاب العمدہ میں یہ اشعار نقل کیے ہیں اخو ثقة لا یهلک الخمر ماله ... غدوة فیجدنه وقد عاد له ... وعیبی فما لیدین ان ... (حاشیہ ناخوانا)

وقد تفنن الشعراء فی المدیح بان یصفوا حسن خلقة الانسان ویعددوا انواع
الاربع الفضائل التی قد مناذکرها واقسامها واصناف ترکیب بعضها مع بعض
وما اقل من یشعر بان ذلک داخل فی الاربع الخلال علی الانفراد او بالترکیب الا
اهل الفهم مثل ان یذکروا من اقسام العقل ثقابة المعرفة والحیاء والبیان
والسیاسة والکفایة والصدع بالحجة والعلم والحلم عن سفاهة الجهلة وغیر ذلک
مما یجری هذا المجری - ومن اقسام العفة القناعة وقلة الشرہ وطهارة الازار
وغیر ذلک مما یجری مجراہ ومن اقسام الشجاعة الحمایة والدفاع والاخذ بالثار
والنکایة فی العدو والمهابة وقتل الاقران والسیر فی المهامہ الموحشة وما اشبه
ذلک - ومن اقسام العدل السماحة ویرادف السماحة التغابن وهو من انواعها
والانظلام والتبرع بالنائل واجابة السائل وقری الاضیاف وما جانس ذلک -

اللغة - ثقابة المعرفة نورها وظهورها والصدع الشق فی شئ صلب والمراد ههنا تفریق الحق عن
الباطل ومنه قوله تعالیٰ فاصدع بما تومر والشرہ النشاط والنکایة العدو وفیه لکایة قتل وجرح وتجمع کرم سماحة جاد و
کرم التبرع بالنائل التفضل بما لا یجب علیه - المعنی اور البتہ شعرا نے مدح کی بہت سی شاخیں نکالی ہیں
جیسے کبھی انسان کی حسن خلقت (خوبصورتی) کی تعریف کرنے لگے اور چاروں سابق الذکر فضیلتوں کے انواع اقسام
کو جمع کرنے میں شمار کرنا شروع کیا اور کبھی انکی باہمی ترکیب کے بعد جو قسمیں فضائل کی نکلتی ہیں انکے ساتھ توصیف
کرنے لگے - اور سمجھدار اور بافہم حضرات کے علاوہ ایسے لوگ بہت کم ہیں جو اسکی تمیز رکھتے ہیں کہ یہ صفات بھی انھیں
چاروں خصلتوں میں افراداً یا ترکیباً داخل ہیں اور ان سب فضیلتوں کی اصل وہی فضائل مذکورہ ہیں مثال اسکی
یہ ہے کہ شعرا تیزی احساس اور حیا اور بیان اور ریاست اور کفایت اور احتجاج اور علم اور جاہلوں کی سفاہت سے
درگزر کرنا یا اسکے علاوہ اسی طرح کی صفتیں ان سب کو عقل کی قسموں میں ذکر کرتے ہیں اور قناعت و کمی حرص اور
پاکدامنی اور اسکے مثل اور صفات کو اقسام عفت میں شمار کرتے ہیں اور اپنی جان و مال کی حفاظت کرنا اور دشمنوں کو
اپنے سے دفع کرنا اور انتقام و بدلہ لینا اور اپنے اعداء کو بے بس اور قہور کر دینا اور ہیبت اور دبدبہ اور ایسے ہمسروں کا
قتل کرنا اور وحشتناک بیابانوں میں پھرنا یا اسکے علاوہ اور اسی قبیل کی صفتیں ان سب کو اقسام شجاعت میں
داخل کرتے ہیں اور عدل کے اقسام میں سماحت یعنی جود و کرم کو شمار کرتے ہیں اور سماحۃ کے معنی ہیں تغابن
یعنی غبن و نقصان کا برداشت کر لینا بھی داخل ہے اور یہی تغابن اقسام سماحۃ سے ہے اسی طرح ظلم و
زیادتی کا تحمل کرنا اور کسی پر واجب کے علاوہ احسان کرنا اور سائل کی آواز پر لبیک کہنا اور مہمانوں کی
مہمان نوازی اور اسکے مشابہ اور صفات یہ سب سماحت اور عدل میں داخل ہیں -

لطافۃ بالعبارہ میں ثقابۃ کے مقام پر لفظ شفوۃ نقل کیا ہے کیا عجب ہے اس مقام پر بھی یہی لفظ ہو [illegible]

فاما تركيب بعضها مع بعض فيحدث منه ستة اقسام - اما ما يحدث من تركيب العقل مع الشجاعة فالصبر على الملمات ونوازل الخطوب والوفاء بالايعاد وعن تركب العقل مع السخاء فانجاز الوعد وما اشبه ذلك وعن تركيب العقل والعفة فالرغبة عن المسألة والاقتصار على ادنى معيشة وما اشبه ذلك وعن تركيب الشجاعة مع السخاء الاتلاف والاخلاف وما اشبه ذلك وعن تركيب الشجاعة مع العفة انكار الفواحش والغيرة على الحرم وعن السخاء مع العفة الاسعاف بالقوت والايثار على النفس وما شاكل ذلك وجميع هذه التركيبات قد ذكرها الشعراء في اشعارهم وساذكر من جيد ما قالوه في ذلك صدرا ان شاء الله تعالى الا انى ابدأ قبل ذلك فاقول

النخفة - سعة الحاجة واسعت بها انضاها المعنى اور ان چاروں فضیلتوں کی باہمی ترکیب وتالیف سے چھ قسمیں پیدا ہوتی ہیں لیکن وہ صفتیں جو عقل کو شجاعت کے ساتھ ترکیب دینے سے حاصل ہوتی ہیں پس وہ حوادث زمانہ اور نازل ہونے والے مصائب پر صبر کرنا اور تہدید وتخویف کے مطابق عمل کرنا ہے - اور عقل کو سخاوت کے ساتھ ملانے سے وعدہ وفائی اور اسی کے مثل اور صفتیں پیدا ہوتی ہیں اور عقل کو عفت کے ساتھ ترکیب دینے سے سوال سے انکار اور موجودہ معمولی معیشت پر قناعت واقتصار کرنے کی خصلت اور اسی کے مثل اور خصائل پیدا ہوتے ہیں اور شجاعت وسخاوت کی باہمی تالیف سے مال کا بخشش کی راہ میں لٹانا اور اور او شرافت اسکا پسند کرنا اور اسی سے مشابہ اور خصلتیں پیدا ہوتی ہیں اور شجاعت وعفت کی باہمی ترکیب سے ناسزا اور حرکتوں سے بیزاری اور حفاظت ناموس میں غیرت وحمیت سے کام لینے کی صفت حاصل ہوتی ہے اور سخاوت وعفت کی باہمی ترکیب کھانا کھلا کے حاجت روائی کرنا اور دوسروں کے فائدہ کو اپنے نفس پر مقدم قرار دینا اور اسی قبیل کے اور صفات پیدا ہوتے ہیں اور ان تمام ترکیبوں کا شعرا نے اپنے اشعار میں ذکر کیا ہے اور انشاء اللہ میں عنقریب اس مدیح کے متعلق اُن شعراء کے بہترین اقوال سے ایک مقالہ صادر کرنے والا ہوں مگر اس وقت اس کے بیان کرنے کے پہلے اس بات کا ذکر کردینا مناسب سمجھتا ہوں ) تنبیہ - شارح نے لفظ اخلاف کو خلف وعدہ کے معنی میں قرار دے کر غلط تصور کیا ہے اور ان لفظوں میں اسکی تصحیح اور توجیہ کی ہے والصحیح عدم الاخلاف لان اخلاف الوعد

ان کل واحدة من الفضائل الاربع المتقدم ذکرھا وسط بین طرفین مذمومین وقد وصف شعراء مصیبون متقدمون قوما بالافراط فی ھذه الفضائل حتی زال الوصف الی الطرف المذموم ولیس ذلک منھم الا کما قدمنا القول فیہ فی باب الغلو فی الشعر من ان الذی یراد بہ انما ھو المبالغة والتمثیل لا حقیقة الشیٔ۔ ومن الاخبار التی یحتاج الی ذکرھا وشرح الحال فیھا لیکون ذلک مثالا لا یبنی الامر علیہ ویعلم بہ ما یاتی من مثلہ ان کثیرا انشد عبد الملک بن مروان

علی ابن ابی العاصی دلاص حصینة ۔۔۔ اجاد المسدی سردھا واذالھا

یؤد ضعیف القوم حمل قتیرھا ۔۔۔ ویستظلع القرم الاشم احتمالھا

اللغة۔ الدلاص درع ملساء۔۔ لینة والحصینة المحکمة والمسدی رجل کان یسرد الدروع واذال الدرع ای جعل لھا ذیلا واسعا طویلا وفی العمدة عجز البیت ھکذا۔ اجاد المسدی سردھا واذا لھا ویؤد من اده الامر اودا او وا وادا بلغ منہ المجھود والقتیر رؤس مسامیر الدروع والاستظلاع المیلان والاعوجاج والقرم السید المعنی کما سبق الذکر چاروں فضیلتوں میں سے ہر ایک فضیلت دو مذموم اور ناپسندیدہ طرفوں میں ایک درمیانی اور اعتدالی مرتبہ رکھتی ہے (یعنی ہر فضیلت کے ذکر کرنے میں شاعر کو افراط و تفریط دونوں سے اجتناب لازم ہے) اور التبجادة صواب پر چلنے والے قدیم شعراء نے ان فضائل میں افراط و مبالغہ کے ساتھ بعض لوگوں کی توصیف کی ہے یہاں تک کہ اُن کے اس طرزِ مدح نے (انتہائی مبالغہ و افراط کی وجہ سے) مذموم اور معیوب صورت اختیار کر لی حالانکہ (یہ معلوم ہے کہ) ان فضائل میں اُن کا افراط کرنا اُسی اعتبار سے ہے جس کو ہم نے باب الغلو فی الشعر میں بیان کیا (یعنی) یہ کہ اس سے اُن کا مقصود صرف مبالغہ اور اُس شئے کی توصیف میں عمدگی اور خوبی پیدا کرنا اور بطور تمثیل اُسکا واضح کرنا ہوا کرتا ہے حقیقت کا ہرگز قصد نہیں ہوتا اور وہ حکایت جس کا تشریح کے ساتھ یہاں بیان کر دینا ضروری ہے تاکہ یہ ایک ایسی نظیر قرار پاسکے جس پر امرِ مقصود کی بنا ہے اور اسکے ذریعہ سے آنے والی مثالوں کا بھی حال معلوم ہو جائے یہ ہے کہ کثیر شاعر نے (ایک دفعہ) عبد الملک ابن مروان کے سامنے یہ شعر پڑھے (۱) ابن ابی العاصی کے جسم پر ایسی مضبوط و مستحکم زرہ ہے جس کی بناوٹ میں مُری نے نہایت درست کاری اور کاریگری سے کام لیا ہے اور اُس کے دامنوں کو وسیع کر دیا ہے (۲) جس کی کیلوں کے بار سے کمزور آدمی جھک کر اُکتا جاتا ہے اور قوت دار معزز افسر اس زرہ کو پہنے کو اس کے بار سے کج ہو کر جھکنے لگتا ہے۔

لہ کتاب العمدہ میں اس شعر کی صورت اس طرح لکھا ہے علی ابن ابی العاصی ولاص حصینة اجاد المسدی سردھا واذالھا آخر الذکر شعر کے دوسرے کم میں ہے کہ اعشی مرغی لا یبین بجنۃ کا فقرہ کمی کے جیسا تو کیا ہے

سہ قسمت اور اس کے لحاظ سے سرشت کے لحاظ کی مبالغہ نشرہ دست ترجمہ مانند

فقال لہ عبد الملك قول الاعشى لقيس بن معدى كرب احسن من قولك حيث يقول لہ

واذا تجئ كتيبة ملمومة ... شهباء يخشى الذائدون نهالها

كنت المقدم غير لابس جنة ... بالسيف تضرب معلما ابطالها

فقال يا امير المؤمنين وصفتك بالحزم ووصف الاعشى صاحبه بالخرق والذى عندى فى ذلك ان عبد الملك اصح نظرا من كثير الا ان يكون كثير غالط واعتذر بما يعتقد خلافہ لانہ قد تقدم من قولنا فى ان المبالغة احسن من الاقتصار على الامر الاوسط بما فيہ كفاية والاعشى بالغ فى وصف الشجاعة حيث جعل الشجاع شديد الاقدام بغير جنة على انہ وان كان لبس الجنة اولى بالحزم واحق بالصواب

اللغة الملمومة من لمہ اى جمعہ والشهباء من الكتائب العظيمة الكثيرة السلاح والرائد المرسل لطلب الماء والكلاء والنهال جمع الناهل فهو الشارب اول الشرب او العطشان والثانى اولى بالمقام والخرق فى كلام المصنف الحمق وان لا يحسن الرجل العمل المعنى

تو اس سے عبد الملک نے کہا کہ اعشیٰ کا قول قیس ابن معدیکرب کی شان میں تیرے اس قول سے بہتر ہے جہاں کہ وہ کہتا ہے (۱) جبکہ تو لشکر کثیر و مسلح میں داخل ہوتا ہے جس کی کثرت سے گھبرا کر آب و گیاہ تلاش کرنے والوں کو ان پیاسوں کے سیراب نہ کرسکنے کا اندیشہ ہو (۲) اُسوقت تو بغیر زرہ پہنے ہوئے افسری کی سر پر کلغی لگائے اس لشکر کے پہلوانوں پر اپنی تلوار سے وار کرتا ہوا نظر آتا ہے۔ پس کثیر نے عبد الملک کے جواب میں کہا اے امیر المومنین میں نے آپ کی تعریف عقلمندی اور ہوشیاری کے ساتھ کی اور اعشیٰ نے اپنے ممدوح کو بے عقل اور بے سلیقہ بنایا اور اس باب میں میرا خیال یہ ہے کہ عبد الملک کی رائے کثیر کی رائے کے بہ نسبت زیادہ صائب ہے مگر یہ کہ کثیر نے مغالطہ دینا چاہا ہو اور اپنے اعتقاد کے مخالف امر کے ساتھ اسکے سامنے معذرت خواہی کی ہو اسلیے کہ ہم نے ابھی کافی توضیح کے ساتھ اس امر کو بیان کردیا ہے کہ مبالغہ کرنا حد اوسط پر اکتفا کرنے کے بہ نسبت زیادہ بہتر ہوتا ہے اور اعشیٰ نے یہ ظاہر کر کے کہ اسکا ممدوح بغیر زرہ پہنے ہوئے سب سے زیادہ پیش قدمی کرنے والا ہے اسکے وصف شجاعت میں نہایت مبالغہ کیا ہے جس سے اُس کی شجاعت میں نہایت قوت اور بہادری میں نہایت زور پیدا ہوگیا) علاوہ بریں اگرچہ زرہ پوش ہوکر (مقابلہ کرنا) نہایت ہوشیاری اور خرامت کی دلیل ہے۔ تنبیہ عشیٰ کے

ف ۵ اس شعر کو عقل فرید نے اسطرح وارد کیا ہے واذا تجئ كتيبة مكروهة ملمومة يخشى العدو نزالها اور دوسرے شعر میں بجائے جنۃ کے جبۃ اور معلما کے مقام پر معلما نقل کیا ہے عشیٰ کے اس مضمون کے برخلاف مسلم بن ولید کا یہ شعر ہے تراه فى الامن فى درع مضاعفة لا يامن الدهر ان يدعى الى اجل۔ یزید نے جب یہ شعر سنا تو مسلم پر وہی اعتراض کیا جو عبد الملک نے کثیر پر کیا تھا اور مسلم نے وہی جواب دیا جو کثیر نے دیا ولا يخفى ان المبالغة فى مثل المقام اولى من تركها لتوكيد المرام ۱۲ منہ

[illegible]

ففی وصف الاعشی دلیل قوی علی شدۃ شجاعۃ صاحبہ لان الصواب لہ ولا لغیرہ الا لبس الجنۃ وقول کثیر تقصیر فی الوصف۔ فلنرجع الی ذکر مدائح الشعراء المحسنین ثم نأتی بعد ذلک بصدر یشتمل علی افتتاحہم فی المدح لیکون مثالا لما تقدم الاخبار عنہ وعبرۃ فی اختیارات المدیح۔

فمن ذلک قول زهیر بن ابی سلمی

یطلب شأو امرئین قد ما حسنا ... نالا الملوک وبذا هذہ السوقا

هو الجواد فان یلحق بشأوهما ... علی تکالیفہ فمثلہ لحقا

او یسبقاہ علی ما کان من مهل ... فمثل ما قدما من صالح سبقا

اللغۃ الشأو الغایۃ والامد والبذ الغلبۃ والسبقۃ والسوق بضم السین وفتح الواو جمع السوقۃ وهی الرعیۃ وقولہ علی علاتہ ای علی کل حال المعنی گمر اعشی کے قول میں اسکے ممدوح کی شجاعت کا زیادہ ثبوت ملتا ہے اس لیے کہ اسکی نظر میں ممدوح کے لیے اسکی کمال دلیری کی وجہ سے زرہ کا نہ پہننا ہی قرین صواب ہے چاہے ممدوح کے علاوہ اور بہادروں کیلئے زرہ کا پہن کر جنگ کرنا قرین صواب اور دراخل حزامت ہو (بہرطور) اعشی کے قول میں اسکے ممدوح کی دلیری اور اطمینان قلبی کا نہایت قوی ثبوت ملتا ہے بخلاف ممدوح کثیر کے کہ اسکے لیے سوائے زرہ پوشی کے اور کوئی صفت موقع جنگ پر نہیں پائی جاتی پس کثیر کے قول میں یقیناً توصیف شجاعت کے متعلق تقصیر پائی جاتی ہے پس اب ہم خوشگو شعراء کے قصائد کا ذکر کرنے کی طرف رجوع کرتے ہیں پھر اسکے بعد ایک ایسا مقالہ افتتاحی معرض بیان میں لائینگے جو انکے تمام اقسام مدیح پر مشتمل ہوگا تاکہ یہ گزشتہ بیانات کی نظیر اور منتخب اقسام مدیح کیلئے معیار قرار پا سکے پس انھیں اقسام میں سے زہیر کے یہ اشعار ہیں (۱) ممدوح اپنے باپ اور دادا کی رفتار پر چلنا چاہتا ہے جو اپنے بہترین کارنامے پیش کر چکے اور وہ بادشاہی مراتب پر فائز ہوئے اور ان معمولی رئیسوں سے آگے بڑھ گئے (۲) وہ ممدوح مثل اسپ تیز گام کے ہے پس اگر وہ اپنی ذاتی کد وکاوش کے ذریعہ سے انکی حد رفتار تک پہونچ گیا تو کوئی تعجب نہیں ہے کیونکہ اسکے ایسے مراتب مذکورۃ تک پہونچ ہی جاتے ہیں۔ (۳) یا اگر وہ گنجائش وقت کے بدولت اس سے آگے بڑھ گئے تو کوئی تعجب نہیں ہے کیونکہ جو افعال حسنہ انھوں نے پیش کیے اسی کے مطابق میدان مکارم میں انھوں نے سبقت حاصل کی

## ومن هذه القصیدة

من یلق یوماً علی علاتہ هرما | یلق السماحة منہ والندی خلقا
لیث بعثر یصطاد الرجال اذا | ما کذب اللیث عن اقرانہ صدقا
یطعنهم ما ارتموا حتی اذا طعنوا | ضارب حتی اذا ما ضاربوا اعتنقا
فضل الجواد علی الخیل البطاء فلا | یعطی بذلك ممنونا ولا نزقا
هذا ولیس کمن یعیا بخطبتہ | وسط الندی اذا ما ناطق نطقا
لو نال حی من الدنیا بمکرمة | افق السماء لنالت کفہ الافقا

اللغة عثر علی وزن فعّل بالتشدید موضع بالیمن وقیل هی ارض ماسدة بناحیة تبالة والمراد بالصدق التقدم فی الحرب وبالکذب التاخر عنها الممنون المقطوع عن السیر للاعیاء والنزق من نزق الفرس کسمع ونصر وضرب نزقا وتقدم خفة ووثب والندی کالنادی والندوة والمنتدی مجلس القوم نهاراً ام المجلس ما داموا مجتمعین فیہ المعنی اور اس قصیدہ کے بعض اشعار یہ ہیں (۱) جو شخص ہرم (ابن سنان) سے اسکے مالی مشکلات میں مبتلا ہونے کے باوجود ملاقات کرے گا تو جود و سخاوت کو اسکی خلقی اور فطری صفت پائے گا (یعنے وہ فطرتاً جواد و کریم ہے اسلیے ہر حال میں اسکا اثر ظاہر ہو کے رہتا ہے) (۲) وہ بیشۂ عثر کا ایسا شیر ہے جو بہادروں کا شکار کیا کرتا ہے جب اُن بہادران جنگ کی شجاعت اپنے ہمسروں کے سامنے بالکل بے حقیقت ثابت ہو اس وقت اسکی شجاعت کی سچائی ظاہر ہوتی ہے (۳) ممدوح جبتک اسکے مقابل کے بہادر تیر اندازی کرتے ہیں نیزہ بازی کرتا ہے اور جب وہ لوگ نیزہ بازی پر آمادہ ہوتے ہیں تو شمشیر زنی سے کام لیتا ہے اور جب ان لوگوں کی طرف سے شمشیر زنی کی نوبت پہونچتی ہے تو وہ گردنوں میں ہاتھ دے کر انھیں پچھاڑ دیتا ہے (۴) سست رفتار گھوڑے پر سبک رو تیز رفتار گھوڑے کی فضیلت ثابت ہے پس جواد کا لقب گھوڑے کو ایسی حالت میں نہیں دیا جاتا جب وہ رُک رُک کر چلے یا چلنے کے بعد فوراً ......... تھک کر رفتار سست کر دے (پس جسطرح تیز گھوڑے کو سست گھوڑے پر شرف حاصل ہے اسی طرح ممدوح کو اسکے ذاتی فضائل کی وجہ سے اور لوگوں پر فضیلت ہو (۵) یہ صفتیں تو ہے ہی ہیں انکے علاوہ اسمیں یہ صفت بھی پائی جاتی ہے کہ وہ اُن لوگوں کے مثل نہیں ہے جو وسط مجلس میں جبکہ تقریر کرنے والے تقریر کر رہے ہوں خطابت سے عاجز نظر آئیں (نہیں بلکہ وہ بڑا خطیب اور گویا ہے) (۶) اگر دنیا کے لوگ اپنی کوششوں کی بدولت بزرگی میں افق آسمان تک پہنچ جائیں تو ممدوح (بیٹھے بیٹھے آسمان) کو اپنے ہاتھ سے چھو لیتا ہے۔

(حاشیہ:) ۵۱ اگر ماجز ہونے کے معنی میں اسے یعیا ی کے ساتھ پڑھا جائے تو شاید زیادہ بہتر و مناسب ہو منہ

## ومن اخری له

هنالك[1] ان یستخبلوا المال یخبلوا ۔۔۔ وان یسألوا یعطوا وان ییسروا یغلوا

وفیهم مقامات حسان وجوهها ۔۔۔ واندیة ینتابها[2] القول والفعل

فان جئتهم الفیت حول بیوتهم ۔۔۔ مجالس قد یشفی باحلامها الجهل

علی مکثریهم حق من یعتریهم ۔۔۔ وعند المقلین السماحة والبذل

سعی بعدهم قوم لکی یدرکوهم ۔۔۔ فلم یدرکوا ولم یلاموا ولم یألوا

فما کان من خیر اتوه فانما ۔۔۔ توارثه آباء آبائهم قبل

وهل ینبت الخطی الا وشیجه ۔۔۔ وتغرس الا فی منابتها النخل

اللغة - الاستخبال الاستعارة والاخبال الاعارة وقوله ییسروا من المیسر وهو اللعب بالقداح وهو الجزور التی کانوا یتقامرون علیها والاحلام جمع حلم بالکسر وهو الاناة والعقل ومقام نامر هم احلامهم واعتراه کعراه غشیه طالبا معروفه - قوله یألوا من الایا لوا لوا الوا والیا قصروا بطأ والوشیج شجر الرماح المعنی اور زہیر کے دوسرے قصیدہ کے چند اشعار یہ ہیں (۱) اس جگہ کچھ ایسے کریم لوگ ہیں کہ اگر ان سے مال عاریت طلب کیا جائے تو وہ عاریت دیدیتے ہیں اور اگر ان سے کچھ سوال کیا جائے تو بخشش کرتے ہیں اور اگر ان سے قمار بازی کی خواہش کی جائے تو وہ اسے بھی انتہا کو پہونچا دیتے ہیں (۲) اور انکے احاطہ شرف میں روشن رو اچھے اچھے لوگوں کے بڑے مجمع رہتے ہیں اور انکی انجمنیں بھی ایسی ہیں جنمیں انکے قول و فعل دونوں قابل مدح ہوتے ہیں (۳) اور اگر تم ان کے پاس آؤ تو انکے مکانات کے اردگرد ایسی مجلسیں پاؤگے جنکے عقل و فہم کے طفیل سے مرض جہالت دور ہوجاتا ہے (یعنے وہاں ہر وقت علمی چرچے ہوا کرتے ہیں) (۴) انکے تونگر تو سائلوں پر بخشش کرنا لازم ہی سمجھتے ہیں لیکن انکے کم دولت والے بھی ایسے ہیں جو بخشش و سخاوت سے (کسی وقت) خالی نہیں رہتے۔ (۵) انکے بعد کے آنے والوں نے انکے مراتب تک پہونچنے کی کوشش کی لیکن وہ ان مراتب تک نہ پہونچ سکے اور اسپر ان کو کسی نے برا بھی نہیں کہا (اور سچ تو یہ ہے کہ انکی اسمیں کوئی تقصیر بھی نہیں کیونکہ ان کی طاقت سے یہ امر باہر تھا۔ (۶) پس جو کوئی بھی اچھی بات اُن سے سرزد ہو (تو کوئی جائے تعجب نہیں) اسلیے کہ خیر تو ان کی میراث میں داخل ہے اور انکے آباؤ اجداد اپنی اولاد کو پہلے ہی سے اسکا وارث بنا گئے ہیں (۷) اور (کیوں نہو) کیا نیزۂ خطی اپنے مخصوص درخت کے سوا اور کسی چیز سے پیدا ہو سکتا ہے اور درخت خرما اپنے مناسب محل کو چھوڑ کر کسی اور جگہ بویا جا سکتا ہے (ہرگز نہیں بلکہ شیر کے بچے شیر ہی ہوتے ہیں اور آم کا پیوند املی میں نہیں لگایا جا سکتا۔

[1] کتاب العمدتین میں اس مصرعہ کو اس طرح وارد کیا ہے هنالك ان یستخولوا المال یخولوا ۱۲ منه

[2] ینتابها کے مقام پر صناعتین اور عقد فرید وغیرہ میں ینتابها بجائے سیرہا ہے ۱۲ منه

## ولزهير يمدح بني الصيداء

انى سترحل بالمطى قصائدى — حتى تحل على بنى ورقاء

من مالهم يتوارثون ثناءها — رهن لآخرهم بطول بقاء

حلماء فى النادى اذا ما جئتهم — جهلاء يوم عجاجة ولقاء

من سالموا نال الكرامة كلها — او حاربوا الوى مع العنقاء

### وله ١

ان البخيل ملوم حيث كان ولـ — ـكن الجواد على علاته هرم

هو الجواد الذى يعطيك نائله — عفوا ويظلم احيانا فيظلم

**اللغة** العجاجة الغبار، اعطاه عفوا اى بغير مسئلة **المعنى** - اور یہ کلام بھی زہیر کا ہے بنی صیداء کی مدح کرتے ہوئے کہتا ہے (١) عنقریب میرے قصائد اونٹوں پر سفر کرکے بنی ورقاء تک پہونچنے والے ہیں (٢) یہ قصائد انکی مدح کی صورت میں ان تک پہونچے ہیں اور ان میں کچھ ایسی خوبی کے ساتھ ان لوگوں کی ثنا کی گئی ہے جس سے انکے صفات اچھی طرح ظاہر ہوگئے اب ان خوبیوں کا انتساب نسلاً بعد نسل ان لوگوں سے سلب نہیں ہوسکتا اور اس مدح کا شرف آخر افراد تک انکے خاندان میں ہمیشہ کے لیے گویا رہن ہوگیا ہے (٣) سنجیدہ لوگوں کی محفلوں میں یہ لوگ علم و حلم سے آراستہ نظر آتے ہیں اور روز جنگ جبکہ لڑائیوں کی کشمکش سے میدان جنگ غبار آلود ہورہا ہو تو اسوقت (بسبب زیادتی شجاعت کے) ناعاقبت اندیش جہلا کی طرح مصروف کارزار ہوجاتے ہیں (٤) جس سے یہ لوگ صلح کے ساتھ پیش آئے تو اس نے خیریت سے رہنے کے علاوہ پوری بزرگی حاصل کرلی اور جس سے انھوں نے جنگ اختیار کی تو وہ عنقا کا ہمسفر بنکر بے نشان اور لاپتہ ہوگیا۔ یہ شعر بھی اسی کے ہیں (١) بخیل جہاں کہیں بھی ہو قابل ملامت ہے لیکن باوجود اپنی پریشانیوں کے اگر دنیا میں کوئی سخی ہے تو وہ صرف ہرم (ابن سنان کی ذات) ہے (٢) وہی ایسا سخی ہے جو بغیر مانگے تجھکو اپنی بخشش عطا کرتا ہے اور دفاع کی قدرت کے باوجود کبھی کبھی ظلم و زیادتی کو بھی برداشت کرلیتا ہے۔

له زہیر کے اس قصیدہ میں ممدوح کی جود و سخا کے متعلق ادبی بہترین اشعار ہیں جنمیں کا ایک شعر یہ ہے۔ وان اتاه خليل يوم مسئلة يقول لا غائب مالى ولا حرم۔ اس قصیدہ کا مطلع جو نہایت معروف و مشہور ہے یہ ہے۔ قف بالديار التى لم يعفها القدم بلى وغيرها الارواح والديم۔ زہیر ہرم ابن سنان کے مخصوص مداحوں میں تھا اور اسکی انکے سے انہی ان قصائد کی بدولت بہت بڑی عزت [illegible]

## ومن ذلك قول الحطيئة في بني بغيض

وان التي نكبتها عن معاشر ... عليّ غضاب ان صددت كما صدوا

اتت آل شماس بن لائ وانما ... اتاهم بها الاحلام والحسب العد

## ومنها

يسوسون احلاما بعيدا اناتها ... وان غضبوا جاء الحفيظة والجد

اقلوا عليهم لا ابا لابيكم ... من اللوم اوسدوا المكان الذي سدوا

اولئك قوم ان بنوا احسنوا البنا ... وان انعموا لا كدروها ولا كدوا

وان كانت النعماء فيهم جزوا بها ... وان عاهدوا اوفوا وان عقدوا شدوا

**اللغة** - العدّ بالكسر القديم والكثير وقوله لا ابا لابيكم دعاء في المعنى وخبر في اللفظ

**المعنی** - اور اسی قبیل سے بنی بغیض کے بارے میں حطیئہ کے یہ اشعار ہیں (۱) اور البتہ میرے وہ قصائد جنکا رخ میں نے ان لوگوں کی طرف سے پھیر دیا جو اس بنا پر مجھ سے خفا تھے کہ جیسے وہ مجھ سے برگشتہ ہوئے میں بھی انسے منحرف ہوگیا (۲) آل شماس ابن لائی کی طرف متوجہ ہوئے اور اصل بات یہ ہے کہ انکی قدیمی عزت اور عقل و بردباری نے اُن قصائد کو اُن تک پہونچا دیا۔ اور اسی قصیدہ کے کچھ اشعار یہ ہیں۔ (۱) اور وہ لوگ اپنی ایسی عقل و بردباری سے کام لیتے ہیں جسکے تحمل اور برداشت کا زمانہ طویل ہے (یعنی عرصہ تک وہ اپنے دشمن سے درگزر کرتے ہیں) اور اگر (کبھی) غضبناک ہوگئے تو پھر انکی طرف سے پوری کوشش اور حفظ آبرو کا وقت آموجود ہوتا ہے (۲) آبائی عزت کے ملنے کی طمع نہ کرتے ہوئے تمہیں چاہیے کہ اونپر ملامت کرنے کو تھوڑا کم کردو یا تحصیل شرف میں تم بھی اُن ہی کے قائم مقام بن جاؤ (۳) یہی وہ لوگ ہیں کہ اگر کسی بزرگی کی بنیاد ڈالی تو اسکو خوبصورتی سے حد تکمیل تک پہونچایا اور اگر نعمتوں کے ذریعہ سے کسی پر احسان کیا تو اسکو طعن و تشنیع کی کدورت سے نہ تو مکدر کیا اور نہ اذیت رسانی کے باعث ہوئے (۴) اور اگر ان پر کسی کا احسان ہوتا ہے تو وہ اسے فوراً اُتار دیتے ہیں اور اگر انھوں نے کسی سے عہد و پیمان کیا تو اسے پورا کر دیتے ہیں اور جو بات دل میں ٹھان لیتے ہیں تو اس کی گرہ کو کس دیتے ہیں (یعنے بے کیئے نہیں چھوڑتے ہیں)۔

وتعذلنی ابناء سعد علیهم　　وما قلت الا بالذی علمت سعد

## ومن ذلک قول الاخطل

صُمٌ عن الجهل عن قیل الخنا خرس　　وان الممت بهم مکروهة صبروا

شمس[له] العداوة حتی یستقاد لهم　　واوسع الناس احلاما اذا قدروا

## ومن ذلک ما انشدنا احمد بن یحییٰ

میامین یرضون السیاسة ان کفوا　　ویکفون ان ساسوا بغیر تکلف

اذا صرفوا للحق یوما تصرفوا　　اذا الجاهل الخیرات لم یتصرف

وان کان فیهم موسر یفن فضله　　وان کان فیهم معسر لم یطوف

---

اللغة- الخنا الفحش وقوله شمس العداوة اما من شمس الفرس اذا صعب قیاده ومنع ظهره او من شمس الرجل اذا ابدی عداوة ویستقاد من القود وهو القصاص المعنی (۱) مجھے انکا مدح یا کر سعد کے بیٹے انکی مخالفت میں میری ملامت کرتے ہیں حالانکہ انکی مدح کے متعلق میں وہی کہتا ہوں جس سے بنی سعد بخوبی واقف ہیں (یعنی انکے صفات حسنہ سعد کو بھی تسلیم ہیں) اور اسی طرح اخطل کے بھی شعر ہیں (جن میں ایک قوم کی بہترین مدح کرتے ہوے کہتا ہے) (۱) بہروں کی طرح ان لوگوں کے کان جاہلانہ گفتگو کے سننے سے عاجز ہیں اور ان کی زبانیں بیہودہ گوئی پر گونگوں کی طرح قدرت نہیں رکھتیں اور اگر ان پر کوئی مصیبت نازل ہوتی ہے تو اسپر صبر کر لیتے ہیں (۲) اور جب تک انکی حمایت میں قصاص و انتقام نہ لیا جائے انکی جوش مارنے والی عداوت کسی طرح دبتی نہیں اور جب دشمن انکے قابو میں آجائے تو ان سے بڑھکر کوئی علیم اور درگزر کرنے والا نہیں۔ اور اسی قسم کے وہ شعر ہیں جنکو احمد ابن یحییٰ نے ہمارے سامنے پڑھا (۱) وہ مبارک ہستیاں اگر اعانت اور دستگیری پر آمادہ ہوئیں تو نہایت خوشی کے ساتھ رعیت واری کا انتظام کریں اور اگر وہ رعیت داری پر تیار ہوں تو بلا تکلف اسکے لیے کافی ہوجائیں (۲) وہ لوگ ایسے ہیں کہ اگر حق کی طرف موڑے جائیں تو مڑجائیں جبکہ کار خیر سے ناآشنا شخص حق کی جانب (کسی طرح) نہ مڑتا ہو (۳) اور اگر ان میں کوئی تونگر ہوتا ہے تو وہ اپنے جود و کرم میں اصول شرافت کا پابند رہتا ہے اور اگر ان میں کوئی تنگدست ہوتا ہے تو گدائی کے لیے وہ دربدر نہیں پھرتا (بلکہ ان کے مالدار لوگ گھر بیٹھے انکی اعانت کرتے ہیں۔

له ایک موقع پر عبدالملک ابن مروان اور اسکے دونوں بیٹے ولید و سلیمان اور انکی جاریہ ان سب کا اجتماع ہوا عبدالملک نے بطور آزمائش علی بیٹوں کی طرف متوجہ ہو کر کہا کہ تمھارے نزدیک عرب کے بہتر اشعار میں سب سے بہتر کون شعر ہے ولید نے کہا جریر کا یہ شعر
الستم خیر من رکب المطایا
واندی العالمین بطون راح
اور سلیمان نے کہا نہیں بلکہ اخطل کا یہ شعر بہتر ہے شمس العداوة الخ اور جاریہ نے کہا کہ نہیں بلکہ مدح میں سب سے بہتر حسان کا یہ شعر ہے - یغشون حتی ما تهر کلابهم
لا یسئلون عن السواد المقبل - ۱۲ منه

## وانشدنا ایضا

وفتیان صدق بائتین صحبتهم | یزید ہم ہول الجناب تاسیا
فان یک خیرا احسنوا اسلا بہا | وان کان شرا اشربوہ تحاسیا

## وانشدنا

اذا المحل انسی العفۃ الناس خبت | وجامت عن الاحساب بکر بن وائل
بہم بعض ما بالناس لکن یردہم | حیاء عفاف عن دنی المآکل

## وانشدنا

یذکرنی بشرا بکاء حمامۃ | علی فنن من بطن بیشۃ مائل

اللغۃ ۔ التحاسی الشرب شیئا بعد شئ ۔ المحل القحط الفنن محرکۃ الغصن ج افنان جج افانین وبیشۃ واد لطریق مکۃ ماسدۃ المعنی ابو احمد ابن یحیی نے یہ شعر بھی ہمارے سامنے پڑھے ۔ اور اکثر میں اپنے ایسے پریشان حال دیادلیر اور سچے دوستوں کا ہم صحبت رہا جنکے صحن خانہ کا غیر معمولی تغیر جو کسی گھبراہٹ کا باعث ہو سکتا ہو انھیں ہمدردی سے نہیں روکتا بلکہ ایسے موقع پر انکی ہمدردی مجھ سے اور بڑھ جاتی تھی (۲) پس اگر وہ فکر میں ڈال دینے والا تغیر کسی اچھی صورت میں نظر آیا (یعنی مثلاً مہمانوں کا قافلہ وارد ہو گیا تو وہ جمعیت خاطر و وسعت اخلاق کے ساتھ انکی خاطر اور مدارات میں مصروف ہو جاتے اور اگر وہ تغیر کسی خطرہ کی صورت میں پیدا ہوا (یعنی مثلاً دشمن ٹوٹ پڑے تو اسے نہایت آسانی کے ساتھ (مثل پانی کے) پی جاتے ہیں (یعنے اطمینان سے اسکی سختیاں جھیل کر اسکو دور کر دیتے ہیں ۔ اور اس نے یہ اشعار بھی ہمارے سامنے پڑھے (۱) جبکہ قحط لوگوں کے ذہنوں سے عفت اور غیرت کے خیال کو بھلا دے اسوقت بکر ابن وائل اپنی شرافت نسبی پر کوئی دھبہ نہیں آنے دیتے (یعنی ایسے سخت وقت میں جبکہ ارباب عفت و غیرت بھی شدت قحط سے مجبور ہو کر اپنی عفت و غیرت کو محفوظ نہ رکھ سکیں یہ لوگ اپنی آبرو کو محفوظ رکھتے ہیں اور کسی کے آگے دست سوال دراز نہیں کرتے (۲) اگرچہ اور لوگوں کی طرح یہ بھی اسوقت ضرورتمند اور صاحب حاجت ہوتے ہیں مگر ان کو ذلت کے ساتھ شکم پری کرنے سے انکی فطری عفت و غیرت مانع ہوتی ہے ۔ اور اسی نے یہ اشعار بھی پڑھے (جن میں بشر کی مدح کرتے ہوئے کہتا ہے (۱) وادی بیشہ کے اک درخت کی جھکی ہوئی شاخ پر کبوتری کی فریاد و زاری نے مجھے (مرنے والے) بشر کو یاد دلا دیا ۔

له بالسین ہونا چاہیے ۱۲ منہ
له اسلا بہا سے کوئی مناسب تمام معنی نظر نہیں آتا صرف یہ ان اشعار کے ... ایسے موقع پر ... احسنوا املاکہا ... کا استعمال کریں ... مطلب ... اصلاح ... لفظ ہو ... سے اسکی ... غلطی ہوگئی ... منہ

فتی مثل صفو الماء لیس بباخلٍ | بخیرٍ ولا مهدٍ ملاما لباخل
ولا ناطقٍ احدٍ وثنة ابسیق مجیبا | باظهارها فی المجلس المتقابل
تری اهله فی نعمةٍ وهو شاحب | طوی البطن مخماص الضحی والاصائل

## وانشدنا محمد بن زیاد الحارثی

تخالهم للحلم صما عن الخنا | وخرسا عن الفحشاء عند التهاجر
ومرضی اذا لوقوا حیاء وعفة | وعند الحفائظ کاللیوث الخوادر

اللغۃ - ۱ الخوادر الاسود ما دامت فی عرینها ۔ المعنی -(۱) وہ صاف و شفاف پانی کے مثل ایک بے کینہ اور صاف دل جوان تھا خیر و خیرات میں کبھی وہ بخل کرنے والا نہ تھا اور نہ کسی بخیل و کنجوس کے عیب سے چشم پوشی کرنے کی جگہ اُس کے آگے لعنت و ملامت کا تختہ پیش کرنے کو پسند کرنے والا تھا۔ (۲) اور نہ کسی مقابلہ کی محفل میں اپنے اقدامات پر خوش و نازاں ہو کر ان کے اظہار پر آمادہ ہونے والا تھا (یعنی خود ستائی اسے ناپسند تھی) (۳) اور اسکے اہل و عیال کو تم نعمت و راحت میں دیکھو گے درانحالیکہ وہ خود شب و روز گرسنہ و پریشاں حال رہتا تھا۔ اور اُس نے محمد ابن زیاد حارثی کے یہ اشعار بھی ہمارے سامنے پڑھے ۔ (۱) وہ اپنے حلم و بردباری کی وجہ سے بیہودہ باتوں کے سُننے سے ایسے متنفر ہوتے ہیں کہ تم ایسی باتوں کے موقع پر انھیں بہرہ سمجھو گے اور بیہودہ گوئی کے وقت بدکلامی پر قادر نہ ہونے کی وجہ سے ان کو گونگا خیال کرو گے (۲) اور جب تم ان کی ملاقات کو جاؤ تو شدت حیا و عفت کی وجہ سے انھیں بیمار سمجھنے لگو اور اگر لڑائی میں نام آوری حاصل کرنے کے موقع پر ان سے ملاقات کرو گے تو ان کو شیران بیشۂ شجاعت پاؤ گے۔

ملہ اس شعر کو کتاب البیان والتبیین میں اس طرح نقل کیا ہے
ولا رافع احدٍ وثنة السوء معجبا بها بین ایدی المجلس المتقابل - اور اس کے قبل دو شعر اس طرح وارد کیے ہیں ؎
ولا قائل عوراء تؤذی رفیقه | ولا رافع راسا بعوراء قائل
ولا مسلم مولی لامر یصیبه | ولا خالط حقا مصیبا بباطل
۱۲ منہ

لهم ذل انصاف وانس تواضع ومن عزهم ذلت رقاب العشائر

كان بهم وصما يخافون عاره وليس بهم الا اتقاء المعاثر

ثم من الشعراء الآن من يجمل المديح فيكون ذلك بابا من ابوابه حسنا ايضا لبلوغه الارادة مع خلوه عن الاطالة وبعده من الاكثار ودخوله في باب الاختصار

فمن ذالك قول الحطيئة

تزور امرأ يعطي على الحمد ماله ومن يعط اثمان المكارم يحمد

اللغة - الوصم العار - المعنى (۳) اور اُن کو اپنے جا بات کے خلاف انصاف کرنے میں دبنا پڑتا ہے اور ان کے تجربہ واکساری کی وجہ سے لوگ ان سے مانوس رہتے ہیں حالانکہ وہ ایسے عزت دار ہیں کہ ان کے آگے تمام قبیلوں کی گردنیں جھکی رہتی ہیں (۴) وہ ایسے منکسر ہیں جیسے معلوم ہوتا ہے کہ ان میں کوئی ایسا عیب ہے جسکے بار وننگ میں مبتلا ہونے سے وہ ڈرتے ہیں حالانکہ ان میں انھیں برائیوں سے بچنے کے علاوہ اور کوئی عیب نہیں ہے (یعنی ان میں کوئی عیب ہی نہیں ہے۔

پھر شعراء میں اسوقت کچھ ایسے لوگ بھی ہیں جو مدح میں اجمال واختصار سے کام لیتے ہیں تو یہ باب بھی ابواب مدح سے پسندیدہ اور قابل تعریف ہے اسلیے کہ اسمیں شاعر کی مراد اختصار کے ساتھ ادا ہوجاتی ہے اور طول کلام اور فضول گوئی سے بھی (جو سامع کے لیے گھبرانے اور اکتا جانے کا باعث ہوتا ہے) احتراز ہوجاتا ہے۔ (اور بعض قدیم شعراء نے بھی یہ اسلوب اختیار کیا ہے) چنانچہ حطیئہ کے یہ اشعار ہیں جنمیں اپنے ممدوح کی اک جامع اور مختصر مدح کرتے ہوئے کہتا ہے۔ (۱) اگر تم ممدوح کی ملاقات کروگے تو اسے ایک ایسا آدمی پاؤگے جو اپنی مدح وثنا پر اپنے مال بخشتا ہے اور جو شخص بھی اپنے حسنات حسنہ کو کمل توصیف میں لانے کی قدر کرتے ہوئے اسکی قیمتیں ادا کردے گا اس کی ضرور مدح وثنا کی جائے گی (چونکہ ممدوح انعام واکرام سے اپنے مداحوں کی قدردانی اور عزت افزائی کرتا رہتا ہے اسلیے وہ لوگ بھی اسکی مدح سرائی میں ہمہ وقت رطب اللسان رہتے ہیں)۔

یری البخل لایبقی علی المرء ماله ویعلم ان المال غیر مخلد

کسوب ومتلاف اذا ما سألته تہلل واهتز اهتزاز المهند

متی تأته تعشوا الی ضوء ناره تجد خیر نار عندها خیر موقد

فقد تصرف فی الابیات الاولی فی اصناف المدیح المتقدم ذکرها واتی بجماع الوصف وجملة المدیح علی سبیل الاختصار فی البیت الاخیر

ومن ذلک قول الشماخ

رایت عرابة الاوسی یسمو الی الخیرات منقطع القرین

اذا ما رایة رفعت لمجد تلقاها عرابة بالیمین

اللغة۔ عشا عشوا وعشوا الی النار والی النار راها لیلا فقصدها واراد بها هنا الترقی والمنقطع القرین العدیم النظیر۔ المعنی (۱) وہ جانتا ہے کہ بخل کرنے سے انسان کا مال باقی نہیں رہ سکتا اور یہ بھی یقینی طور پر جانتا ہے کہ مال ہمیشہ رہنے والی چیز نہیں ہے (تو جو شخص بخل کو غیر مفید اور مال کو فانی سمجھتا ہو اسکی سخاوت کی کیا تعریف کی جا سکتی ہے) (۲) ممدوح (اپنی محنت اور کاوش سے) مال کا بہت حاصل کرنے والا اور پھر اسکو راہ سخاوت میں بہت لٹانے والا ہے جب تم اسکے پاس سائل بن کے آؤ تو اس کا چہرہ فرحت سے اس طرح چمکنے لگتا ہے اور وہ یوں خوشی سے جھومتا ہے جیسے ہندی تلوار چمکتی اور حرکت کرتی ہوئی نمودار ہو (۳) جب تم اسکی روشن کردہ آگ کی روشنی دیکھتے ہوئے اسکے پاس آؤ تو ایک بہترین آتش کا مشاہدہ کروگے جبکہ پاس اسکا بہترین روشن کرنے والا بھی موجود ہوگا۔ پس اس شاعر نے پہلے اشعار میں سابق الذکر اقسام مدح کا مختلف طریقوں سے استعمال کیا ہے اور آخر کے شعر میں پوری توصیف اور کامل مدح کا مختصر طور پر اظہار کر دیا۔ اور اسی قسم سے شماخ کے بھی یہ شعر ہیں جن میں نہایت اختصار کے ساتھ مدح کی توصیف کرتے ہوئے کہتا ہے۔ (۱) میں عرابہ اوسی کو دیکھتا ہوں کہ وہ تن تنہا بغیر کسی شریک کے کار خیر کی تحصیل میں اوج ترقی پر جلوہ گر نظر آتا ہے (۲) جب کبھی عزت و بزرگی کا نشان بلند کیا جائے تو عرابہ اسکو اپنے داہنے ہاتھ سے اٹھا لیتا ہے

ل۵ حطیئہ کا یہ مدحیہ شعر در حقیقت قابل مدح و تحسین ہے عقد فرید وغیرہ میں لکھا ہے کہ اس شعر کو جب حضرت عمرؓ نے سنا تو ان کی زبان پر بیساختہ فقرہ ذالک رسول اللہ جاری ہوا جاحظ نے کتاب البیان والتبیین میں لکھا ہے کہ لوگ پہلے جود و سخا کے بارے میں اعشی کے اس شعر کو زیادہ پسند کرتے تھے۔ تشب لمقرورین یصطلیانها + وبات علی النار الندی والمحلق۔ لیکن جب سے حطیئہ کا یہ شعر سنا تو اعشی کا یہ شعر لوگوں کی نظروں سے گر گیا۔ اس شعر کے بعد یہ شعر بھی اچھا ہے وذاک امرؤ ان یعطک الیوم نائلا + بکفیه لم یمنعک من نائل الغد

سلہ اسکے بعد کا مدحیہ شعر اردو کیا ہے (۱۲ منہ) اذا ما بلغتنی وحملت رحلی + عرابة فاشرقی بدم الوتین ۱۲ منہ

وقد اومأ السمط بن مروان ابی حفصة فی مدح شرحبیل بن معن بن زائدة ایماء موجزا طریفا اتی علی کثیر من المدح باختصار و اشارة بدیعة فقال

رأیت ابن معن افتن الناس جوده فکلفت قول الشعر من کان مفحما

وارخص بالعدل السلاح بارضنا فما یبلغ السیف المهند درهما

ومن الشعراء ایضا من یغرق فی المدح بفضیلة واحدة او اثنتین فیاتی علی آخرها فی کل واحدة منهما اذا اکثر وذلک اذا فعل مصیبا به الغرض فی الوقوع علی الفضائل ومقصرا عن المدح الجامع لها لکنه یجود المدیح حینئذ کلما اغرق فی اوصاف الفضیلة و استی بجمیع خواصها او اکثرها

---

اللغات - المفحم کمکرم العی ومن لا یقدر یقول شعراً المعنی - اور البتہ سمط ابن مروان ابی حفصہ نے بھی شرحبیل ابن معن ابن زائدہ کی مدح میں نہایت ایجاز و اختصار کے ساتھ پاکیزہ اور لطیف اشارہ کیا ہے جس میں اُسنے اک نئے طرز سے مدح کثیر کو تھوڑی سی لفظوں میں اشارۃً ظاہر کردیا پس وہ کہتا ہے (۱) میں نے معن ابن زائدہ کے بیٹے کو دیکھا کہ اُس کی سخاوت نے لوگوں کو اُس کا مفتون بنادیا (یہاں تک کہ میں کہہ سکتا ہوں) کہ اُس نے ایسے لوگوں کو بھی شعر گوئی کی زحمت میں مبتلا کردیا جن میں قوت گویائی کچھ بھی نہ تھی (یعنے انعام کے لالچ میں غیر شاعر بھی شاعر ہوگئے (۲) اور اُس نے ہمارے ملک میں اپنے عدل و داد کی وجہ سے سلاح جنگ کو ایسا ارزاں کردیا کہ ہندی (قیمتی) تلوار بھی ایک درہم کو نہیں پوچھی جاتی - اور بعض شعرا ایسے بھی ہیں جو ایک یا دو فضیلت کا ذکر کرکے مدح کرنے میں مبالغہ سے کام لیتے ہیں مگر وہ انھیں دو چار فضیلتوں کو لے کر اُنھیں اُن کی آخر حد تک پہونچادیتے ہیں پس غرض مطلوب تک پہونچتے ہوئے اظہار فضائل کے نسبت جب ایسا کیا جائے گا اور تمام فضائل کے ذکر میں کمی کی جائے گی تو کوئی مضائقہ نہیں لیکن پورے طور سے مدح اس حالت میں اُسی وقت اچھی سمجھی جائے گی جبکہ شاعر فضائل مذکورہ میں مبالغہ سے کام لے اور اُنکے تمام یا اکثر خصوصیات کو معرض بیان میں لے آئے۔

وذلك مثلا فی الجرأة والاقدام کما قال الفرزدق لسالم الغدانی حین قتل قاتل اخیه العائذ بجوار عبد الملك۔

اذا کنت فی دار یخاف بها الردی ◦ فصمم کتصمیم الغدانی سالم

سخا طلبا للوتر نفسا بموته ◦ فمات کریما عافیا للملائم

نقی ثیاب الذکر من دنس الخنا ◦ یناجی ضمیرا مستدف التزائم

اذا همّ اقری ما به همّ ماضیا ◦ علی الهول طلاعا ثنایا العظائم

ولما رأی السلطان لا ینعشونه ◦ فقضی بین ایدیهم بابیض صارم

اللغۃ۔ الوتر بالکسر الذحل ای الثار عافت الشیء عیفا وعیفانا محرکۃ وعیافا وعیافۃ کرهته وناجاه مناجاۃ ونجاء ساره والمستدف المحکم المستقیم واقری فعل الماضی من الاقراء وهو طلب الضیافۃ والثنایا جمع ثنیۃ وهی العقبۃ۔ المعنی اور یہ جیسا کہ جرأت واقدام کے متعلق فرزدق نے سالم غدانی کی توصیف میں کہا ہے جبکہ سالم نے اپنے بھائی کے قاتل کو جس نے جوار عبدالملک میں پناہ لی تھی قتل (۱) جب تو کسی ایسی جگہ پر ہو جہاں تجھے ہلاکت کا خوف و اندیشہ ہو تو سالم غدانی کی طرح اپنے ارادے کو پختہ اور مستحکم کرلے (۲) جس نے (بھائی کے) طلب انتقام میں اپنی جان دیدی (اور بادشاہ سے کچھ نہ ڈرا) پس وہ شریفانہ موت کے ساتھ ملامتوں سے پرہیز کرتا ہوا مرگیا (۳) اس کا ذکر خیر مثل پاکیزہ لباس کے ہر بُرائی سے پاک و صاف ہمیشہ نہایت اچھی طرح ہوتا ہے اور وہ اپنے ایسے دل سے سرگوشیاں کرتا ہے جسکے ارادے مستحکم ہوتے ہیں (سوائے اپنے دل کے کسی سے مشورہ نہیں لیتا اور جو چاہتا ہے کرتا ہے (۴) جب وہ مہمانی کے لیے اسباب ضیافت فراہم کرنے کا قصد کرتا ہے تو اگرچہ اُس مراد کے پورا کرنے میں کیسے ہی ہولناک مصائب درپیش ہوں مگر وہ عالی شان اور بزرگ امور کی گھاٹیوں پر چڑھتا ہوا تمام مصیبتوں کو نہایت سہولت و اطمینان کے ساتھ جھیل جاتا ہے (۵) جب کہ اُس نے بادشاہ کو دیکھا کہ لوگ اُسے دادرسی پر مجبور نہیں کرسکتے تو ان کے سامنے چمکتی ہوئی برندہ تلوار کے ذریعہ سے اُس نے خود فیصلہ کردیا (یعنے اپنے بھائی کے قاتل کو مار ڈالا اگرچہ بادشاہ نے اسے بھی قتل کرادیا۔

وقد ينبغی ان يعلم ان مدائح الرجال وهی التی قصدنا الكلام فی هذا الباب تنقسم اقساما بحسب اقسام الممدوحين من اصناف الناس فی الارتفاع والاتضاع وضروب الصناعات والتبدی والتحضر وانه يحتاج الی الوقوف علی المعين بمدح كل قسم من هذه الاقسام فاما اصابة الوجه فی مدح الملوك فمثل قول النابغة الذبيانی فی النعمان بن المنذر

الم تر ان الله اعطاك سورة ترى كل ملك دونها يتذبذب

بانك شمس والملوك كواكب اذا طلعت لم يبد منهن كوكب

اللغة ۔ السورة من الخمر حدتها ومن السلطان سطوته واعتدائه وسكون لام الملك لضرورة الشعر المعنی اور اس بات کا جاننا بھی مناسب ہے کہ جن تعریفوں کا ہمیں باب مدح میں بیان کرنا مقصود ہے وہ اختلاف ممدوحین کے اعتبار سے جو بلندی و پستی اور طرح طرح کی صنعتوں اور حرفتوں اور شہر و دیہات میں رہنے کے لحاظ سے ظاہر ہوتا ہے مختلف قسموں پر منقسم ہوتی ہیں اور اس بات پر بھی اطلاع حاصل کرنا ضروری ہے کہ ممدوح اقسام مذکورہ میں سے کس قسم میں داخل ہے (تاکہ اسی کے مطابق اس کی مدح کی جائے) لیکن مدح ملوک میں جادہ صواب پر قائم رہنے کی وہ صورت ہے جس کو نابغہ ذبیانی نے اختیار کیا ہے کہتا ہے (۱) کیا نہیں تو دیکھتا کہ خدا نے تجھے وہ سطوت و شوکت مرحمت کی ہے جس کے سامنے تمام بادشاہ متحیر و متردد نظر آتے ہیں (۲) اور وہ یہ ہے کہ تو آفتاب ہے اور تمام دنیا کے بادشاہ ستارے جب آفتاب نکلتا ہے تو ایک ستارہ بھی ان میں سے نمودار نہیں رہتا بلکہ سب غائب ہو جاتے ہیں اسی طرح تیری موجودگی میں کسی کا چراغ نہیں جل سکتا۔

ومثل ذالك قول نصيب فى سليمان بن عبد الملك

اقول لركب قافلين[1] لقيتهم     قفا ذات اوشال ومولاك قارب

القفا الثنية وهى العقبة والعرب تقول اتيت فلانا قفا الثنية اى خلف الثنية

قفوا اخبرونى عن سليمان اننى     لمعروفه من اهل ودان طالب

فعاجوا فاثنوا بالذى انت اهله     ولو سكتوا اثنت عليك الحقائب

هو البدر[2] والناس الكواكب حوله     وهل يشبه البدر المنير الكواكب

اللغة۔ قافلين من القفول الرجوع والوشل محركة الماء القليل يتحلب من جبل او صخرة ولا يتصل قطره او لا يكون الا من اعلى الجبل وذات اوشال ثنية الحقائب جمع حقيبة وهى الزيادة فى مؤخر القتب المعنى۔ على قسم کے سلاطین سے ایک شاہ سلیمان ابن عبد الملک کے متعلق نصیب کے بھی یہ مدحیہ اشعار ہیں (۱) میں ان شتر سواروں سے جو ممدوح کے پاس سے واپس آ رہے تھے اور جن سے میری ذات اوشال کی گھاٹی کے عقب میں ایسے وقت ملاقات ہوئی جبکہ تیرا چچا زاد بھائی (یا) دوست پانی کی طلب میں وہاں حاضر تھا یہ کہہ رہا تھا (۲) کہ تم لوگ (ذرا) ٹھہر جاؤ اور مجھے سلیمان کے حالات سے آگاہ کرو کیونکہ وڈان کے باشندوں میں سے ہوں اس کے احسان و بخشش کا طالب و امید وار ہوں۔ (۲) پس وہ لوگ ٹھہر گئے اور تیری ایسی مدح و ثنا کی جو تیرے لائق تھی اور اگر وہ خاموش رہتے تو اُن کے بدلے میں وہ خورجینیں جو تیرے دیئے ہوئے مال سے بھری ہوئی تھیں تیری ثنا خوانی کرتیں (۳) وہ ماہتاب ہے اور اسکے گرد جو لوگ ہیں وہ تارے ہیں اور کیا تارے ماہ تاباں کے مشابہ ہو سکتے ہیں (ہرگز ایسا نہیں ہو سکتا) **تنبیہ** نصیب کے پہلے شعر میں لفظ قارب کے معنی شارح نے قریب کے لکھے ہیں کتب لغت میں قارب کے یہ معنی نظر قاصر سے نہیں گزرے بلکہ خشیمہ وارد ہوئے کے معنی سب نے لکھے ہیں علاوہ اسکے کہ قارب بمعنی قریب کتب لغت میں کو نہیں مناسبت مقام کے لحاظ بھی اس معنی کا مراد لینا بعید معلوم ہوتا ہے

[1] اما فی اور کان مبتدء میں قافلین کے مقام پر صادرین نقل کیا ہے اور محشی کا ان نے اس شعر کی تفسیر اس طرح کی ہے صادرین ای راجعین و قوله قفا بفتح القاف مقصورا بمعنى اثر وهو ظرف مضاف الى ما بعده وذات اوشال يريد بها الابل بتلو[illegible]

ومثل قول الحزين الكناني في عبد الله بن عبد الملك بن مروان وقد وفد عليه وهو عامل مصر

لما وقفت عليه في الجموع ضحى ❊ وقد تعرضت الحجاب والخدم
حييته بسلام وهو مرتفق ❊ وضجة القوم عند الباب تزدحم
في كفه خيزران ريحه عبق ❊ من كف اروع في عرنينه شمم
يغضي حياء ويغضى من مهابته ❊ فما يكلم الا حين يبتسم
كلتا يديه ربيع غير ذي خلف ❊ هذي خروج وهذي عارض هطم

اللغة۔ المرتفق المتكئ على مرفق يده او على المخدة والخيزران القضيب وكل عود لين والمراد ههنا العود الذي يكون في ايدي الملوك والعبق كالعف الفائح المنتشر والاروع الجميل يعجبك ويروعك جماله او شجاعته والعرنين مقدم الانف والشمم العلو ويكنى بعلوه عن المجد والشرف واغضى الرجل اذا ادنى جفونه بعضها من بعض كانه غمض الخروج السحاب اول ما ينشأ والعارض السحاب المعترض في الافق المعنى

اور جیسے عبد اللہ ابن عبد الملک کے شان میں حزین کنانی کے یہ اشعار ہیں جبکہ عبد اللہ مصر کا والی تھا اور یہ اسکے پاس حاضر ہوا تھا (۱) جبکہ میں چاشت کے وقت لوگوں کے مجمع میں اسکے پاس حاضر ہوا ایسی حالت میں جبکہ دربان اور خدام درِ دولت (بے اجازت حاضر ہونے والوں کو) روک ٹوک کر رہے تھے (۲) تو میں نے اسے بڑو دانہ سلام کیا اور وہ کہنی ٹیکے ہوئے (اپنی مسند پر جلوہ گر تھا) اور درِ دولت پر باریابی چاہنے والوں کے شور و غل کی آوازیں فضا میں گونج رہی تھیں (۳) اور وہ ہاتھ میں ایک بید کی چھڑی لئے ہوئے تھا جس کی خوشبو ایک ایسے خوبصورت و بہادر جوان کے ہاتھ کی خوشبو سے مہک رہی تھی جس کی ناک ہمیشہ اونچی رہتی ہے (یعنی ممدوح کے ہاتھ کی خوشبو اس چھڑی میں بھی اثر کر گئی تھی) (۴) ممدوح شرمندگی سے اپنی آنکھیں جھکائے رہتا ہے اور رعب و دبدبہ کی وجہ سے اسکے چہرے پر آنکھیں نہ جم سکنے کے باعث اس کے سامنے لوگ اپنی آنکھیں جھکائے رہتے ہیں پس اس سے اسیوقت کوئی بات کی جا سکتی ہے جب وہ حالت تبسم میں ہو۔ (۵) اسکے دونوں ہاتھ مثل ایسے ابر بہار کے ہیں جس کی بارش میں کبھی خلاف واقع نہیں ہوتا اگر ایک اٹھتی ہوئی گھٹا کے مانند ہے تو دوسرا موسلا دھار بارش والے ابر کی طرح ہے۔

ف۔ صاحب آغانی نے بھی اس شعر کی نسبت حزین کی طرف کی ہے اور لکھا ہے کہ حزین سے کہا گیا کہ عنقریب ایک عبد اللہ کے پاس جا رہے ہو حزین شاعر نہایت تیز زبان ہوگا اور وہ ایسا اسکا حلیہ ہوگا اور ایسا خبردار اسکو ملاقات سے روک ... ادھر اسکی خاطر مدارات میں کمی کرنا پس جب عبد اللہ مدینہ میں آیا تو حاجب نے اسکا حلیہ بتا کر روک دی کہ اسکو مت روکنا۔ حزین وارد ہوا مگر اسوقت جبکہ بار بخوبی ہو چکا تھا حاجب نے اولاً اسکو روکا پھر عبد اللہ کی بات یاد آئی اور اسکو بلا لیا بعد حصول اجازت جب حزین عبد اللہ کے سامنے آیا اور اسکے حسن و جمال اور رعب و جلال پر اسکی نظر پڑی تو مبہوت سا ہو گیا اسوقت اسکے ہاتھ میں ایک چوب خیزران بھی تھی۔ عبد اللہ نے تھوڑی دیر اسکو راحت کا موقع دینے کے بعد سلام کیا اس نے جواب سلام دیکر کہا کہ میں تیری مدح میں شعر لکھ کر لایا تھا مگر تیرے حسن و جمال نے وہ شعر میرے ذہن سے فراموش کرا دیا مگر ابھی اس مقام پر یہ شعر کہے ہیں۔ فی کفہ خیزران ... (الخ) یغضی حیاء الخ۔ عبد اللہ نے یہ شعر سن کر اسکو انعام دیا اور اسکے ساتھ ایک جیب زادہ خادم بھی ساتھ کر دیا۔ اسکے بعد صاحب آغانی لکھتے ہیں کہ لوگوں کا خیال ہے کہ یہ شعر فرزدق کے ہیں جو علی ابن الحسین کی مدح میں کہے ہیں یہ خیال غلط ہے اسلیے کہ آپ کی شان اس قسم کی مدح سے اجل وارفع ہے۔ بنظر قاصر میں یہ استدلال ضعف سے خالی نہیں اسلیے کہ اس مدح میں کوئی بات شان امامت کے منافی نہیں معلوم ہوتی۔ ان دونوں شعروں میں توارد کا بھی احتمال ہے۔ ۱۲ منہ

## و مثل قول ابن العتاهية في الهادي

يضطرب الخوف والرجاء اذا — حرك موسى القضيب او فكرا [۱]

فاما مدح ذوي الصناعات كان يمدح الوزير والكاتب بما يليق بالفكرة والروية وحسن التنقيذ والسياسة فان انضاف الى ذلك انوصف السرعة في اصابة الحزم والاستغناء بحضور الذهن عن الابطاء لطلب الاصابة كان احسن واكمل للمدح كما قال اشجع

بديهته مثل تفكيره — متى رمته فهو مستجمع

## وكما قال منصور النميري

وليس لاعباء الامور اذا اعترت — بمكترث لكن لهن صبور

**اللغة** استجمع له الامر تم حسب مرامه۔ الاعباء جمع العبئ بالكسر وهو الثقل والحمل والمكترث الذي لا يعبأ بالامر ولا يبالي به۔ **المعنی** اور جیسے ابن عتاہیہ کا یہ شعر ہادی کے بارے میں ہے جبکہ موسیٰ اپنی چھڑی کو حرکت دیتا ہے یا (کسی کو جزا سزا دینے کے متعلق) کچھ غور کرتا ہے تو پیکر امید و بیم میں اضطراب پیدا ہونے لگتا ہے (یعنی لوگوں کو دھڑکا ہوتا ہے کہ دیکھیے کیا کرتا ہے آیا نفع پہونچاتا ہے یا ضرر) لیکن صاحبان عہدہ اور ارباب پیشہ جیسے نائبان ریاست یا افسران دفاتر وغیرہ کی تعریفیں اُسی طریق سے ہونا چاہیے جو اُنکے شایان شان ہو مثلاً خوبی تدبیر اور اصابت رائے اور حکومت کو قوی کرنے میں اچھا سلیقہ رکھنا اور حسن سیاست وغیرہ کے ساتھ اُنکی مدح کی جائے تو مناسب ہوگا اور اگر انہیں اوصاف میں مبالغہ سے کام لیا جائے مثلاً اصابت رائے کے ساتھ ذہن کے فوراً منتقل ہوجانے کی صفت کا بھی اضافہ کردیا جائے تو اور بہتر ہے جیسا کہ اشجع نے کہا (اُسکے لیے) کسی امر کے متعلق فکر کرنا اور نہ کرنا دونوں برابر ہے (یعنی ممدوح بغیر فکر کے وہ کام کرلیتا ہے جو غور و فکر کے ساتھ کرتا ہے) اور جب چاہو اُسے حاضر الذہن دیکھ لو۔ اور اسی طرح منصور نمیری کے یہ اشعار ہیں (۱) اور ممدوح جب بڑے سنگین امور درپیش ہوں تو اُنکی پروا کرنے والا نہیں بلکہ اُنکی سختیوں کو دلیری کے ساتھ جھیل جانے والا شخص ہے۔

[۱] کتاب میں لفظ فکرا در قافیہ واقع ہے الف کے ساتھ جو قوم ہے معلوم ہوتا ہے کہ یہ قصیدہ مسور القافیہ ہے مگر کتاب الاغانی میں ان اشعار کو اس صورت سے وارد کیا ہے جس سے پتہ چلتا ہے کہ قصیدہ موقوف القافیہ ہے یہ قرائنی نظر الفاظ نقل کئے گئے ہیں کیا عجب ہے الف کی زیادتی کاتب کی طرف سے ہوگئی ہو قافیہ کے موقوف و مفتوح ہونے سے شعر کی بحر میں بھی اختلاف پیدا ہوجاتا ہے اغانی میں یہ اشعار اس طرح نقل کئے گئے ہیں۔
یضطرب الخوف والرجاء اذا — حرک موسی القضیب او فکر
فکم تری عز عند ذلک من — معشر قوم وذل من معشر
نیم من مسسر القضیب ولو — یمسه غیر له لما اثمر من
مثل موسی و مثل والده — المهدی اوجد الہادی
اغانی حصہ ۱۲ صفحہ

یرٰی ساکن الاوصال باسط وجہہ      یریك الھوینا والامور تطیر

واما مدح القائد فی ما یجانس الباس والنجدۃ ویدخل فی باب شدۃ البطش والبسالۃ فان اضیف الی ذلك المدح الجود والسماحۃ والتخرق فی البذل والعطیۃ کان المدیح حسنا والنعت تاما۔ اذ کان السخاء اخا الشجاعۃ وکان فی اکثر الامور موجودین فی نجداء الھمم واھل الاقدام والصولۃ وذلك کما قال بعض الشعراء فی جمع الباس والجود

فتی دھرہ شطران فیما ینوبہ      ففی باسہ شطر وفی جودہ شطر

فلا من بغاۃ الخیر فی عینہ قذی      ولا من زئیر الحرب فی اذنہ وقر

---

اللغۃ الھوینا التؤدۃ والرفق وھو تصغیر ھونی والزئیر صوت الاسد **المعنی** اور (۲) اُسکے اعضاء وجوارح بحالت سکون واطمینان میں دکھائی دیتے ہیں اور اسکا چہرہ نہایت بشاش نظر آتا ہے وہ اپنے سکون واطمینان کو ظاہر کرتا ہے جبکہ پریشان کن حالات پر قدرت نہ ہو اور وہ قابو سے باہر ہو گئے ہوں لیکن فوجی عہدہ داروں کی مدح اُس طرح کرنا چاہیے جو دلیری اور رعب و دبدبہ سے مناسبت رکھتی ہو اور جرأت و بہادری کے باب میں داخل ہو اور اگر اسکے ساتھ جود و سخاوت اور احسان وانعام میں سلیقہ و انتظام سے بے پروائی کرنے کا بھی ذکر ہو تو مدح نہایت مستحسن اور تعریف زیادہ مکمل ہو جائے گی اسلیے کہ سخاوت و شجاعت لازم و ملزوم ہیں اور ان دونوں کا وجود عموماً بلند ہمت اشخاص اور بہادر لوگوں میں اکثر ساتھ ہی ساتھ ہوتا ہے جیسا کہ بعض شعراء نے شجاعت و سخاوت دونوں کا ساتھ ذکر کر کے کہا ہے۔ (۱) ممدوح وہ جوان ہے جس کا زمانہ نازل ہونے والے حوادث کے متعلق دو حصوں پر منقسم ہے ایک وقت اُسکی شجاعت کے لئے مخصوص ہوتا ہے اور دوسرا اُس کی سخاوت کے لئے۔ (۲) پس نہ طالبانِ مال کے دیکھنے سے اُسکی آنکھ میں خس و خاشاک پڑتا ہے اور نہ شیرانِ جنگی کے ڈکرنے سے اُسکے کان بہرے ہونے لگتے ہیں (یعنی سوال سے اُسکو تکلیف نہیں ہوتی اور لڑائی سے وہ خوف نہیں کھاتا)

له اس شعر میں توارد واقع ہو گیا ہے ایک موقع پر رشید نے ایک اعرابی کو جمیل بن صبیح تا ... ایک کاتب کی کاتب نہایت خوشخط اور زود نویس تھا تو اس اعرابی نے اُسکے مناسب حال مدح کرتے ہوئے یہ شعر کہے۔ رشیق حواشی العلم حین تشعر یریك الھوینی والامور تطیر۔ لہ قلما یوس [illegible] ... سیلیتہ [illegible] انیس درو [illegible] خطر۔ عما خیب ضمیر [illegible] وعسیر ونقیدہ باب النجح وھو [illegible] مصرعہ یریك الھوینی الخ سے شعر اعرابی اور منصور نمیری کے شعر میں بالکل متحد ہوا ہے اسی لو [illegible] سکتے ہیں اعرابی کے تواردہ [illegible] کاتب کی تعریف ... نشان قرار دیکتے ہیں ۱۲ منہ

## وکما قال منصور النمری[۵۲] فی افرادہ ذکر الباس وحدہ

ترى الخيل يوم الحرب يظمآن تحته ‏ ‏ وتروى القنا فى كفه والمناصل

حلال لاطراد[۵۳] الاسنة نحرها ‏ ‏ حرام عليها متنها والكواهل

## وکما قال بشار بن برد

الا ايها الحاسد المبتغى ‏ ‏ نجوم السماء بسعى امم

سمعت بمكرمة ابن العلا ‏ ‏ فانشأت تطلبها لست ثم

اذا عرض اللهو فى صدره ‏ ‏ لها بالعطاء وضرب البهم

يلذ العطاء وسفك الدماء ‏ ‏ ويغدو على نعم او نقم

**اللغة**-المناصل جمع المنصل وهو السيف والامم المتوسط من السير والبُهم بالضم الشجعان جمع بهمة وقوله لها فعل ماض من اللهو المعنى اور جسطرح کہ منصور نمیری نے تنہا شجاعت کا ذکر کرتے ہوئے کہا ہے (۱) روز جنگ گھوڑوں کو انکے سوار (ممدوح) کے ران کے نیچے شدت محنت سے تو پیاسا پائے گا اور اُسکے ہاتھ میں نیزے اور تلوار یں (دشمنوں کے خون سے) سیراب نظر آئینگی (۲) نیزوں کی انیوں کے لیے ان گھوڑوں کے سینے حلال ہیں لیکن پشتیں پیٹھ اور پُٹھے انکے نیزوں کے لئے حرام ہیں (یعنی وہ جنگ سے پیٹھ نہیں پھیرتے تاکہ یہ اعضا رزخمی ہوسکیں- اور جیسے بشار ابن بُرد نے کہا (۱) اے ممدوح سے حسد کرنے والے جو اپنی معمولی اور دھیری رفتار سے آسمان کے تارے توڑنا چاہتا ہے (یعنی ممدوح کے روشن فضائل کی تحصیل میں حریص ہے) (۲) چونکہ ابن علار کے اعزاز و شرف کے اخبار تو نے سنے ہیں تو نے اسکو طلب کرنا شروع کیا لہذا تجھے آگاہ ہوجانا چاہیے کہ تو اس محل و منصب پر فائز نہیں ہے (۳) جب (کسی وقت) اسکے دل میں لہو ولعب کا خیال گزرتا ہے تو سخاوت اور بہادروں کے قتل کرنے کے ساتھ وہ کھیلتا ہے (یعنی بخشش اور خونریزی میں اسے لطف آتا ہے) اور ہر صبح اُس کی انعام و انتقام کی حالت میں گزرتی ہے-

[۵۲] عقد فرید وغیرہ میں نمیری نقل کیا ہے خود کتاب میں اسکے قبل اسیطرح صحیح نقل کیا مگر اس مقام پر نمیری مرقوم ہے یعنی کاتب کی غلطی سے ق کرکے بعد کی کتابت میں رہ گئی ہو

[۵۳] اطراد کی لفظ اس مقام پر بے معنی ہے مقام مولی ... نقل کی گئی ہو ... لفظ اطراف ... لفظ مناسب ہے البتہ شارح نے بھی اطراف نقل کیا ہے مگر اس لفظ کی تبدیلی ... نہیں کیا ہے

فقل للخليفة ان جئته نصوحا ولاخير فی متهم
اذا ایقظتك حروب العدی فنبه لها عمرا ثم نم
فتی لاینام علی ثاره ولایشرب الماء الابدم

واما مدح السوقة من البدو والحاضرة فينقسم قسمين بحسب انقسام السوقة الی المتعيشين باصناف الحرف وضروب المكاسب والی الصعاليك والمتلصصة ومن جری مجراهم فمدح القسم الاول يكون بما يضاهی الفضائل النفسانية التی قدمنا ذكرها خاليا من مثل مدح الملوك ومن قدمنا ذكره من الوزراء والكتاب والقواد وذلك مثل قول الشاعر

**اللغة** الصعاليك جمع صعلوك وهو الفقير والمتلصصة جماعة السارق او المتخلقة باخلاق اللصوص۔ **المعنی**۔ (۵) پس خليفہ سے جب تم انکے پاس خيرخواہ بنکے جاؤ کيونکہ وہ اخلاص کے ساتھ متہم بن کے جانے ميں تو کوئی خوبی نہيں ہے يہ کہدو (۶) کہ جب دشمنوں سے جنگ کی فکر ميں آپ کی نيند اڑ جائے پس اسکے لئے عمر کو جگا ديجيے پھر اطمينان سے آرام کيجيے (۷) وہ (عمر) ايسا جوان ہے جو بغير انتقام لئے سوتا نہيں اور بغير اپنے دشمنوں کا خون بہائے پانی نہيں پيتا۔ ليکن شہری اور غير شہری عوام الناس کی مدح تو چونکہ بعض ان ميں کے اہل کار اور صاحبان حرفت ہوتے ہيں اور بعض فقير اور بعض بدمعاش ديند و رہزن وغيرہ ہوتے ہيں لہذا ان کی مدح دو طرح پر منقسم ہو گی۔ پس پہلی قسم (يعنی اصحاب صنعت و حرفت) کی مدح انکے ايسے صفات ذاتيہ کے ساتھ ہونا چاہيے جو ان کے ساتھ مخصوص ہيں جيسا کہ ہم نے اسکو (مفصلاً) ذکر کيا اور مدح مذکور ويسی نہ ہونا چاہيے جيسے بادشاہوں وزيروں محرروں اور فوجی ملازموں کی ہوتی ہے جيسا کہ شاعر کہتا ہے۔

(حاشیہ:) لہ عند زید وغیرہ میں اس مصرعہ کی سطح نقل کیا ہے۔ فتی لایبیت علی معنۃ اور اسکے قبل کے دو شعر اس طرح درج کیے ہیں دعانی الی عمر جوده + وقول العشیرة بحر خضم + ولولا الذی ذکروا لم یکن + لامدح ریحانة قبل شم + فتی لایبیت الا کر ابوسعید نے بشار کے اس مضمون کو اس طرح نظم کیا ہے۔ سے وما یرید ون لولا ×
الجبن من حیل بالملیک منفعل الجبین باتجهل لامشی بالماء الاثمن فلیب مترا ولها بیتیه له حلیه علی وجل ۱۲ منہ

| | |
|---|---|
| يتراحمون ذوى يسارهم | يتعاطفون على ذوى الفقر |
| وذو و يسارهم كانهم | من صدق عفتهم ذوو وعر |
| متحلمين لطيب خمهم | لايهلعون لنبوة الدهر |

ومدح القسم الثانى يكون بما يضاهى المذهب الذى يسلكه اهله من الاقدام والفتك والتشمير والجد والتيقظ والصبر مع التخرق والسماحة وقلة الاكتراث للخطوب الملمة كما قال تابط شرا يمدح صخر بن مالك

| | |
|---|---|
| وانى لمهد من ثنائى فقاصد | به لابن عم الصدق صخر بن مالك |

**اللغة** الوعر من الطريق ما صعب السير فيه والخيم الطبيعة والسجية والهلع الجزع

**المعنى**۔ (۱) وہ اپنے رؤسا کے ساتھ مہربانی اور وفاداری سے پیش آتے ہیں اور صاحبان فقر سے الفت و محبت سے ملتے ہیں (۲) اور شدت حمیت غیرت کی وجہ سے اُن میں کے تونگر ایسے ہوجاتے ہیں گویا کہ وہ بڑی دشواریوں میں گرفتار ہیں (یعنے اُنکے یہاں کے شرفا اور صاحبان حیثیت و ریاست اپنے موجودہ ممکن پر قناعت کرتے ہیں اور زیادتی کی خواہش سے کنارہ رہتے ہیں اگرچہ وہ اُنکی ضروریات کے لئے کافی نہو (۳) اپنی شرافت اور نیک خوئی سے وہ حلیم بنے ہوئے ہیں اور ناموافقت زمانہ سے وہ کبھی گھبراتے نہیں۔ اور قسم ثانی (غارتگروں اور رہزنوں وغیرہ) کی مدح اس طریقہ سے ہونا چاہیے جو اُنکے مناسب حال ہو یعنی جنگ و جدال کے موقع پر اُنکے اقدامات جرأتیں اور جد و جہد شدت انہماک اور باہوش و حواس رہنا اور شدائد جنگ کو بے پروائی کے ساتھ جھیلنا اور نازل ہونے والے مصائب کو نہایت حوصلہ اور بے اعتنائی کے ساتھ برداشت کر لینے وغیرہ کا ذکر ہونا چاہیے جیسا کہ تابط شرا نے صخر ابن مالک کی مدح کرتے ہوئے کہا ہے۔ (۱) میں ضرور اپنی تعریفوں کا تحفہ لے کر سچے ارادے والے اپنے چچازاد بھائی صخر ابن مالک کی خدمت میں حاضر ہوا چاہتا ہوں (**تنبیہ**) تابط شرا کے پہلے شعر میں کلمہ وانی کتاب میں واؤ کے ساتھ نقل کیا گیا ہے شارح نے بھی ایسا ہی کیا ہے کتاب الحماسہ نیز اور دیگر کتابوں میں جہاں یہ شعر مذکور ہے حرف واؤ نظر قاصر سے نہیں گزرا اگر اسکو اول بیت قرار دیا جائے جیسا کہ ظاہر ترتیب کا مقتضا ہے تو واؤ کی ضرورت نہیں رہتی اگر انی کو غیر موزوں خیال کرکے واؤ کا اضافہ کر دیا گیا ہے تو یہ درست نہیں ہے اسلئے کہ انی فعلن کے وزن پر صحیح ہے اور بحر طویل میں فعولن کا ثلم واقع ہو کر فعلن ہوجاتا ہے اور کلام عرب میں

ـــــــــــــ

ؔله کتاب الحماسہ میں شمس کی جگہ صخر نقل کیا ہے۔ اور تیسرے شعر کو اس طرح وارد کیا ہے
قليل التشكى للمهم يصيبه
كثير الهوى شتى النوى والمسالك
اور آخر میں یہ شعر بھی نقل کیا ہے
يرى الوحشة الانس الانيس ويهتدى
بحيث اهتدت ام النجوم الشوابك ۱۲ منہ

[illegible]

اھزبہ فی ندوۃ الحی عطفہ　　کما ھز عطفی بالھجان الاوارك

لطیف الحوایا یقسم الزاد بینہ　　سواء وبین الذئب قسم المشارك

کان بہ فی البرد اثناء حیۃ　　بعید الخطی شتی الھوی والمسالك

یظل بموماۃ ویمسی بغیرھا　　جحیشا ویعرورى ظھور المھالك

ویسبق وفد الریح من حیث ینتحی　　بمنخرق من شدہ المتدارك

اذا خاط عینیہ کری النوم لم یزل　　لہ کالیٔ من قلب شیحان فاتك

وان طلعت اولی العداۃ فنثرۃ　　الی سلۃ من صارم الغرب باتك

اذا ھزہ فی وجہ قرن تھللت　　نواجذ افواہ المنایا الضواحك

اللغۃ الھجان من الابل والناقۃ البیض الکرام والاوارك الابل التی ترعی الاراك الحوایا جمع حویۃ وھی الامعاء المستدیرۃ والاثناء جمع ثنی بالکسر ثنی الحیۃ انثناؤھا وما یعوج منھا اذا انثنت والجحیش کامیر رجل اذا نزل ناحیۃ عن الناس ولم یختلط بھم وکرمیر وستین برائیہ لا یشاور الناس ولا یخالطھم والکالی الحارس المعنی (۲) میں سرمحفل اسکی مدح کرکے اسکو اسی طرح خوش کرونگا جیسے اسنے مجھکو اچھے سفید موٹے تازے اراک چرنے والے اونٹ دے کر خوش کیا (۳) وہ کم خوری کی وجہ سے نحیف الجثہ ہے اپنا کھانا اپنے اور بھیڑیوں کے درمیان برابر سے بانٹتا ہے جیسے کوئی اپنے شریک کا حصہ تقسیم کرتا ہے (اور اپنے مال کو ذخیرہ نہیں کرتا اور صحرائی وجفاکش ہے) (۴) وہ اپنی چادر میں مثل سانپ کے لپٹا اور سمٹا ہوا لمبے قدم والا ہے اور بسبب بلند ہمتی کے اسکے مقاصد اور طریقے مختلف اور طرح طرح کے ہیں (۵) وہ اپنی ہی رائے کا پابند ہوکر ایک جنگل میں صبح اور دوسرے جنگل میں شام کرتا ہے اور خطرہ کی برہنہ پیٹھ پر سوار ہوتا ہے (یعنی اپنی کمال دلیری کی وجہ سے خوفناک حوادث سے بچنے کا کوئی انتظام نہیں کرتا) (۶) ہوا جہاں سے بھی چلنے کا ارادہ کرتی ہے وہ اس کی بھی غایت مطلوبہ آگے بڑھ جاتا ہے ایسے جنگل میں جہاں ہوائیں چلتی ہوتی ہیں اور انھیں وہ اپنی متصل اور متواتر دوڑ کی وجہ سے چاک کرتا ہوا گزر جاتا ہے (۷) جبکہ غنودگی اسکی آنکھیں سی دیتی ہے تو اس کا قلب جو ایک مرد بہادر و ہوشیار کے پہلو میں ہے برابر اسکا نگہبان و محافظ رہتا ہے (یعنی جب وہ سوجاتا ہے تو اسکا دل بیدار رہتا ہے) (۸) جب اس کے دشمنوں کی پہلی جماعت کی پہلی صف نمودار ہوتی ہے تو تیز دھار تلوار کے کھینچنے کے لئے فوراً اس طرف میدان میں نکل پڑتا ہے۔ (۹) جبکہ اپنے ہمسر حریف کے سامنے وہ اپنی تلوار کو حرکت دیتا ہے تو آنے والی موتیں (اپنی کامیابی کی وجہ سے) کھل کھلا کر ہنستی ہیں

لے الزاد کی بجائے بعض نسخوں میں معاودہ کی جگہ بر لفظ معاود نقل کی گئی ہے شارح نے بھی مھالک نقل کیا ہے مگر چونکہ کتاب میں لفظ معاود ذکر ہے اور یہ لفظ اس مقام پر غلط اور بے معنی بھی نہیں معلوم ہوتی لہذا اسی صورت میں رہنے دیا ہے

مطابق نقل اس کا لفظ ہے

سے شارح نے منخرق کے معنی بیان کئے ہیں

# وقال ابو كبير الهذلي

ولقد سريت على الظلام بمغشم — جلد من الفتيان غير مثقل

ممن حملن به وهن عواقد — حبك النطاق فشب غير مهبل

حملت به في ليلة مزؤودة — كرها وعقد نطاقها لم يحلل

فأتت به حوش الفؤاد مبطنا — سهدا اذا ما نام ليل الهوجل

ومبرأ من كل غبر حيضة — وفساد مرضعة وداء معضل

ما ان يمس الارض الا منكب — منه وحرف الساق طي المحمل

فاذا طرحت له الحصاة رأيته — ينزو لوقعتها طمور الاخيل

**اللغة** — المغشم كمنبر هو من يركب رأسه فلا يثنيه عن ارادة شيء والمهبل الذي يقال له هبلته امه اي ثكلته والحبك (؟) الموزم الوجه والمزؤودة اي المذعورة والهوجل البطيء الثقيل وغبر الشيء بقيته والمعضل من الداء الذي عسر علاجه وهي مفعل من الثقل وهو اسم اللبن ترضعه المرأة وولدها وهي توتى اوحي حامل۔

**المعنی** اور ابو کبیر ہذلی (تابط شرا کی ایسی ہی مناسب حال مدح کرتے ہوئے) کہتا ہے (۱) اور البتہ میں اندھیری رات میں اپنے بے خوف و بے پروا دل کی طاقت سے ظلمت شب کی قوت کو مغلوب کرتا ہوا ایک خودرائے اور کسی کی نہ سننے والے قوی چست و چالاک جوان کے ساتھ چلا۔ (۲) اس جوان کی ماں ان عورتوں میں ہے جو ایسے وقت میں حاملہ ہوئیں جبکہ وہ نزدیکی کے لئے تیار نہ تھیں اور اپنے کمر کے ٹپکوں کو باندھ لیا تھا اسلئے وہ پیدا ہو کر ایسا جوان ہوا کہ وہ نہ تو مذمت کے قابل اور نہ ڈھیلے بدن والا ہے (بلکہ چست و چالاک ہے) (۳) اسکی ماں ایک خوفناک تاریک رات میں بجبر اس حالت میں حاملہ کی گئی کہ اسکا بند کمر کھولا نہیں گیا تھا (۴) پس اس نے اسکو اس طرح پیدا کیا کہ وہ ہوشیار دل اور تیز فہم اور چست بدن والا اور ایسے وقت میں بیدار رہنے والا تھا جبکہ کاہل و سست آدمی تمام رات سوتا ہے۔ (عرب کا خیال تھا کہ عورتوں سے باکراہ مقاربت کرنے سے جو بچہ پیدا ہوتا ہے وہ شجاع و دلیر ہوتا ہے۔ (۵) اور وہ جوان ہر بقیہ حیض سے پاک و صاف ہے (یعنی ایسے مکروہ وقت میں اسکا حمل نہیں رہا) اسیطرح دودھ پلانے والی کے مرض اور اسکی ناقابل علاج بیماری سے محفوظ رہا۔ (۶) جب وہ لیٹتا ہے تو زمین سے اسکا صرف ایک شانہ اور ایک پنڈلی کا کنارہ ملا رہتا ہے (یعنی چت نہیں سوتا بلکہ کروٹ سے لیٹتا ہے) اور اسکا جسم مثل بٹے ہوئے پرتلہ کے ٹھوس ہے (یعنے اعضا کا گوشت ڈھیلا نہیں ہے اس لئے اس کے جسم کی ایک ہی جانب زمین سے متصل رہتی ہے اور چاروں شانے چت غفلت کی نیند بھی نہیں سوتا ہے) (۷) اسطرح کے سونے کے نتیجہ میں یہ امر ظاہر ہوتا ہے کہ جب کہ تم اسکی طرف کوئی کنکری پھینکو تو اسکے گرتے ہی شکرے کی طرح اچک کر بیدار ہو جاتا ہے۔

واذا انتبهت من المنام رأيته ... كرسوب كعب الساق ليس بزمل[1]
واذا رميت به الفجاج رأيته ... ينضو مخارمها هوى الاجدل
واذا نظرت الى اسرة وجهه ... برقت كبرق العارض المتهلل
يحمى الصحاب اذا تكون كريهة ... واذا هم ازموا فماوى العيل

ثم نعقب الكلام فى المديح بالكلام فى الهجاء

## نعت الهجاء[2]

انه قد سهل السبيل لى معرفة وجه الهجاء وطريقه ما تقدم من قولنا فى باب المديح واسبابه اذ كان الهجاء ضد المديح فكلما كثرت اضداد المديح فى الشعر كان اهجى له ثم نتنزل الطبقات على مقدار قلة الاهاجى فيها وكثرتها

---

**اللغة** قوله رتب رتوبا اى ثبت ولم يتحرك والزمل على وزن فعّل الجبان الضعيف والفجاج بالضم الطريق الواسع بين الجبلين والاجدل الصقر جمع اجادل وقوله اذا ازموا اى اذا اصابهم القحط الشديد والمعيل الكثير العيال وروى العيّل جمع العائل وهو الفقير

**المعنى** (۸) اور جب تم اسکو خواب سے بیدار کرو تو اسے دیکھو گے کہ وہ ترو تازہ گھٹنوں کی پوری طرح چستی کے ساتھ فوراً سیدھا کھڑا ہو جائیگا (نیند کا بقیہ خمار سست آدمیوں کی طرح اسے سست و کاہل نہیں بنا دیتا) اور وہ طاقتور و توانا ہے سست و کمزور نہیں (۹) اور جب تم اسکو پہاڑ کی گھاٹیوں میں لے چلو تو دیکھو گے کہ اس پھرتی کے ساتھ اسکی چوٹیوں پر چڑھتا اور وہاں سے ایسی تیزی کے ساتھ اترتا جیسے شکرا اپنے شکار پر ٹوٹ پڑتا ہے۔ (۱۰) اور جب تم اسکے خطوط پیشانی پر نظر کرو تو وہ ابر میں چمکنے والی بجلی کی طرح روشن و درخشاں نظر آئینگے (۱۱) وہ مصیبت کے وقت اپنے دوستوں کی حمایت و حفاظت کرتا ہے اور جب وہ قحط زدہ ہوتے ہیں تو عیالداروں یا فقیروں کے لیے جائے پناہ بن جاتا ہے۔ پھر ہم مدح میں کلام کرنے کے بعد ہجو کے متعلق کلام کرنا چاہتے ہیں

**محاسن ہجا** جبکہ ہجو مدح کی ضد قرار پائی تو مدح اور اسکے اسباب کے متعلق ہمارے سابق بیان نے طریقۂ ہجا کے پہچاننے کو بالکل آسان کر دیا پس جسقدر مدح کی ضدیں شعر میں زیادہ ہوں گی اسیقدر اسکی ہجو طاقتور ہو گی۔ پھر اب ہم کمی و زیادتی ہجو کے لحاظ سے جو مدارج کلام میں قائم ہوتے ہیں ان کے نمونے پیش کرتے ہیں۔

---

[1] زمل بزدل ۱۲ منہ

[2] قرآن مجید میں کسی کی ہجو اسکی بے وقوفی و غیرہ کے لحاظ سے نہیں کی بلکہ انہیں فضائل نفسیہ کے اضداد کو معیار ہجو قرار دیا جنکا باب مدح میں ابھی ذکر ہوا جیسے ایک مقام پر کفار کے جبن و خوف کی جو ضد شجاعت ہے بہترین مثالات کرتے ہوئے کہتا ہے قد یعلم الله المعوقين منكم والقائلين لاخوانهم هلم الينا ولا ياتون البأس الا قليلا اشحة عليكم فاذا جاء الخوف رأيتهم ينظرون اليك تدور اعينهم كالذي يغشى عليه من الموت فاذا ذهب الخوف سلقوكم بالسنة حداد اشحة على الخير اولئك لم يؤمنوا فاحبط الله اعمالهم وكان ذلك على الله يسيرا اور دوسری جگہ ان کے فرار کی بہترین تشبیہ دیتے ہوئے فرمایا ہے كأنهم حمر مستنفرة فرت من قسورة۔ ایک جگہ ان کے صرف ڈیل ڈول اور جسم کی بزرگی اور درازی کی مذمت اور بزرگ ہونے کا اسطرح ذکر کیا ہے واذا رأيتهم تعجبك اجسامهم وان يقولوا تسمع لقولهم كأنهم خشب مسندة يحسبون كل صيحة عليهم۔ بخل کی مذمت میں فرمایا ہے ولا يحسبن الذين يبخلون بما آتاهم الله من فضله هو خيرا لهم بل هو شر لهم سيطوقون ما بخلوا به يوم القيامة ۱۲ منہ

فمن الهجاء المقذع الموجع ما انشدناه احمد بن يحيى

کاثر بسعد ان سعد اکثیرة ... ولا تبغ من سعد وفاء ولا نصرا

ولا تدع سعد للقراع وخلها ... اذا امنت من روعها البلد القفرا

يروعك من سعد بن عمرو جسومها ... وتزهد فيها حين تقتلها خبرا

فمن اصابة المعنى فی هذا الهجاء ان هذا الشاعر سلم لهؤلاء القوم امرين يظن انهما فضيلتان وليستا بحسب ما وصفناه من الفضائل فضيلتين وهما كثرة العدد وعظم الخلق وغزا بذلك مغازی دلت على حذقه بالشعر

فمنها ان ادخل هجاءه لهم فی باب الاقوال الصادقة لاعطائه اياهم شيئا ومنعه لهم شيئا اخر وقصد بذلك ان يظن ان قوله فيهم انما هو على سبيل الصدق وذكره اياهم بما فيهم من جيد وردئ

اللغة المكاثرة المقابلة فی الكثرة والقراع المضاربة بالسيوف وغيرها والخبر البلاء وغزا فی كلام المصنف بمعنى نقصد فالمغازی المقاصد المعنى چنانچہ زیادہ تکلیف رسان اور شتیم آمیز ہجو کے اقسام میں سے وہ اشعار ہیں جنکو احمد ابن یحییٰ نے ہمارے سامنے پڑھا (۱) بنی سعد سے کثرت میں جسقدر دل چاہے مقابلہ کرلو کیونکہ بیشک وہ تعداد میں بہت زیادہ ہیں (البتہ) وفاداری اور نصرت کی خواہش سعد سے نہ کرو (کیونکہ یہ صفت اُن میں مفقود ہے) (۲) اسیطرح اُنکو جنگ کیلئے کبھی نہ پکارو اور انھیں امن و اطمینان کی حالت میں کسی ویرانے اور خالی جنگل میں پڑا رہنے دو جہاں انھیں کسی کے ستانے کا اندیشہ نہو (۳) سعد ابن عمرو کا تن و توش تو ہیبت ناک ہے (جسکے دیکھنے سے آدمی گھبرا جائے) اور جب تم حقیقت بین نگاہ سے اُنکو دیکھو تو اُن سے نفرت کرنے لگو۔ اس ہجو کے غرض مطلوب تک پہونچ جانے کے وجوہ میں سے ایک وجہ یہ ہے کہ اس شاعر نے دو صفتیں کثرت نفوس اور عظیم الخلقۃ ہونا ان لوگوں کے واسطے تسلیم کیں جنکو فضیلت کے محل پر قرار دیا حالانکہ یہ دونوں بنا برانِ فضائل کے جنکو ہم نے بیان کیا فضیلتیں نہیں ہیں اور شعر میں اس طریقہ کے برتنے سے شاعر کی کمال مہارت چند طریقوں سے ظاہر ہوئی ایک تو یہ کہ اُسنے اُنکی ہجو میں اپنے قول کو سچائی کا لباس پہنایا کیونکہ اُن میں بعض صفتوں کا ہونا اُسنے حقیقۃً تسلیم کیا لیکن دوسرے اوصاف سے اُنھیں محروم کردیا حالانکہ درحقیقت خوبی اُنھیں میں تھی اور اس سے اُسکا مقصود یہ ہے کہ سننے والا خیال کرے کہ شاعر مذمت کی حیثیت سے نہیں کہہ رہا ہے بلکہ اُسکا مقصود حقیقت کا اظہار ہوا اور اُن میں جو اچھی بری باتیں تھیں اُن سب کو صاف صاف بیان کردیا ہے۔

ومنها ما بان من معرفته بالفضائل حتى يميز صحيحها من باطلها فسلم الباطلة ومنع الصحيحة ومنها انه قطع عن هؤلاء القوم ما يعتد به الكرام من قلة العدد فان الكرام ابدا فيهم قلة كما قال السموأل

تعيرنى انا قليل عديدنا　　فقلت لها ان الكرام قليل

ومن خبيث الهجاء ما انشدناه احمد بن يحيى ايضا

ان[۱] يغدروا او يفجروا　　او يبخلوا لا يحفلوا

يغدوا عليك مرجلين　　كانهم لم يفعلوا

فمن جودة هذا الهجاء ان الشاعر به تعمد اضداد الفضائل على الحقيقة فجعلها فيهم لان الغدر ضد الوفاء والفجور ضد الصدق والبخل ضد الجود

اللغة قوله لا يحفلوا اى لا يبالوا والترجيل شدة المشى **المعنى** اور دوسرے یہ کہ اس سے شاعر کی فضائل شناسی کا پتہ چلا کہ اُسکو صحیح اور فاسد صفتوں کے پہچاننے کی تمیز ہے پس محل ہجو میں اپنے اُن صفتوں کو جو حقیقت میں خوبی نہیں رکھتیں (جیسے کثیر العدد اور عظیم الخلقۃ ہونا انکے واسطے تسلیم کیا اور جو واقعی فضیلتیں ہیں (مثل وفا و نصرت وغیرہ کے) اُن سے انہیں محروم رکھا۔ اور تیسرے یہ کہ انہیں ایک ایسی صفت سے بھی محروم کیا جس سے کہ اکثر شرفا متصف ہونے میں معذور ہیں (یعنی کمی تعداد) کیونکہ شرفار کی جماعت ہمیشہ قلیل ہوتی ہے جیسا کہ سموئل نے کہا۔ ہماری زوجہ ہمیں اس بات کا عیب لگاتی ہے کہ ہماری تعداد کم ہے تو میں نے اُس سے کہا کہ شرفا ہمیشہ کم ہی ہوتے ہیں۔ اور اسیطرح نہایت خبیث اور سخت مضمون پر مشتمل وہ ہجائیہ اشعار ہیں جنکا ذکر بھی احمد ابن یحیی نے ہم سے کیا (۱) اگر وہ غدر کریں یا فسق و فجور یا بخل کریں تو انہیں کچھ بھی پروا نہو (۱) اور دوڑ کر اسطرح تیرے سامنے آموجود ہوں جیسے اُنھوں نے کچھ کیا ہی نہیں اس ہجو کی خوبی یہ ہے کہ جو صفتیں حقیقۃً فضائل کی ضد ہیں اُنھیں کو چُن چُن کے شاعر نے اُنکے لئے ثابت کیا کیونکہ (واقعاً غداری وفاداری کی اور فسق و فجور سچائی و راستی کی اور بخل سخاوت کی ضد ہے۔

[۱] جاحظ نے کتاب البیان والتبیین میں لکھا ہے۔ قال ابو عبیدة معمر بن المثنی ومن الشعار والتی لا اربا لها قوله ان یغدروا او یفجروا الخ۔ اس کے بعد یہ شعر نقل کیا ہے۔ کا دبر العتق کل ہو … ن لو نہ یتبجیل درحقیقت ہجو گوئی کا یہ طریقہ جاری علی الصواب اور مدوح و مستحسن ہے ۱۲ منہ

ثم اتی بعد ذلك بضد اجل الفضائل وهو العقل حيث قال + وعد وا علیاك مراجلين كانهم لم يفعلوا + لان هذا الفعل انما هو من افعال اهل الجهل والبهيمة والقحة التي هي من عمى القوة المنيرة كما قال جالنيوس فی كتابه فی اخلاق النفس۔

ولزياد الاعجم فی غياظ بن حصين بن المنذر

وسميت غياظا ولست بغائظ ۔ عدوا ولكن للصديق تغيظ

عدوك مسرور وذو الود للذی ۔ يری بك من غيظ عليك كظيظ

تسلی لما اوليت من صالح مضی ۔ وانت لتعداد الذنوب حفيظ

تلين لاهل الغل والغمر منهم ۔ وانت علی اهل الصفاء فظيظ

**اللغة**۔ كظه الامر كظاظا وكظاظة فهو كظيظ بهضه وكربه وجهده والغل بالكسر الحقد والغمر الضغن والفظيظ الغليظ الجانب السئ الخلق۔ **المعنی** پھراسی پر قناعت نہیں کی بلکہ اسکے بعد وعدوا علیاك الخ کہکر سب سے بڑی فضیلت یعنی عقل کی بھی ضد سے انھیں متصف قرار دیا اسلئے کہ یہ افعال جو در اصل باطنی روشنی کے مفقود ہوجانے کی وجہ سے پیدا ہوتے ہیں اُن ہی لوگوں سے سرزد ہوا کرتے ہیں جن پر حیوانیت غالب ہوتی ہے اور وہ بالکل جاہل اور اُجڈ ہوتے ہیں جیسا کہ جالینوس نے اپنی کتاب اخلاق النفس میں اسکا ذکر کیا ہے۔ اور غیاظ ابن حصین ابن منذر کے بارے میں زیاد اعجم کے اشعار بھی اسیطرح کے ہیں۔(۱) تیرا نام غیاظ رکھا گیا حالانکہ اپنے کسی دشمن کو ستاکر تو کبھی غضبناک نہ کرسکا ہاں البتہ دوستوں کو اذیت دیکر اُنھیں رنج وغصہ میں ڈالنا خوب جانتا ہے (۲) تیرا دشمن تو تجھ سے خوش رہتا ہے لیکن دوست ہمیشہ تیرے چہرہ پر جھنجھلاہٹ اور ترشروئی کے آثار کا معائنہ کرتا ہے (۳) جو سابق احسانات کسی کے تیری گردن پر ہیں اُنکا تو بڑا فراموش کرنے والا ہے لیکن دوسروں کی عیب شماری کا سبق تجھے خوب یاد رہتا ہے (۴) تو اُن لوگوں کے صاحبان کینہ وعداوت کے آگے نرم پڑ جاتا ہے اور صفائی سے ملنے والے کیلئے تو بڑا سخت مزاج وبداخلاق ہے

تنبیہ زیاد اعجم کے پہلے شعر میں لست بغائظ عدوا کی تفسیر شارح نے لا تغیظ علی العدو کے ساتھ کی ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ غائظ کو غضبناک ہونے کے معنی میں لازم قرار دیا ہے ارباب لغت نے غاظ الغیظ کو غضبناک کرنے کے معنی میں متعدی لکھا ہے اسی بنا پر شاعر نے غائظ کے مفعول (عدوا) کو منصوب بغیر تعدیہ حرف استعمال کیا ہے اور ظاہر ہے کہ فعل متعدی ہونے کی صورت میں حسب مراد شاعر جو بیان زیادہ مبالغہ پیدا ہوجاتا ہے۔ ۱۲ منہ

له تسمی کی لفظ ابن شیخ کے نسخہ میں ہے ...

[illegible]

ومن الهجاء ایضا ما تجمل فیه المعانی کما یفعل فی المدح فیکون ذلك حسنا اذا اصیب به الغرض المقصود مع الایجاز فی اللفظ وذلك مثل قول العباس بن یزید الکندی فی مهاجاته جریرا ومعارضته ایاه فی قوله

اذا غضبت علیك[1] بنو تمیم  حسبت الناس کلهم غضابا

لو اطلع الغراب علی تمیم  وما فیها من السوءات شابا

ومثل قول مرة بن عداء الفقعسی

واذا تسرك من تمیم خصلة  فلما یسوءك من تمیم اکثر

وقول الآخر

ویقضی الامر حین تغیب تیم  ولا یستأذنون[2] وهم شهود

اللغة - السوءات جمع سوءة وهی الفاحشة والخلة القبیحة والشهود جمع شاهد بمعنی الحاضر

المعنی اور کبھی ہجائی مضامین میں بھی بعض اقسام مدح کی طرح اختصار و اجمال سے کام لیا جاتا ہے تو یہ بھی ایک اچھا طریقہ ہے لیکن جبکہ غرض مقصود اختصار کے ساتھ حاصل ہوجائے - اور اسکی مثال عباس ابن یزید کندی کے وہ اشعار ہیں جنھیں اسنے جریر سے ہجو گوئی میں مقابلہ کرتے ہوئے کہا ہے (۱) جبکہ بنی تمیم تجھپر غضبناک ہوں تو صرف وہی غضبناک ہوں گے بلکہ سمجھ لینا کہ ساری دنیا کے لوگ بیزار و خشمناک ہوگئے (۲) اگر بنی تمیم اور انکی بدکرداریوں پر سے کوے کا گزر ہو تو (ان برائیوں سے متاثر و منفعل ہوکر بڈھوں کے سروں کی طرح) وہ سفید ہوجائے - اور ایسا ہی مرۃ ابن عداء فقعسی کا یہ شعر ہے اور اگر تجھکو بنی تمیم کی کوئی ایک (آدمی) خصلت پسند بھی آجائے تو سیکڑوں خصلتیں انکی تجھے بری معلوم ہوں (یعنی انکے برے خصائل اس کثرت سے ہیں کہ انکی کسی ایک خوبی کی بھی انکی کثیر برائیوں کے آگے کوئی وقعت نہیں) اسیطرح ایک دوسرا شاعر کہتا ہے بنی تمیم کی غیبت میں تمام مہتم بالشان امور طے ہوجاتے ہیں اور اگر وہ حاضر بھی ہوں تو ان سے کسی قضیہ کو طے کرنے کے بارے میں اجازت نہیں لی جاتی -

[1] کتاب وغیرہ میں علی نقل کیا ہے اور اسکے قبل کا شعر اسطرح وارد کیا ہے اقلی اللوم عاذل والعتابا وقولی ان اصبت لقد اصابا - ۱۲ منہ

[2] کتاب البیان والتبیین میں ولا یستامرون نقل کیا ہے اور اس شعر کے بعد یہ شعر بھی ہے اور اس سے قبل جسمیں ہجا کا پہلا شعر ذکر کیا ہے وقد سلبت عصا لک بنو تمیم فما تدری بای عصا تذود - ۱۲ منہ

## وللحكم الخضرمی

المتر انهم رقموا بلوم　　كما رقمت باذرعها الحمير

## ومثل قول اعشی باهلة

بنو تيم[له] قرارة كل لؤم　　لكل مصب سائلة قرار

وقد تبع ابو تمام حبيب بن اوس الطائی الاعشی فی هذا المعنی فقال

اضحوا بمستن سيل اللوم وارتفعت　　اموالهم فی هضاب المطل والعلل

## ومثل قول الآخر

لو كان يخفی علی الرحمن خافية　　من خلقه خفيت عنه بنو اسد

**اللغة** رقم الثوب خططه ودابة مرقومة فی قوائمها خطوط كيات وثور وحمار الوحش مرقوم القوائم مخططها بسواد والقرارة ما قر فيه والمطمئن من الارض والهضاب جمع هضبة وهی الجبل المنبسط علی الارض **المعنی** اور حکم خضرمی کہتا ہے کیا تو دیکھتا نہیں کہ ملامت سے یہ لوگ اس طرح چھاپ دیئے گئے ہیں جس طرح کہ (بعض) گدھوں کے ہاتھ پاؤں پر طرح طرح کی سیاہ سفید دھاریاں ہوتی ہیں۔ اور جیسے اعشائے باہلی کا شعر ہے۔ ذلت و سوء حالت کا گندہ پانی بنی تیم ہی کی خباثت گاہ میں آکر جمع ہوتا ہے (اور کوئی تعجب بھی نہیں) اسلیے کہ ہر بہنے والی نہری کے پانی کے گرنے کا ایک ٹھکانا ہوتا ہے۔ اور ابو تمام یعنی حبیب ابن اوس طائی اعشی کی متابعت کرتے ہوئے اسی مضمون کو ادا کرتا ہے۔ وہ لوگ ہر حقارت و ذلت کے شدت سے بہتے ہوئے نالوں کے گندے پانی کی زد میں آگئے اور اُن کا مال و منال ٹال مٹول الخ بہانہ سازیوں کے اونچے مچانوں اور بلند پہاڑوں پر محفوظ رہتا ہے اور ایسا ہی ایک اور شخص کا شعر ہے۔ بنی اسد (ایسے کم حقیقت ہیں اور یہانتک نظروں سے گرے ہوئے ہیں کہ ہم دعوے سے کہہ سکتے ہیں) کہ اگر خدا کی نگاہ علم سے اُس کی مخلوقات میں کوئی پوشیدہ چیز چھپ سکتی تو بنی اسد یقیناً اُس کی نظروں سے پوشیدہ ہو جاتے۔

[له] اعشی کے اس مضمون شعر کو فرزدق نے جریر کی ہجو کرتے ہوئے اسطرح ادا کیا ہے۔ انتم قرارة كل مدفع سوءة * ولكل سائلة تسيل قرار۔ اور ابو تمام نے علاوہ سکے کہ ایک قصیدہ میں اسی مضمون کو نظم کیا ہے جس کو مصنف نے مثالاً پیش کیا۔ دائیہ قصیدہ میں اسکو لفظاً اور معنیً اخذ کر کے اس طرح ادا کیا ہے۔ وكانت لؤمة سكنت بكل ارض اطمأنت بهم ـ ـ لكل سائلة قرار۔

## ومثل قول الآخر

| | |
|---|---|
| قومٌ اذا ما جنی جانیهم امنوا | من لؤم احسابهم ان یقتلوا قودا |

## ومثل قول زیاد الاعجم

| | |
|---|---|
| انی لاکرم نفسی ان اکلفها | هجاء جرم ولما یهجهم احد |
| ماذا یقول لهم من کان هاجیهم | لا یبلغ الناس ما فیهم وان جهدوا |

## ومثل قول اوس بن معزاة

| | |
|---|---|
| فلست بعاف عن شتیمة عامر | ولا حابس عما اقول وعیدها |
| تری اللؤم ما عاشوا جدیدا علیهم | وابقی ثیاب اللابسین جدیدها |
| لعمرك ما تبلی سرابیل عامر | من اللؤم ما دامت علیها جلودها |

**اللغۃ** - قوله لما للنفی مثل لم الا ان لم نفی لما مضی ولما بمعنی حین فی لم وعیدها فاعل لاسم الفاعل وهو حابس

**المعنی** - اور اسی طرح دوسرا شاعر کہتا ہے وہ لوگ ایسے (بے حقیقت) ہیں کہ اُن میں سے اگر کوئی شخص جرم کا ارتکاب کرتا ہے تو وہ بوجہ اپنے ذلیل اور بدقوم ہونے کے اس امر سے بے خوف رہتے ہیں کہ کسی مقتول کے بدلے میں قتل کیے جائیں (یعنی اُن سے انتقام لینا اُنکے ہاتھوں سے ہر قتل ہوئے شخص کی کسرِ شان کا باعث ہے اسلیے ورثہ کو انتقام نہ لینے کی تکلیف گوارہ ہوتی ہے) اور ایسا ہی زیاد اعجم کا شعر ہے - (۱) میں اپنے شریف نفس کی شان کو اس امر سے ارفع و اعلیٰ سمجھتا ہوں کہ اُسے بنی جرم کی ہجو اور مذمت کرنے کی تکلیف دوں حالانکہ کوئی شخص بھی اُنکی ہجو نہیں کرتا - (۲) اور کوئی ہجو کرنے بھی تو وہ (بیچارہ) اُنکے بارے میں کیا کہے (حقیقت یہ ہے کہ) لوگ کتنی ہی کوشش کریں لیکن اُنکے عیوب کی انتہا تک نہیں پہونچ سکتے - اسیطرح اوس ابن معزاۃ کے اشعار میں - (۱) بنی عامر کے سب و شتم سے میں باز آنیوالا نہیں اور نہ اُنکی دھمکیاں مجھے اُنکی ہجو گوئی سے روک سکتی ہیں - (۲) تو دیکھے گا کہ جبتک وہ زندہ رہینگے ملامت کی نئی نئی پوشاکوں سے اُنکا جسم آراستہ ہوگا (اور کیوں نہو) اسلیے کہ جدید لباس اپنے پہننے والونکے جسم پر زیادہ پائدار اور مضبوط ہوتا ہے - (۳) تیری جان کی قسم بنی عامر کی ملامت کی قمیصیں جبتک اُنکے جسم پر گوشت پوست باقی ہے کبھی کہنہ ہونے والی نہیں

اس شعر کو کتاب الحماسہ میں باب الحماسہ میں نقل کیا ہے اور علامہ تبریزی نے بھی اسکی تشریح کی ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ شاعر اس قوم کی مدح کرتا ہے اور اُنھوں نے من لؤم کو امنوا سے متعلق کیا ہے اور ان یقتلوا کو لؤم احسابهم کا بدل قرار دیا ہے جسکے بمعنی یہ ہونگے کہ وہ ایسے کریم و بزرگ ہیں کہ اُن سے کوئی قصاص نہیں لے سکتا بلکہ دیت دیکر مقتول کا خون رائگان جاتا ہے۔ نظر و تدبر سے شعر کی اس طرح تفسیر کرنا خالی از تکلف نہیں ... تاابط شرا ... الاشر اکرم من وبر ووالد ... الاشر اکرم من وبر ... قوم اذا ما جنی الجد ... لعمر ...

هذه الابيات قالها اوس وهو يهاجي النابغة الجعدي فيقال ان النابغة كان يقول اني واوسا نبتدر بيتا فمن قاله غلب على صاحبه فلما قال اوس البيت الاخير قال هذا هو البيت الذي كنا نبتدره فغلب اوس عليه ومثل قول عباس بن مرداس السلمي في سفيان بن عبد يغوث النصري

واوعد وقل ما شئت انك جاهل على ما انت امرؤ من بني نصر

وما اجود ما قال الفرزدق في عبد الله بن عمير الليثي حيث هرب من ابي فديك الخارجي وكان يتمنى لقاء الخوارج

تمنيتهم حتى اذا ما رأيتهم تركت لهم عند الجلاد السرادقا

واعطيت ما تعطي الحليلة بعلها وكنت حبارى اذ رأيت البوارقا

اللغة ۔ السرادق الذي يمد فوق صحن البيت ج سرادقات وحليلتك امرئتك وحبارى طائر للذكر والانثى والواحد والجمع ج حباريات والحبرور والحبرير والحبربور واليحبور والبوارق السيوف

المعنى ۔ ان شعروں کو اوس نے نابغہ جعدی سے ہجوگوئی میں مقابلہ کرتے ہوئے کہا ہے بیان کیا جاتا ہے کہ نابغہ یہ کہتا تھا کہ ہم اور اوس دونوں کے دونوں شعر کہنے میں ایک دوسرے پر سبقت کیا کرتے تھے جو پہلے شعر کہدیتا تھا وہ دوسرے پر غالب آجاتا تھا پس جب اوس نے آخری شعر کہا تو نابغہ نے کہا کہ یہی شعر میں بھی پہلے کہنا چاہتا تھا لیکن جب وہ نہ کہہ سکا اور اوس نے پہلے کہدیا) تو اوس اُسپر غالب آگیا۔ اور اسیطرح عباس ابن مرداس کا شعر سفیان ابن عبد یغوث نصری کے بارے میں ہے۔ تو میرے متعلق جو چاہ کہہ اور جتنا چاہ گرج تو تو مجھ سے جہالت سے پیش آ ہی رہا ہے (مگر یہ تو بتا کہ) کیا تو بنی نصر کے خاندان کی ایک فرد نہیں ہے۔ اور عبد اللہ ابن عمیر لیثی کے بارے میں فرزدق کے بھی کیا اچھے اشعار ہیں جبکہ عبد اللہ نے ابو فدیک خارجی کے خوف سے فرار اختیار کیا حالانکہ خوارج سے جنگ کرنے کا متمنی تھا۔ (۱) تم نے خوارج سے لڑنے کی (پہلے) آرزو کی یہانتک کہ جب اُنکا سامنا ہوا تو اپنے خیمے چھوڑ کر اثنار جنگ سے تم بھاگ کھڑے ہوئے (۲) اور تم نے اُن سے (اوس موقع پر پسپائی و مغلوبیت میں) وہی برتاؤ کیا جو زوجہ شوہر سے برتاؤ کرتی ہے اور تم تلواروں کی چمک دیکھکر حباری پرندہ کی طرح بیٹ کرتے ہوئے بھاگ رہے تھے۔

تنبیہ ۔ فرزدق کے شعر میں جو لفظ سرادق مذکور ہے اُسکو شارح نے سرادق کی جمع لکھا ہے حالانکہ ارباب لغت نے سرادق کو واحد اور اسکی جمع سرادقات تحریر کیا ہے۔

وفی قوله ما تعطی الحلیلة بعلها مع ایجازه عجائب وکذلك فی قوله جباری

ومنهم من یفرط فی ذکر نقیصة واحدة کما یغلو عند المدح فی فضیلة واحدة

فمن ذلك للحطیئة یغرق فی ذکر البخل وحده

کددت باظفاری واعملت معولی ، فصادفت جلمودا من الصخر املسا

تشاغل لما جئت فی وجه حاجتی ، واطرق حتی قلت قد مات او عسی

واجمعت ان انعاه حاین رأیته ، یفوق فواق الموت حتی تنفسا

فقلت له لا باس لست بعائد ، فافرخ تعلوه السمادیر ملبسا

ولجریر فی ذکر العجز وحده

ولا[له] یتقون الشر حتی یصیبهم ، ولا یعرفون الامر الا من الندر

اللغة المعول کمنبر الحدیدة ینقر بها الجبال تشاغل ای اظهر شغله بامر اجمعت ای عزمت انعاه ای اُخبر بموته وافرخ الروع وفرّخ ذهب والرجل فزع ورعب والسمادیر ضعف البصر وشئ یتراأی للانسان من ضعف بصره عن السکر فاق فواقا بالضم شخصت الریح من صدره المعنی اور اسکے قول ما تعطی الحلیلة میں باوجود اختصار کے عجیب غریب اشارے ہیں اسیطرح جباری کی لفظ میں ۔ اور بعض شعرا صرف ایک ہی عیب کا ذکر کرکے اُسمیں مبالغہ کرتے ہیں جیسا کہ مدح میں ایک ہی فضیلت کا ذکر کرکے مبالغہ کیا جاتا ہے اسی قبیل سے حطیئہ کے اشعار ہیں جس نے صرف بخل کے ذکر میں مبالغہ کیا ہے (۱) میں نے شفقت کرکے اپنے ناخونوں سے بھی کریدا اور کدال سے بھی کام لیا لیکن صخر کو چکنا پتھر پایا (۲) جب میں اُسکے پاس اپنی حاجت لے کر آیا تو مجھسے اعراض کرکے اپنے کو ایسا ظاہر کیا جیسے کسی کام میں وہ مشغول ہے اور کسی سوچ میں پڑکے اتنی دیر تک سر جھکائے رہا کہ میں نے کہا کہ یہ مرگیا یا مرنے کو ہے ۔ (۳) جبکہ میں نے دیکھا کہ اُسے گھر اٹک گیا تو چاہا کہ لوگوں کو اسکی خبر مرگ سناؤں یہاں تک کہ اُس نے یکا یک سانس لی ۔ (۴) تو میں نے اُس سے کہا کہ ڈرو نہیں میں دوبارہ نہیں آؤنگا تو اسکی گھبراہٹ موقوف ہوئی لیکن اُسکی آنکھوں میں (عطائے مال کے موحش تصور سے) اندھیرے کی چادر چھائی ہوئی تھی ۔ اور جریر (اپنے ہجو کی) صرف عاجزی کو اسطرح بیان کرتا ہے اور وہ لوگ اپنے کو کسی مصیبت سے نہیں بچا سکتے یہاں تک کہ وہ اُنپر نازل ہو جاتی ہے اور اُن کو نزول مصائب سے خوف پیدا ہو جانے کے سوا اور کوئی طریقہ اُن مصائب کے دفعیہ کا نہیں معلوم ۔

له کتاب البیان والتبیین اور کامل مبرد میں اس شعر کے دوسرے مصرعہ کو اسطرح نقل کیا ہے ۔ ولا یعرفون الامر الا تدبرا ۔ آخر الذکر کتاب میں لکھا ہے والاولی الذی یعرض من بعد وقوع الشئی کما قال جحا ... ولا یعرفون ... الشعرا له ۱۲ منه

ثم ينظر اقسام المديح واسبابه فيجري امر الهجاء مجراها في المراتب والدرجات والاقسام
ويلزم ضد المعنى الذي يدل عليه اذ كان المديح ضد الهجاء ولنتبع القول في الهجاء
القول في المراثي

## نعت المراثي

ليس بين المرثية والمدحة فصل الا ان يذكر في اللفظ ما يدل على انه لهالك مثل
كان وتولى وقضى نحبه وما اشبه ذلك وهذا ليس يزيد في المعنى ولا ينقص منه
لان تابين الميت انما هو بمثل ما كان يمدح في حياته وقد يفعل في التابين شيء ينفصل
به لفظه عن لفظ المدح بغير كان وما جرى مجراها وهو ان يكون الحي مثلا
يوصف بالجود فلا يقال كان جوادا ولكن يقال ذهب الجود ومن للجود
بعده او ليس الجود مستعملا منذ تولى وما اشبه هذه الاشياء

اللغة التابين الثناء على الشخص بعد موته **المعنی** پھر مدیح کے اقسام اور اس کے
اسباب پر نظر کرنا چاہیے اور انھیں اقسام و اسباب کے اعتبار سے ہجو گوئی کے مراتب و درجات
کی تحدید کرنی چاہیے اور جبکہ مدیح ضد ہجا قرار پائی تو ہجو گوئی میں لازم ہے کہ اس کا مضمون مدیح
کے بالکل برخلاف ہو اور اب ہم کو چاہیے کہ نعت الہجا میں کلام کرنے کے بعد باب مراثی کا ذکر کریں

### محاسن مرثیہ

مرثیہ اور مدح میں کوئی خاص فرق نہیں ہے بجز اسکے کہ (مرثیہ میں) ایسی لفظیں ذکر کیجائیں جن سے
یہ پتہ چل جائے کہ کسی مرنیوالے کا مرثیہ ہے مثل لفظ کان (تھا) وتولی (گزر گیا) و قضی نحبہ (اپنی مدت
پوری کر گیا) وغیرہ کے اور اس لفظی فرق کر دینے سے معنی میں کوئی زیادتی و کمی نہیں ہوتی اسلئے کہ مرنوالے کے
مرثیہ میں وہی صفات ذکر کیے جاتے ہیں جنکے ساتھ زندگی میں اسکی مدح کی جاتی تھی۔ اور کبھی ایسا بھی
ہوتا ہے کہ لفظ کان وغیرہ کے علاوہ مرثیہ میں (مبالغۃً) ایسی لفظیں ذکر کی جاتی ہیں جو الفاظ
مدح سے جدا ہوتی ہیں جیسے کہ زندگی میں کوئی صفت جود سے متصف ہو تو اسکے مرثیہ میں یہ نہ کہا جائے
کہ وہ شخص بڑا سخی تھا بلکہ یہ کہا جائے کہ (جود کیا دنیا سے رخصت ہوا) سخاوت رخصت ہوگئی یا یوں
کہا جائے کہ اسکے بعد اب کون سخاوت کا کفیل و پرسان حال ہے یا یہ کہا جائے کہ جب سے وہ
روپوش ہوا اب دنیا میں جود کا کوئی مصرف نہیں رہا یا اسی کے مثل اور لفظیں ذکر کی جائیں

۵ۃ قرآن مجید نے بطور اظہار تاسف و تحسر کسی کا ذکر نہیں کیا اور نہ اسکو اسکی کوئی ضرورت تھی البتہ بعنوان اظہار واقعہ انبیائے سابقین کی خاص خاص صفتوں کا بیان موجود ہے چنانچہ انکے متعلق ارشاد ہوتا ہے و اسمعیل و ادریس و ذا الکفل کل من الصابرین و ادخلناهم فی رحمتنا انهم من الصالحین۔ دوسری جگہ فرمایا ہے انهم کانوا یسارعون فی الخیرات و یدعوننا رغبا و رهبا و کانوا لنا خاشعین۔ ایک جگہ یہ صدیق کا ذکر فرمایا ہے واذکر فی الکتاب اسمعیل انه کان صادق الوعد و کان رسولا نبیا۔ دوسری جگہ واذکر فی الکتاب ادریس انه کان صدیقا نبیا و رفعناه مکانا علیا

كما قالت ليلى الاخيلية ترثي توبة بن الحمير بالنجدة على هذه السبيل

فليس لجال الحرب يأتون بعدها  بعار ولا غاد بركب مسافر

ومن الشعراء من يرثي بذكر بكاء الاشياء التي كان الميت يزاولها وغيرها الخ ومثله

يحتاج الى تعلم صحة هذا المعنى في مثل ما تكلم به من هذه الاشياء فانه ليس من

اصابة المعنى ان يقال في كل شئ تركه الميت بانه يبكى عليه لان من ذلك ما

ان قيل انه بكى عليه لكان سيئة وعيبا لاحقين له - فمن ذلك مثلا ان

قال قائل في ميت بكتك الخيل اذ لم تجد لها فارسا مثلك كان مخطئا لان

من شان ما كان يوصف في حياته بكده اياه ان يذكر اغتباطه بموته وما كان

في حياته يوصف بالاحسان اليه ان يذكر اغتمامه بوفاته

**اللغة** الاغتباط في كلام المصنف المسرة والتبجح بالحال الحسنة **المعنى** جیسے کہ لیلاے

اخیلیہ نے توبہ ابن حمیر کی بہادری کو یاد کرکے اسی طریقہ سے مرثیہ کہا ہے - توبہ کے مرنے کے بعد لڑنے والون کو

جنگ سے فرار کرنے میں اب کوئی عار نہیں (اسلئے کہ اسکی غیرت متوفی کے دم کے ساتھ تھی) اور نہ اب کوئی طلب

بخشش کی غرض سے قافلہ کے ساتھ سفر کرنے والا ہے (اسلئے کہ سخاوت اوسی کی ذات میں منحصر تھی)

اور بعض شعرا اون چیزوں کے رونے کا ذکر کرکے مرثیہ کہتے ہین جنکو مرنیوالا زندگی مین استعمال کیا کرتا تھا

یا اُن چیزوں کو اس سے کوئی نسبت تھی ایسی صورت مین ضرور ہے کہ ان اشیا کے متعلق معلوم کرلیا جائے کہ اُنکی طرف

بکا کی نسبت دینا نامناسب تو نہیں ہے کیونکہ یہ کہنا درست نہیں ہے کہ ہر چیز متروکات میت مین سے اُسپر گریہ کرتی ہے

اس لئے کہ اومین سے بعض چیزیں ایسی بھی نکلینگی کہ اگر انکی طرف گریہ کی نسبت دیجائیگی تو نہایت بدنما اور معیوب ہوگا

مثلاً اگر کوئی کسی مرنیوالے کے متعلق کہے کہ تجھپر گھوڑے روتے ہیں اسلئے کہ تجھ ایسا سوار نہیں پاتے تو یہ صحیح نہیں ہے

اسلئے کہ یہ چیزیں مشقت و تکلیف میں مبتلا کیجاتی ہین اور زمانہ استعمال مین انھیں آرام نہیں ملتا تو ایسی چیزیں جو

میت کی زندگی مین مبتلائے تکلیف تھیں اُسکے مرنے کے بعد انکے خوش و مسرور ہونے کا ذکر کرنا چاہیے اور جو ذاتین

اوس کی حیوۃ مین اوس کی مورد احسان و انعام تھیں بعد مرگ اُنکے رنجیدہ و غمگین ہونیکا اظہار کرنا چاہیے

ومن ذلك احسان الخنساء فی مرثیتها صخرا واصابتها المعنی حیث
قالت تذکر اغتباط حذفة فرس صخر بموته

فقد فقدتك حذفة فاستراحت　　فلیت الخیل فارسها یراها

ولو قالت فقدتك حذفة فبکت لاخطأت وبکاء من یجب ان یبکی علی المیت
انما هو من کان یوصف اذا وصف فی حیاته باغاثته والاحسان الیه کما
قال کعب بن سعد الغنوی فی مرثیة اخیه

لیبکك شیخ لم یجد من یعینه　　وطاوی الحشا نائی المزار غریب

اللغة قوله طاوی الحشا عنی به الغرثان المعنی اس معیار کی بنا پر خنساء کا وہ
شعر جو صخر کے مرثیہ میں اس نے کہا ہے مستحسن اور قرین صواب ہے جہاں پر صخر کے مرنے سے اسکے حذفہ نامی
گھوڑے کے خوش ہونے کا اس نے اظہار کیا ہے۔ تیرا گھوڑا حذفہ چونکہ اب تجھے نہیں پاتا
اسلئے وہ آرام سے ہے کاشکہ ان گھوڑوں کی حالت کو ان کا سوار دیکھتا ہوتا۔ اور اگر خنسا فقرہ
فقدتك حذفة فبکت یعنی تجھکو تیرے گھوڑے نے نہیں پایا اسلئے وہ رو رہا ہے) کہتی تو خطا
کرتی۔ اور میت پر ان لوگوں کو رونا لازم ہے جن پر وہ اپنی زندگی میں احسان کرتا تھا اور
انکا (مصیبت میں) فریادرس تھا جیسا کہ سعد ابن غنوی نے اپنے بھائی کے مرثیہ میں کہا ہے۔
تجھپر ان ضعیف بڈھوں کو رونا چاہیئے جو اپنا معین ومددگار نہیں پاتے اور اس بھوکے
مسافر کو رونا چاہیئے جو اپنے وطن سے دور عالم غربت میں ٹھوکریں کھاتا پھرتا ہو۔

[illegible]

وكما قال اوس بن حجر يرثي فضالة بن كلدة الاسدي

ليبكك الشرب والمدامة واد... فتيان طرًّا وطامع طمعا

وذات هدم عار نواشرها تصمت بالماء تولبا جدعا

والحي اذ حاذروا الصباح واذ خافوا مغيرًا وسائرًا تلعا

فيجب ان يتفقد مثل هذا في اصابة الغرض والانحراف عنه واذ قد تبين بما قلنا آنفا انه لا فصل بين المديح والتابين الا في اللفظ دون المعنى فاصابة المعنى به ومواجهة غرضه هو ان يجري الامر فيه على سبيل المديح

**اللغة** الهدم بالكسر الكساء الذي ضوعفت رقاعه وخص ابن الاعرابي به الكساء البالي من الصوف والنواشر عصب الذراع من داخل وخارج وقيل هي العصب التي في ظاهرها وقوله وذات في محل الرفع لانه معطوف على فاعل يبكي وهو الشرب التولب ولد الحمار استعير ههنا للولد الانسان والجدع كقنفذ من الصبي السيئ الغذاء وتلع الرجل اخرج راسه من كل شئ كان فيه وقول المصنف تتفقد طلبه عند غيبته. **المعنى** اور جیسے اوس ابن حجر نے فضالہ ابن کلدہ اسدی کے مرثیہ میں کہا ہے۔ (۱) اے مرنیوالے تیرے رفقا اور ہمخوار اور شراب اور جوانان ہم صحبت اور جو بھی تیری بخشش کا طامع ہو ان سب کو تجھپر رونا چاہئے (۲) اور کہنہ و بوسیدہ کپڑے والی عورت لاغری سے جسکے ہاتھوں کی رگیں نمایاں ہوں اور (اوسکی مفلسی کا یہ حال ہوکر) اوس کے بچہ کو اچھی غذا میسر نہ ہوتی جس سے وہ برے حال میں ہو اور (وہ اوسکا سر اُسترے سے نہ منڈوا سکتی ہو بلکہ گرم) پانی سے اُسکے سر کے بال نوچ ڈالتی ہو (۳) اور قبیلہ کے لوگ جبکہ وہ صبح کے وقت لٹجانے سے حذر کرتے ہوں اور غارتگر یا کسی چالاک دشمن کے ٹوٹ پڑنے سے ڈرتے ہوں (غرضکہ) ان سب کو تجھپر رونا چاہیے۔ پس لازم ہوا کہ مراثی کی جانچ کرنے میں علامات مذکورہ کی تلاش کی جائے تاکہ معلوم ہو کہ شاعر غرض مقصود تک پہونچا یا اس سے منحرف ہو گیا۔ اور جبکہ ہمارے سابق بیان سے یہ ظاہر ہو گیا کہ مدح اور مرثیہ میں سوائے لفظی افتراق کے کوئی معنوی فرق نہیں ہے تو مرثیہ خوانی کی راہ صواب اور منزل مقصود بس یہی قرار پائے گی کہ اُسمیں مدح گوئی کا طریقہ اختیار کیا جائے۔ **تنبیہ**۔ شارح نے لفظ نواشر کے معنی عضد یعنی بازو کے لکھے ہیں۔ یہ معنی کتب لغت میں نظر قاصر سے نہیں گزرے البتہ اس مقام عصب الذراع کے معنی مراد لینا جسکی ارباب لغت نے تصریح کی ہے زیادہ مناسب معلوم ہوتا ہے اور اسکی تائید عبارت کامل اور بعض صناعتین کے کلام سے بھی ہوتی ہے اور یہی معنی استعمال عرب میں شائع و ذائع ہیں کما قیل لهم اذرع بادٍ نواشرها وقال زهير مراجيم وشم في نواشر معصم۔

ے اگر اس کو تصمت پڑھا جائے جیسا کہ کتاب میں ہے تو خاموش کرنے کے معنی ہونگے مگر دیوان اوس میں تسمط اس سے نقل کیا ہے نظر قاصر میں یہی لفظ زیادہ مناسب مقام معلوم ہوتی ہے خود کتاب میں دوسرے موقع پر اسی لفظ کو اوس ہی کے ساتھ نقل کیا ہے سیاہ عیب ابرالی نظامہ ارشاد باب ... سبکی اور بیان العرب وغیرہ میں بھی تصمت نقل کیا ہے مگر تسمط اول اور انسب ہے مخفی نماند ۱۲ منہ

فمن المراثی التی تشبه فی المدیح[٥١] استیعاب الفضائل التی قد مناذکرها والابیات علیها مثل قول کعب بن سعد الغنوی یرثی اخاه۔

لعمری لئن کانت اصابت مصیبة[٥٢] اخی والمنایا للرجال شعوب

لقد کان اما حلمه فمروح علینا واما جهله فعزیب

اخی ما اخی لا فاحش عند بیته ولا ورع عند اللقاء هیوب

فقد اتی فی هذه الابیات بما وجب ان یاتی به فی المراثی اذا اصاب بها المعنی حوی[٥٣] علی الواجب اما فی البیت الاول فتذکر[٥٤] مایدل علی ان الشعر مرثیة لهالك لا مدیح لباق واما فی الابیات الاُخر فجمیع الفضائل الاربع التی هی العقل والشجاعة والعفة والحلم

**اللغة** روّح الابل ردها الی المراح بالضم ای الماوی والتعزیب من الابل والشاء التی تعزب ای تبعد عن اهلها فی المرعی **المعنی** پس بعض وہ مرثیے جو سابق الذکر فضائل پر شامل ہونے کی وجہ سے مدح سے مشابہ ہیں اور اُن فضائل کی مثال ہیں کچھ اشعار بھی ہم پیش کر چکے ہیں غرضکہ اُنھیں مرثیوں میں سے کعب ابن سعد غنوی کے اشعار ہیں جنھیں اُسنے اپنے بھائی کے مرثیہ میں کہا ہے۔ (۱) اپنی زندگانی کی قسم اگر میرے بھائی پر مصیبت موت واقع ہوئی اور موتیں تو لوگوں میں جدائی ڈالتی رہتی ہیں تو اس سے اُسکی شرافت و بزرگی پر کوئی اثر نہیں پڑسکتا) کیونکہ مرحوم میں بڑی بڑی صفتیں تھیں (۲) وہ ایسا شخص تھا کہ حلم تو اُس کا ہمارے سامنے پیش کیا جاتا تھا اور اُسکی جاہلانہ نزاعیں ہم سے دور تھیں۔ (۳) میرا بھائی کیا کہنا میرے بھائی کا (میں اسکا حال کیا بیان کروں) کسی قسم کی بیہودگی اور بے تہذیبی کا اُسکے گھر کے پاس گذر نہ تھا اور نہ وہ جنگ کے وقت اپنی جان بچانے والا اور ڈرپوک تھا۔

پس جو باتیں جادۂ صواب پر قائم رہنے والے مرثیہ میں ہونی چاہییں اُن سب کا ان اشعار میں شاعر نے ذکر کر دیا اور (مرثیہ گوئی کے) صحیح راستہ پر چلا اسلیئے کہ پہلے شعر میں تو ایسی لفظوں کا (مثل لفظ لئن کانت وغیرہ کے) ذکر کر دیا جن سے ثابت ہوتا ہے کہ شعر متوفی کا مرثیہ ہے کسی زندہ کی مدح نہیں ہے لیکن دوسرے شعروں میں پس چاروں فضیلتیں (عقل و شجاعت و عفت و حلم) اب سب کو ذکر کر دیا۔

٥١ تشبیہ کے بعد المدیح اور المدیح کے بعد ق ہونا چاہیے اور اگر کتاب کی ترتیب کو صحیح تسلیم کیا جائے تو عبارت غیر مربوط اور مطلب مختل ہوجائے گا ۱۲ منہ

٥٢ عقد فرید میں لفظ مصیبة کے مقام پر لفظ منیة مرقوم ہے اور والمنایا کی جگہ پر فالمنایا مذکور ہے اور اس شعر کے بعد ایمن فانی لیا کیا گیا تو نقل کیا ہے اور اسکے قبل یہ دو شعر نقل کیے ہیں ٥ تقول سلیمی مالجسمك شاحبا + کانك یحمیك الشراب طبیب + فقلت ولم اعیب عن السائل الذی + تحول من خطوب تتابعت + علی کبادو الزمان مریب + ورن ۱۲ منہ

٥٣ یہ عبارت یوں پڑھی جائے تو اوائی تحریرات غیر فقل راقی سیاق ضمیر راجع ہونی کیجیے آگر سرے کو حوی پڑھا جاے اور شاعر کو سمجھ وار دیا جائے اور شاعر سمجھا جائے ۱۲ منہ

٥٤ تو زیادہ بہتر ہوگا غلطی لفظ فتذکر ہے اس مقام پر بجائے لفظ فجمیع الفضائل معلوم ہوتی ہے یہ لفظ فتذکر سے مناسبت نہیں رکھتا چاہیے ۱۲ منہ

ثم افتن کعب فی هذه المرثية بعد ذالك وزاد فی وصف بعض الفضائل ما لم يخرج به عن استقامة وهو قوله

حليم اذا ما سورة الجهل اطلقت　　　حيا الشيب للنفس اللجوج غلوب

كعالية الرمح الرديني لم يكن　　　اذا ابتدر القوم العلاء[۱] يخيب

فانی لباكيه وانی لصادق　　　عليه وبعض القائلين كذوب

لعمرك ما شيخ لم يجد من يعينه　　　وطاوی الحشا نائی المزار غريب

جموع خلال الخير من كل جانب　　　اذا جاء جياء بهن ذهوب

فتى لا يبالی ان يكون بجسمه　　　اذا نال خلات الكرام شحوب

حليم اذا ما الحلم زين لاهله　　　مع الحلم فی عين العدو مهيب

اذا ما تراءاه الرجال تحفظوا　　　فلم ينطقوا[۲] العوراء وهو قريب

**اللغة** اللجوج مبالغة من اللجاجة وهی الخصومة وقوله للنفس متعلق بغلوب والشحوب تقدم تفسيره وهو اسم لبكون العوراء الكلمة القبيحة **المعنی** - پھر اس مرثیہ میں اسکے بعد کعب نے اور شاخیں پیدا کیں اور بعض فضائل کے بیان میں ایسا اضافہ کیا جسمیں راہ مستقیم سے انحراف نہوا اور وہ اضافہ یہ ہے (۱) جبکہ جہالت کی تیزی اور جوش میں بڈھوں کے ہاتھ سے عنانِ شرم چھوٹ جائے ایسی حالت میں بھی متوفی حلم و بردباری سے کام لیتا تھا اور اپنے نفس کی سرکشی پر پورا قابو رکھنے والا تھا۔(۲) جبکہ لوگ عزت کے میدان کی طرف اقدام کرتے نظر آئیں وہ متوفی رُدینی نیزے کی سخت آنی کے مثل ہے جوکہ ہر شے میں در آتی ہے اسلئے وہ کبھی خائب و ناکام نہیں رہتا۔(۳) اور میں اسپر ضرور روؤنگا اور بیشک میرا رونا سچا اور بجا ہے حالانکہ بعض مرثیہ گو جھوٹے ہوتے ہیں۔(۴) اسکی شرح صفحہ ۹۹ میں گزر چکی (۵) جمیع صفات حسنہ کے ساتھ اگر کوئی آنے جانے والا ہو تو وہ متوفی ہی کی ذات ہے جس نے ہر جانب سے تمام اچھی صفتوں کو جمع کر لیا ہے۔(۶) وہ ایسا جوان تھا کہ جب وہ شرفاء کی سی خصلتیں اپنے میں پیدا کر لیتا تو اسکی اُسے کوئی پرواہ نہیں ہوتی کہ اسکا جسم لاغر ہے یا توانا (۷) حلم کے موقع پر وہ بڑا حلیم تھا اسی کے ساتھ ساتھ دشمنوں کی نگاہوں میں صاحب ہیبت و رعب (غرضکہ حلم و ہیبت دونوں صفتوں کا جامع تھا) (۸) جبکہ اُسکو لوگ دیکھ لیتے تھے تو (اُسکے لحاظ) بیجا باتوں کے ارتکاب سے بچنے لگتے تھے بس حالت یہ تھی کہ اُسکی حضوری میں لوگ ناشائستہ کلام اپنی زبان پر جاری نہیں کر سکتے تھے

[۱] عقد فرید وغیرہ میں اس مصرعہ کو اس طرح نقل کیا ہے اذا ابتدر الخیل الرجال یخیب ۱۲ منہ

[۲] کتاب میں صیغہ جمع کے ساتھ لفظ فلم ینطقوا نقل کی گئی ہے لفظ تحفظوا کی مناسبت کا تحفظ بھی اسکی جمعیت کو مقتضی ہے جمہرۃ وغیرہ میں بھی فلم ینطقوا نقل کیا ہے شرح میں اس لفظ کو فلم ینطق صیغہ مفرد کے ساتھ نقل کیا گیا ہے گو معنی دونوں میں کوئی خاص فرق نہیں ہے اور اسی بناپر غالباً اسکی ... نے خلاف تحقیق ... مگر ... تفسیر کی عبارت میں ... نسخوں کی ... مطابق اصل ہونا چاہیے ۱۲ منہ

ومثل قول اوس بن حجر فی فضالۃ بن کلدۃ الاسدی بجمیع الفضائل التی ذکرناها الا العفۃ وحدها فانہ ترک ذکرها الا انہ فی بعض القصیدۃ وصفہ بالکمال وفی الکمال کل فضیلۃ من العفۃ وغیرها

ابا دلیجۃ من یکفی العشیرۃ اذ | امسوا من الخطب فی نار وبلبال
ام من یکون خطیب القوم اذ حفلوا | لدی الملوک ذوی اید[له] وافضال
ام من لاهل لواء فی مسکعۃ | من حقهم لبسوا حقا بابطال
ام من لحی اضاعوا بعض امرهم | بین القسوط وبین الدین زلزال
فرجت غمتهم وکنت عینهم | حتی استقرت نواهم بعد تزوال

له کتاب البیان والتبیین میں اوس کے یہ اقوال نقل کیا ہے ۱۲ منہ

**اللغۃ** البلبال البرحاء فی الصدر والایدی جمع الید وهی القوۃ والنعمۃ والمسکعۃ محدثۃ المضلۃ من الارضین لا یهتدی فیها وجہ الامر الزلزال المتزلزل والنوی الدار - **المعنی** اوجھ

اوس ابن حجر کے وہ اشعار ہیں جنہیں اُسنے فضالہ ابن کلدہ اسدی کا مرثیہ کہتے ہوئے تمام اُن اوصاف کو جن کا ہم نے ذکر کیا بیان کردیا ہو صرف ایک عفت کا ذکر نہیں کیا لیکن اُس نے اپنے بعض قصیدوں میں ممدوح کی توصیف کمال کے ساتھ کی ہے جسمیں عفت وغیرعفت سب طرح کی فضیلتیں آسکتی ہیں - (اور وہ اشعار یہ ہیں)

(۱) اے ابودلیجہ اب اپنے قوم وقبیلہ کی کون خبرگیری کرے گا جبکہ وہ حوادث زمانہ کے نازل ہونے کی وجہ سے مصائب میں گرفتار ہوجائیں اور آتش غم سے جلنے لگیں (۲) یا جبکہ طاقت وقوت (یا) بخشش ونعمت والے بادشاہان اولوالعزم کے دربار آراستہ ہوں ایسے موقع پر متوفی کے سوااب کون ہے جو اپنے مقصود میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے ایسے جلیل القدر لوگوں کی حضوری میں تقریر کرسکے (۳) یا اب ایسا شخص کون ہے جو اپنے متعلقین و وابستگان کے لئے نشان فوج کی طرح مرجع اور رجائے پناہ بن سکے جنکی اپنے مطالبات کے رو سے ایسی حالت ہوگئی ہو) کہ وہ اپنے حقوق کو فیصلہ کے دشوارگزار وادی میں باطل کی چادر کے نیچے اپنی بدقسمتی سے چھپا کر کھو چکے ہوں (۴) یا یوں کہوں) کہ بادشاہوں کی اطاعت کرنے یا نہ کرنے میں جو لوگ متردد ومتزلزل رہ کر (اسی پیچ وپیچ میں) اپنے بعض مقاصد تلف کرچکے ہوں اُن کے نظام کار کو درست کرنے کے لئے متوفی کے بعد اب کون ہے (۵) تونے اُنکی حیرانی وپریشانی کو دور کردیا اور اُن کا رہبر) محافظ ونگہبان رہا یہانتک کہ اُنکی منزل مقصود متزلزل ہونے کے بعد برقرار ومستقر ہوگئی

**تنبیہ** شارح نے اوس کے چوتھے شعر میں لفظ زلزال کو لفظ امر کی صفت قرار دیا ہے حالانکہ زلزال نکرہ ہے اور بعض امرهم اضافت کی وجہ سے معرفہ ہے لہذا اگر اسے حیّ کی صفت قرار دیا جائے تو نا بیا یہ اشکال نہ لازم آئے اور معنی میں بھی کوئی خرابی نہ ہو

فقد رثاه فی هذه الابیات بما جانس العقل والرأی واللسن ونحو ذلك وقال

| | |
|---|---|
| ابا دلیجة من یوصی بارملة | ام من لاشعث ذی طمرین طلال |
| وما خلیج من المراز ذو حدب[۵۱] | یرمی[۵۲] الضریر بخشب الایك والضال |
| یوما باجود منه حین تسأله | ولا مغب ببرح بین اشبال |
| لیث علیه من البردی هبریة | کالمزبرانی[۵۳] عیانا باوصال |

**اللغة** - الارملة المرءة المحتاجة المسکینة ج اراملة والطمر بالکسر الثوب الخلق والکساء البالی من غیر الصوف ج اطمار والطملال کسربال الفقیر السیئ الحال والمراز کشداد موضع ویروی المروت والحدب الموج والضر یرحرف الوادی والایك الشجر الملتف الکثیر او الغیظة تنبت السدر والاراك والضال السدر البری والمغب الاسد المبرح بالفتح الشدة والشر ویروی ببرح وهو ما سرة الهبریة کثرة ما طار من زغب القطن وما طار من الریش والمزبرانی عظیم الزبرة ای الکاهل **المعنی** - تو اوس نے اس مرثیہ میں ایسے صفات ذکر دیے جن سے اُسکی عقل اور جودت رائے اور قوت گویائی وغیرہ کا اظہار ہوتا ہے اور پھر (اسی مرثیہ میں) کہا (۱) اے ابودلیجہ تیرے بعد اب کون ہے جو بیوہ اور محتاج عورتوں کی کفالت خبرگیری کا انتظام کرے گا یا بوسیدہ لباس پریشان حال ومصیبت زدوں کا متکفل وپرسان حال ہوگا (۲) جب تو ممدوح سے سوال کرے تو اُسکی سخاوت کے آگے اُس دریا کی بخشش کو کبھی زیادہ نہ پائے گا جو مقام مراز میں جوش میں آیا ہوا موجیں مارتا ہوا اپنے ساحل پیدا اگی ہوئی) جنگلی بیری اور درخت آیک کی لکڑیوں کو (جو کہ اسیر ہوکے آتی ہیں پانی کے تھپیڑوں سے) وادی کے کنارے پھینک رہا ہو - (۳) اسیطرح اپنے بچوں کی حمایت پر جھنجلایا ہوا شیر نیستاں اور شیر بھی وہ ہیبتناک جسکی گردن پر زیادہ بالوں کی وجہ سے معلوم ہوتا ہو کہ بردی گھانس کی ڈھنکی ہوئی روئی کا اسپر نبار ہے (۴) اور جبکہ وہ اپنی مضبوط ومستحکم جوڑ بند کے ساتھ اپنے بچوں کی نگہبانی کر رہا ہو اک قد آور پہلوان کی صورت میں دکھائی دیتا ہو -

۵۱ اس شعر کو لسان العرب میں اسطرح نقل کیا ہے وما خلیج من المروت ذو شعب یرمی الضریر بخشب الطلح والضال ۱۲ منہ

۵۲ لفظ یرمی اس محل پر بے معنی ہے اگر اسکو یرمی پڑھا جائے تو غالبا زیادہ مناسب مقام ہوگا ۱۲ منہ

۵۳ اس مصرعہ کو لسان العرب میں اسطرح لکھا ہے کالمغزبانی عیالہ باوصال ۱۲ منہ

یوما باجزع منہ جد بادرۃ علی کمی بمہد المعد فصال

فقد رثاہ فی ہذہ الابیات بماجانس البذل والجود والسماحۃ والشجاعۃ ولم یذکر العفۃ الا انہ قال فی اول القصیدۃ

ام حصان فلم تضرب بکلتہا قد طفت فی کل ہذا الناس احوالی

ای امرء سوقۃ ممن سمعت بہ اندی واکمل منہ ای اکمال

## وقال اوس یرثی فضالۃ

ایتہا النفس اجملی جزعا ان الذی تحذرین قد وقعا

ان الذی جمع السماحۃ والنجدۃ والباس والندی جمعا

الالمعی الذی یظن بک الظن کان قد رای وقد سمعا

**اللغۃ** - البادرۃ مایبدو من حدتک فی الغضب من قول او فعل والکمی اللابس السلاح الحصان العفیفۃ او المتزوجۃ ج حُصُن و حصانات والکلۃ بالکسر الستر الرقیق وضرب الکلۃ ارسالہا وہو کنایۃ عن الخلوۃ بالنساء والالمعی اما مرفوع علی انہ خبر ان او منصوب علی انہ مع نعتہ صفۃ لاسم ان والخبر قولہ بعد عدۃ ابیات ع اودی فلا تنفع الاشاحۃ من الخ **المعنی** (غرضنکہ) ایسا شیر بھی ممدوح سے جرأت میں کبھی نہیں بڑھ سکتا جبکہ وہ اپنے غیر معنوی یکایک غصہ کے ساتھ اور اسلحہ پوش حریف پر اچانک آپڑے جو تیز دھار تلوار کے ذریعہ سے شدت کیساتھ اعضاء کا قطع کرنیوالا ہو تو ان اشعار میں بھی جو سخاوت وجود وشجاعت کے مناسب صفتیں ہیں انھیں کا ذکر کیا ہے مگر عفت کا ذکر چونکہ اول قصیدہ میں کرچکا ہے اسلیے اس مقام پر اُسکا ذکر نہیں کیا (عفت کے متعلق کہتا ہے)۔ (۱) میں نے تمام لوگوں میں سالہا سال پھر کے مردم زمانہ کے حالات معلوم کیے لیکن تجھ ایسا آدمی نہیں پایا (صرف تیری عفت کی یہ حالت ہے) کہ پردہ میں کسی عفیفہ عورت کے پاس (ناجائز طور سے) کسی نے تجھے نہیں دیکھا (۲) عامۂ خلائق میں کون ایسا شخص ہے جس کو میں نے سنا ہو کہ متوفی کی بخشش اور اُسکے بے پناہ کمالات میں اس سے سبقت لے گیا ہو۔ اور یہی اوس فضالہ کے مرثیہ میں کہتا ہے۔(۱) اے نفس بے قراری اور اضطراب کے لیے اچھی طرح آمادہ ہوجا جس مصیبت عظمیٰ کا تجھے خوف واندیشہ تھا وہ نازل ہوگئی (۲) وہ شخص جو سخاوت وجرأت وسطوت وبخشش (غرضنکہ) تمام صفتوں کا جامع تھا (۳) بیشک وہ ذات اُسی صاحب ہوش وخرد کی تھی جو اپنی ذکاوت وفطانت کیوجہ سے ایک امر مظنون کو بھی اسطرح تاڑ جاتا تھا گویا اُس نے آنکھوں سے دیکھ لیا یا اپنے کانوں سے سن لیا

۱۰۵ یعنی کا قول ہے کہ یہ حریکن کے ساتھ اوس ابن حجر نے اس مرثیہ کی ابتدا کی ہے کسی شاعر نے اسطرح مرثیہ کی ابتدا نہیں کی ۱۲ منہ

فقد جمع فی ھذہ المرثیۃ جمیع الفضائل ووضع الشئ من ذالک مواضعہ + ومن المراثی التی تشبہ[1] فی المدیح اقتضاب المعانی واختصار الالفاظ ما قالہ اوس فی قصید تدبرتی فضالۃ التی اولھا

الم تکسف الشمس شمس النھار مع النجم والقمر الواجب

لھلک فضالۃ لا تستوی الفقود ولا خلۃ الذاھب

وافضلت فی کل شئ فما یقارب سعیک من طالب

نجیح ملیح[2] اخو ماقط نقاب یحدث بالغائب

ویکفی المقالۃ اھل الرجال غیر معیب ولا عائب

**اللغۃ**۔ الوجوب للقمر غیابہ وغروبہ وروی البیت ھکذا الم تکسف الشمس والبدر والکواکب للجبل الواجب وقولہا فضلت ای زدت والماقط ضیق المواضع فی الحرب۔

**المعنی**۔ تو اس مرثیہ میں بیشک اُس نے کل فضائل کو جمع کر دیا اور اُن میں ایک ایک صفت کو اپنے اپنے محل وموقع سے ادا کیا۔ اور وہ مرثیے جنکے الفاظ ومضامین کو مختصر کرکے بیان کیا جاتا ہے جیسا کہ مدح میں بھی اکثر یہ طریقہ اختیار کیا جاتا ہے اُن میں سے ایک وہ مرثیہ ہے جسکو فضالہ کے بارے میں اَوس نے کہا ہے اور اُسکے ابتدائی اشعار یہ ہیں۔ (۱) فضالہ مرگیا مگر اُسکے مرنے کے غم سے دن کے آفتاب اور رات کے چاند کو ستاروں سمیت کیا گہن نہیں لگا۔ (۲) (لیکن) یہ گہن فضالہ کی رحلت یا اُس رخصت ہونے والے کی کسی خصلت کے برابر نہیں ہوسکتا (۳) تو ہر فضیلت میں سبقت لے گیا پس نام آوری میں تیری جد وجہد تک کوئی طالب عزت نہیں پہونچ سکتا۔ (۴) وہ صاحب فہم وادراک ہر مقصود میں کامیاب اور تنگ راستوں والے مشکلات میں در آنے والا تھا اور ایسا روشن دماغ جو بوجہ اپنی تیزی عقل کے نظروں سے غائب اور غیر معلوم آئندہ واقعات کی سچی پیشینگوئی کردیتا تھا۔ (۵) اور وہ لوگوں کی جماعتوں کو اپنی حضوری میں کسی امر کے لیے گفتگو کرنے کی تکلیف نہیں دیتا تھا بلکہ اُن کی طرف سے بغیر اس کے کہ کسی کو برا کہے یا کوئی اُس کو بُرا کہے تمام قضیوں کو خود ہی فیصلہ کرلیتا تھا۔

[1] تشبہ کے بعد المدیح اور المدیح کے بعد فی چاہیے کتاب میں جو عبارت مذکور ہے اُسکی ترتیب غلط معلوم ہوتی ہے ۱۲ منہ

[2] اس مصرعہ کی اسطرح روایت ابن بری کی ہے جوہری نے کریمہ جواعراض نقل کیا ہے اور لسان العرب میں ملیح کے مقام پر جواد اور نقاب کی جگہ ثقاب کی روایت کی ہے اور ابو عبیدہ کا حوالہ دیکر لکھا ہے۔ النقاب ھو الرجل العلامۃ وقال غیرہ ھو الرجل العالم بالاشیاء المبحث عنھا الفطن الشدید الدخول فیھا جن لوگوں نے ملیح کے مقام پر جواد وغیرہ نقل کیا ہے وہ لکھتے ہیں کہ یہ مناسب نہیں ہے کیونکہ ملاحت خوبصورتی کا نام ہے اور یہ فضائل نفسانیہ میں داخل نہیں ہے حالانکہ وہ یہ نہیں سمجھے کہ ملیح کے معنی اس مقام پر عالم کے ہیں خوبصورتی مراد نہیں ہے ۱۲۔ منہ

وليس ينبغي للناظران يظن خطساأ في وضع مليح موضع المدح بالفضائل النفسية لان مليحا في هذا الموضع ليس[١] هو من قولهم قريش ملح الناس اي يستشفى بهم والذي ليشهد بصحة قوله ثقاب يحدث بالغائب لان هذا من جنس الرأي والحدس

## وقول الشماخ في عمر بن الخطاب

فمن يسع او يركب جناحي نعامة[٢] ليدرك ما قدمت بالامس يسبق

## وقول الحطيئة يرثي علقمة بن علاثة

فما كان بيني لو لقيتك سالما[٣] وبين الغنى الا ليال قلائل

ولو عشت لم املل حياتي فان تمت فما في حياة بعد موتك طائل

**اللغة** - قوله يسبق على صيغة المجهول اي يكون مسبوقا متاخرا واراد بقوله ليال قلائل زمانا قليلا ومدة يسيرة **المعنى** - اور لفظ مليح کے متعلق ناظرین کتاب کو یہ خیال نہ کرنا چاہیے کہ فضائل نفسیہ کے مقام پر اسکے استعمال کرنے میں خطا واقع ہوئی ہے اسلیے کہ لفظ مليح اس مقام پر حسن وخوبصورتی کے معنی میں نہیں ہے بلکہ یہ اُنکے قول قريش ملح الناس سے ماخوذ ہے جسکے معنی یہ ہیں کہ قریش ایسے صاحبان علم وفہم ہیں کہ اُن کی عقل کے ذریعے لوگوں کو مرض جہالت سے شفا ملتی ہے چنانچہ اُسکے قول ثقاب يحدث بالغائب میں ایسا قرینہ موجود ہے جو معنائے مذکور کے صحیح ہونے کی تائید کرتا ہے کیونکہ ثقابت فہم اصابتِ عقل اور صائب الرائے ہونے کے لوازم میں سے ہے اور اسی قبیل سے عمر ابن خطاب کے بارے میں شماخ کا یہ شعر ہے - اے ممدوح تیرے سابق کارناموں اور فضیلتوں کی تحصیل کیلئے کیسے ہی سرعت کے ساتھ کوئی شخص چلے یا شترمرغ کے پروں پر سوار ہو جائے جب بھی وہ شرف میں تجھ سے پیچھے رہ جائے - اور علقمہ ابن علاثہ کے مرثیہ میں حطیئہ کے بھی اسی طرح کے اشعار ہیں - (١) اگر میں تیری صحت وسلامتی کی حالت میں تجھ سے ملاقات کرتا تو میرے اور حصول تونگری کے درمیان میں کچھ ہی عرصہ رہ جاتا (یعنی بلا تاخیر حاجت روا ہو جاتی (٢) اور اگر تو زندہ رہتا تو مجھے اپنی زندگی (کبھی) دوبھر نہوتی لیکن تیرے مرنے کے بعد جینے میں کوئی فائدہ نہیں

[١] هو کے بعد الا ہونا چاہیے ورنہ عبارت کے معنی فاسد ہو جائینگے ١٢ منہ

[٢] عقد فرید میں حسان کی طرف اس مرثیہ کی نسبت دی ہے اور ان اشعار کو اس طرح وارد کیا ہے - عليك سلام من امير وباركت يد الله في ذاك الاديم الممزق - فمن يجر او يركب جناحي نعامة ليدرك ما قدمت بالامس يسبق - قضيت امورا ثم غادرت بعدها بوائج في اكمامها لم تفتق وما كنت اخشى ان تكون وفاته بكفي سبنتى ازرق العين مطرق ١٢ منہ

[٣] عقد فرید میں لکھا ہے کہ شعراء میں سے ایک شخص یزید بن حاتم کی طرف مدح کرتا ہوا روانہ ہوا جب معرہ پر پہنچا تو اسکو مردہ پایا اس کے مرثیہ میں یہ شعر کہے ان کے قبل اشعار یہ ہیں لئن مصر فاتتني بما كنت ارتجي واخلفني منها الذي كنت آمل - فما كل ما يخشى الفتى بمصيبة ولا كل ما يرجى الفتى وهو نائل ولو كان الخ کتاب البیان والتبیین میں جاحظ نے ان اشعار کی نسبت ابو دهمان غلابی کی طرف دی ہے ١٢ منہ

ومنهم ایضا من یغرق فی وصف فضیلۃ واحدۃ علی حسب ما تقدم وتکون
جمیع الاحوال فی المراثی جاریۃ علی حسب احوال المدیح وفی ما تقدم فی باب
المدیح فی وصف ذلک ما اغنی عن اعادتہ فی ھذا الموضع ولیل کلامنا فی
المراثی الکلام فی التشبیہ

## نعت التشبیہ

یجب ان نذکر اولا معنی التشبیہ ثم نشرع فی وصفہ فنقول انہ من الامور
المعلومۃ ان الشئ لا یشبہ بنفسہ ولا بغیرہ من کل الجہات اذ کان الشیئان
اذا تشابہا من جمیع الوجوہ ولم یقع بینھما تغایر البتۃ اتحد فصار الاثنان واحدا

**اللغۃ**۔ دلیل فی کلام المصنف من الولی وھو القرب والدنو۔ **المعنی** اور مرثیہ میں بھی
بعض شعراء صرف ایک ہی فضیلت کو لے کر توصیف میں اُسی طرح مبالغہ کرتے ہیں جیسے
مدح وغیرہ کے متعلق ابھی بیان کیا جا چکا۔ اور مراثی کے تمام حالات اور سب طریقے وہی
ہیں جو مدیح کے ہوتے ہیں اس لیے جو کچھ کہ باب المدیح میں اسکے متعلق بیان ہو چکا
ہے وہ کافی و وافی ہے اس جگہ اُسکے اعادہ کی ضرورت نہیں۔ اب ہمیں مرثیہ کی
بحث کے بعد ہی تشبیہ کے متعلق کلام کرنا چاہیے۔

## (تشبیہ کے محاسن)

پہلے تشبیہ کے معنی اور مفہوم کا سمجھا دینا ضروری ہے پھر اُسکے بعد ہم اُس کے محاسن
بیان کرنا شروع کرینگے پس اب ہم کہتے ہیں کہ یہ امر مسلمات میں سے ہے کہ کسی شے کی
تشبیہ خود اسکی ذات سے نہیں دیجا سکتی (جو ہر صورت اُس سے متحد ہو) اور نہ اُسکے
غیر ہی سے ہر جہت و ہر امر میں تشبیہ دینا صحیح ہے اسلیئے کہ دو چیزیں جب تمام جہات سے
مشابہ فرض کی جائینگی اور کسی طرح اُن دونوں میں غیریت نہ تسلیم کی جائے گی تو متحد ہو کر وہ
چیزیں ایک ہو جائیں گی (اور دو چیزوں کا ہر جہت سے ایک اور متحد ہو جانا باطل ہے)۔

فبقی ان یکون التشبیہ انما یقع بین شیئین بینھما اشتراك فی معان تعمھما ویوصفان بھا وافتراق فی اشیاء ینفرد کل واحد منھما بصفتھا واذا کان الامر کذلك فاحسن التشبیہ ھو ما اوقع بین الشیئین اشتراکھما فی الصفات اکثر من انفرادھما فیھا حتی یدنی بھما الی حال الاتحاد ومما جاء من التشبیہات الحسان قول یزید بن عوف العلیمی یذکر صوت جرع رجل قری اللبن

غبَّ[له] دخالا لاجرعہ متواتر  کوقع السحاب بالطراف الممدد

فھذا المشبہ انما یشبہ صوت الجرع بصوت المطر علی الخباء الذی من ادم

**اللغۃ** ۔ قولہ غبّ ای بات والدخال ان تدخل بعیرا قد شرب بین بعیرین لم یشربا والطراف ککتاب بیت من ادم **المعنی** لہذا ضروری ہوا کہ تشبیہ ایسی ہی دو چیزوں میں دی جائے کہ بعض امور میں وہ دونوں مشترک ہوں اور دونوں میں وہ صفتیں پائی جاتی ہوں اور بعض باتوں میں ایسا امتیاز ہو جسکی وجہ سے ہر ایک اُن دونوں (مشبہ ومشبہ بہ) میں سے اپنی صفت کے ساتھ دوسرے سے جدا ہو جاتا ہو جبکہ یہ معلوم ہوا تو سمجھ لینا چاہیے کہ دو چیزوں میں بہترین تشبیہ اُسیوقت ہو سکتی ہے جبکہ جہات اشتراک اُن میں جہات امتیاز سے اسقدر زیادہ ہوں کہ دونوں بظاہر ایک معلوم ہونے لگیں چنانچہ جو اشعار اچھی تشبیہوں پر شامل ہیں اُن میں سے یزید ابن عوف علیمی کا یہ شعر ہے جسمیں اپنے مہمان کے گھونٹ گھونٹ کر کے دودھ پینے کی آواز کا ذکر کرتا ہے۔ پس وہ (بطور ناخواندہ حریص مہمان کے کچھ اسطرح گڑگڑا کے دیر تک دودھ) پیتا رہا اور گھونٹ پر گھونٹ اُسکے حلق سے یوں اُترتے جاتے تھے جیسے کھنچے ہوئے چرمی خیمے پر ابر کی بوندیاں لگاتار پڑتے جاتی ہوں پس شاعر مذکور نے گھونٹ گھونٹ پینے کی آواز کو چمڑے کے تنے ہوئے خیمہ پر بوندیاں پڑنے کی آواز سے تشبیہ دی ہے۔ **تنبیہ** یزید ابن عوف علیمی کے شعر میں لفظ دخال کے متعلق شارح نے لکھا ہے کہ دخال یا تو مصدر ہے داخل کے معنی میں یا اسم بعیر ہے۔ کتب لغت نیز استعمالات عرب پر نظر کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ دخال کا استعمال ادخال بعیر کے معنی میں بکثرت ہوا ہے کما قال الشاعر ع علی علل الغرائب والدخال وقال الآخر وتوقی الدخال فولتہن خال

[له] کتاب میں غبث نقل کیا گیا ہے اس بنا پر غبث بسر کرنے کے معنی ہوں گے میرے خیال میں چونکہ خورد و نوش کا [illegible] لفظ غیاث [illegible] زیادہ مناسب [illegible] معلوم [illegible] نسخہ [illegible] لفظ کا اضافہ قلم [illegible] منہ

ومن جودة انه لما كانت الاصوات تختلف وكان اختلافها انما هو بحسب الاجسام التى تحدث الاصوات باصطكاكها ولیس یلى فعران اللبن وعصب المری اللذین حدث عن اصطکاکهما صوت الجرع قریب الشبه من الادیم الموتن والماء اللذین حدث عن اصطکاکهما صوت المطر، وعند سلوك هذه السبيل فى تعرف جودة التشبيه يستجاد قول جهاء الاشجعى فى تشبيه صوت حلب عنز بصوت الكير اذا نفخ

كان اجيج[1] الكير ارزام شخبها   اذا امتاحها فى محلب الحى مائح

اللغة۔ الاجیج تلهب النار والكير بالكسر زق ينفخ فيه الحداد وارزم الرعد اشتد صوته والصوت غير بيّن والشخب ماخرج من الضرع من اللبن والامتياح والميح ان تدخل البئر فتملأ الدلو لقلة مائها والمراد ههنا الحلب المعنى اور اس تشبیہ کی خوبی کی وجہ یہ ہے کہ چونکہ آوازیں مختلف طرح کی ہوتی ہیں اور یہ اختلاف اجسام کے اعتبار سے ہوتا ہے جنکے باہمی تصادم سے آوازیں پیدا ہوتی ہیں (اور تصادم کے جو اختلاف اصوات کا باعث ہوتا ہے مراتب ہیں) اور یہ بھی قابل انکار نہیں کہ دودھ کے گھونٹوں کا تصادم جب اعصاب سے ہوگا تو اس کی آواز تنے ہوئے چمڑے پر پانی کے قطرات پڑنے کی آواز سے زیادہ مشابہ ہوگی۔ اور جبکہ اسطرح خوبی تشبیہ کی معرفت ہوگئی تو دھونکنی کی آواز سے جس وقت اُس میں ہوا بھر کر آگ دہکائی جائے بھیڑ کے دودھ دوہنے کی آواز کی تشبیہ دینے میں جہاے اشجعی کا شعر نہایت عمدہ شمار کیا جائے گا چنانچہ وہ کہتا ہے۔ جبکہ قبیلہ میں (دودھ دوہنے کی معین جگہ پر) اُس کا دوہنے والا کسی برتن میں دودھ دوہے تو اُس (بھیڑ) کے شراٹوں کی آواز دھونکنی سے بھڑکائے ہوئے شعلہ کی آواز معلوم ہوتی ہے۔ **تنبیہ** جہاے اشجعی کے مذکورۂ بالا شعر میں لفظ ارزام کو شارح نے رزمۃ کی جمع قرار دیا ہے کتب لغت میں یہ لفظ اس معنی کے ساتھ جمع کی صورت میں نظر قاصر سے نہیں گزری اسکے علاوہ رزمۃ جو آواز ناقہ کے معنی میں ہے وہ بتحریك الزاء ہے اسکی جمع رزمات وغیرہ آنی چاہیے میرے خیال میں اس مقام پر ارزام کا مصدر قرار دینا بہتر ہے اور اسطرح اسکا استعمال بھی شائع ہے کما قال لبید وعشية متجاوب ارزامها

[1] مفضلیات میں جہاء اشجعی کے اس قصیدہ کو بتمامہ وارد کیا ہے چونکہ قصیدہ باعتبار جزالت کے امتیازی حیثیت رکھتا ہے لہذا اس مقام پر اسکے بعض اشعار نقل کردیے جاتے ہیں اور وہ اسطرح وارد کیے گئے ہیں۔ امولى بنى تيم الست مؤديا؟ منيحتنا فيما تؤدى المنائح۔ وليماكان تعوقة ... طلقت + ترامى به بين الاكام التراوح + كان اجيج الكير ارزام شخبها الخ وقد كان ... تحت الارض ... فجاءت كان ... القسورا الجون بجهاء ... يرشح ... كان ... لب النحيرة ... تقل ... ان ... کیا ہے اور سنت ... تشبیہ کے متعلق ... غرض ... علی ... الصنعة ... والتفصيل بحال لا يسعه هذا المقام ۱۲ منه

وقال اوس بن حجر لیشبہ ارتفاع اصواتھم فی الحرب تارۃ وھمودھا وانقطاعھا تارۃ بصوت التی تجاھد امرا لولادۃ

لھا صرخۃ ثم اسکاتۃ کما طرقت بنفاس بکر

ولم یرد المشبہ فی ھذا الموضع نفس الصوت وانما اراد حالہ فی ازمان مقاطع الصرخات واذا نظر فی ذلک وجد الذی وقف بین الصوتین واحد اوھو مجاھدۃ المشقۃ والاستعانۃ علی الالم بالتبدید فی الصرخۃ

**اللغۃ** - الھمود فی کلام المصنف طفوء النار وذھاب حرارتھا والمراد بہ السکون والتطرف التصویت والنفاس الولادۃ والبکر النفیسۃ من الابل

**المعنی** - اور اوس ابن حجر نے پہلوانوں کے شور وغل مچانے اور کبھی ساکت ہوجانے کی نوزائیدہ ناقہ کی آواز سے تشبیہ دیتے ہوئے کہا ہے جبکہ وہ ناقہ ولادت کے مشکلات جھیل رہا ہو۔ رزم گاہ سے آوازیں بلند ہوتی ہیں پھر خاموشی چھا جاتی ہے جیسے نوزائیدہ ناقہ وقت ولادت چیختا اور خاموش ہوتا ہے۔ اور شاعر نے تشبیہ دینے میں اس مقام پر صرف آواز کا لحاظ نہیں کیا ہے بلکہ ایک آواز کے موقوف ہو جانے کے بعد جو دوسری آواز نکلے ان دونوں آوازوں کے درمیان میں جو وقفہ ہو اُس میں تشبیہ مقصود ہے اور اس وقفہ کی حالت دونوں طرح کی آوازوں (پہلوانوں کی آواز اور ناقہ کی آواز) میں ایک ہے یعنی مشقت کا برداشت کرنا اور پے در پے آوازوں کے ذریعہ سے تکلیف میں تخفیف چاہنا (یہی وہ حالت ہے جو دونوں میں اچھی طرح مشترک ہے۔)

ومن جيد التشبيه قول الشماخ يذكر لواذ الثعلب من العقاب

تلوذ ثعالب الشرفين منها    كما لاذ الغريم من التبيع

وقد تختلف اللواذان بحسب اختلاف اللائذين فاما التبيع فهو ملح في طلب الغريم لفائدة يرومها منه والغريم بحسب ذلك مجتهد في الروغان في اللواذ خوفا من مكروه يلحقه وكذلك الثعلب والعقاب سواء لان العقاب ترجو شبعها والثعلب يخاف موته وقال الشماخ

كأن على أوراكها من لعابه    وخيفة خطمي بماء مرجرج

**اللغة** الروغان في كلام المصنف الميلان - و وخف الخطمي ضربه حتى تلزج فالخيفة ما وخف من الخطمي والمرجرج المضطرب **المعنی** - اور بہترین تشبیہات میں سے شماخ کا قول ہے جس میں وہ عقاب سے بھاگ کر لومڑی کے جائے پناہ ڈھونڈھنے کا ذکر کرتا ہے۔ وادی شرفین کی لومڑیاں عقاب سے فرار کرکے اس طرح جائے پناہ ڈھونڈھتی ہیں جیسے قرضدار پیچھے پڑنے والے قرضخواہ سے جان چھپاتا پھرے۔ اور ایسے دو شخص جو مفر ڈھونڈھنے والے ہوں اُن کے اقسام کی حیثیت سے فرار کی صورتیں بھی اکثر مختلف ہوتی رہتی ہیں پس یہاں کی صورت یہ ہے کہ قرضخواہ کو اپنے مقصد کی تحصیل کے لئے قرضدار کی جستجو میں جتنا اصرار ہے اتنا ہی قرضدار اپنے خلاف منشا نقصان میں پڑ جانے کے خوف سے قرضخواہ سے بھاگ کر اپنی جان چھپانے کی کوشش کرتا ہے۔ بعینہٖ یہی حال لومڑی اور عقاب کا ہے اسلئے کہ عقاب اپنا پیٹ بھرنا چاہتا ہے اور لومڑی کو اپنی موت کا خوف ہوتا ہے۔ اور شماخ نے کہا۔ خرکا لعاب دہن مادہ کی سرین پر ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے لعاب خطمی کے گاڑھے پانی کی لہر۔

له [illegible] ایک شاعر [illegible] سے بہتر من التبیع - اطلاقها + بیاذ الغریم من الطالب ۱۲ منہ

۲ه بعض نسخ میں یہ مصرعہ اس طرح نقل کیا گیا ہے - کان علی اکسائها من لغامه - اس روایت کی بنا پر مطلب [illegible] اور روایت [illegible] مطلب بالکل صاف طور پر واضح ہو جاتا ہے ۱۲ منہ

فتشبیه لعاب النخل اذ اظهر علی اوراك الاتن عند كدمه ایاه بالخطمی هو تشبیه به فی قوام الثخن وفی الرغوة وفی اللون ایضا وذلك ان الحمار انما یكثر كدمه الاتن فی الربیع عند خضرة الرطب وشره فی ذلك الوقت وقد احسن الشماخ ایضا فی قوله حین شبه اضلاع الناقة حین براها السیر بالقسی الموترة

فقربت مبراة كان ضلوعها      من الماسخیات القسی الموتر

مبراة من البرة التی تجعل فی الانف من الناقة والماسخیات قسی تنسب الی قوم وقد احسن الشماخ فی هذا التشبیه من قبل اجتماع الاضلاع والقسی الموترة فی الشكل والتوتر والاعصاب فی الاوتار ولم یرد الا الشكل فقط وقد اتی علی مافیه

اللغة - الكدم فی كلام المصنف العض بادنی الفم والموترة من القسی الممدودة علیها الاوتار المعنی پس جبکہ نر جوش مستی میں اپنے مادہ کو کاٹتے اور اُس کا لعاب دہن مادہ کی سرین پر گرے ایسی حالت میں شماخ نے اُس کے لعاب دہن کو خطمی کے گاڑھے لعاب سے تشبیہ دی ہے اور (درحقیقت) وہ خطمی کے لعاب سے گاڑھا ہونے اور پھین پیدا کرنے اور رنگ میں بھی زیادہ مشابہ ہوتا ہے۔ اور یہ اسلیے کہا کہ فصل بہار اور نباتات کی سبزی اور شادابی کے زمانہ میں حمار کی اُمنگ ترقی پر ہوتی ہے اسلیے اکثر وہ مادہ کی خواہش میں اُسکے سرین کاٹتا ہے اور ایسے وقت میں جوش نشاط اُسکا زیادہ ہوتا ہے۔ اسی طرح شماخ کا یہ شعر بھی نہایت خوب ہے جسمیں وہ اک تھکے ماندے ناقہ کی پسلیوں کی جو بوجہ مشقت سفر سوکھکر ڈھانچہ ہوگیا ہو چلہ چڑھی ہوئی کمانوں سے تشبیہ دی ہے۔ پس میں اپنے اُس ناقہ کو قریب لایا جسکی ناک میں تانبے کا چھلہ پڑا ہوا تھا اور اُسکی پسلیاں (لاغری کی وجہ سے) ایسی ہوگئیں تھیں جیسے ماسخی ساخت کی چلہ چڑھی ہوئی کمانیں۔ لفظ مبراة بُرة سے ماخوذ ہے یعنی وہ چھلہ جو ناقہ کی ناک میں پڑا ہوتا ہے۔ اور ماسخیات سے وہ کمانیں مراد ہیں جو ایک خاص جماعت کیطرف منسوب ہیں۔ اور بیشک شماخ نے اس تشبیہ میں تمام خوبیوں کو جمع کردیا ہے کیونکہ اُس کی پسلیوں کی تشبیہ چلہ چڑھی ہوئی کمانوں سے شکل و صورت میں اسطرح دی ہے کہ اسمیں اور مناسبتیں بھی پیدا ہوگئیں یعنی کمانوں کا چلوں کیوجہ سے جھکا ہوا ہونا اور چلوں کا ناقوں کی رگوں پٹھوں سے مناسبت رکھنا غرضکہ یہ سب مشابہتیں شاعر نے جمع کردیں حالانکہ صرف کمانوں کی شکل ہی سے پسلیوں کی تشبیہ دینا اُسکا مقصود تھا

ـــ کتاب البیان والتبیین وغیرہ میں اس شعر کو اس طرح نقل کیا ہے۔ فقربت مبراة تخال ضلوعها، من الماسخیات القسی الموترا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ شعر منصوب القوافی ہے۔ ۱۲ منہ

ولابن احمر الباهلی یذکر قلب الفرس عند الحرکة السریعة ـ ؎

حتی ضحیة طاویا اذا سشرة　　　وفؤاده زجل کعرف الهدهد

فتواتر نبض قلب الفرس اذا تحرك قریب الشبه من تواتر حرکة عرف الهدهد　وللمرار ؎

لها قلاص نعام یرتقین بها　　　کانهن سبی لابسوا الهدم

فما احسن ما شبه فواضل ریش النعام بانسدال الاطمار الرثة علی اللامس ولاسیما السبی فان فی مشیهم اعجمیة تشبه مشی النعام و فی الوان ثیابهم قتمة من الدرن تشبه قتمة ریش النعام ـ ففی الشیئین اشتراك فی معان کثیرة ـ

---

**اللغة** ـ الزجل الصائت والعرف بالضم شعر عنق الفرس والقلوص الفتیة من الابل والانثی من النعام ج قلائص وقلص وجج قلاص والسبی بضم السین وتشدید الیاء جمع سبی بفتح الاول وهو الاسیر ـ **المعنی** ـ اور ابن احمر باہلی نے تیز دوڑنے کے وقت گھوڑے کے حرکت کرتے ہوئے دل کی (اچھی) تشبیہ دی ہے ـ وہ گھوڑا میدانوں کو قطع کرتا ہوا نشاط کے عالم میں صبح تک دوڑتا رہا اور اس کا دل رفتار کے وقت) ایسا کھل جاتا اور جلدی جلدی حرکت کرتا تھا جیسے ہدہد کی چوٹی ـ پس گھوڑے کے دل کا پے در پے متحرک ہونا ہُدہُد کی چوٹی کے برابر حرکت کیے جانے سے بہت مشابہت رکھتا ہے ـ اور مرار کا شعر بھی اچھی تشبیہ پر مشتمل ہے) ـ اُس جنگل میں مادہ شتر مرغ حسب کرتی ہوئی ایسی معلوم ہوتی ہیں جیسے کہنہ و بوسیدہ لباس پہنے ہوئے قیدی ـ پس شتر مرغ کے لٹکے ہوئے پروں کی تشبیہ پہننے والوں کے جسم پر بوسیدہ چادروں کے لٹکنے کے ساتھ کس قدر مستحسن ہے خصوصاً قیدیوں کے ذکر سے اس تشبیہ میں چار چاند لگ گئے کیونکہ صعوبات قید کی وجہ سے اُن کی غیر منظم رفتار شتر مرغ کی بے قاعدہ رفتار سے زیادہ مشابہ ہوتی ہے ـ (اسی طرح) میل کی وجہ سے کثیف اور سیاہی مائل ان کے کپڑے شتر مرغ کے خاکی رنگ پروں سے زیادہ مشابہ ہوتے ہیں تو ان دونوں مشبہ اور مشبہ بہ میں تشبیہات کے جہات زیادہ ہیں (اور ایسی ہی تشبیہ عمدہ اور مستحسن ہوتی ہے) ـ

ملوسکی لفظ غلط معلوم ہوتی ہے اطوار وغیرہ کی مناسبت سے لفظ لابس ہونی چاہیئے ۱۲ منہ

وقد یقع فی التشبیہ تصرف الی وجوہ تستحسن (فمنہا) ان تجمع تشبیہات کثیرۃ فی بیت واحد والفاظ یسیرۃ کما قال امرؤ القیس ؎

لہ ایطلا ظبی وساقا نعامۃ　　وارخاء سرحان وتقریب تتفل

فاتی باربعۃ اشیاء مشبہۃ باربعۃ اشیاء وذلک ان مخرج قولہ لہ ایطلا ظبی انما ھو علی انہ لہ ایطلان کایطلی الظبی وکذا ساقان کساقی نعامۃ وارخاء کارخاء السرحان وتقریب کتقریب التتفل۔

---

اللغۃ - ایطلا ظبی یرید خاصرتاہ الواحد ایطل والجمع الایاطل وخص الظبی لانہ ضامر الایطل وخص النعامۃ لانہا طویلۃ الساقین صلبتہما والارخاء الجری الذی فیہ سہولۃ ماخوذ من الرخاء وھی الریح السہلۃ والسرحان الذئب یسمی بذلک لانسراحہ فی سراحین والتقریب وضع الرجلین موضع الیدین فی العدو والتتفل ولد الثعلب ویقال ان التتفل حسن التقریب المعنی - اور کبھی تشبیہ میں مختلف طریقوں سے کچھ اور مستحسن تصرفات کیے جاتے ہیں اُن میں ایک طریقہ یہ ہے کہ ایک شعر اور تھوڑی سی لفظوں میں بہت سی تشبیہیں جمع کر دی جائیں جیسا کہ امرء القیس نے گھوڑے کی توصیف میں کہا ہے - اُس کی دونوں کوکھیں (لاغری میں) ہرن کی سی ہیں اور دونوں پنڈلیاں (سختی و درازی میں) شترمرغ ایسی ہیں اور سرپٹ چال بھیڑیے کے مثل اور پویا لومڑی کے بچہ کی طرح ہے پس چار چیزوں کی تشبیہ چار چیزوں سے دی ہے اس لیے کہ وہ کہنا چاہتا ہے - لہ ایطلان کایطلی الظبی وکذا ساقان کساقی نعامۃ وارخاء کارخاء السرحان وتقریب کتقریب التتفل (ہر محل پر دو چیزیں مقصود ہیں جن میں کی ایک مشبہ اور ایک مشبہ بہ ہے پس یہاں چار چیزوں کی تشبیہ چار چیزوں سے حرف تشبیہ کو گرا کر دی گئی ہے)

ومنها ان يشبه شئ باشياء في بيت او لفظة يسيرة دلالة كما قال امرؤ القيس

وتعطو برخص غير شثن كأنه      اساريع ظبي او مساويك اسحل

ومنها ان يشبه شئ في تصرف احواله باشياء تشبهه في تلك الاحوال كما
قال امرؤ القيس يصف الدروع في حال طيها

ومشدودة السك موضونة      تضاءل في الطي كالمبرد

---

**اللغة** - تعطو اي تتناول والرخص اللين الناعم يريد بنانا رخصا الشثن الغليظ الجافي وظبي اسم
رمل اساريع دواب تكون فيه بيض تشبه بها اصابع النساء في لينها ونعومتها وبياضها والاسحل شجر
يستاك به والسك المسمار والدرع الضيقة الحلق والموضونة الدرع المنسوجة او المقاربة النسج
او المنسوجة حلقتين حلقتين والمبرد السوهان۔ **المعنی** اور دوسری صورت یہ ہے کہ ایک شئے کی
تشبیہ ایک شعر یا تھوڑے الفاظ میں کئی چیزوں سے دیجائے جیسا کہ امرء القیس نے کہا ہے۔ وہ محبوبہ نرم و
نازک انگلیوں سے جنمیں سختی کا عیب نہیں ہر کسی چیز کو لیتی ہے اور وہ انگلیاں اپنی نزاکت اور سفیدی کی
رنگ میں ایسی معلوم ہوتی ہیں جیسے وادی ظبی کے سفید رنگ کیڑے (جنکا سر سرخ ہوتا ہے) یا پیلو کے درخت
کی شاخیں جن سے مسواک کی جاتی ہیں تیسرے یہ کہ کسی چیز کی تشبیہ اسکے مختلف حالات مدنظر رکھتے
ہوئے ایسی چیزوں سے دیجائے جو اس شے سے ان حالات میں مشابہت رکھتی ہوں جیسے امرء القیس کا
شعر ہے جسمیں وہ تہ کی ہوئی زرہوں کا وصف بیان کرتے ہوئے کہتا ہے اور میں نے ایسی زرہوں کو
مہیا کیا (جنکی باریک باریک کڑیاں آپسمیں مضبوطی کے ساتھ پیوست ہیں اور انکی بناوٹ اسقدر مہین و باریک
ہے کہ سمٹ کر مٹھی میں آسکیں۔ اور تہ کرنے کے بعد اسکے باریک دندانہ دار کنارے مثل سوہان کے نظر آتے ہیں۔

**تنبیہ** - امرء القیس کے آخر الذکر شعر میں جو لفظ مشدودة مذکور ہے وہ محل نصب میں ہے اسلئے کہ لفظ دلاصة جو اعددت
کا مفعول واقع ہوا ہے یہ اسکا عطف ہے لہذا اسکو بھی نصب پڑھنا چاہیے اسکے قبل کا شعر یہ ہے واعددت للحرب وثابة جواد
المحثة والمبرد۔ شارح نے مشدودة کو محل جر میں قرار دیا ہے اور واو کو رب کے معنی میں لے کر ورب درعة
مشدودة السامیرے شعر کی تفسیر کی ہے اس تقدیر پر شعر کا مطلب جواب رب کے نہ ہونے اور
قبل و بعد سے غیر مربوط ہونے کی وجہ سے فاسد ہو جائے گا۔ نیز لفظ سك کے معنی اگرچہ مسمار (کیل)
کے بھی آتے ہیں مگر اس مقام پر درع (زرہ) کے معنی مراد لینا کچھ زیادہ مناسب معلوم ہوتا ہے اسکی
تائید محشی صناعتین کی عبارت سے بھی ہوتی ہے۔

ثم وصفها فی حال النشر فی هذه الابیات فقال

تفیض علی المرء اردانها     کفیض الاتی علی الجدجد

وکما قال یزید بن الطثریة یشبه راسه فی حال کون الجمة علیه وبعد حلقها

فاصبح راسی کالصخیرة اشرفت     علیها عقاب ثم طارت عقابها

واحسن ایضا فی تشبیه راسه بعد الحلق بالصخرة وذلك انه قریب منها فی الضخامة والملاسة واللون المائل الی خضرة وقد قال بعضهم فی مثل ذلك

جناکل[1] املاء الاکف کانها     رؤس رجال حلقت فی المواسم

وقال الحسین بن مطیر یشبه افعال رجل مات وکان جوادا

فتی عیش[2] فی معروفه بعد موته     کما کان بعد السیل مجراه مرتعا

---

اللغات: الجمة بالضم مجتمع شعر الراس - والصخیرة تصغیر صخرة والاملاء جمع ملاء والاکف جمع الکف وهو موسم الحج مجتمعه المعنی - پھر اُس زرہ کی تشبیہ (بدن پر) پھیلجانے کی حالت میں دیتے ہوئے کہا - پہننے والے کے جسم پر اُسکی آستینیں اس طرح بہ کر پھیل جاتی ہیں جیسے پتھریلی زمین پر بہتا ہوا لہروں کے ساتھ بہتا ہوا کسی سیلاب کا پانی - اور جیسے یزید ابن طثریہ نے اپنے سر کی تشبیہ بالوں کے موجود ہونے اور پھر اُن کے منڈجانے کی (دونوں حالتوں) میں دیتے ہوئے کہا ہے - پس میرا سر (منڈوا دیتے کے بعد) پتھر کی اس چٹان کے مثل ہوگیا جسپر عقاب بیٹھ کر پھر اُڑ گیا ہو - اس شاعر نے بھی اپنے سر کی منڈوا دینے کے بعد پتھر کے چٹان سے اچھی تشبیہ دی ہے اور یہ اسلئے کہ سر بڑائی اور چکنائی اور مائل بسیاہی رنگ ہونے میں پتھر سے ملتا جلتا ہے - اور بعض شعراء نے (بھی) اسی طرح (کی تشبیہ دیتے ہوئے) کہا ہے - وہ (اسلئے) بھر مٹھی کچھ ایسے پتھر ہیں گویا کہ وہ حاجیوں کے سر ہیں جو موسم حج میں منڈوا دیے گئے ہوں - اور حسین ابن مطیر ایک شخص کے افعال کی جو مرگیا تھا اور وہ نہایت جواد و کریم تھا تشبیہ دیتے ہوئے کہتا ہے - وہ ایسا جوان تھا کہ اُسکے مرنے کے بعد اُسکے آغوش احسان میں لوگ اس طرح زندگی لبسر کرتے جیسے کہ سیلاب کے گزرجانے کے بعد اُسکی زمین (جانوروں کے لئے) چراگاہ بن جاتی ہے - تنبیہ شارح نے املاء کے معنی

[1] جناکل کی لفظ بمعنی معلوم ہوتی ہے کیں ب البیان والتبیین وغیرہ میں جنادل نقل کیا ہے اور یہی صحیح ہے اور اس شعر کو قبل اسکے یہ شعر وارد کیا ہے - فان تمنعوا منا السلاح فعندنا سلاح لنا لا یشتری بالدراهم - ۱۲ منہ

[2] یہ اشعار حسین ابن مطیر نے معن ابن زائدہ کے مرثیہ میں کہے ہیں [illegible]

ومن ابواب التصرف فی التشبیہ ان یکون الشعراء قد لزموا طریقۃ واحدۃ من تشبیہ شئ بشئ فیاتی الشاعر من تشبیہہ بغیر الطریق التی اخذ فیھا عامۃ الشعراء فمن امثال ذلک ان اکثر الشعراء یشبھون الخوذ بالبیض کما قال سلامۃ بن جندل۔

کان نعاما باض فوق رؤسھم ... بنھی القذاف او بنھی محقق

وقال[1]

کان نعام الدو باض علیھم ... واعینھم تحت الحبیک الجواحر[2]

اللغۃ:۔ النھی بالکسر والفتح الغدیر وشبھہ ج نُھِیّ ونِھاء وانھاء وغیر ذلک والقذاف ومحقق موضعان والدوّ الصحراء والحبیک جمع حبیکۃ وھی البیضۃ والجواحر جمع جاحرۃ وھی الغائرۃ من العیون۔ **المعنی**۔ اور تشبیہ میں تصرف کرنے کے طریقوں میں سے ایک طریقہ یہ ہے کہ مثلاً شعراء نے کسی شئے کی کسی شے سے تشبیہ دینے میں ایک خاص طریقہ اختیار کر لیا ہو (جس پر وہ برابر گامزن ہوتے ہوں) لیکن دوسرا شاعر آئے اور وہ اسی شئے کی تشبیہ اک دوسرے طریقہ سے دینے لگے جو عام طریقہ کے خلاف ہے اس کی مثالیں یہ ہیں کہ اکثر شعراء (بہادروں کے) خود کی تشبیہ (شتر مرغ وغیرہ کے) انڈوں سے دیتے ہیں جیسا کہ سلامہ ابن جندل کہتا ہے۔ (جب اُن بہادروں کے خودوں پر نظر کروگے تو ایسا معلوم ہوگا) جیسے حشیمہ قذاف اور حشیمہ محقق کے شتر مرغوں نے ان کے سروں پر انڈے دیے ہیں۔ اور اسی شاعر نے (دوسری جگہ) کہا۔ (ان بہادروں پر خود ایسے نظر آتے ہیں) جیسے معلوم ہوتا ہے کہ صحرا کے شتر مرغوں نے ان کے سروں پر انڈے دیے ہیں۔ اور اُن خودوں کے نیچے ان کی آنکھیں حلقہ پڑی ہوئیں (نمایاں) ہیں۔

[1] مر بھی اس میں وارد کیا ہے و منتھم عند الشروق بکاور کتائب سادی اسایرھا متواترت ۱۲ منہ

[2] کتاب الاغانی میں جواھر اور عقد فرید میں خواذر نقل کیا ہے اور بعض دیوانوں میں اس مصرعہ کو اس طرح وارد کیا ہے واعینھم تحت الحدید الجواحم ۱۲ منہ۔

له کتاب الاغانی میں ان اشعار کی نسبت [illegible] کی طرف کی ہے اور اس قصیدہ سے پہلے [illegible] اشعار نقل کیے ہیں اور عقد فرید میں اس قصیدہ کے پہلے شعر [illegible] [illegible] وارد کیا ہے [illegible] الحمول البواکر [illegible] الصبح [illegible] [illegible] منہ

واکثر الشعراء یلتزمون هذا التشبیه فقال ابو شجاع الازدی ؎

فلما رأی الا الخیل تعدو کانما ستورها فوق الرؤس الکواکب

وربما کان الشعراء یاخذون فی تشبیه شئ لشئ والشبه بین هذین الشیئین من جهة ما فیاتی شاعر اخر فی تشبیهه من جهة اخری فیکون ذلک نصرفا ایضا مثال ذلک ان جل الشعراء یشبهون الدرع بالغدیر الذی تصفقه الریاح کما قال اوس بن حجر ؎

وا ملس صولی کنهی قرارة احس بقاع نفح ریح فاجفلا

**اللغة** - السنور کسنور لبوس من قد کالدرع وجماع السلاح وقوله صولی منسوب الی صول وهو بالفتح بلدة لبصعید مصر منها محمد بن جعفر الفقیه المالکی وبالضم رجل والیه ینسب ابو بکر الصولی واجفل کجفل ای جری واسرع المعنی اور اکثر شعراء تشبیہ مشہور کو چھوڑ کر اسطرح کی (نئی) تشبیہ کا التزام کرتے ہیں جیسا کہ ابو شجاع اسدی نے (انڈوں سے خود وں کی معرفت ومشہور تشبیہ سے عدول کر کے ستاروں سے تشبیہ دیتے ہوئے) کہا پس ہم نے (میدان جنگ میں) سوار ہی سوار دوڑتے دیکھے جنکے سروں پر اُن کے خود تاروں کی طرح چمک رہے تھے۔ اور اکثر ایسا بھی ہوا ہے کہ شعراء ایک شئی کی دوسری شئے سے کسی ایک جہت میں شباہت کی وجہ سے تشبیہ دیا کرتے ہیں لیکن دوسرا شاعر آتا ہے پس وہ اسی شئے کی دوسری جہت سے تشبیہ دینے لگتا ہے تو یہ بھی (یعنے جہات تشبیہ کا بدل دینا) ایک قسم کا نصرف ہے جس کی مثال یہ ہے کہ تمام شعراء زرہ کی تشبیہ اُس چشمہ سے دیتے ہیں جو ہواؤں کے تھپیڑوں سے موجزن ہو جیسے کہ اوس ابن حجر کہتا ہے۔ مقام صول کی بنی ہوئی (ریشم سی) نرم وچکنی زرہیں ایسی ہیں (جن کے بارہ یک اور مہین برابر سے بنے ہوئے ایک سے ایک ملے ہوئے چھلّے) مثل نہر قرارہ کے معلوم ہوتے ہیں جو کسی میدان میں ہوا کے تھپیڑوں سے بہ رہی ہو۔

**تنبیہ** ارباب لغت نے صول پر الف ولام داخل نہیں کیا ہے بلکہ سب نے اسکو معری عن اللام نقل کیا ہے اور قیاسا یا سماعا ایسا ہی ہونا بھی چاہیئے۔

## وقال الآخر

وعلی سابغة الذیول کانھا ۔۔۔ سوق الجنوب جناب نھی مفرط

وکثیر من الشعراء یذھبون فی تشبیہ الدرع ھذا المذھب وانما یذھبون الی الشکل وذلک ان الریح تفعل بالماء فی ترتیبھا ایاہ بعضاً علی بعض ما یشبہہ فی حال التشکیل فقال سلامۃ بن جندل عادلاً عن تشبیہ الشکل الی تشبیہ اللین وذلک ان اللین من دلائل جودۃ الدرع لصغر قتیرھا وحلقھا

فالقوا لنا ارسان کل نجیبۃ ۔۔۔ وسابغۃ کانھا متن خرنق

اللغۃ۔ السابغۃ الواسعۃ والمفرط الممتلی والخرنق کزبرج مصنعۃ الماء۔

المعنی۔ اور دوسرے شاعر نے کہا۔ اور میرے جسم پر وسیع دامنوں والی زرہ ایسی معلوم ہوتی ہے جیسے چھلکتے ہوئے تالاب پر باد جنوبی چل رہی ہو۔ اور اکثر شعراء نے زرہوں کی تشبیہ میں یہی طریقہ اختیار کیا ہے اور مقصود صرف شکل کی مشابہت ہوتی ہے اور یہ اس لیے کہ ہوا جب پانی میں تموج پیدا کرتی ہے تو وہ زرہ کی شکل سے (زیادہ) مشابہ ہو جاتا ہے اور چونکہ زرہوں کا کیلوں کی باریکی اور کڑیوں کے باہمی اتصال کی وجہ سے نرم اور لطیف ہونا اُن کی عمدگی کی دلیل ہے اسی بنا پر سلامہ ابن جندل نے شکل میں زرہ کی تشبیہ دینے سے عدول کیا اور صرف اُس کی نرمی کو مدنظر رکھ کر پانی سے تشبیہ دی (ہوا کے چلنے کا ذکر نہیں کیا جس سے شکل میں مشابہت پیدا ہو جاتی ہے) بلکہ صرف لطافت و نرمی کو ملحوظ رکھ کے کہتا ہے۔ پس وہ لوگ ہمارے لیے نجیب ناقوں کی مہاریں (یعنے خود ناقے) اور وسیع دامنوں والی زرہیں چھوڑ کر بھاگ کھڑے ہوئے گویا کہ وہ زرہیں اپنی لطافت و نرمی میں مثل سطح آب کے تھیں

وقال يذكر بريقها وهو وجه غير الوجهين الاولين

مداخلة من نسج داؤد سكها　　كمنكب ضاح من عماية مشرق

ومن التشبيه الجيد للحكم الخضري يصف غليان القدر بما فيها من قطع اللحم

كان جذول الناب فيها اذا غلت　　دعاميص تخشى صائد اقتعوم

ولقيس بن زهير

كان[1] خذاريف السواعد بيننا　　مغالى غواة يلعبون بها لعبا

**اللغة**- الضاحي البارز للشمس وضواحيك ما برز منك لها كالكتفين والمنكبين ومن الحوض نواحيه والعماية اضطراب شعاع الشمس والجذول جمع الجذل بالكسر هو في الاصل اصل الشجر وغيرها بعد ذهاب الفرع والمراد ههنا قطعات لحم الناقة والناب الناقة المسنة ودعاميص جمع دعموص بالضم دويبة اودودة سوداء تكون في الغدران اذ نشت وتعوم اي تسبح الخذاريف جمع خذروف وهو شئ يدوره الصبي بخيط في يديه فيسمع له دوي والمراد ههنا قطعات الايدي والمغالي سهام تعلى بها **المعنى** پھر سابق کے دونوں جہات تشبیہ (شکل و نرمی) کے علاوہ زرہوں کی چمک کا ذکر کرتے ہوئے کہتا ہے۔ وہ داؤدی بناوٹ کی زرہیں جن کی کڑی سے کڑی ملی ہوئی ہے چمک و دمک میں پانی سے بھرے ہوئے اُس حوض کے مثل ہیں جس پر آفتاب کی کرن پڑ رہی ہو۔ اور حکم خضری کا بھی وہ شعر جس میں گوشت سے بھری ہوئی دیگ کے جوش کھانے کا وہ ذکر کرتا ہے بہترین تشبیہ پر مشتمل ہے۔ ناقہ کے گوشت کی بوٹیاں جبکہ دیگ میں جوش کھاتی ہیں تو اُن کے تہ و بالا ہونے سے ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے تالاب یا گڑھیا کے کیڑے جو کسی شکاری کے خوف سے تیر تیر کر پانی میں ڈوبتے اُبھرتے ہیں۔ اور قیس ابن زہیر کہتا ہے حالت جنگ میں ہمارے درمیان پہلوانوں کے ہاتھ اسطرح کٹ کٹ کے اُڑتے ہیں جیسے تہذیب کی سیدھی راہ سے ہٹ کر چلنے والے (بازاری لوگ) تیروں کو بے پروائی کے ساتھ پھینک پھینک کے (گیڑیوں کی طرح) اُن سے کھیلتے ہیں **تنبیہ** جذل کو ارباب لغت نے جذل بالکسر کی جمع لکھا ہے اور یہی استعمال میں شائع بھی ہے قاموس وغیرہ میں اس لفظ کا اس معنے میں بالفتح مطلقاً کو رنہیں ہے تاج اللغات میں لکھا ہے کہ بالفتح بھی اسکا استعمال ہوا ہے

[1] یہ شعر معنی عنترہ کے اس شعر سے فی الجمد مشابہ ہے فما منعوا الظعا عنی مثل ضرب پڑتع منہ السواعد کالقلینا ۱۲ منہ

والمرقبان احد بنی عرافۃ بن سعد بن زید

وقد سقوھن سجالا فاستقوا　　من آجن کانھن الزنبق

ثم لنتبع القول فی التشبیہ القول فی الوصف

## نعت الوصف

اقول الوصف انما ھو ذکر الشئ کما فیہ من الاحوال والھیئات ولما کان اکثر وصف الشعراء انما یقع علی الاشیاء المرکبۃ من ضروب المعانی کان احسنھم من اتی فی شعرہ باکثر المعانی التی الموصوف مرکب منھا ثم باظھرھا فیہ واولاھا حتی یحکیہ بشعرہ و یمثلہ للحس بنعتہ

**اللغۃ** - الآجن الماء المتغیر اللون والزنبق کجعفر دھن الیاسمین او وردہ **المعنی** اور قبیلہ عرافہ ابن سعد ابن زید میں سے رقبان نامی ایک شخص کا یہ شعر ہے (جو اس باب میں نہایت خوب ہے) انھوں نے اپنے ناقوں کو کثیف پانی کے ڈول بھر کے پلائے پھر خود بھی پیا گویا کہ اس موقع پر وہ ناقے (سرعت و تیزی رفتار کی وجہ سے) ایسے معلوم ہوتے تھے جیسے پارہ (جو ہر وقت مضطرب رہتا ہے اسیطرح انکو بھی قرار نہ تھا) پھر ہم بحث تشبیہ کے بعد بحث وصف (محاکات) بیان کرنا چاہتے ہیں۔

## وصف کی خوبیاں

شعر میں کسی چیز کی حالت یا ہیئت کو ویسے ہی ظاہر کرنا جیسے اس میں وہ موجود ہے اس کو وصف کہتے ہیں اور چونکہ شعرا مختلف معانی (حالات) سے مرکب چیزوں کی اکثر حکایت کیا کرتے ہیں لہذا اس باب میں بہترین شاعر وہ ہوگا جو اپنے شعر میں موصوف کے اکثر حالات کا ذکر کرے (یہ نہ ہو تو) ان حالات مذکورہ میں جو احوال زیادہ نمایاں اور سب سے زیادہ ممتاز ہوں ان کو بیان کرے یہاں تک کہ سامع کی آنکھوں کے سامنے اس چیز کی تصویر آجائے **تنبیہ** - لفظ زنبق جو کتاب میں مذکور ہے اس کا

فمن ذلك قول الشماخ یصف ارضا تسیر النبالة فیها۔

تقعقع فی الآباط منها وفاضها خلت غیر آثار الاراجیل ترتمی

فقد اتی فی هذا البیت بذکر الرجالة وبیّن افعالها بقوله ترتمی ومن الحال فی مقدار سیرها بوصفه تقعقع الوفاض اذ کان فی ذلک دلیل علی الهرولة او نحوها من ضروب السیر ودل ایضا علی الموضع الذی حملت فیه هذه الرجالة الوفاض وهی اوعیة السهام حیث قال فی الآباط فاستوعب اکثر هیئات النبالة واتی من صفاتها بادلالها واظهرها علیها وحکاها حتی کان سامع قوله یراها۔

**اللغة:۔** تقعقع من القعقعة وهی حکایة صوت السلاح والوفاض جمع وفضة وهی الجعبة من ادم والضمیر المجرور عائد الی النبالة وترتمی حال من ضمیر خلت وهو ایضا راجع الیها والاراجیل جمع راجل والهرولة فی کلام المصنف سیر بین العدو والمشی۔ **المعنی** جیسے شماخ کا یہ شعر ہے جس میں وہ تیر اندازوں کے زمین پر چلنے کے حالات بیان کرتے ہوئے کہتا ہے۔(تیر پھینکتے ہوئے تیزی کے ساتھ وہ اسطرح جارہے تھے کہ اُن کے بغلوں کے نیچے (لٹکے ہوئے) ترکشوں کے تیر کھٹکھٹاتے جاتے تھے (غرضکہ وہ اس تیزی سے) گزر گئے کہ پیادوں کے نقش قدم کے سوا اور کچھ نظر نہ آیا۔ تو اس شعر میں اُسنے پیادوں کا ذکر کیا اور ترتمی کی لفظ کہکر اُن کے افعال بھی ظاہر کردیے اور تقعقع الوفاض کی لفظ سے اُنکی سرعت رفتار کی بھی حالت بیان کردی کیونکہ ان الفاظ سے اُنکے جست کرتے ہوئے جانے اور طرح طرح کی رفتار کا اظہار ہوتا ہے اور فی الآباط کی لفظ سے اُس محل کا بھی اظہار کردیا جہاں اُنھوں نے ترکش لٹکائے تھے۔ پس تیر اندازوں کی بہت سی ہیئتوں اور بہترین صفتوں اور نمایاں حالتوں کو اسطرح جمع کردیا کہ سننے والے کی آنکھوں کے سامنے اُنکی تصویر کھنچ جائے۔

**تنبیہ۔** شماخ کے شعر میں اراجیل راجل کی جمع ہے جسکے معنی پیادہ کے ہیں رجل کی جسکے معنی پاؤں کے ہیں اراجل جمع آتی ہے۔

ومن ذٰلك قول ابی ذؤیب الهذلی یصف حال السیل عند انقلاع اسحاب وسکون المطر

لکل مسیل من تهامة بعد ما تقطع اقران السحاب عجیج

ومنه قول رجل من هذیل یصف حال القوم فی الحرب عند الجلاد

کغماغم[1] الثیران بینهم ضرب تغمض دونه الحدق

ومثله قول معاویة بن خلیل النصری من نصر بن قعین یذکر نباهة حیه وانه اشهر من حی اٰخر

فنحن الثریا وعیوقها ونحن السماکان والمرزم

وانتم کواکب مجهولة تری فی السماء ولا تعلم

---

اللغة۔ العجیج الصیحة ورفع الصوت والغماغم جمع غمغمة وهی اصوات الثیران عند الذعر والابطال عند القتال والحدق بالتحریك جمع حدقة وهی سواد العین والسماکان نجمان نیران یسمی احدهما بالرامح والاٰخر بالاعزل لاختصاصهما بشکلهما والعیوق نجم احمر صغیر مضیٔ فی طرف المجرة الایمن یتلو الثریا لا یتقدمها والمرزمان نجمان مع الشعریین الواحد مرزم کمنبر

المعنی۔ اسی طرح ابو ذؤیب کا شعر ہے جو مینہ کھل جانے اور بارش رک جانے کے بعد زمین پر پانی کے بہنے کی حالت دکھاتا ہے۔ جبکہ بادل ہر طرف سے پانی برسا کے کھل گیا تو پست زمینوں کے ہر ندی نالوں میں پانی کے زور شور سے بہنے کی آوازیں بلند تھیں۔ اور بنی ہذیل میں کا ایک شخص جنگ کے وقت پہلوانوں کی حالت کا ذکر کرتا ہے میدان جنگ میں لڑنے والوں کی صدائیں اُن کی کثرت اور شدت جنگ کے باعث ایسی معلوم ہوتی تھیں جیسے بہت سے بیلوں کی آوازیں جو سنائی دیں اور سمجھ میں نہ آئیں اور انکے درمیان تلواروں کی چوٹیں ایسی شدید تھیں کہ جن کے پڑتے ہی آنکھیں بند ہو جاتی تھیں اور اپنے قبیلہ کی وجاہت کے اظہار او قبیلۂ جیلم سے اپنے زیادہ معروف و مشہور ہونے کی تعریف میں معاویہ ابن خلیل نصری جو نصر ابن قعین سے ہے کہتا ہے۔ (۱) ہم تو ستارۂ ثریا اور عیوق اور سماک رامح اور اعزل، اور ستارۂ مرزم کے مثل ہیں۔ (۲) اور تم ایسے نامعلوم ستارے ہو جو آسمان پر دکھائی تو دیتے ہیں مگر وہ معروف و مشہور نہیں ہیں۔

[1] اس کے قبل کے شعر کتاب البیان والتبیین میں اس طرح نقل کیے ہیں۔ وکانت النجیح سابقة اذ شد ولا متلوف نوقها الطلوت تحت السیوف علی عواتقهم و علیٰ الکف و دونهم کغماغم الحدق + الثیران الخ۔ ۱۲ منہ

وليزيد بن الصمة يصف آثار خيل وابل طردها فنجا بها

الارب غزو ما ركبنا جواده ... وما قد عقرنا من صفي ومن قرم

واصبحن قد جاوزن اسفل ذي حسا ... وآثارها فوق المصيخ كالرقم

ولعبد الرحمن بن عبد الله القس يصف اصغاء السامعين الى لغناء الحسن المطرب وهو في سلامة

اذا ما هيج مزهرها اليها ... وعاجت نحوه اذن كرام

فاصغوا نحوها الاسماع حتى ... كانهم وما نا موا نيام

**اللغة**۔ العقر الجرح والصفي الناقة الغزيرة المصيخ بتشديد الياء الارض التي تسوخ فيها الارجل اي تسوخ والمزهر كمنبر العود الذي يضرب به آلة الطرب **المعنى** اور الیا ہی یزید ابن صمہ کا شعر ہے جو اپنے گھوڑوں اور اونٹوں کے نشان قدم کی توصیف کرتا ہے جن پر سوار ہو کر بھاگنے سے اُسے نجات ملی تھی۔(۱) آگاہ ہو کہ بعض لڑائیاں ایسی ہوئیں جن میں نہ ہم گھوڑے پر چڑھ کے لڑے اور نہ اُس موقع پر سواریوں کے بارے ہمیں اونٹوں کو زخمی کرنے کی ضرورت پڑی (بلکہ وہ گھوڑے لڑائی کے شدائد سے بچ کر کودے نکل گئے) (۲) اور مقام ذی حسا کے نشیب سے گزرتے ہوئے آگے بڑھ گئے اور گیلی زمین پر اُنکے نشان قدم ایسے پڑے ہوئے تھے جیسے کوئی چیز چھپی ہوئی ہو۔ اور عبد الرحمن ابن عبد القس سلامہ مغنیہ کے طرب انگیز گانے کو سامعین کے کان لگا کے سُنے جانے کے بارے میں کہتا ہے۔(۱) جس وقت اُسکے آگے اُسکے ستار کی (مُہرلی) آواز بلند ہوئی اور معزز لوگوں کے کان اُدھر مڑے۔(۲) پس وہ لوگ اُسکے گانے کی طرف اتنی دیر تک کان لگائے (خاموشی و مدہوشی کے عالم میں) اُسے سُنتے رہے جیسے معلوم ہوتا تھا کہ وہ سو گئے حالانکہ بیدار تھے۔

**تنبیہ**۔ یزید ابن صمہ کے شعر میں لفظ مصیخ کی تفسیر شارح نے نبت یابس (سوکھی گھانس) کے ساتھ کی ہے لغت کی متداول کتابوں میں یہ معنی نظر قاصر سے نہیں گزرے بلکہ ارض وحلہ (گیلی زمین جسمیں پاؤں دھنسنے لگیں) کے معنی مذکور ہیں اور اس مقام پر یہی معنی تشبیہ کی مناسبت کے لحاظ سے مناسب معلوم ہوتے ہیں

وللمرار بن المنقذ من بلعدویه یصف الفرس الکریم [ملک]

ذو مراح فاذا وقّرته      فذلول حسن الخلق یسر

ولیزید بن مالک الغامدی یصف فعل سنابک الخیل فی الارض

یثرن بسهل الارض ممایدسنه      عجاجا وبالحزان نار الحباحب

ولعدی بن الرقاع العاملی یصف فعل سنابک حمارین اذا عدوا

یتعاوران من الغبار ملاءة      غبراء محکمة هما نسجاها

تطوی اذا علوا مکانا ناشزا [ملک]      واذا السنابک سهلت نشراها

**اللغة** المراح النشاط والاختیال والتوقیر تسکین الدابة والحباحب بالضم ذباب یطیر باللیل له شعاع کالسراج ومنه نار الحباحب هی ما اقتدح من شرار النار فی الهواء من تصادم الحجارة والتعاور التداول والملاءة بالضم الریطة ای الرداء ج ملاء والناشز المکان المرتفع والسنبک کقنفذ طرف الحافر ج سنابک **المعنی** اور قبیلہ بلعدویہ کا ایک شخص مرار ابن منقذ ایک اصیل گھوڑے کی تعریف میں کہتا ہے۔ خوش قطع اور اچھے ہاتھ پاؤں والا گھوڑا (یوں تو وہ) کلیلیں مارتا ہے لیکن جب تو جھکارنے اور پیٹھ پر ہاتھ پھیرنے کے ذریعہ سے اسکو رام کرنا چاہے تو وہ مطیع و نرم خو ہو جاتا ہے اور یزید ابن مالک غامدی زمین پر گھوڑوں کی پڑتی ہوئی ٹاپوں سے جو اثر پیدا ہوتا ہے اسکی حالت ظاہر کرتے ہوئے کہتا ہے۔ نرم زمین پر جب انکے سم دھنستے ہیں تو وہ خاک اڑاتے ہیں اور پتھریلی زمین پر انکی ٹاپیں پڑنے سے جگنوؤں کی طرح شرارے نکلتے ہیں اور عدی ابن رقاع عاملی دوڑتے ہوئے دو گدھوں کے سموں کی کارگزاری ظاہر کرتے ہوئے کہتا ہے۔ (۱) وہ دونوں دوڑنے کی حالت میں اپنے سموں سے بلند کیے ہوئے غبار کی ایسی سنگین اور خاکی رنگ کی چادر سیکے بعد دیگرے اوڑھتے جاتے ہیں جو انھیں کے ہاتھ پاؤں کی بنی ہوئی ہے (۲) جبکہ (نرم زمین کو چھوڑ کر کسی اونچے مقام پر وہ بلند ہوتے ہیں تو (غبار کے بیٹھ جانے کی وجہ سے) وہ چادر تہ کی جاتی ہے اور جب نرم زمین پر ان کے قدم آتے ہیں تو دوبارہ غبار اڑنے کی وجہ سے اسکی تہ شدہ چادر کو) وہ دونوں کھول کر پھیلا دیتے ہیں۔

[ملک] مرار کا ایک قصیدہ ۹۵ اشعار پر مشتمل ہے الفاظ میں جزالت اور بیان تشبیہات میں اچھی خاصی محاکات موجود ہے۔ اس شعر کے قبل کے اشعار مفضلیات میں اس طرح وارد کیے ہیں۔ وکاناً کلما نعدو به نتقی الصید بیانعنکم ... برجم علی شیاته ... الراحی ... ذو مراح الخ اور اسکے بعد یہ شعر نقل کیا ہے۔ بین افراس تناجلن به ... اعوجیات ... عاصیر ... [ملک] عقد فرید میں اس مصرعہ کو اس طرح نقل کیا ہے تطوی اذا وردا مکانا جاسیا۔ عدی ابن رقاع کے یہ شعر وصف و محاکات کی بہترین مثال ہیں قریب قریب اس مضمون کو اس سے پہلے بنی عقیل کے ایک شاعر نے اس طرح نظم کیا ہے۔ ... الاقراب علیها قمیصین اسمالا و ... بانت بجهته

ولذی الرمة

تری الخود یکرهن الریاح اذا جرت ... ومیّ بها لولا التحرج تفرح

اذا ضربتها الریح فی المرط اشرفت ... روادفها وانضم منها الموشح

ولنتبع القول فی الوصف بالقول فی النسیب

## نعت النسیب[1]

اقول ان کثیرا من الناس یحتاج الی ان یعلم اولا ما النسیب ونحن نحده فنقول ان النسیب ذکر خلق النساء واخلاقهن وتصرف احوال الهوی بہ معهن وقد یذهب علی قوم ایضا موضع الفرق بین النسیب والغزل

اللغة - الخود الحسنة الخلق الشابة او الناعمة ج خودات وخود ومیّ مرخم میّة حبیبة ذی الرمہ والمرط کساء من صوف او خز ج مروط المعنی - اور ذو الرمہ کہتا ہے[1] تو نازک اندام عورتوں کو دیکھے گا کہ وہ (بوجہ شرم وحیاء) ہواؤں کے چلنے کو ناپسند کرتی ہیں (لیکن) میّہ (بوجہ شوق خودنمائی) اگر کسی وجہ سے ملول خاطر نہ ہو تو ایسے وقت میں خوش ہوتی ہے (۲) (کیونکہ) جب ہوا اُسکی چادر میں بھر جاتی ہے تو اُسکے جسم سے کپڑے چسپیدہ ہو جاتے ہیں اور اُسکے پیچھے سُرین نمایاں ہونے لگتے ہیں - اب ہم کو وصف میں کلام کرنے کے بعد نسیب کے متعلق کلام کرنا چاہیے -

## غزل گوئی کے محاسن

میں کہتا ہوں کہ بہت سے لوگوں کو پہلے اس بات کے جاننے کی ضرورت ہوتی ہے کہ نسیب کیا چیز ہے اسلیے ہم اُسکی تعریف کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ نسیب عورتوں کی صورت وسیرت کے ذکر کرنے اور اُن کے ساتھ محبت وعشق کرنے میں جو حالات میں انقلاب وتغیر ہوتا ہے اُنکے بیان کرنے کو کہتے ہیں اور نیز اکثر لوگوں پر نسیب وغزل کا فرق مخفی رہتا ہے (اور اُن کو نہیں معلوم ہوتا کہ ان دونوں میں فرق بھی ہے یا نہیں اور ہے تو کیا -) تنبیہ میّہ ذو الرمہ شاعر کی محبوبہ کا نام ہے لہذا اسپر اور نیز اسکے امثال پر الف ولام داخل نہ ہونا چاہیے اس قسم کے اعلام کا علی باللام ہونا نظر قاصر سے نہیں گزرا نیز تحرج ایسا مصدر ہے جسکی تانیث کی کوئی وجہ نہیں لہذا اسکے لیے مذکر ہی کا صیغہ استعمال ہونا چاہیے اور بجاے لم تکن کے لم یکن ہونا چاہیے -

[1] نسیب کی بحث اصطلاح ہے اس اعتبار سے اسکی نسبت قرآن مجید کی طرف دینا صحیح نہیں ہے اسلیے کہ کلام اللہ شوق وجذبات کی کمزوریوں سے پاک و صاف ہے البتہ قرآن شریف کی اکثر آیتوں میں بطور حکایت جو قصہ درج ہوں کے اظہار شوق وجذبات کہلا کر پایا جاتا ہے جسکو مجازاً نسیب کہا جا سکتا ہے - سورہ یوسف میں اسکے نظائر پائے جاتے ہیں خصوصاً ان آیات میں - وراودته التی هو فی بیتها عن نفسه وغلقت الابواب وقالت هیت لك الی آخر القصة پھر اسی قصہ میں اسکے بعد ارشاد ہوتا ہے وقال نسوة فی المدینة امرأت العزیز تراود فتاها عن نفسه قد شغفها حبا انا لنراها فی ضلال مبین الی آخر الآیات اسی سورہ یوسف میں جناب یوسف کے فراق میں جناب یعقوب کی حالت جو کچھ تھی اس کا اظہار کرتے ہوے فرمایا ہے وتولی عنهم وقال یا اسفی علی یوسف وابیضت عیناه من الحزن فهو کظیم قالوا تالله تفتؤ تذکر یوسف حتی تکون حرضا او تکون من الهالکین - اسی سورہ میں ارشاد فرمایا ہے - اذهبوا بقمیصی هذا فالقوه علی وجه ابی یأت بصیرا وأتونی باهلکم اجمعین ولما فصلت العیر قال ابوهم انی لاجد ریح یوسف لولا ان تفندون - اسی طرح علاوہ ازیں اور مقامات کے قرآن مجید میں اکثر جگہ متعدد مقامات پر نسیب کی عمدہ مثالیں موجود ہیں - ۱۲ منہ

والفرق بینهما ان الغزل هو المعنی الذی اذا اعتقده الانسان فی الصبوۃ الی النساء نسب بهن من اجله فکان النسیب ذکر الغزل والغزل المعنی نفسه والغزل انما هو التصابی والاستهتار بمودات النساء ویقال فی الانسان انه غزل اذا کان متشکلا بالصورۃ التی تلیق بالنساء وتجانس موافقاتهن لصاحبه بالوجه الذی یجذ بهن الی ان یملن الیه والذی یمیلهن الیه هو الشمائل الحلوۃ والمعاطف الظریفۃ والحرکات اللطیفۃ والکلام المستعذب والمزاح المستغرب ویقال لمن یتعاطی هذا المذهب من الرجال والنساء متشاج وانما هو متفاعل من الشجی ای متشبه بمن قد شجاه الحب واذ قد بان ان الذی قلناه علی ما قلنا فیجب ان یکون النسیب الذی یتم به الغرض هو ما اکثرت فیه الادلۃ علی التهالک فی الصبابۃ

اللغۃ - الاستهتار الولع (المعنی) ÷ اور ان دونوں میں فرق یہ ہے کہ غزل اُس معنی (خیال) کو کہتے ہیں جس کا جب انسان عورتوں کی طرف مائل ہونے اور اُن سے محبت کرنے میں اعتقاد کر لیتا ہے (اور وہ خیال اُسکے ذہن میں راسخ ہوجاتا ہے) تو وہ اُس معنی اور خیال کے ذریعہ سے اُن عورتوں کا (مجبوراً) ذکر کرنے لگتا ہے پس مضمون غزلی کے ذکر و حکایت کرنے کو نسیب کہتے ہیں اور خود اُس معنائے ذہنی کو (جو سبب ذکر و حکایت ہوتا ہے) غزل کہتے ہیں (پس گویا غزل محکی عنہ کا مرتبہ ہے اور نسیب حکایت کا) اور غزل نام ہے عورتوں سے عشق کرنے اور اُنکی محبت میں حریص ہونے کا اور انسان کے متعلق بھی کہا جاتا ہے کہ وہ غزل ہے جبکہ اُسکی صورت عورتوں کے لائق اور اُنکی پسند کے موافق ہو اور اُن باتوں سے مناسب ہو جو اُن کے پسند آنے کی غرض سے دلفریبی کے ساتھ عمل میں لائی جاتی ہیں۔ اور جو باتیں اُنکو اپنی طرف مائل کر لیتی ہیں وہ شیریں خصلتیں اور پُر ظرافت صحبتیں اور لطیف حرکتیں (پُر لطف چھیڑ چھاڑ) اور میٹھی میٹھی باتیں اور انوکھی دل لگیاں ہیں۔ اور اس وضع کے مردوں اور عورتوں کو متشاج کہا جاتا ہے اور متشاج متفاعل کے وزن پر شجی سے مشتق ہے جسکے معنی یہ ہیں کہ وہ شخص اُن لوگوں سے مشابہ ہے جنکو محبت کی چوٹ لگ چکی ہے اور جب معلوم ہوا کہ ہمارا یہ قول صحیح اور مطابق واقع ہے تو لازم ہوا کہ وہی نسیب عمدہ اور صائب کہی جائے جسمیں فنا فی العشق کے ادلّہ زیادہ ہوں۔

وتظاهرت فيه الشواهد على افراط الوجد واللوعة وما كان فيه من التصابي والرقة اكثر مما يكون من الخشن والجلادة ومن الخشوع والذلة اكثر مما يكون فيه من الاباء والعزوان يكون جامع الامر فيه ماضاد التحافظ والعزيمة ووافق الانحلال والرخاوة فاذا كان النسيب كذلك فهو المصاب به الغرض وقد يدخل في النسيب التشوق والتذكر لمعاهد الاحبة بالرياح الهابة والبروق اللامعة والحمائم الهاتفة والخيالات الطائفة واثار الديار العافية واشخاص الاطلال الداثرة وجميع ذلك اذا ذكر احتيج ان تكون فيه ادلة على عظيم الحسرة ومن مضى الاسف والمنازعة

**اللغتہ** - المعاهد المنازل والداثرة البائدة **المعنی** - اور فرط رنج وغم اور سوزش قلب وجگر کے شواہد بکثرت موجود ہوں اور وہی نسیب قابل مدح سمجھی جائے جس میں محبت اور رقت قلب کا پہلو بہ نسبت خشونت اور دلیری کے اور خشوع وانکسار و ذلت کا حصہ باعتبار عزت حمیت کے زیادہ غالب ہو اور یہ لازم ہے کہ تغزل میں جو مضمون بھی ہو اُسمیں عاجزی و ذلت پسندی اور نرم خوئی کی پوری رعایت ہو اور وہ حمیت و حفظ آبرو اور پختگی ارادہ سے کوئی واسطہ نہ رکھتا ہو (یعنے غزل میں عاشق کو اس کا اظہار کرنا چاہیے کہ محبت نے اُس کو ذلیل و رسوا کر دیا ہے نہ اُسمیں اب کوئی طاقت باقی رہی نہ قوت ایسا مجبور محبت ہے کہ کسی مطلب میں وہ کامیاب نہیں ہو سکتا نسیب میں عزت و دلیری وغیرہ کا اظہار کرنا بالکل نامناسب و ناموزوں ہے) پس جب غزل حدود مذکورہ کے اندر ہوگی تو وہ درست کہے جانے کے قابل ہوگی اور کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ اظہار شوق کرنے اور چلنے والی ہواؤں اور چمکنے والی بجلیوں اور نغمہ زن پرندوں اور جگر لگانیوالے خیالوں اور ویران مکانات کے نشانوں اور مٹے ہوئے کھنڈر کے آثار کے ذریعہ سے منازل احباب کی یادگار تازہ کرنے کو بھی وہ لوگ داخل نسیب قرار دیتے ہیں اور جب ان باتوں کا شعر میں ذکر ہو تو اسکی ضرورت ہوتی ہے کہ ان کو اسطرح ذکر کیا جائے جس سے انتہائی حسرت و یاس اور گزرنے والے صدمات اور دلی جذبات کا پتہ چلتا ہو۔

ولست اذکر متی سمعت فی التشوق بآثار الدیار اوجز ولا اجمع ولا ادل علی لاعج الشوق ومکمد الوجد من قول محمد بن عبید الازدی

فلم تدع الارواح والماء والبلی — من الدار الا ما یشوق ویشغف

ولعمری ان عمرو بن احمر الباهلی قد اوجز وابان عن التشوق وعظم تحسره بقوله

معارف تلوی بالفؤاد وان تقل — لها بینی لی حاجة لم تکلم

واما قوله لم تکلم فهو تجاهل الهائم وتدله الواله فانه قد یحتاج الی ان یکون فی شعر العاشق دلیل علی انه للتحنن۔

اللغۃ۔ الارواح جمع ریح والتدلہ فی کلام المصنف ذهاب العقل من عشق ونحوہ ودلہ کفرح تحیر وجُنّ عشقا او غما۔ المعنی۔ اور مجھے یاد نہیں آتا کہ کبھی میں نے نشان منازل محبوب سے اظہار شوق کے متعلق کوئی ایسا کلام سنا ہو جو محمد ابن عبید ازدی کے کلام سے زیادہ مختصر اور جامع اور آتش شوق اور سوزش قلب کا زیادہ ظاہر کرنے والا ہو (کہتا ہے) ہواؤں اور پانی اور کہنگی نے منزل محبوب میں اب کوئی چیز باقی نہیں رکھی سوا اس چیز کے جو میرے دل کو اپنا مشتاق اور فریفتہ بنائے ہوئی ہے (یعنی ان تینوں چیزوں نے اگرچہ منزل محبوب کے نشان مٹا دیے ہیں مگر اسپر بھی نہ جانے اس منزل میں کیا چیز باقی رہ گئی ہے جو دل کو اپنی طرف کھینچے لیتی ہے اور کسی طرح دل اسکے چھوڑنے کو نہیں گوارا کرتا) اور میری جان کی قسم عمرو ابن احمر باہلی نے بھی نہایت اختصار کے ساتھ اپنے شوق اور انتہائے حسرت کا اس شعر میں اظہار کیا ہے۔ یہ صورت آشنا نشانیاں میرے دل کو اپنی طرف کھینچے لیتی ہیں (لیکن) اگر تم ان سے کہو کہ مجھ سے کوئی اپنی حاجت بیان کرو (اور جو کچھ کہنا ہے کہو) تو وہ کچھ نہیں بولتیں (یعنی باوجود بے زبانی کے ان میں ایسی کشش ہے کہ دل کھینچے لیتی ہیں) لیکن اس شعر میں شاعر کا لم تکلم کہنا تو یہ عاشق سرگشتہ کے تجاہل عارفانہ اور مجنون محبت کی بے خودی و از خود رفتگی کے عنوان پر ہے اور واقعہ یہ ہے کہ عاشق کے شعر میں ان باتوں کا پایا جانا ضروری ہے جن سے رقت قلبی اور شوق دلی وغیرہ کا اظہار ہوتا ہے ورنہ وہ شعر حد نسیب سے خارج کہلائے گا)

اس کی بہت تحقیق میں ابن قتیبہ نے اس طرح نقل کیا ہے فلم تدع الارياح لقد والبلی من الدار الا ما یشوق ویشغف

وممن شاقته المنازل صخر الحضری وقد مر علی ربع فقال

بلیت کما یبلی الرداء ولا اری      جنابا ولا اکناف وزرة تخلق

الوّی حیازیمی بهن صبابة      کما تتطوّی[1] الحیة المتشرق

وممن شاقه البرق فاحسن ما مر به من الشوق جیش بن مطر العامری حیث یقول ویذکر خفقان قلبه۔

احبک لا یبدو لک البرق مرة      من الدهر الا ماء عینیک یذرف

وقلبک من فرط اشتیاق کانه      بذ الامع اوطائر یتطرف

اللغات – جناب غدیر کانت تشرب منہ کاس حبیبۃ الشاعر ووزرۃ لعلہا اسم موضع وروی فی الاغانی ذروۃ مکان وزرۃ والحیزوم ما اکتنف الحلقوم من جانب الصدر جیازیم والمتشرق البارز للشمس وتطرف الطائر ای اضطرب المعنی اور اُن لوگوں میں سے جنکو (بے ہوئے) شوق کو دیار منازل محبوب نے اُبھار دیا ایک صخر حضری ہے جس کا گزر منزل محبوب پر ہوا تو اُس نے کہا۔ (۱) میں بوسیدہ چادر کی طرح کہنہ ہو گیا یا اے منزل محبوب تو کہنہ ہو گئی لیکن میں چشمۂ جناب اور وزرہ کے اطراف و جوانب کو کہنہ و بوسیدہ نہیں پاتا اور یہ اُسی طرح جیسے پہلے تھے اب بھی باقی ہیں (۲) شدت محبت سے میں اپنے دل و جگر کو اُس محل پر اسطرح سمیٹے اور مسوسے ہوئے ہوں جس طرح (سردی کھایا ہوا) دھوپ میں آنے والا سانپ پیچیدہ اور سکڑا ہوا ہوتا ہے۔ اور اُن لوگوں میں سے جنکے شوق کو بجلی کی چمک نے اور زیادہ کر دیا پس اُنھوں نے اُسکا بہترین عنوان سے اظہار کیا ہے حبیش ابن مطر عامری ہے جہاں کہ وہ اپنے دل کے دھڑکنے کا ذکر کرتے ہوئے کہتا ہے۔ (۱) کیا تو اپنی ساری کوشش اسی مشغلہ میں صرف کر دے گا کہ جب تیرے سامنے بجلی تڑپے تو تیری آنکھوں سے آنسو جاری ہونے لگے (۲) اور وفور شوق سے تیرے دل کا یہ عالم ہو کہ جیسے رہ رہ کے بجلی کی چمک ظاہر ہو رہی ہو یا کوئی پرندہ پھڑک رہا ہو۔ تنبیہ صخر حضری کے پہلے شعر میں جو لفظ جناب مذکور ہے اسکی تفسیر شارح نے فناء الدار (صحن خانہ) سے کی ہے حالانکہ اسکا منکر ہونا خود اس لفظ کے صورت منکر میں ہونے سے واضح و آشکارا ہے اگر صحن خانہ کے معنے مراد ہوتے تو اسکو معرف باللام یا بالاضافۃ ہونا چاہیے تھا جیسا کہ بعض تصریح میں جناب الحی اور جناب المشول کے استعمالات و نظائر مذکور ہوئے بلکہ حقیقت یہ ہے کہ جناب ایک چشمہ کا نام ہے جس کا پانی شاعر کی محبوبہ استعمال کرتی تھی اور اُسکا نام کاس تھا بکر بن حبیب کی بیٹی تھی اسکی کنیت اُم داؤد تھی جب شاعر کا گزر اُس چشمہ پر سے ہوا تو وہاں دیر تک توقف کیا اور گزرے ہوئے زمانہ کو یاد کرکے گریہ کیا اور یہ شعر کہے۔

[1] کتاب العمدہ میں تتطوی کے مقام پر تتلوی منقول ہوا ہے یہ شعر ایغال کی بھی مثال ہو سکتا ہے اسلیے کہ الحیۃ تک شاعر کا مطلب تمام ہو چکا تھا المتشرق کی قید اقتضاء وقافیہ محض مبالغہ کے لیے بڑھائی گئی

ولرجل من عبس

اذا اللّٰہ اسقی دمنتین ببلدة من الارض سقیا رحمة نسقاهما

نزلنا بهذی مںزلا ثم منزلا بهذی فطاب المنزلان کلاهما

فبت اشیم البرق مرتفقا لها یدا عن ید حتی وفی منکباهما

وقال الشماخ

رأیت سنا برق فقلت لصاحبی بعید بعلوما رایت سحیق

فبات مهمالی یذکرنی الهوی کانی لبرق بالحجاز صدیق

وبات فوادی مستخفا کانه خوافی عقاب بالجناح خفوق

فاما النسیب نفسه فقد تقدمت اوصافنا له

اللغة۔ السحیق من الامکنة البعید والخوافی ریشات اذا ضمّ الطائر جناحیه خفیت اوهی الاربع اللواتی بعد المناکب اوهی سبع ریشات بعد السبع المقدمات الواحد خافیة والقوادم ضدها۔ المعنی اور بنی عبس میں سے ایک شخص کے یہ اشعار ہیں (۱) جب خدا کسی شہر کی زمین کے دو کھنڈروں کو اپنے باران رحمت سے سیراب کرے تو ان دونوں (کھنڈروں) کو بھی محروم نہ رکھے۔ (۲) کبھی ہم نے اس کھنڈر میں منزل کی اور کبھی اس میں پس دونوں منزلیں پسندیدہ ہو گئیں۔ (۳) پھر میں کہنی ٹیک کے بجلی کو دیکھنے کے لیے لیٹا جب ایک کہنی تھک گئی تو دوسری کہنی کا سہارا لیا یہاں تک کہ دونوں کے شانوں کی طاقت ختم ہو گئی اور شماخ کہتا (۱) میں نے بجلی کی چمک کو دیکھا تو اپنے ساتھی سے کہا (دیکھو تو) کتنی دور بلندی پر یہ بجلی چمک رہی ہے (۲) پس (اتنی دوری کے باوجود بھی) وہ برق رات بھر میرے غم کو مادہ کرتی اور محبت کے کارنامے یاد دلاتی رہی گویا میں حجاز میں چمکنے والی برق کا خالص دوست تھا (۳) اور رات بھر میرا دل خفقان کی حالت میں اسطرح (تیزی سے) حرکت کرتا رہا جیسے عقاب اپنے بازؤں کے پچھلے پروں کو (اڑنے کے وقت جلدی جلدی) حرکت دیتاہے۔ (یہ اُن اشعار کا ذکر تھا جنمیں غزل کے ساتھ دیگر مضامین بھی شامل تھے) لیکن صرف غزل تو اسکے اوصاف کا ذکر ہم پہلے کر چکے ہیں۔

وممّا اختم بہ القول ان المحسن من الشعراء فیہ ھو الذی یصف من احوال مایجدہ مایعلم بہ کل ذی وجد حاضراو دا ثرانہ یجد او قد وجد مثلہ حتی یکون للشاعر فضیلۃ الشعر۔

فمن ذلک قول ابی صخر الھذلی یصف ماارٰی ان کل متعلق بمودۃ یجد مثلہ قولہ

اما والذی ابکی واضحک والذی — امات واحیا والذی امرہ الامر

لقد کنت اٰتیھا وفی النفس ھجرھا — بتاتا لاخری الدھر ماطلع الفجر

فماھو الا ان اراھا فجاءۃ — فابھت لاعرف لدی ولا نکر

وانسی الذی قد کنت فیہ ھجرتھا — کما قد تنسی لب شاربھا الخمر

اللغۃ الداثر فی کلام المصنف الذاھب الھالک والبتات القطع ومنہ البتۃ المعنی

اور اپنے خاتمۂ کلام میں کہتا ہوں کہ غزل میں خوش گوئی سے کام لینے والا وہ شاعر ہے جو اپنے جذبات کا اسطرح ذکر کرے کہ ہر صاحب محبت خواہ وہ جدید ہو یا قدیم اس شعر سے معلوم کرلے کہ شاعر یا تو خود دردرسیدۂ الفت ہے یا دیگر اہل محبت کا حال بیان کرتا ہے تاکہ شاعر کے لیے فضیلت شعر کی ثابت رہے (کیونکہ جب اُس نے ایسا شعر کہدیا جو جذبات الفت کی حکایت کرتا ہے تو وہ غزل گو کہلائے گا اگرچہ وہ خود اُن جذبات سے متصف ہو یا نہ ہو) پس اسی طریقہ پر کلام ابو صخر ہذلی کا جیسا کہ میں نے کہا کہ ہر صاحب محبت اپنے جذبات کا اظہار کرتا ہے (اسی بنا پر شاعر مذکور بھی اپنے جذبات کو ظاہر کرتے ہوے کہتا ہے) (۱) آگاہ ہو قسم ہے اُس ذات کی کہ رُلانا اور ہنسانا مارنا اور جلانا جسکے قبضۂ قدرت میں ہے اور جس کا حکم (درحقیقت) حکم ہے (۲) محبوبہ کے مظالم کیوجہ سے پہلے میری حالت یہ تھی کہ میں اُسکے پاس یہ خیال کرکے آتا تھا کہ (آئندہ) اس سے کبھی اور کسی دن نہ ملوں گا جبتک صبح طالع ہوتی رہی (یعنے کبھی نہیں) (۳) لیکن اب یہ صورت حال ہے کہ میں اُسے یکایک دیکھکر ایسا مبہوت اور از خود رفتہ ہوجاتا ہوں کہ مجھے اچھے بُرے کی بالکل تمیز نہیں رہتی ۔(۴) اور جس بات پر میں نے ناراض ہوکر اُس سے علیحدگی چاہی تھی اُسے میں اس طرح بھولتا ہوں جس طرح شراب اپنے پینے والے کی عقل گُنگ کرکے اسیر سہو ونسیان غالب کردیتی ہے۔

وفی ہذہ القصیدۃ ایضا موضع اٰخر دال علی افراط المحبۃ مبین عن سجیۃ فی اہل الہوی عامۃ وہو قولہ

ویمنعنی من بعد انکا ظلمہا — اذا ظلمت یوما وان کان لی عذر

مخافۃ انی قد عرفت لان بدا — لی الھجر منہا ما علی ھجرہا صبر

وانی لا ادری اذا النفس اشرفت — علی ھجرہا ما یفعلن بی الھجر

وکما قال الشاعر

یود بان یمسی سقیما لعلہا — اذا سمعت عنہ بشکوی تراسلہ

ویہتز للمعروف فی طلب العلی — لتحمد یوما عند لیلی شمائلہ

اللغۃ - انکر الشئ جہلہ او کرھہ خلاف عرفہ ومخافۃ مرفوع علی انہ فاعل یمنعنی

المعنی - اور اسی قصیدہ میں ایک اور مقام بھی ہے جو افراط محبت اور اہل عشق کی اک عام خصلت و عادت کا اظہار کرتا ہے چنانچہ اُسنے کہا ہے (۱) اگرچہ وہ (محبوبہ) مجھپر ظلم کرتی ہے اور اگرچہ میں اُسکی مفارقت میں معذور بھی ہوں لیکن باوجود اسکے کہ میں اُسکے انواع مظالم سے ناآشنا اور بیزار ہوں پھر بھی (اُسکی ترک محبت سے) اگر کوئی بات مانع ہے (۲) تو وہ صرف اس امر کا خوف ہے کہ میں خوب جانتا ہوں کہ اگر اُسکے روز فراق کی میں نے صورت دیکھی تو پھر مجھکو اُسکی مفارقت پر (کسی طرح) صبر نہ ہو گا - (۳) (بلکہ) میں بالکل نہیں سمجھتا کہ جب اُسکے فراق سے میرا سامنا ہوگا تو یہ (زبردست مصیبت والی ہلاک) جدائی میرے ساتھ کیا سلوک کرے گی اور جیسا کہ ایک شاعر نے کہا ہے (۱) (اس اُمید میں کہ وہ (محبوبہ) اُسکی بیماری کی خبر سُنکر شاید اُسکے دریافت حال کے لیے کوئی نامہ و پیام کرے اُسکی تمنا ہے کہ میں بیمار ہو جاؤں (۲) نام آوری کے کام بجالانے سے اسلیے وہ خوش ہوتا ہے کہ شاید کسی دن اُسکی کارگزاریاں لیلی کی مقبول بارگاہ ہو جائیں۔

سلہ عشق فرد میں شیخ ابو الحسن ابن مصعب کا حوالہ دیکر ان اشعار کی نسبت کثیر عزہ کی طرف دی ہے اور دوسرے شعر کے پہلے مصرعہ میں سببہ کے بجائے [illegible] ویہتز للمعروف فی طلب العلی القشام

فهو من احسن القول فی الغزل وذلک ان هذا الشاعر قد ابان فی البیت الاول عن اعظم وجد وجده محب حیث جعل السقم الیسیر ما یجد من الشوق فانه اختاره لیکون سبیلا الی ان یشفی بالمراسلة فهو الیسیر ما یتعلق به الوامق وادنی فوائد العاشق وابان فی البیت الثانی عن اعظام منه شدید لهذه المرأة حیث لم یرض لنفسه کونها علی سجیتها الاولی حتی احتاج الی ان یتکلف سجایا مکتسبة یتزین بها عندها وهذه غایة المحبة ووصف الشاعر لذلک هو الذی یستجاد لا عتقاده اذ کان الشعر انما هو قول واذا اجاد فیه القائل لم یطالب بالاعتقاد لانه قد یجوز ان یکون معتقدا لاضعاف ما فی نفس هذا الشاعر من الوجد بحیث لم یذکره وانما اعتقده فقط

اللغة - الوامق المحب من ومق یمق مقة والمقة المحبة **المعنی** پس یہ غزلیات میں بہترین شعر ہے اسلیے کہ اک عاشق کو جسقدر شوق ظاہر کرنا چاہیے اُس سے کہیں بالاتر شوق کا اظہار شاعر نے پہلے شعر میں کیا ہے وفورِ شوق کی وجہ سے اُسکے نزدیک بیمار ہوجانا زیادہ آسان ہے (بہ نسبت اُس صحت کے جس میں محبوب اُسکا پرسان حال نہو یعنی وہ اسلیے بیمار ہونا چاہتا ہے کہ احوال پرسی سے شفا پانے کا اک ذریعہ پیدا ہوجائے کیونکہ محب کے لیے یہ امر نہایت آسان ہے اور معمولی سے معمولی فائدہ عاشق کا اسی میں ہے اور دوسرے شعر میں اُسنے ظاہر کیا ہے کہ اُسکی نگاہ میں اُس عورت کی بڑی وقعت ہے اسلیے کہ اُس نے پسند نہیں کیا کہ اپنی فطری حالتِ سابقہ پہ باقی رہے یہانتک کہ کچھ اور صفات حمیدہ سے بتکلف آراستہ ہونے کی اُسے ضرورت پڑی تاکہ اُنکے ذریعہ سے محبوبہ کی نگاہوں میں باوقعت ہوجائے اور یہ محبت کی انتہا ہے - اور شاعر کا ایسے مضامین کو (اچھی طرح سے) بیان کردینا ہی خوبیٔ شعر کے لیے کافی ہے تمام اِس سے کہ اُن کا اعتقاد اُسے ہو یا نہیں اسلیے کہ شعر تو صرف اک قول اور بیان ہے پس اگر وہ خوبی کے ساتھ ادا کردیا گیا (تو وہ قابل تعریف ہے) پھر یہ لازم نہیں کہ اُسکے اعتقاد رکھنے کا بھی شاعر سے مطالبہ کیا جائے کیونکہ ہو سکتا ہے کہ جتنا شوق کہ اس شعر میں اُسنے ظاہر کیا ہے دل میں اُسکے اُس سے بارہا زائد موجود ہو اور اُسکا شعر میں اُس نے ذکر نہ کیا ہو بلکہ اُسے دل ہی میں رکھا ہو۔

ولم يدخلوا فی باب من یوصف بالشعر والقول والنسیب قول طریح الثقفی

بان الخلیط وفرق الشمل　　وعلی التفرق ما بدا الوصل

ابکاك منهم ما فرحت به　　ولکل مولد فرحة ثکل

ومن هذه الابیات

ممسودة خلقت فعلیتها　　خوط ومعقد مرطها عبل

تضع البریر فیستدیر علی　　فعم الف کانه رمل

لیجی اذا ما قلت احفضنه　　ویثور منکشطا اذا یعلو

اللغة:- الممسودة المرءة المفتولة الاعضاء وعلیة المرءة اعلاها والخوط الغصن الناعم لسنة اوکل قضیب ج خیطان والمراد بمعقد مرطها روادفها والبریم کامیر خیطان مختلفان احمر وابیض تشده المرءة علی وسطها وعضد بها الفعم الممتلی ونحوه من الثور وهو الهیجان والمتکشط المنکشف من الکشط وهو رفعك شیئا عن شئ قد غشاه۔

المعنی اور طریح ثقفی کے ان اشعار کے قائل (یعنے خود طریح ثقفی) کو صاحبان شعر وسخن اور نیز ارباب غزل کی فہرست میں نہیں شمار کیا جاتا وہ کہتا ہے۔(۱) احباب رخصت ہو گئے اور مجمع پراگندہ ہوگیا اور جدائی کے نشان بلند ہوے اور وصال کی صورت نظر نہ آئی۔(۲) ان میں سے جن صورتوں نے (کل) تجھے خوش کیا تھا وہی آج رُلا رہی ہیں اور (زمانہ کا یہی دستور ہے کہ) جو اسوقت عشرتکدہ ہے وہاں دوسرے وقت مجلس ماتم برپا ہوتی ہے (ع جہاں بجتے ہیں نقارے وہاں ماتم بھی ہوتے ہیں) اور انھیں اشعار میں سے یہ شعر بھی ہیں جنمیں وہ کہتا ہے (۱) وہ (محبوبہ) خلقت میں گٹھیلے بدن کی ہے اور اُسکے جسم کے اوپر کا حصہ (لوچ میں) مثل نرم اور ہری شاخ کے ہے اور اُسکی شلوار بند کی جگہ سے اُسکے سُرین فربہ اور بلند ہیں۔(۲) جب وہ سیاہ سفید ریشمی شلوار بند کو اپنی کمر پر باندھتی ہے تو وہ گول ہو کر اُسکے کسے کسائے ایسے فربہ سُرین پر بندھ جاتا ہے جو تودۂ ریگ کے مثل (نرم اور گداز) ہے۔(۳) (اُس وقت اُسکے سُرین کی یہ حالت ہوتی ہے کہ) اگر تو یہ کہے کہ سُرین نے (کسی وجہ سے) شلوار بند کو نیچے سرکا دیا تو وہ سرین اُس وقت پوشیدہ ہو جاتا ہے (اور گویا اُس کا حجم نمایاں نہیں ہوتا) اور جب شلوار بند بلند ہو کر سُرین کے اوپر آجاتا ہے تو سُرین (کا حجم) اک دم ظاہر ہو جاتا ہے۔

وقيامها حسمٌ وضحكتها عند العجيب تبسم رتل

وعلا بها عظم فالحقها بسائها ولداتها بسل

**ولابي صخر الهذلي في التصابي والخلاعة**

اراد الشيب مني ختل نفسي لانسى ذكر ربات الحجال

اذا اختصم الصبيُّ والشيب عندي فافلجت الشباب فلا ابالي

فقد اتينا من ذكر نعوت الاغراض التي عنتها الشعراء من المعاني وهي المديح والهجاء وغيرهما مما عددناه وشرحنا احوالها على ما فيه كفاية لمن له فهم وعنده نظر وفحص وهذه المعاني التي ذكرناها من اغراض الشعراء فانما هي اجزاء من جملة وما تكلمنا به فيها مع ما بيناه من الحال فيه مثالا لغيره واعتبارا في ما لم نذكره -

**اللغة** :- الحسم القطع ولعل المراد منه القاطع والحسوم الدؤب في العمل والرتل حسن تناسق الشئ وبياض الاسنان واللدات بكسر اللام جمع لدة بفتحها وهي الترب والبسل اخذ الشئ قليلا قليلا والختل الخديعة وقوله افلجت الشباب اي جعلته فائزا مظفرا وكلمة عنتها في كلام المصنف بمعنى قصد تها **المعنى** (٤) اور قيام اُسکا اُسکے لئے مشقت و زحمت ہو (یعنی گرانیٔ سُرین کی وجہ سے اُسے اُٹھنا دشوار ہو) اور عجیب چیز دیکھنے کیوقت اُسکی ہنسی خوشنما مسکراہٹ ظاہر کرتی ہو جبکہ اُسکے موتی ایسے برابر جڑے ہوئے چمکدار دانت نمایاں ہوتے ہیں - (٥) جبکہ اُسکا قد بالیدہ ہو آیا تو اُسنے رفتہ رفتہ اُسے اُسکی سہیلیوں اور ہمجولیوں کے ہمسن کر دیا - اور ابو صخر ہذلی عشق بازی اور آزاد منشی میں کہتا ہے - (١) میرے بڑھاپے نے مجھے فریب دینا چاہا تاکہ میں پردہ نشین حسینوں کی یاد کو بھلا دوں - (٢) جبکہ جوانی اور میری پیری میں نزاع ہوتی ہے تو میں جوانی ہی کو ظفریاب کر دیتا اور کوئی پروا نہیں کرتا (یعنی تشبیب وغزل گوئی عالم پیری میں بھی کرتا ہوں - (یہ سب اشعار جذبات سے خالی ہونے کی وجہ سے حد تشبیب سے خارج ہیں) شعر میں جتنے متعارف اغراض شعراء کے ہوتے ہیں اُن سب کے محاسن ہم نے بیان کر دیئے یعنی مدح اور ہجو اور اسکے علاوہ وہ چیزیں جنکے متعلق ہم شرح وبسط کے ساتھ ارباب نظر اور اصحاب تحقیق کے لیے سابق میں کافی بیان دے چکے ہیں اگرچہ تمام اغراض شعراء کا ذکر نہیں کیا گیا اور اکثر ہی کے ذکر پر اکتفا کی گئی لیکن اسکے متعلق جو کچھ ہم نے کلام کیا اور اسکے ساتھ اُسی کلام میں جو مختلف احوال ہم نے بیان کیے وہ غیر مذکورہ صورتوں کی مثال کے لیے کافی ہے اسی پر اُن کا قیاس کیا جا سکتا ہے.

**تنبیہ** سلمیٰ ثقفی کے شعر وقیامها حسم: لفظ کی تفسیر شارح نے باب الفاظ کی ہے کا دسیف ترائمة فی الدائمة

فاما ما یعم جمیع المعانی الشعریۃ فانا نبتدی بذکرہ وتعدیدہ

## فمن ذلک صحۃ التقسیم[له]

وھی ان یبتدئ الشاعر فیضع اقساما فیستوفیھا ولا یغادر قسما منھا مثال ذلک قول نصیب یرید ان یاتی باقسام جواب المجیب عن الاستخبار

فقال فریق القوم لا وفریقھم      نعم وفریق قال ویحک لا ادری

فلیس فی اقسام الاجابۃ عن مطلوب اذا سئل عنہ غیر ھذہ الاقسام ومثال ذلک ایضا قول الشماخ یصف صلابۃ سنابک الحمار وشدۃ وطئہ علی الارض

متی وقعت ارساغہ مطمئنۃ      علی حجر یرفض اوییتد حرج

**اللغۃ** - الارساغ جمع رسغ بالضم وبضمتین الموضع المستدق بین الحافر وموصل الوظیف من الید والرجل والارفضاض التحطم والتکسر ویتدحرج ای یتتابع فی حدود وھو مکسور لوقوعہ فی جواب متی - والساکن اذا حرک حرک بالکسر - **المعنی** - لیکن شعر کے وہ صفات جو اسکے تمام اغراض میں مشترک ہیں اور کسی کے ساتھ خاص نہیں ہیں پس اب ہم انکی فہرست بیان کرتے ہیں - تو ایک اُنمیں صحت تقسیم ہے جسکے معنی یہ ہیں کہ شاعر ایک مضمون کے متعلق جتنے اقسام ہیں - اُن سب کو بیان کردے - اور ان میں سے ایک قسم کو بھی نہ چھوڑے جیسے کہ نصیب کا یہ شعر ہے جس میں وہ استفسار کرنے والے کے جواب کی سب قسمیں بیان کرتے ہوئے کہتا ہے - جواب میں بعض لوگوں نے کہا نہیں اور بعض نے کہا ہاں اور بعض نے کہا مجھے تو اسکی کچھ خبر نہیں - پس اگر کوئی بات دریافت کی جائے - تو اس کا جواب ان ہی تینوں قسموں میں سے کسی ایک کے ساتھ دیا جاتا ہے - اسی طرح شماخ کا شعر ہے - جوگدھے کے سُموں کی سختی اور زمین پر ان کی دھمک پڑنے کو بیان کرتا ہے - جب اُسکے سُم سخت زمین میں کسی پتھر پر پڑتے ہیں - تو وہ ریزہ ریزہ ہو جاتا ہے (اگر نرم تھا) یا لڑھکتا ہوا نکل جاتا ہے (اگر زیادہ سخت ہوا)

له صحت تقسیم کی قرآن مجید میں بکثرت مثالیں موجود ہیں اس کی بہترین مثال خداوند عالم کا یہ کلام بلاغت نظام ہے ھو الذی یریکم البرق خوفا وطمعا ظاہر ہے کہ برق کا دیکھنے والا دو حال سے خالی نہیں ہو سکتا یا تو وہ بارش کا امیدوار ہو کر دیکھے گا یا خائف و ترساں ہو کر تیسری اور کوئی شکل نہیں - دوسری آیت واللہ خلق کل دابۃ من ماء فمنھم من یمشی علی بطنہ ومنھم من یمشی علی رجلین ومنھم من یمشی علی اربع - صحت تقسیم کی ایک مثال یہ آیہ مبارکہ بھی پیش کیا جا سکتا ہے اللہ ولی الذین آمنوا یخرجھم من الظلمات الی النور والذین کفروا اولیاؤھم ... ہے

فليس فی امر الوطء الشديد الا ان يوجد الذی يوطأ عليه رخوا فيرض او صلبا فيدفع ومثال ذلك ايضا قول الاسعر بن حمران الجعفی يصف فرسا علی هيئته من جميع جهاته

اما اذا استقبلته[له] فكانه ـ باز يكفكف ان يطير وقد رائ
اما اذا استدبرته فتسوقه ـ ساق قموص الوقع عارية النسا
اما اذا استعرضته متمطرا ـ فتقول هذا مثل سرحان الغضا

فلم يدع هذا الشاعر قسما من اقسام النصبة التی يری الفرس عليها الا اتی به وقد يجوز ان يظن ظان فی قولنا ان هذا الشاعر قد اتی بجميع الاقسام وكل جسم فله ست جهات فاذا ذكرت حال اربع منها بقيت جهتان لم تذكرا

**اللغات** ـ قوله يرض ای يكسر ويدق ويكفكف ای يكف والمراد انقباضه والقموص من قمص الفرس وهو ان يرفع يديه ويطرحهما معا ويعجن برجليه والنسا عرق من الورك الی الكعب **المعنی**

پس کسی چیز پر چوٹ لگانے سے نتیجہ یہی ظاہر ہوتا ہے کہ اگر وہ شے نرم ہے تو ٹوٹ کر منتشر ہو جائے گی اور اگر سخت ہے تو اُچٹ کر نکل جائے گی اور اسعر ابن حمدان جعفی کے شعر بھی اسی طرح کے ہیں جنمیں وہ گھوڑے کی توصیف اُسکی ہر ایک ہیئت کو مدنظر رکھکر کرتا ہے ـ (۱) جب تو اُسے سامنے سے دیکھے تو ایسا معلوم ہوتا ہے گویا وہ باز ہے جو شکار کو دیکھکر اُسپر جھپٹنے کے لئے پر تول رہا ہو ـ (۲) اور جب تو اُسکے پیچھے آئے تو دیکھے گا کہ اُسکی وہ پنڈلیاں جنکی رانوں میں لاغری کی وجہ سے رگیں نمایاں ہیں زمین پر تیزی اور سختی کے ساتھ پڑتی ہوئی اسکو دوڑائے لیے جا رہی ہیں (۳) اور اگر اُسکے پہلو کے جانب کھڑے ہو کر تو اُسے دوڑتا ہوا دیکھے تو کہے کہ یہ (گھوڑا کیا ہے بلکہ) غضا کی جھاڑی کا بھیڑیا دوڑتا جا رہا ہے ـ پس گھوڑے کی نمائش کے موقع پر اُسکے دیکھنے کے جتنے طریقے ہو سکتے ہیں شاعر نے وہ سب ذکر کر دیے ـ اور ہم نے جو یہ کہا کہ شاعر نے تمام اقسام بیان کر دیے اسکے متعلق ہو سکتا ہے کوئی گمان کرے کہ اس حالت میں جبکہ ہر جسم کیلئے چھ جہتیں ہوتی ہیں اور شاعر نے اُنمیں سے فقط چار جہتوں کا ذکر کیا تو دو جہتیں پھر بھی باقی رہ گئیں جنکا ذکر نہیں ہوا ـ

[له] ان اشعار کے مشابہ عنترہ عبسی کے یہ شعر ہیں ـ اما اذا استقبلته فكانه جذع سما فوق النخيل مشذب ـ واذا عرضت له استوت اقتاده فكانه مستثل بر مستصوب ـ ۱۲ منہ

وحل هذا الشك ان وقع من احد هو ان هذا الشاعر انما وصف فرسا لا جسما مطلقا وللفرس احوال تمتنع بها من ان تنتصب على كل نصبة ومع ذلك فان هذا الشاعر انما وصف الجهات التي يراها الانسان من الفرس اذ كان على بسيط الارض وكان الرجل قائما او قاعدا اذ كانت هذه الحال التي يرى الناس عليها الخيل في اكثر الامر فاما مثل ان يكون الانسان في علية فيرى من الفرس اعلاه فقط فما بعد ما يقع ذلك ولم يقصده الشاعر ولا له وجه في ان يريده اذ كان ليس في ما يعرف ويعهد من النظر الى الخيل الا ما ذكره وهو ان تستقبل او تستدبر او تستعرض من احد الجانبين ومثال هذا الباب ايضا قول زبيد الطائي۔

یا اسم صبرا علی ما کان من حدث　　ان الحوادث ملقی ومنتظر

فليس في الحوادث الا ان تكون قد لقيت او ينظر لقيها۔

اللغة۔ قوله اسم لعله اسم رجل المعنی یہ شبہ اگر کسی کو ہو تو اس کا جواب یہ ہے کہ شاعر نے صرف گھوڑے کی تعریف کی ہے نہ مطلق جسم کی اور (گھوڑے کی نمائش کا قیاس اور اجسام پر نہیں کیا جا سکتا) اور اسکا ہر جہت اور ہر ہیئت سے نظارہ کرنا خلاف عادت اور غیر متعارف ہے اسکے علاوہ یہ بات ہے کہ شاعر نے گھوڑے کی توصیف میں انھیں جہتوں کا ذکر کیا ہے جبکا نظارہ دیکھنے والا اس حالت میں کرتا ہے جبکہ گھوڑا روئے زمین پر ہو اور ناظر کھڑے ہو کر یا بیٹھ کر اسے دیکھے اسلیے کہ علی الاغلب گھوڑوں کا یوں ہی معائنہ کیا جاتا ہے لیکن اگر کوئی اونچے مقام پر جا کر گھوڑے کے صرف اوپر کے حصے کو دیکھے تو ایسے مواقع نہایت بعید الوقوع ہیں اور نہ شاعر کی یہ غرض ہے اور نہ کسی وجہ سے یہ اسکا مقصود ہو سکتا ہے کیونکہ متعارف طریقے گھوڑوں کے دیکھنے کے وہی ہیں جو شعر میں مذکور ہوے یعنی یا اسے سامنے سے دیکھا جائے یا پیچھے سے یا اسکے کسی پہلو سے اور اس کی یعنی صحت تقسیم کی مثال میں ایک شعر ابو زبید طائی کا بھی ہے (اے اسم جو مصیبت نازل ہوئی اس پر صبر کر اور یقین جان کہ ہر شخص یا تو حوادثات سے دوچار ہو چکا یا ہونے والا ہے پس مصائب کی دو ہی حالتیں ہیں یا تو لوگ ان میں مبتلا ہیں یا عنقریب ہونے والے ہیں۔

## ومن انواع المعانی واجناسہا ایضا صحۃ المقابلۃ

وھو ان یضع الشاعر معانی یرید التوفیق بین بعضھا وبعض والمخالفۃ فیاتی فی الموافق بما یوافق وفی المخالف بما یخالف علی الصحۃ اوشرط شروطا ویعدد احوالا فی احد المعنیین فیجب ان یاتی فی ما یوافقہ بمثل الذی شرطہ وعددہ وفی ما یخالف بضد ذلک کما قال بعضھم

تقاصرن واحلولین لی ثم انہ　　اتت بعد ایام طوال امرت

فقابل القصر والحلاوۃ بالطول والمرارۃ ۔

**اللغۃ** ۔ قولہ احلولین وحلین من الحلو بمعنیً واحد **المعنی** ۔ اور مطالب شعری کے طریقۂ ادا کی قسموں میں سے ایک قسم صحت مقابلہ بھی ہے یعنی شاعر کچھ مضامین کا اس طرح ذکر کرنا چاہتا ہو کہ ان میں سے بعض کے ساتھ کسی موافق بات کا ذکر کرے اور بعض کے ساتھ مخالف کا پس موافقت والے مضمون کے ساتھ موافق بات کا ذکر کرے اور جس میں مخالفت مدنظر ہے اسکے ساتھ اسکے مخالف بات معرض بیان میں لائے اور یہ کل تصرفات اسکے اصول کے مطابق ہوں یا ان دونوں قسموں میں سے کسی میں کچھ شرطیں لگا دے یا بعض حالات کے ساتھ مقید کردے پس ایسی شکل میں لازم ہے کہ جو صورت موافقت کی ہے اس میں اسی کے موافق شرط لگائے اور جو صورت مخالفت کی ہے اس میں اس شرط کی ضد کا اظہار کرے جیسے کہ بعض شعراء نے کہا ہے (وصال کے دن خوشی کی وجہ سے مجھے چھوٹے اور شیریں معلوم ہوتے تھے پھر اس کے بعد (فراق کے پہاڑ) ایسے دن نمودار ہوئے جو ہمارے لیے نہایت دراز اور تلخ ہیں پس شاعر نے کوتاہی کا طول سے اور شیرینی کا تلخی سے مقابلہ کیا۔

## ومثله قول الآخر

واذا حديث ساءنی لم اکتئب　　　واذا حدیث سرّنی لم اشر

فقد جعل بازاء سرنی ساءنی وبازاء الاکتئاب الاشر وھذہ المعانی غایۃ فی التقابل

## ولعقیل بن حجاج

تشق فی حیث لم تبعد مصعدۃ　　　ولم تصوب الی ادنی مهاویها

فجعل بازاء قوله تبعد مصعدۃ ادنی مهاویها ولو جعل بازاء الابعاد فی الصعود الهوی من غیران یقول ادنی المهاوی لکانت المقابلۃ ناقصۃ لکن لما قال تبعد قال ادنی ولو قال لم تبعد لقنع منه بان یقول تهوی فقط من غیران یأتی بالدنو

**اللغۃ** التصویب المجئ من عل خلاف التصعید۔ **المعنی** اور ایسا ہی ایک دوسرے شخص کا شعر ہے جب کوئی بات میرے ناگوار خاطر ہوتی ہے تو میں اظہار غم نہیں کرتا اور جب کسی بات سے مجھے خوشی ہوتی ہے تو میں اتراتا نہیں (یعنی بڑا حلیم اور مستقل مزاج ہوں) پس سرّنی کے مقابلہ میں ساءنی لایا اور اکتئاب کے مقابلہ میں اشر (یہ شعر موافقت ومخالفت دونوں اعتبار سے مقابلۂ معانی کی مثال ہوسکتا ہے۔ ساءنی ولم اکتئب اور سرّنی ولم اشر میں تو باعتبار موافقت تقابل مانا جائے اور ساءنی وسرّنی اسی طرح لم اکتئب اور لم اشر میں باعتبار مخالفت مقابلہ تسلیم کیا جائے) اور عقیل ابن حجاج کہتا ہے۔ وہ چکور گٹھ باندھکر اڑتے ہوئے چلے) اور ایک محل پر (اپنے آشیانوں کے قریب آکر) اسطرح پراگندہ ہو گئے کہ نہ تو زیادہ دور تک بلند ہو کر پرواز کرتے تھے اور نہ اپنے جھکنے کے قریب مقامات میں پستی ہی کی طرف مائل تھے (یعنی بالکل زمین سے نہیں مل گئے تھے) پس تبعد مصعدۃ کے مقابلہ میں ادنی مهاویها کا جملہ کہا اور اگر ابعاد فی الصعود کے مقابلہ میں صرف هُوِیّ کا ذکر کرتا اور ادنی المهاوی نہ کہتا تو مقابلہ ناقص رہتا (مگر اُسنے ایسا نہیں کیا) بلکہ جب تبعد کی لفظ کہی تو اُسکے مقابلہ میں ادنی بھی کہا (پس دنو کا اظہار صرف تکمیل مقابلہ کے لیے ہے اور کوئی فائدہ اس لفظ سے مقصود نہیں) کیونکہ اگر شاعر لم تبعد کہتا اور بغیر ذکر دنو الفاظ شعر کو بجنسہ باقی رکھتا تو صرف ذکر هوی مقابلہ کے لیے کافی تھا (اسلیے کہ اسکے پہلے صعود کا ذکر ہو چکا ہے البتہ یہ مقابلہ ناقص ہوتا کیونکہ لم تبعد کا کہنا بے فائدہ ہوجاتا لهذا دنو کا ذکر ضروری ہوا تاکہ دونوں لفظوں میں پورا مقابلہ ہوجائے) **تنبیہ** عقیل ابن حجاج کے شعر کی تفسیر میں شارح نے لعل کہکر تشق کی ضمیر کا مرجع نوس اور مهاویها کی ضمیر کا مرجع اعنف وغیرہ کو قرار دیا ہے اور اسی بنا پر غالباً کلمہ فی کو جو شعر میں مذکور ہے غلطی پر محمول کرکے اُسکی جگہ بی بنایا ہے حالانکہ آغانی وغیرہ کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ تشق اور نیز اس شعر کی تمام ضمیریں قطا کی طرف راجع ہوتی ہیں چونکہ مرجع کی تعیین میں ماخذ و مرجع کی طرف رجوع نہ کرنے کے باعث اشتباہ پیدا ہوگیا اسلیے شعر کا مطلب فاسد ہوگیا خود شعر میں جسطرح وہ کتاب میں نقل کیا گیا ہے کوئی غلطی نہیں ہے البتہ فی حیث کی جگہ آغانی میں من حیث اور تشق کے مقام پر تشق نقل کیا گیا ہے اور دونوں میں معنیً کوئی فرق نہیں ہے۔

## والطرماح بن حكيم

اسرناهم وانعمنا عليهم    واسقينا دمائهم الترابا

فما صبروا لبأس عند حرب    ولا ادوا لحسن يد ثوابا

فجعل بازاء ان اسقوهم دماءهم التراب وقاتلوهم ان يصبروا وبازاء ان انعموا عليهم ان يثيبوا

## وللآخر

جزى الله عنا ذات بعل تصدقت    على عزب حتى يكون له اهل

فانا سنجزيها كما فعلت بنا    اذا ما تزوجنا وليس لها بعل

**اللغة۔** العزب محركة من لا اهل له والاجزاء في سنجزيها الاعطاء وروى سنجزيها من الجزاء وبعد هذين البيتين ؎

افيضوا على عزابكم بنسائكم    فما في كتاب الله ان يحرم الفضل

**المعنی** ۔ اور طرماح ابن حکیم کہتا ہے (۱) ہم نے اُن کو اسیر کرکے اُن پر احسان کیا (پھر اُنسے مقاتلہ کرکے اُن کے خون سے زمین کو سیراب کیا (۲) لیکن (انھوں نے دونوں صورتوں میں شرافت اور جوانمردی سے کام نہ لیا) نہ تو جنگ کے موقع پر وہ ثابت قدم رہے اور نہ اس احسان کے عوض میں کوئی شکریہ ادا کیا۔ بس شاعر نے قتال کے مقابلہ میں اظہار صبر اور احسان کے مقابلہ میں ادائے شکر کا ذکر کیا (یہ اشعار باعتبار موافقت صرف اپنے مضمون کے لحاظ سے بغیر کسی شرط یا حالت کی قید کے صحت مقابلہ کی مثال میں پیش کیے گئے ہیں) اور اسی طرح) ایک دوسرا شخص کہتا ہے۔ (۱) ایسی شوہر دار عورت کو ہماری طرف سے خدا جزائے خیر دے جو کسی بن بیاہے پر احسان کرکے بی بی بنے (۲) کیونکہ اگر وہ ایسا کرے تو جیسا اُس نے کیا ہم بھی اُس کی بے شوہری کی حالت میں اُسے اپنی زوجیت میں لاکر فوراً اُس پر احسان کردیں گے (یا) اُس کے احسان کا بدلہ دیدیں گے۔

سلہ کتب میں اسقوهم رقم ہے کیا عجب ہے کہ اصل میں اسقوهم ہو اور نسخ میں سہو ہو گئی ہو۔ کتاب [illegible] میں اس مقام کی عبارت یوں نقل کی گئی ہے فجعل بازاء [illegible] ان لم یصبروا وبازاء [illegible] ان لم یثیبوا فقابل على وجه المخالفة بظاہر اس عبارت اور مصنف کی عبارت میں منافات معلوم ہوتی ہے [illegible] ماتن نے بھی مثال [illegible]

[illegible] الافعال [illegible] الاتعاظ [illegible] مع [illegible] المعنى [illegible]

فقد اجاد هذا الشاعر حيث وضع مقابل ان تكون المرأة ذات بعل وقابل حاجته وهو عزب بحاجتها وهي عزبة من غير ان يغادر شرطا ولا ان يزيد شيئا

## ومن انواع المعانی صحة التفسیر

وهو ان يضع الشاعر معانی يريد ان يذكر احوالها فی شعره الذی يصنعه فاذا ذكرها اتی بها من غير ان يخالف معنی ما اتی به منها ولا يزيد او ينقص مثل قول الفرزدق رحمه الله

لقد جئت قوما لو لجأت اليهم طريد دم او حاملا ثقل مغرم

فلما كان هذا البيت محتاجا الی تفسير قال

لالفيت فيهم معطيا او مطاعنا وراءك شزرا بالوشيج المقوم

اللغة - شزرا ای طعنة والوشيج تقدم تفسيره - المعنی پس البتہ شاعر نے یہ شعر اچھی طرح ادا کیا کیونکہ شوہر دار ہونے کے مقابل میں بے زوجہ ہونے کا ذکر کیا اور بے زوجہ ہونے کی حالت میں اپنی حاجت کا مقابلہ اُسکے بے شوہر ہونے کی حالت سے کر دیا نہ کسی ضروری شرط کو چھوڑا اور نہ غیر ضروری شے کا اضافہ کیا۔

## اور مطالب شعری کے طریقۂ ادا کی قسموں میں سے ایک صحت تفسیر ہے

یعنی شاعر کے مدِ نظر کچھ مطالب ہوں اور وہ چاہتا ہو کہ اُن کی مختلف حالتوں کا اپنے شعر میں ذکر کرے پس اُنھیں مطالب کے بالکل مطابق اُن حالتوں کا ذکر کر دے اور کچھ زیادتی و کمی نہ کرے جیسے فرزدق رحمہ اللہ کے اشعار ہیں (۱) اے مخاطب تو ایسے لوگوں کے پاس آیا کہ اگر کسی کو قتل کر کے یا کسی کا قرضدار یا زیر بار ہو کر تو اُن کی پناہ میں آئے - پس چونکہ یہ شعر مجمل اور محتاج تفسیر تھا اسلیے اس کے بعد اسکی تفسیر کرتے ہوئے کہا - (۲) تو البتہ اُن میں بخشش کرنے والوں کو پائے گا یا ایسے لوگوں کو جو لڑائی میں تیری پشت پناہ ہو کر سخت نیزہ بازی کرنے والے ہوں گے۔

٥ قرآن مجید میں صحت تفسیر کی بہترین مثال یہ کلام معجز نظام ہے - ومن رحمته جعل لكم الليل والنهار لتسكنوا فيه ولتبتغوا من فضله - اس آیہ مبارکہ میں پہلے لیل و نہار کا ذکر کیا گیا اسکے بعد لیل کی مناسبت سے سکون اور نہار کی مناسبت سے ابتغاء فضل کا ذکر کر کے اسکی پوری تفسیر کر دی گئی صحت تفسیر کی اور بھی متعدد مثالیں قرآن مجید میں موجود ہیں

ففسر قوله حاملا ثقل مغرم بقوله ان یلقی فیهم من یطاعن دونه ویحمیه ومثله قول الحسین بن مطیر الاسدی

وله بلا حزن ولا بمسرة　　ضحك یراوح بینه وبکاء

ففسر بلا حزن ببکاء ولا بسرة بضحك

# وقال صالح بن جناح اللخمی

لئن کنت محتاجا الی الحلم اننی　　الی الجهل فی بعض الاحایین احوج

**اللغة** المراد حتر بین العملین ان یعمل هذا امرة وهذا امرة **المعنی**۔ پس شاعر نے الفیت فیھم معطیا کہکر حاملاً ثقل مغرم کی تفسیر کردی اور فقرۂ مطاعنا وراءك جسکے معنی یہ ہوے کہ وہ اُن لوگوں سے ملاقات کرے گا جو اُسکی حمایت میں نیزہ بازی کرنے والے ہونگے کہکر کلمۂ طرید دم کی تفسیر کردی۔ اور ایسا ہی حسین ابن مطیر اسدی کا شعر ہے۔ اُس ابر کے واسطے بغیر حزن و مسرت کے ہنسنا اور رونا ہی جو یکے بعد دیگرے اُس سے ظاہر ہوتے ہیں (بجلی چمکنے سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ ہنس رہا ہے اور پانی برسنے سے اُسکے گریہ کا اظہار ہوتا ہے) تو اس شاعر نے بلا حزن کی تفسیر بکاء سے اور ولا بسرۃ کی تفسیر ضحک سے کردی۔ اور صالح ابن جناح لخمی نے کہا (ا) اگر میں کسی وقت حلم و بردباری کا محتاج ہوتا ہوں تو بعض اوقات مجھے جہالت سے زیادہ کام لینے کی ضرورت پڑتی ہے (جب فریق مقابل جہالت پر آمادہ ہو ایسے وقت میں مجھے بھی جہالت ہی کا برتاؤ کرنا پڑتا ہے سچ ہے وبعض الحلم عند الجهل للذلة اذعان) **تنبیہ**۔ فرزدق کے اشعار کی تفسیر میں مصنف کی عبارت بظاہر ادائے مقصود سے قاصر معلوم ہوتی ہے شاید ناسخ کے تصرف سے یہ اختلال پیدا ہو گیا ہو۔ شارح نے جس عبارت سے اسے درست کیا ہے اُسے مصنف کی عبارت سے زیادہ تعلق نہیں رہتا اور اول و آخر سب کو بدلنا پڑتا ہے بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ درمیان سے الفیت فیھم معطیا اور طرید دم کا جملہ رہ گیا ہے اس صورت میں صرف درمیانی عبارت میں کچھ تغیر یا نقصان تسلیم کرنا پڑے گا اسکی تائید فی الجملہ صناعتین کی عبارت سے بھی ہوتی ہے۔

## وفسر ذلك بان قال

ولی فرس للحلم بالحلم ملجم    ولی فرس للجهل بالجهل مسرج

فلم يزد المعنى ولا نقص منه ثم فسر البيت الثاني ايضا فقال

فمن رام تقويمي فاني مقوم    ومن رام تعويجي فاني معوج

## وقال سهل بن مروان

فوا حسرتي حتى متى القلب موجع    بفقد حبيب او تعذر افضال

## وفسر ذلك فقال

فراق خليل مثله يورث الاسى    وخلة حر لا يقوم بها مالي

## ومن انواع نعوت المعاني التتميم

وهو ان يذكر الشاعر المعنى فلا يدع من الاحوال التي تتم بها صحته وتكمل معها جودته شيئا الا اتى به۔

**اللغۃ** - الافضال العطاء والخلۃ بالفتح الحاجۃ والفقر۔ **المعنی** اور شاعر نے یہ کہکر اس شعر کی تفسیر کر دی (۲) اور میرے پاس دو گھوڑے ہیں ایک اسپ حلم ہے جو لجام بردباری سے آراستہ ہے اور ایک فرس جہالت ہے جسکی پشت پر جہالت کی زین کس دی گئی ہے پس اس شاعر نے مضمون میں کوئی زیادتی و کمی نہیں کی پھر اس دوسرے شعر کی بھی یہ شعر کہکر تفسیر کر دی (۳) پس جو شخص مجھ سے راستگی اور سیدھے طور سے ملے اُسکے لیے میں ایک سیدھا سادہ آدمی ہوں اور جو مجھ سے کجروی اور ٹیڑھے پن کا برتاؤ کرے تو اُسکے لیے میں نہایت سخت اور ٹیڑھا ہوں (یعنے نرم کے لیے نرم اور سخت کے لیے سخت ہوں۔ اور سہل ابن مروان کہتا ہے (۱) پس ہائے افسوس کبتک فراق محبوب اور نایابی بخشش سے دل دردرسیدہ و رنجیدہ رہیگا اور اس شعر کی تفسیر کرتے ہوئے کہا (۲) دوستوں کی جدائی اور شریف آدمی کی بے مائگی جسکو میں اپنے مال کے ذریعے سے دور نہ کرسکوں یہ دونوں چیزیں سخت رنج و ملال کا باعث ہوتی ہیں۔ **مطالب شعر کی خوبیوں کے اقسام میں سے ایک قسم تتمیم ہے** یعنی شاعر ایک مضمون بیان کرے اُسکے ساتھ ان احوال کو بھی نہ چھوڑے جن سے اس مضمون کی صحت اور اُسکی خوبی مکمل ہوتی ہو

مثل قول نافع بن خليفة الغنوى

رجال اذا لم يقبل الحق منهم        وليعطوه عاذوا بالسيوف القواطع

فما تمت جودة المعنى الا بقوله ليعطوه والا كان المعنى منقوص الصحة

## ومثل قول عمير بن الايهم التغلبى

بها نلنا القرائب من سوانا        واحرزنا القرائب ان تنالا

والذى اكمل جودة هذا البيت قوله + واحرزنا القرائب ان تنالا مع انهم نالوا القرائب من سواهم

## ومثله قول طرفة

فسقى ديارك غير مفسدها        صوب الربيع وديمة تهمى

فقوله غير مفسدها اتمام لجودة ما قاله لانه لو لم يقل غير مفسدها لعيب كما عيب ذو الرمة فى قوله۔

الا اسلمى يا دار مى على البلى        ولا زال منهلا بجرعائك القطر

اللغة: الدِّيمة بالكسر مطر يدوم فى سكون بلا رعد وبرق ج ديم وهما الماء ويهمى سال وانصب

المعنى۔ جیسا کہ نافع ابن خلیفہ غنوی کا یہ شعر ہے۔ وہ ایسے لوگ ہیں کہ اگر اُن کے ساتھ انصاف کا برتاؤ نہ ہو اور اُنکی حق تلفی کیجائے اور وہ کسی کے حقوق ضبط نہ کرتے ہوں بلکہ دیدیتے ہوں تو ایسے محل پر وہ اپنی کاٹتی ہوئی تلواروں ہی سے پناہ گیر ہوتے ہیں (اور بزور شمشیر اپنا حق وصول کر لیتے ہیں۔) تو اس شعر میں مضمون کی خوبی تمام نہوئی لیکن یعطوہ کہنے سے ورنہ مضمون ناقص تھا۔ اور جیسے عمیر ابن ایہم تغلبی کا شعر ہے مذکورہ سابق فضیلتوں ہی کے ذریعہ سے دوسرے لوگوں کی قرابتوں پر ہم قابض ہوگئے اور اپنے وابستگان کو دوسروں کے قبضہ میں آنے سے محفوظ رکھا۔ پس اس شعر کی خوبی جس چیز سے پوری ہوئی وہ اس بات کا بیان کرنا ہے کہ ہم نے اپنے قرابت داروں کو تو دوسروں کے قابو میں آنے سے محفوظ رکھا اور اُنکی قرابتوں پر ہمنے قبضہ کر لیا۔ ایسا ہی طرفہ کا شعر ہے۔ تیری منزلوں کو انہدام و بربادی سے بچاتا ہوا ابرِ بہار ہمیشہ بارک سیراب کرتا رہے۔ تو غیر مفسدها کی لفظ سے مضمون کے حسن کی ایسی تکمیل ہوگئی جسکی ضرورت تھی کیونکہ اگر یہ لفظ نہ کہتا تو ذوالرمہ کے شعر کی طرح اُسکے شعر میں عیب پیدا ہوجاتا۔ چنانچہ وہ کہتا ہے۔ اے میّہ کی منزل جو کہنہ و بوسیدہ ہوگئی تو صحیح و سالم رہ اور ہمیشہ تیرے ریگستان میں شدت کی بارش ہوتی رہے۔

له اسکے قبل کا شعر حاشیہ عینی میں اس طرح نقل کیا گیا ہے: وفیکم جارنا ما دام فینا و تتبعہ الکرامۃ حیث مالا۔ ۱۲ منہ۔

فان الذی عابه فی هذا القول انما هو بان نسب قوله هذا الی ان فیه انسادا للدار التی دعا لها وهو ان تعفّت بکثرة المطر۔

## ومثل قول مضرس بن ربعی

والسائلون اذا کانت ممانعة　　　والعائذون بحسناها اذا قدروا

## ومثل قول عبید الراعی

لاخیر فی طول الاقامة للفتی　　　الا اذا ما لم یجد متحولا

## مثل قول کعب بن سعد الغنوی

حلیم اذا ما الحلم زین اهله　　　مع الحلم فی عین العدو مهیب

## ومثل قول الاسود بن یعفر

الا من لامنی الا صدیق　　　فلاقی صاحبا کابی زیاد

## ومثل قول حسان بن ثابت

لم تفقها شمس النهار بشیٔ　　　غیر ان الشباب لیس یدوم

---

**اللغة**۔ کانت فی قوله اذا کانت تامة وفی لم لم تفقها من فاتہ ای سبقه المعنی یس جس نے اُسکے اس شعر پر اعتراض کیا ہے اُسکا اعتراض اس بنا پر ہے کہ اُس نے اس قول سے بُرائی کا پہلو یہ نکالا ہے کہ جس منزل کے واسطے دعا کر رہا ہے اس قول سے اُسکے برباد ہو جانے کی خواہش کا اظہار ہوتا ہے یعنی یہ کہ شدت بارش سے وہ مٹ جائے۔ اور جیسے مضرس ابن ربعی کہتا ہے۔ وہ جنگجو ہیں جبکہ اُنپر کوئی بیجا دباؤ ڈالا ہے اور بحالت قدرت واختیار میں وہ اپنے محسن اخلاق سے کام لینے والے ہیں (اس شعر میں اذا کانت ممانعة اور اذا قدروا کے جملوں میں تتمیم ہے) اور ایسا ہی عبید راعی کا شعر ہے۔ کسی کے پاس عرصہ دراز تک قیام کرنے میں انسان کیلئے کوئی بھلائی نہیں ہے مگر جب مجبوری ہو اور کہیں اور جا کر ٹھہرنے کی جگہ نہ ملے (اسکا دوسرا مصرعہ تتمیم کیلئے کہا گیا ہے) اور جیسے کعب ابن سعد غنوی کا شعر ہے۔ وہ حلیم ہے جب حلم سے آراستہ ہونے کا موقع ہو لیکن اسکے ساتھ دشمنوں کی نگاہوں میں ہیبتناک اور رعب دار بھی ہے (اس شعر میں اذا ما الحلم میں تتمیم ہے) اور اسود ابن یعفر کہتا ہے۔ میرے دوست کے سوا جو کوئی بھی میری ملامت کرے گا تو میں اُسکا اچھا رفیق نہ ہونگا بلکہ وہ میری ملامت کرکے ایسا ہو جائیگا گویا اُسنے ابو زیاد ایسے بدترین رفیق سے ملاقات کی (اس شعر میں الا صدیق کی لفظ بغرض تتمیم لایا ہے) اور حسان ابن ثابت نے کہا۔ (حُسن کے مقابلہ میں) آفتاب اُس سے کسی بات میں نہ بڑھ سکا لیکن صرف اسقدر کہ جوانی ہمیشہ نہیں رہتی (اور آفتاب باقی رہتا ہے۔ اس شعر کے دوسرے مصرعہ میں تتمیم ہے)۔

## ومثل قول اعشى باهلة

لا يصعب الامر الا ريث يركبه ‏ ‏ ‏ وكل امر سوى الفحشاء يأتمر

## ومثل قول النمر بن تولب

لقد اصبح البيض الغواني كانما ‏ ‏ ‏ يرين اذا ماكنت فيهن اجربا

وكنت اذا لاقيتهن ببلدة ‏ ‏ ‏ يقلن على النكراء اهلا ومرحبا

فقوله على النكراء انما تم جودة المعنى والا فلو كانت بينهم معرفة لم يكن ان يقلن له اهلا ومرحبا

## وقول الآخر

وهل علمت بيتنا الا وله ‏ ‏ ‏ شرابه من غيره واكله

**اللغة:** المراد بالاجرب الجمل الذی عراه داء الجرب لیشبه به فی التجنب والتنکب **المعنی** اور جیسے اعشائے باہلی کا شعر ہے - اُسکو کسی کام میں دشواری نہیں معلوم ہوتی مگر اتنی ہی دیر جبتک وہ اُسے عمل میں لائے (اسکے پہلے کسی امر کی صعوبت اُسکی نظر میں نہیں ہوتی) اور وہ بُری باتوں کے سوا سب کام کرتا ہے (اس شعر میں سوی الفحشاء کا جملہ تتمیم کیلئے کہا گیا ہے) اور نمر ابن تولب کہتا ہے -(۱) نازنان حسین کی اب میرے بارے میں یہ حالت ہوگئی ہے کہ جب میں اُنکی محفل میں ہوتا ہوں تو مجھے خارشتی اونٹ خیال کرکے (مجھ سے احتراز کرتی ہیں (۲) حالانکہ اسکے قبل جوانی کے زمانہ میں ایسا تھا) کہ جب کہیں میں ان سے ملاقات کرتا تھا تو مجھ سے ناشناسا ہونے کے باوجود وہ میری آؤبھگت کرتی تھیں تو علی النکراء کی لفظ نے مضمون شعر میں جان ڈالدی ورنہ اگر انمیں آپس میں سابق کا تعارف ہوتا تو اہلا ومرحبا کہنا معمولی اور متعارف بات ہوتی - اور اک دوسرا شخص کہتا ہے - میرے گھر کے متعلق اسکے سوا تم اور کچھ نہیں جان سکتے کہ ماکول ومشروب وغیرہ جتنی چیزیں اُسکی میرے قبضہ میں ہیں وہ سب دوسروں کا مال ہے - (اس شعر میں من غیرہ کی لفظ تتمیم کے لیے ہے کیونکہ اگر اسکا ذکر نہ کرتا تو ان چیزوں کا شاعر کے گھر میں ہونا معمول ودستور کے مطابق بات ہوتی - تنبیہ نمر ابن تولب کے پہلے شعر میں احرب کے معنی شارح نے مسلوب رہلئے ہوئے شخص کے لکھے ہیں - ارباب لغت نے حرب یحرب کے ذیل بیان میں صرف فھو حریب ومحروب لکھا ہے احرب کی لفظ اس معنی میں کسی لغت میں نظر قاصر سے نہیں گزری میرے خیال میں یہ لفظ غلط معلوم ہوتی ہے اغلب یہ ہے کہ اصل میں لفظ اجرب ہو اور کتابت میں ایک نقطہ رہگیا ہو ایسے مواقع پر اعراب اپنے اشعار میں جمل اجرب سے زیادہ تشبیہ دیتے ہیں جسکے بعض شواہد حاشیہ پر مذکور ہیں کتاب الصناعتین میں بھی اجرب بالجیم نقل کیا ہے -

له یہ شعر عربی [illegible] ... وتقنع الشعل منه حين ... [illegible] ... ان عسل لا عيب منها ... من ... ١٢ منه

له لفظ احرب ... غلط معلوم ہوتا ہے ... اجرب ... جاسکتے ہیں - قال الشاعر وحولی جفت عنه الموالی كانه من البؤس مطلی به القار اجرب - وقال النابغة فلا تتركني بالوعيد كانني الى الناس مطلي به القار اجرب - وقال ... [illegible] ... وقال عبد الرحمن ... [illegible] ... ١٢ منه

## ومن انواع نعوت المعاني المبالغة

وهي ان يذكر الشاعر حالا من الاحوال في شعر لو وقف عليها لاجزاه ذلك في الغرض الذي قصده فلا يقف حتى يزيد في معنى ما ذكره من تلك الحال ما يكون ابلغ في ما قصد وذلك مثل قول عمير بن الايهم التغلبي۔

ونكرم جارنا ما دام فينا ... ونتبعه الكرامة حيث سارا

فاكرامهم للجار ما كان فيهم من الاخلاق الجميلة واتباعهم الكرامة حيث كان من المبالغة في الجميل

ومثل ذلك للحكم الخضري

واقبح من قرد وابخل بالقرى ... من الكلب امسى وهو غرثان اعجف

فقد كان يجزيه في الذم ان يكون من القبح والبخل مثل الكلب ومن المبالغة في هجائه قوله وهو غرثان اعجف

**اللغة** — الاعجف الذي ذهب سمنه وهزل عجاف شاذ لان افعل وفعلاء لا يجمع على فعال ولكنهم بنوه على سمان لانهم قد يبنون الشيء على ضده كقولهم عدوة بالهاء وفعول بمعنى الفاعل لا يدخله الهاء المعنى اور مضامین شعری کے محاسن کی قسموں میں سے ایک قسم مبالغہ ہے اور اس سے مراد یہ ہے کہ شاعر کسی حالت کا شعر میں اس طرح ذکر کرے کہ اگر اس پر قناعت کرے تو اسکے مقصود کے لیے کافی ہو مگر وہ اسپر اکتفا نہ کرے بلکہ اسکے صفات میں کچھ ایسا اضافہ کردے جس سے اس کا مقصود حالت ادنی سے بلند مرتبہ تک پہنچ جائے جس طرح عمیر ابن ایہم تغلبی نے کہا ہے جبتک ہمارا ہمسایہ ہمارے پاس رہتا ہے ہم اس کا اکرام کرتے ہیں بلکہ اسکے رخصت ہونے کے بعد جہاں جہاں وہ جاتا ہے ہم اپنے اعزاز و اکرام کو اسکے ساتھ کردیتے ہیں۔ تو جبتک ہمسایہ اُن کے پڑوس میں رہے اس کا اکرام کرنا ہی اخلاق حسنہ میں داخل ہے لیکن اسکے رخصت ہوجانے کے بعد بھی اُس کے اکرام کا لحاظ رکھنا تو اس سے حسن خلق میں مبالغہ کا اظہار مقصود ہے۔ اور اسی کے مثل حکم خضری کا شعر ہے۔ وہ بندر سے زیادہ بدصورت اور مہمانداری کے موقع پر کتے سے بھی زیادہ بخیل ہے لیکن ایسا کتا جو بھوکا ہو اور فاقوں سے لاغر ہوگیا ہو۔ پس البتہ ہجو کے لیے کتے سے بھی زیادہ بخیل قرار دینا ہی کافی تھا مگر اسپر اکتفا نہ کی بلکہ بھوک اور لاغری کی قید لگا کر ہجو میں شدید مبالغہ ظاہر کیا۔

الشاعر کیف نسب الیہ البیتان المختلفان قافیة فی قصیدة واحدة ذات الصورة فی النظام وایة الصناعتین تضمنها مطابقة الدلالتین منه

موقع پر غلو کے ممدوح کے ساتھ جہنم کی صفت بیان فرماتا ہے۔ یوم نقول لجہنم هل امتلأت وتقول هل من مزید دوسرے موقع پر برکرا اذا رأتهم من مكان بعيد

ومن هذا الجنس لدريد بن الصمة

متى ما تدع قومك ادع قومي ... فيأتي من بني جشم فئام

فوارس بهمة حشد اذا ما ... بدا حضر الحيية والخدام

والمبالغة الشديدة في هذا الشعر هي في قوله الحيية۔

ومنه للحكم الخضري ايضا

فكن يا جارهم في خير دار ... فلا ظلم عليك ولا جفاء

فقوله فلا ظلم عليك ولا جفاء توكيد ومبالغة

ومنه قول رواش بن تميم احد الغطاريف الازدي

وانا لنعطي النصف منا وانا ... لناخذه من كل ابلخ ظالم

فهذه مبالغات مضاعفة مكررة۔

---

**اللغة** الفئام الجماعة من الناس قال الجوهري لا واحد له من لفظه والبهمة بالضم الشجاع وحكى في اللسان عن التهذيب هم جماعة الفرسان والحشد جمع حاشد وهو الذي لا يدع عند نفسه شيئا من الجهد والنصرة والمال والحضر ارتفاع الفرس في عدوه والخدام ككتاب جمع خدمة وهي الخلخال والساق والابلخ المتكبر المعتي اور اسی عنوان پر درید ابن صمہ کا شعر ہے۔ (۱) جب تم اپنی قوم کو بلاؤ گے تو میں اپنے طرفدار لوگوں کو پکاروں گا پھر اسوقت بنی جشم کی جمعیت (میری حمایت کیلئے) آجائیگی (۲) جنکے شہسوار ایسے ہیں کہ جب ایسی سخت جنگ واقع ہو کہ خوف سے پردہ نشین و شرگیں عورتیں خیموں سے نکلکر دامن سمیٹتی ہوئی اپنے پاؤں کی چھاگلیں ظاہر کیے ہوئے بےتحاشا بھاگتی دکھائی دیں تو ایسے موقع پر بھی وہ خائف و بے حواس نہیں ہوتے اور نہایت اطمینان و دلیری کے ساتھ میدان میں اپنی جان و مال اور ہر چیز کو اپنی آبرو پر قربان کر دیتے ہیں پس شاعر نے شرگیں عورتوں کا ذکر کرکے اس شعر میں اور زیادہ مبالغہ پیدا کر دیا۔ اور ایسا ہی حکم خضری کا ایک اور شعر ہے۔ ممدوحین کے پڑوسی تو انکے پاس مقیم ہو کے بہترین گھر میں رہ وہاں تجھے کسی ظلم و زیادتی کا اندیشہ نہیں ہے تو اسکا فلا ظلم عليك ولا جفاء کہنا تاکید اور مبالغہ کے لیے ہے اور اسی باب سے رواش ابن تمیم ازدی کا جو اشراف قوم کی ایک فرد شمار کیا جاتا ہے یہ شعر ہے۔ یقین جانو کہ اپنی طرف سے ہم دوسروں کے واسطے خود بھی انصاف کرتے ہیں اور بے شک یہ بات بھی قابل انکار نہیں کہ کوئی شخص کتنا ہی بڑا ظالم و متکبر ہو اس سے اپنے لیے بھی انصاف کرا کے رہتے ہیں۔ اس شعر میں مختلف تاکیدی الفاظ لانے سے متعدد مبالغے جمع ہو گئے ہیں۔

## ومنه قول مضرس

یھمر تمتری الحرب العوان وفیھم　　تقی دی القروض حلوھا ومریھا

فقوله ومریھا مبالغة

## وکذالك قول اوس بن غلفاء الھجیمی

ھم ترکوك اسلح من حباری　　رأت صقرا واشرد من نعام

ففی قوله رأت صقرا مبالغة

## ومن نعوت المعانی التکافؤ

وھو ان یصف الشاعر شیئا ویذمه او یتکلم فیه ای معنی کان فیاتی بمعنیین متکافئین والذی ارید بقولی متکافئین فی ھذا الموضع ای متقاومین اما من جھة المصادرة او السلب والایجاب او غیرھما من اقسام التقابل۔

اللغۃ: الامتراء فی الاصل استخراج ما فی ضرع الناقة والعوان من الحرب اشدھا وسلح الطائر ای خرء

المعنی۔ اور اسی قبیل سے مضرس کا شعر ہے۔ اُنھیں کے سبب سے جنگ شدید قائم ہوتی ہے اور اُنھیں کی عدالت میں انتقامی مطالبات خوشی کے ساتھ یا ناراضی سے ادا کیے جاتے ہیں۔ پس و مریھا کی لفظ میں مبالغہ ہے۔ اور ایسا ہی اَوس ابن غلفاء ھجیمی کا شعر ہے۔ انھوں نے تجھکو فرار کی اس حالت میں چھوڑا کہ ڈر کے مارے تو طائر حباری سے بھی زیادہ بیٹ کرنے والا تھا جبکہ اُسنے شکرے کو دیکھ پایا ہو اور بھاگنے میں شتر مرغ سے بھی زیادہ تیز رأت صقرا کی لفظ میں مبالغہ ہے۔ اور مضامین شعری کے اوصاف میں سے ایک تکافؤ ہے۔ اور اس سے مراد یہ ہے کہ شاعر کسی چیز کی مدح کرے یا مذمت یا اور کوئی مضمون ادا کرنا چاہتا ہو پس دو مقابل باتوں کا ذکر کرے اور متکافئین سے اس مقام پر میری مراد یہ ہے کہ دونوں ایک دوسرے کے مقابل ہوں اور یہ تقابل بحیثیت مصادرہ (تضائف) ہو یا بحیثیت سلب و ایجاب یا اقسام تقابل سے اور کوئی قسم ہو (مثل تقابل عدم و ملکہ اور تقابل تضاد کے)۔

واضح ہو کہ بابہترین مطابقت یہ شخص ہے ۱۲ منہ

مصادرہ سے اس مقام پر مصنف کی مراد تقابل تضائف ہے اور تقابل کی چار قسمیں ہیں۔ تقابل تضائف۔ تقابل تضاد۔ تقابل ایجاب و سلب۔ تقابل عدم و ملکہ۔ ان کی تعریفات مصنف نے باب عیوب المعانی میں بیان کی ہیں اور اس باب (تکافؤ) میں ان کی مثالوں پر اقتصار کیا ہے ۱۲

مستعمد اس کے قبل کا یہ شعر ہے۔
ھم منوا علیك فلم تثبھم + قتیلا غیر رشتم او خصام۔ اور اس کے بعد کا شعر یہ ہے۔ وھم ضربوك ذات الراس حتی + بدت ام الدماغ من العظام ۱۲ منہ

مثل قول ابی الشعب العبسی

جلو الشمائل وهو مرباسل ‌‌‌‌ یحمی الذمار صبیحة الارهان

فقوله مر وحلو تکافؤ

## ومثل قول ام الضحاک المحاربیة

وکیف یساوی خالدا اونیاله ‌‌‌‌ خمیص من التقوی بطین من الخمر

فقوله خمیص وبطین تکافؤ

## ومثل قول طرفة

بطئ الی الجلی سریع الی الخنا ‌‌‌‌ ذلول باجماع الرجال الملهد

فقوله سریع وبطئ تکافؤ

## ومثل قول زهیر

حلماء فی النادی اذا ما جئتهم ‌‌‌‌ جهلاء یوم عجاجة ولقاء

فقوله حلماء وجهلاء تکافؤ

**اللغة**۔ الخمیص خالی البطن والبطین خلافه وقد مر تفسیر البیتین لطرفة وزهیر **المعنی** جیسے ابوشعب عبسی کا یہ شعر ہے۔ وہ شیریں خصائل ہے لیکن شجاعت کی راہ سے کڑوا ہے اور لڑائی کے دن اپنے ما فی الذمہ فرائض کا حامی ہے۔ تو لفظ حُلو و مُرّ میں تکافؤ ہے۔ اور اسیطرح اُم الضحاک محاربیہ کا شعر ہے۔ خالد کے برابر یا اسکا ہم رتبہ وہ کیونکر ہوسکتا ہے جو تقوٰی سے خالی اور شراب سے شکم پر ہو۔ اس شعر میں خمیص وبطین میں تکافؤ ہے اور طرفہ کا شعر بھی اسی کے مثل ہے۔ تو مجھے اُس شخص کے مثل نہ قرار دے جو بڑے بڑے امور سے (مثل جنگ وغیرہ کے) سُستی ظاہر کرنے والا ہو اور بیہودہ باتوں کی طرف بہت تیزی کے ساتھ اقدام کرنے والا ہو اور وہ ایسا ذلیل وبے وقعت ہو جو مجمعوں میں لوگوں کے گھونسوں اور طمانچوں سے نکال باہر کر دیا جاتا ہو۔ ایسے ذلیل آدمی اور مجھ عزت دار کی برابری کیسی۔ اس شعر میں سریع وبطئ کے درمیان تکافؤ ہے۔ اور زهیر کہتا ہے سنجیدہ لوگوں کی محفلوں میں یہ لوگ علم وحلم سے آراستہ نظر آتے ہیں اور روز جنگ جب لڑائیوں کی کشمکش سے میدان جنگ غبار آلود ہو رہا ہو اسوقت بسبب زیادتی شجاعت کے ناعاقبت اندیش جہلا کیطرح مصروف کارزار ہو جاتے ہیں۔

## ومثل قول حمید بن ثور[1]

فلم أر محزوناً له مثل صوتها ... ولا عربیاً شاقه صوت اعجما

فقوله عربی واعجم تکافؤ

## ومثل قول الآخر

بطاء عن الفحشاء لا یحضرونها ... سراع الی داعی الصباح المثوب

## ومثل قول عباس بن مرداس

مطهما خلقه شما سنابکه ... صعلا علی ان فی الجنبین اجفارا

فجعل صعلا مکافئا لاجفار

## ومثل قول الفرزدق

فتی السن کهل العلم قد عرفت له ... قبائل ما بین الدنی وابادی

فقوله[2] فتی مکافاة القول کهل۔

**اللغة** ۔ المراد بالاعجم ههنا الحمامة والتثویب تثنیة الدعاء واصله ان الرجل اذا جاء مستصرخا لوح بثوبه لیری والمطهم التام من کل شئ والبارع الجمال والصعل الدقیق الراس والعنق والجفرة من الفرس وسطه وهو جفر بفتح الفاء ای واسعها والکهل من وخطه الشیب رائیت له مجا لترح کهول وکهلون وکهلات وکهل کرکع **المعنی** اوراسیطرح حمید ابن ثور کہتا ہے میں نے کسی ایسے محزون وانده وگہین کو نہیں پایا جسکی آواز اس کبوتری کی آواز کے مثل دردناک اوردل دکھانے والی ہو ........................................

........................................ اورنہ کسی ایسے صاحب گویائی کو دیکھا جسکو ایک بے زبان (کبوتری) کی آواز نے اپنا مشتاق بنا لیا ہو یعنی باوجودیکہ میں اُسکا کلام نہیں سمجھتا مگر پھربھی اُسکی آواز کی طرف طبیعت کھینچ جاتی ہے اور اُسکے نالوں سے دل بھرآتا ہے اسمیں عربی واعجم کی لفظوں میں تکافؤ ہے اور ایک دوسرا شخص کہتا ہے۔ بُری باتوں کی طرف اقدام کرنے میں وہ لوگ سست ہیں اور ایسی باتوں سے وہ کنارہ کش رہتے ہیں اور وہ غارت زدوں اور مظلوموں کی فریادرسی میں جلدی کرنے والے ہیں۔ اور ایسا ہی عباس ابن مرداس کا شعر ہے۔ وہ گھوڑا تام الخلقة ہے کسی قسم کا نقصان اُسکے اعضا میں نہیں سُم اُسکے اونچے ہیں اور سروگردن چھوٹے اور اسکے ساتھ دونوں پہلو طویل وعریض ہیں۔ پس شاعر نے صعل کو اجفار کا مقابل قرار دیا۔ اور اسی کے مثل فرزدق کا یہ شعر ہے۔ ممدوح سن میں جوان اور دانائی میں پیر ہے اور تمام دُنی اور بادی کے سب قبیلے اُسکو جانتے پہچانتے ہیں۔ تو اس شعر میں لفظ فتی اور کہل میں تکافؤ ہے۔ **تنبیہ** ۔ حمید ابن ثور کے شعر میں لفظ اعجم کی تفسیر شارح نے فرس کے ساتھ کی ہے اور اصوتها کی ضمیر کا مرجع خیل قرار دیا ہے حالانکہ اس کے ماقبل اشعار پر نظر کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اعجم سے مراد حمامہ (کبوتری) ہے اور صوتها کا مرجع بھی مطوقة طوقدار کبوتری) ہے گھوڑے کا کہیں بھی ذکر نہیں اور نہ اُسکا ذکر یہاں کوئی مناسبت رکھتا ہے۔

[1] لہ ثور نقطہ کے ساتھ نہیں ہونا چاہئے جیسا کہ نقل عقد فرید وغیرہ میں بھی ثور ہی ہے ۱۲ منہ۔ اس کا مصرعہ جو عقد فرید میں ہے اس طرح ہے۔ فلم ار مثلی شاقه صوت مثلها۔ اور پورا شعر اس طرح سے ہے۔ وما هاج هذا الشوق الا حمامة۔ اوّل کے مطوقه الا هاد ہے۔ کہاں انکل تسجع وتخصب ناالسیف۔ دعت ساق حر ترحة وترنما۔ اذا هلکت اوا الیحل من بیشه۔ اوسیلک مطلوقه۔ تثلیث الاخر البیت تهیلة من الی ایکه من تمیما۔ یجوب لمواضع بکفنیه۔ تعنت الی اخر البیت۔ اذا حرکتها الریح والت سلمة۔ نشت علیه یکون تعنیها۔ عجبت لها ان یکون غناؤها۔ فصیحا ولم تفغر بمنطقها فما۔ فاصر ادمثلی الی اخر البیت ۱۲ منہ۔ اس عبارت کو اس طرح ہونا چاہئے۔ فقوله فتی مکافاة القول کہل ۱۲ منہ۔

## وقال الفرزدق ايضاً

لعمري لئن قل الحصى في رجالكم  بني نهشل ما لؤمكم بقليل

فهذا ضرب من المكافاة من جهة السلب + واستجاد الناس قول دعبل حين روي انه قال

لا تعجبي يا سلم من رجل  ضحك المشيب برأسه فبكى

لان ضحك وبكى مكافاة وقد اتى المحدثون من التكافؤ باشياء كثيرة وذلك انه بطباع اهل التحصيل والروية في الشعر والتطلب لتجنيسه اولى منه بطباع القائلين على الهاجس بحسب ما ينبجس من الخاطر مثل الاعراب ومن جرى مجراهم على ان اولئك بطباعهم قد اتوا بكثير منه وقد قدمنا بعضه

**اللغۃ** - الحصی العقل وسلم فی قولہ یا سلم منادی مرخم سلمی - **المعنی** اور فرزدق کا ایک شعر یہ بھی ہے - بنی نہشل اگر تم لوگوں میں عقل کم ہے تو کوئی مضائقہ نہیں اسلیے کہ تمھاری دنائت وخست میں کوئی کمی نہیں ہے - یہ قسم مکافات کی بحیثیت ایجاب سلب کے ہے اور (اس باب میں) لوگوں نے دعبل کے شعر کو پسند کیا ہے جبکہ بیان کیا گیا کہ اُس نے کہا - اے سلمی اُس شخص پر تعجب نہ کر جسکے سر پر بڑھاپا ہنسا پس وہ رو دیا - کیونکہ ضحک بکاء میں مکافات ہے - اور متاخرین نے صنعت تکافؤ کا بہت زیادہ استعمال کیا ہے کیونکہ صنعت تکافؤ اُن اقسام صنائع میں سے ہے جنمیں کامیابی حاصل کرنے کے لیے غور وفکر سے مدد لینا زیادہ مناسب ہے لہذا صاحبان تحصیل اور ارباب نظر سخنور جن کو شعر میں مجانسات ومناسبات کی زیادہ تلاش رہتی ہے اُنکے طبائع سے تکافؤ زیادہ مناسبت رکھتا ہے بہ نسبت اُن عربوں کی طبیعتوں کے جنکے کلام میں تکافؤ کا استعمال آورد نہیں بلکہ آمد کے عنوان سے ہوا ہے مثل قدماء عرب ودیگر شعراء کے جو اُنکی راہ پر چلے ہیں اگرچہ اس باب میں بعض متاخرین کا کلام بھی اُسی روانی پر ہے جس کو آمد کہا جاتا ہے جسکی مثال میں بعض اشعار ہم پہلے (بحث ترصیع وغیرہ میں) بیان کر چکے ہیں -

۷۸ امالی شرید میں یہ اشعار نقل کیے ہیں - این الشباب وایۃ سلکا + این یطلب ضل بل ھلکا + لا تعجبی یا سلم الخ + یا ابا الشیب منغصۃ + ولا ملکاہ سوقۃ تبقی ولا ملکا + محمد ابن حمید کہتا ہے کہ ایک روز ہم لوگ اصمعی کے پاس صحبت میں بیٹھے ہوئے تھے ایک شخص نے دعبل کے یہ اشعار پڑھ کر سنائے تمام حاضرین نے انھیں پسند کیا خصوصاً اس شعر لا تعجبی الخ کو نہایت تعجب وتحیر کی نظر سے دیکھا - اصمعی نے کہا کہ یہ شعر ابن مطیر کے اس شعر سے اخذ ہے ع کل یوم باقحوان جدید + تضحک الارض من بکاء السماء اور اسی مضمون کو مسلم ابن ولید نے بھی اپنے اس شعر میں نظم کیا ہے - مستعبر یبکی علی دمنۃ + وراسہ یضحک فیہ الشیب - اور ابن معتز کا بھی یہ کلام ایسا ہی ہے - اذا ما بکت ... ضحک الزھر ۱۲ منہ

وما للمحدثين فی ذلك مثل قول بشار

اذا ایقظتك حروب العدی … فنبه لها عمرا ثم نم

فنبه ونم تکافؤ وله اثر فی تجوید الشعر قوی فانه لو قال مثل فجرد لها عمرا لم یکن

لهذه اللفظة ما لنبه من الموضع مع نم

## ومن نعوت المعانی الالتفات[له]

وهو ان یکون الشاعر آخذا فی معنی فکانه یعترضه اما شك فیه او ظن

بان رادا یرد علیه قوله او سائلا یسأله عن سببه فیعود راجعا الی ما قدمه

فاما ان یذکر سببه او یحل الشك فیه مثال ذلك قول المعطل فی بنی رهم من هذیل

تبین صلاة الحرب منا ومنهم … اذا ما التقینا والمسالم بادن

فقوله والمسالم بادن رجوع عن المعنی الذی قدمه حین بین ان علامة

صلاة الحرب ان المسالم یکون بادنا والمحارب ضامرا

---

**اللغة** - الصلاة جمع صال وهو المقاسی حر النار والبادن الجسیم السمین **المعنی** اور اس نکا فؤ کے متعلق متاخرین میں بشار کا یہ شعر ہے جب دشمنوں سے جنگ کی فکر میں نیند تمہاری اڑ جائے تو اسکے لیے عمر کو جگا دو پھر (اطمینان سے) آرام کرو پس نبه اور نم کی لفظوں میں تکافؤ ہے اور اس نے شعر کی خوبی کو دو چند کر دیا کیونکہ اگر مثلاً اسکی جگہ پر فجرد لها عمرا (تیار کر اسکے لیے عمر کو) کہتا تو جو بات نبه لها نعم نم کے کہنے میں ہے وہ اس لفظ میں حاصل نہیں ہوتی۔ اور مضامین شعری کے محاسن کی قسموں میں سے ایک **التفات** ہے۔ یعنی شاعر کوئی مضمون اس طرح ادا کرے کہ گویا اسکو یہ گمان ہوتا ہو کہ کوئی اسکے قول کو رد کر دے گا یا کوئی پوچھنے والا اسکی توجیہ کا طالب ہو گا لہذا شاعر اپنے سابق قول کی طرف رجوع کر کے یا اس کی وجہ بیان کر دے یا کسی طرح اس کے شبہ کو دفع کر دے اس کی مثال میں معطل کا شعر ہے جو اس نے بنی رہم کے بارے میں جو کہ قبیلہ ہذیل سے ہیں کہا ہے۔ ہمارے اور ان کے یہاں کے بہادروں کی شجاعت کا حال جو آتش جنگ میں در آتے ہیں اس وقت ظاہر ہوتا ہے جب دونوں کے لشکروں کا مقابلہ ہو جائے (کیونکہ ظاہر ہے کہ) صلح پسند شخص ہی فربہ اور تن و مند و چاق ہوتا ہے۔ تو شاعر نے والمسالم بادن کی لفظ سے معنائے سابق سے قطع نظر کر کے رفع شبہ کے واسطے ایک دوسری بات بیان کر دی اور وہ یہ کہ محارب و غیر محارب کا امتیاز ظاہر کیا کہ اہل جنگ لاغر اور صلح پسند فربہ ہوتے ہیں (یعنی کوئی انھیں لاغری کی وجہ سے بزدل نہ سمجھے)۔

[له] التفات کی کئی قسمیں ہیں بعض التفات میں علماء اعتراض اور شبہ کی صورت کہتے ہیں اور بعض ایک سے زائد بھی ہوتے ہیں اور یہ سب قرآن مجید میں موجود ہیں ایک قسم جیسے اولاد وغیرہ سے اپنی منزہ ہونے کی تصریح (آیت) ویجعلون للہ البنات سبحانہ ولہم ما یشتہون بعد ایک جملہ معترضہ سبحانہ سے اس زعم باطل کی رد کر کے اس مقام پر اولاد کا الزام ... دوسرا لتدخلن المسجد الحرام ان شاء الله آمنین میں ان شاء الله التفات ہے ... ایک جملہ سے زیادہ بھی التفات ہوتا ہے جیسے فأتوهن من حيث امركم الله ان الله يحب التوابين ويحب المتطهرين نساؤكم حرث لكم ... کے درمیان التفات ہے ... وقیل یا ارض ابلعی ... کے درمیان اور ... ایک بات دو التفات ... فلا اقسم بمواقع النجوم وانه لقسم لو تعلمون عظیم ... قسم اور مقسم علیہ کے درمیان ... التفات ... عظمت کا اظہار ... اس کی صفت ... حتی اذا ... وادی النمل ... التفات ...

۱۲ اور اس قسم کے التفات قرآن مجید میں بکثرت موجود ہیں۔ ۱۲ منه

## وقول الرماح ابن مبادة[ل]

فلا صرمه يبدو وفي اليأس راحة ... ولا وصله[عه] يبدو لنا فنكارمه

فكانه يقول وفي اليأس راحة التفت الى المعنى لتقدير ان معارضا يقول له ما تصنع بصرمه فقال لان في اليأس راحة

## ومن هذا الجنس قول عبد الله بن معاوية بن عبد الله بن جعفر

واجمل اذا ما كنت لا بد مانعا ... وقد يمنع الشيء الفتى وهو مجمل

## ومنه قول امرئ القيس

يا[سه] هل اتاك وقد يحدث ذو الود القديم متمة[سه] الدخل

**اللغة**- الشامة الخاصة واهل المسمة اي الخاصة والاقارب والدخل القوم الذين ينسبون الى من ليس منهم- والفاعل لقوله هل اتاك مذكور في البيت التالي لهذا وهو قوله اني لعمري- **المعنى** اور رماح ابن مبادہ کا شعر ہے- نہ تو ختم اُسکی جدائی ظاہر ہوتی ہے اور مایوسی میں بھی ایک قسم کی راحت ہے اور نہ وصال ہی کا سامان ہی نظر آتا ہے تاکہ ہم اُسکی قدر وعزت کریں- پس گویا شاعر وفی الیاس راحة کہکر ایک دوسرے مطلب کیطرف ملتفت ہوا کیونکہ تقدیر یہ ہوگی کہ کوئی تعرض کرنیوالا کہتا ہے کہ اُسکی حالت جدائی میں تو کیا کریگا اور کیوں فراق کا خواہاں ہے تو اُسنے جواب میں کہا اسلیے کہ مایوسی میں بھی راحت ملتی ہے- اور اسیطرح عبد اللہ ابن معاویہ ابن عبد اللہ بن جعفر کا شعر ہے- جب تم سائل کے منع کرنے پر مجبور ہی ہوجاؤ تو خوبصورتی کے ساتھ اُسے واپس کردو اور اکثر ایسا ہوتا ہے کہ شرفاء (نرمی اور عذر جمیل کے ساتھ سائل کو) لوٹا دیتے ہیں- اس شعر کے دوسرے مصرع میں التفات ہے- اور اسی باب سے امرء القیس کا یہ شعر ہے کہتا ہے کہ اے مخاطب کیا تجھے میرا یہ حال معلوم ہے کہ میں نے کبھی اپنے فضل وشرف کے نمایاں کرنے کیلئے دوسروں کی طرف اپنی نسبت گوارہ نہیں کی اور نہ اپنے خاص دوستوں کے بدلے میں کسی اور شخص کو قبول کرنا پسند کیا) حالانکہ دنیا میں بعض ایسے لوگ بھی ہیں جو اپنے پُرانے رفیقوں کی دوستی کے باوجود کسی نئی الفت ومحبت کے محتاج نہیں ہیں لیکن اپنی شخصیت بڑھانے کیلیے وہ غیروں سے بھی نئے تعلقات پیدا کرکے اُن کو اپنے مخصوص احباب میں داخل کرلیتے ہیں-

---

له مبادہ کی بجائے میادہ بھی [illegible] بعض نسخوں میں ہے

عه اس مصرع کو اس طرح بھی روایت کیا ہے ولا وصله يصفو لنا فنكارمه ۱۲ منه

سه یہ شعر ابیات [illegible] سے ہے جنکا پہلا شعر یہ ہے- وما العيش [illegible] من كان باهل ... [illegible] ... اور اسکے بعد یہ شعر ہیں ... اني لعمري ما انبت ... الى بدل ولا مثل ... رضيت به ... ولا انا [illegible] ۱۲ منه

سه دخل کے معنی کینہ کے ہیں مگر متمہ کے نظام کے بعد کوئی مناسب معنی سمجھ میں نہیں آتے بعض علماء نے اس لفظ کے مقام پر مسماة الدخل نقل کیا ہے یہ روایت شعر اور شاعر کے لحاظ سے ادخل في الفهم اور اقرب الى الصواب معلوم ہوتی ہے ۱۲ منه

فکانہ لما قال اتاك وکان المعنی مسرا عیّن مظهر توهم ان المخاطب یقول له کیف یبلغنی فقال له وقد یحدث ذوالود القدیم متمة الدخل

## وقول طرفة

وتکف عنك مخیلة الرجل العریض موضحة عن العظم
بحسام سیفك اولسانك والکلم الاصیل کارعب الکلم

فکانه لما بلغ بعد حسامك الی لسانك قدران معترضا یعترضہ فیقول کیف یکون مجری السیف واللسان واحدا فقال والکلم الاصیل کاشد الجراح واکثرها اتساعا

## ومنه قول جدیر بن ربعان

معازیل فی الهیجاء لیسوا بزادة مجازیع عند الیأس والحر یصبر

ففی قوله والحر یصبر التفات الی اول کلامه

**اللغة** ـ المخیلة الکبر وهی منصوبة علی المفعولیة والعریض کسکیت المتعرض للناس بالشر وقوله موضحة صفة لجراحة محذوفة وهی مرفوعة علی الفاعلیة ـ **المعنی** ـ پس لفظ اتاك کہنے کے بعد مطلب ظاہر نہیں ہوتا تھا تو خیال ہوا کہ شاید مخاطب اُس سے دریافت کرے کہ یہ کوئی نئی بات نہیں ہے اس خبر کے مجھ تک پہونچنے کی ضرورت ہی کیا ہے تو جواب میں کہدیا کہ ضرورت اسواسطے ہے کہ بعض لوگ ایسا نہیں کرتے ہیں بلکہ اپنے اظہار شرف کیلئے غیروں کو بھی اپنی طرف منسوب کرلیتے ہیں۔ (لہذا تم کو معلوم ہونا چاہیے کہ میں ایسا نہیں کرتا) ۔ اور طرفہ کا شعر ہے ۔ تیری تلوار کا لگا یا زخم جس سے استخوان ظاہر ہوجائے اور زبان کا گھاؤ (اور حقیقت یہ ہے کہ زخم زبان کی گہرائی سب جراحتوں سے زیادہ ہوتی ہے (غرضکہ) اسطرح کا کاری زخم لگانا تیری حمایت میں میرے ستانے والے اور اذیت دینے والے کے دماغ سے کبر ونخوت کو دور کرکے رہتا ہے ۔ پس جب شاعر زخم شمشیر کے بعد زخم زبان کے ذکر تک پہونچا تو پھر شبہ ہوا کہ شاید کوئی اعتراض کرے کہ زخم زبان زخم شمشیر کے مثل کیونکر ہوسکتا ہے اس لیے کہدیا کہ اُس کا زخم تلوار کے زخم سے بھی زیادہ گہرا اور کاری ہوتا ہے ۔ اور اسی باب سے جدیر ابن ربعان کا یہ شعر ہے ۔ وہ لوگ نہتے اور بے سلاح ہونے کے باوجود جنگ میں خائف وہراساں نہیں ہوتے اور نہ اُسکے شدائد سے گھبراتے ہیں اور نجیب وشریف آدمی ہی تو سختیوں میں صبر کرتا ہے ۔ تو والحر یصبر کا جملہ کہہ کر شاعر اپنے سابق کلام کو ثابت ومتقن کرنے کی طرف ملتفت ہوا۔

له نفظ عین بہ اس کا عیر یعنی ہے یہ اس سے نہیں ہے جینا عینا سے بعین یعنی عین یا عیں شارح نے بھی عین یا اکر المهملة نقل کیا ہے حالانکہ اس کا بجا نحمی نہیں ہے ۱۲ منہ

له مستمع الدخل مستیار ہی ہونا چاہیے

له مخوش ب ۱۲ منہ ... رضا تعیین ہیں نیاشا کے شامر نقل کیا ہے ۱۲ منہ ... بحم ہے ۱۲ منہ

یہ مقام زیادہ پاس کا ہونا زیادہ بہتر اور مناسب محل ہے مناعتین یعنی میں یاس ہی کا منقول ہوا ہے شارح نے کتاب کے مطابق یاس نقل کیا ہے لیکن الفوج عند الحرب سے اس کی تفسیر کی ہے جس سے یاس ہی کی تائید ہوتی ہے ۱۲ منہ

وقد یضع الناس فی باب اوصاف المعانی الاستغراب والطرفة ان یکون المعنی مما لم یسبق الیه واپس عندی ان هذا داخل فی الاوصاف لان المعنی المستجاد اذا کان فی ذاته جیدا فاما ان یقال له جید اذا قاله شاعر من غیر ان یکون تقدمه من قال مثله فهذا غیر مستقیم بل یقال لما جری هذا المجری طریف وغریب اذا کان فرداً قلیلا فاذا کثر لم یسم بذلک وغریب وطریف هما شیٔ آخر غیر حسن او جید لانه قد یجوز ان یکون حسن جید غیر طریف ولا غریب وطریف غریب غیر حسن ولا جید فاما حسن جید غیر غریب ولا طریف فمثل تشبیههم الدروع بحباب الماء الذی تسوقه الریاح فانه لیس جودة هذا التشبیه تعاور الشعراء ایاه قدیما وحدیثا واما طریف وغریب لم یسبق الیه وهو قبیح بارد فمل الدنیا مثل اشعار قوم من المحدثین سبقوا الی البرد فیها۔

**اللغة**۔ المراد بالاستغراب والطرفة کون معنی الشعر غریبا وطریفا ای نادرا وجدیدا ۔

**المعنی** اور اکثر لوگ اوصاف معانی شعری کے باب میں شعر کی غرابت اور جدت تخیل اور ایسے نادر مضمون کو بھی داخل کرتے ہیں جسکی طرف کسی کی فکر نے سبقت نہ کی ہو۔ اور میرے خیال میں یہ اوصاف شعر میں داخل نہیں ہے اسلیے کہ اچھا مضمون جبکہ فی نفسہ عمدہ ہو تو اُسکو اس بنا پر اچھا کہنا کہ شاعر کے پہلے کسی نے ویسا مضمون نہ کہا ہو درست نہیں ہے بلکہ ایسے شعر کو نیا کہا جائیگا بشرطیکہ نادر اور قلیل الوقوع ہو اور اگر اُسے کثرت سے لوگوں نے کہا ہے تو وہ نیا بھی نہ کہلائے گا (غرضکہ غرابت وندرت اور عمدگی وخوبی میں تلازم نہیں ہے کیونکہ ہوسکتا ہے کہ شعر عمدہ ہو اور نیا نہ ہو یا نیا ہو اور عمدہ نہ ہو۔ لیکن وہ مضمون جو اچھا ہو اور نادر نہو تو جیسے زرہوں کی تشبیہ پانی کی مہین مہین لہروں سے جو ہوا کے چلنے سے پیدا ہوتی ہیں پس اس تشبیہ میں خوبی شعرا کے اختیار کر لینے سے نہیں پیدا ہوئی، خواہ وہ شعرا قدیم ہوں یا جدید (بلکہ فی نفسہ یہ تشبیہ اچھی ہے) اور ایسا مضمون جو نیا اور بُرا ہو تو اسکی مثالوں کی کوئی حد نہیں اور اس سے تو دنیا بھری ہوئی ہے جیسے جدت پسند متاخرین کے اشعار جنھوں نے جدت کے پیچھے اپنے اشعار کو ناس کر دیا ہے۔

والذی عندی فی ھذا الباب ان الوصف فیہ لاحق بالشاعر المبتدی بالمعنی الذی لم یسبق الیہ لا الی الشعر اذ کانت المعانی مما لا یجعل القبیح منھا حسنا لسبق السابق الی استخراجھا کما لا یجعل الحسن قبیحا للغفلۃ عن الابتداء و احسب انہ اختلط علی کثیر من الناس وصف الشعر بوصف الشاعر فلم یکادوا یفرقون بینھما و اذا تاملوا ھذا الامر نعتا[1] علموا ان الشاعر موصوف بالسبق الی المعانی و استخراج ما لم یتقدمہ احد الی استخراجہ لا الشعر ولنتبع بذکر المعانی وھو القسم الرابع من اقسام الشعر المفردات ذکر الاربعۃ المرکبات التی قدمنا القول فیھا فی اول الکتاب ولنبدأ باولھا وھو

## نعت ائتلاف اللفظ مع المعنی

**المعنی**۔ اور اس باب میں جو میرا خیال ہے وہ یہ ہے کہ جدت کا پیدا کرنا شاعر کے مدح کے خیال کی صفت ہے شعر کی صفت نہیں ہے اسلیے کہ بُرا مضمون اسلیے اچھا نہیں ہو سکتا کہ پہلے اسکی طرف کسی نے سبقت کی ہے (یعنے پہلے کسی کے کہہ چکنے کی وجہ سے اسمیں خوبی پیدا ہو جائے ایسا نہیں ہے) جس طرح کہ اچھا مضمون اسلیے برا نہیں ہو سکتا کہ پہلے کسی کی فکر اس تک نہیں پہونچ سکی (یعنے اس عمدہ مضمون کو صرف اس بنا پر برا کہا جائے کہ اسکو پہلے کسی شاعر نے نہیں نظم کیا ایسا بھی نہیں ہے بلکہ مضمون شعری یا فی نفسہ اچھا ہوگا یا بُرا اسکی عمدگی و خرابی میں نئے اور پرانے ہونے کو کوئی دخل نہیں ہے) اور میرا خیال یہ ہے کہ اکثر لوگوں کو خلط مبحث میں پڑ کے وصف شعر اور وصف شاعر میں تمیز نہیں حاصل ہو سکی اور وہ ان دونوں باتوں میں فرق نہ کر سکے اور اگر وہ غور و فکر سے کام لیتے تو جان لیتے کہ شاعر جدت کی وجہ سے جدید گو کہہ سکتے ہیں مگر اسکی وجہ سے شعر میں تازگی اور خوبی کا پیدا ہو جانا لازم نہیں ہے جس سے وہ (جدت) شعر کی صفت کہی جا سکے اب ہم مطالب شعری کے ذکر کرنے کے بعد جو شعر کے اقسام مفردہ کی چوتھی قسم تھی چاروں مرکب قسموں کا ذکر کرنا چاہیے جنکی طرف ہم ابتداء کتاب میں اشارہ کر چکے ہیں پس ہم مرکبات کی پہلی قسم یعنی نعت ائتلاف اللفظ مع المعنی کے ذکر سے اسکی ابتدا کرتے ہیں

[1] لفظ نعتا اس مقام پر بے معنی معلوم ہوتا ہے کیا عجب ہے کہ اصل میں لفظ نعیقا یا اس معنی کے مناسب کوئی اور لفظ ہو اور کتابت میں تحریف واقع ہو گئی ہو ۱۲ منہ

# من انواع ائتلاف اللفظ مع المعنى المساواة

وهو ان يكون اللفظ مساويا للمعنى حتى لا يزيد عليه ولا ينقص عنه و هذه هي البلاغة التي وصف بها بعض الكتاب رجلا فقال كانت الفاظه قوالب لمعانيه اى هي مساوية لها لا يفضل احدهما على الآخر

وذلك مثل قول امرئ القيس

فان تكتموا الداء لا نخفه | وان تبعثوا الحرب لا نقعد

فان تقتلونا نقتلكم | وان تقصدوا الدم لا نقصد

ومثل قول زهير

ومهما يكن عند امرئ من خليقة | وان خالها تخفى على الناس تعلم

**اللغة** - الخليفة العادة ج خلائق وقوله تعلم مجزوم لوقوعه في جواب مهما لم انضم به الجر لا لساكن اذا حرك حرك بالكسر **المعنى** - لفظ کے مطابق معنی ہونے کے اقسام میں سے ایک قسم مساوات ہے جسکے معنی یہ ہیں کہ الفاظ معانی کے بالکل مساوی ہوں جنمیں اُس مقصود سے کمی ہو نہ زیادتی یہی وہ بلاغت ہے جسکے ساتھ ایک شخص کی توصیف بعض ارباب انشار نے اس طرح کی ہے کہ اُسکے الفاظ مقصود کے قالب ہیں یعنی وہ بالکل مطابق مقصود ہیں ایک کو دوسرے پر زیادتی نہیں بلکہ دونوں مساوی ہیں اسکی مثال میں امرء القیس کے یہ شعر ہیں - (۱) اگر تم اپنے مرض کینہ کو چھپاؤ گے تو ہم بھی اُسے ظاہر نہ کرینگے اور اگر تم جنگ برپا کرو گے تو ہم (چُپکے) نہیں بیٹھے رہیں گے - (۲) پس اگر تم ہمیں قتل کرو گے تو ہم بھی تمھیں نہ چھوڑینگے اور اگر تم ہماری خونریزی کا قصد کرو گے تو ہم بھی ایسا ہی قصد کرینگے - اور جیسے زہیر نے کہا ہے - انسان کی جو بھی خصلت ہوتی ہے (اچھی ہو یا بُری) وہ چھپی نہیں رہتی اگرچہ وہ خیال کرے کہ لوگوں سے وہ پوشیدہ ہے (مگر خصلت ظاہر ہو کے رہتی ہے) -

[illegible]

[illegible]

## ومثل قوله

اذا انت لم ترحل[له] عن الجهل والخنا　　اصبت حليما او اصابك جاهل

## ومثل قوله

سعی بعدهم قوم لکی یدرکوهم　　فلم یدرکوا ما ادرکوه ولم یألوا

## ومثل قول طرفة

لعمرك ان الموت ما اخطأ الفتی　　لکالطول المرخی وثنیاه بالید

ستبدی لك الایام ما کنت جاهلا　　ویأتیك بالاخبار من لم تزود

## ومثل قول خالد بن زهیر ابن اخی ابی ذؤیب الهذلی

فلا تجزعن[که] من سنة انت سرتها　　فاول راض سنة من یسیرها

**اللغة** ـ العمر بالضم والفتح الحیوة ولا یستعمل فی القسم الا فتح العین والطول الحبل الذی یطول لله ابته نترعی فیه والارخاء الارسال والثنی الطرف اثناء **المعنی** اور جیسے اسکا یہ شعر ہے جب تم جہالت اور نالائق باتوں سے پرہیز نہ کروگے تو یا کسی حلیم و بردبار شخص کو اپنی ملاقات سے تکلیف پہونچاؤگے یا نہیں تو کسی جاہل سے تمہارا پالا پڑے گا (جو تمہیں اچھی طرح سکھلا دے گا) اور یہ شعر بھی اسکا ایسا ہی ہے۔ اُن کے بعد کے آنے والوں نے اُن کے مراتب تک پہونچنے کی کوشش کی لیکن وہ اُنکے مدارج رفیعہ تک نہ پہونچ سکے اور (سچ تو یہ ہے کہ) اُنکی اسمیں کوئی تقصیر نہیں (کیونکہ اُنکی طاقت سے باہر تھا) اور ایسا ہی طرفہ کا شعر بھی ہے۔ (۱) تیری جان کی قسم جبتک انسان کی موت اُسکے پاس آنے سے غافل رہتی ہے اُسکی مثال ڈھیلی کی ہوئی رسی کے ایسی ہے جسکے دونوں سرے کسی جانور کو چرنے کی مہلت دینے والے (سوار کے ہاتھ میں ہوں کہ جب چاہے اُسکی لگام کھینچ لے) (۲) عنقریب زمانہ اُن چیزوں کے رُخ سے نقاب ہٹا دے گا جن سے تو غافل و بے خبر ہے اور عنقریب وہ شخص خود تیرے پاس خبریں لے کر آئے گا جس کو تو نے زادراہ دے کر (دریافت حالات کے لیے) نہیں بھیجا اسی طرح ابو ذؤیب ہذلی کے بھتیجے خالد ابن زہیر کا شعر ہے۔ اس راستہ پر چلنے سے فریاد و ناراضی نہ ظاہر کر جس پر تو خود گامزن ہو چکا ہے کیونکہ جو شخص کسی راہ پر چلتا ہے سب سے پہلے (اُسکی سہولت یا صعوبت پر) وہ خود راضی ہونے والا ہے۔

[له] تتبعت سے ایسا ... میں لم تعرض سبب اور اس شعر کی نسبت کسی کی طرف دی ہے ابن زبیر کی طرف اور ابن حجر کی اور بعض اوس ابن حجر کی طرف منسوب کرتے ہیں اسطرح قبل کا شعر وسعی لم وارد کیا ہے ولیس ترکیب الطول لعبۃ حال یہ ارسال خطہ اللہ ہیں ۱۲ منہ

[که] یہ شعر خالد کے جواب میں ہے جبکہ ابو ذؤیب اس کے چچا نے اس سے کہا تھا جبکہ اس نے بڑی محبوبہ ام عمرو سے تعلق خالد پر خیانت کا الزام لگایا تھا کو اس نے ابو ذؤیب ہی پر اس الزام کو قائم کر دیا یہ شعر اغانی میں ہے اسکے تمام اشعار نقل کیے ہیں بعض کا ذکر موقع سے عنقریب آئے گا اسکے قبل کا شعر یہ ہے ع الم تتنقذها من عوف بن مالک وانت صفی نفسه وسجیرها فلا تجزعن الخ ۱۲ منہ

## ومثل قول ليلى الاخيلية

فلا يبعدنك الله يا توب انما لقاء المنايا دارعا مثل حاسر

## ومن انواع ائتلاف اللفظ والمعنى الاشارة

وهو ان يكون اللفظ القليل مشتملا على معان كثيرة بايماء اليها او لمحة تدل عليها كما قال بعضهم وقد وصف البلاغة فقال هى لمحة دالة

## ومثل ذلك قول امرئ القيس

فان تهلك شنوءة او تبدل فسيرى ان فى غسان خالا

لعزهم عززت وان يذلوا فذلهم انالك ما انالا

فبنية هذا الشعر على ان الفاظه مع قصرها قد اشير بها الى معان طوال

**اللغة** - توب مرخم توبة والحاسر من لا درع له - وشنوءة قبيلة قال ابن السكيت ازد شنوءة بالهمز على فعولة ممدودة ولا يقال شنوّة **المعنی** اور جیسے لیلائے اخیلیہ کا شعر ہے - اے توبہ خدا تجکو اپنی رحمت سے دور نہ کرے سچ ہے موت جس طرح زرہ پوش بہادر کو آتی ہے ویسے ہی اُسکے غیر کو۔ (ان تمام اشعار میں الفاظ و معانی میں مساوات ہے نہ لفظیں شاعر کے مقصود سے زائد ہیں تاکہ اطناب میں داخل ہو جائے اور نہ کم ہیں تاکہ ایجاز میں شمار کیا جائے) اور مطلب شاعر کے موافق الفاظ ہونے کی قسموں میں سے **ایک قسم اشارہ ہے** یعنی یہ کہ مختصر الفاظ کا معانی کثیر پر بطور اشارہ و ایما اسطرح شامل ہونا جس سے مقصود (اچھی طرح) واضح ہو جائے جیساکہ بعض لوگوں نے بلاغت کی توصیف میں کہا ہے ھی لمحۃ دالۃ یعنی بلاغت ایک معنی خیز اشارہ ہے اور اسکی مثال میں امرؤ القیس کے یہ شعر ہیں۔ (۱) پس اگر قبیلہ شنوءۃ ہلاک ہو جائے یا (بہ نسبت سابق کے) بدل جائے تو اے تاقے میرے چلا چل قبیلۂ غسان میں ہمارے لیے مادری قرابت دار ہیں۔ (۲) انکی عزت سے تیری عزت ہے اور اگر وہ ذلیل ہوے تو اُنکی ذلت تیرے لیے بے انتہا ذلت کا سبب ہے - تو اس شعر کی ترکیب اسطرح واقع ہوئی ہے کہ اس کے الفاظ باوجود مختصر ہونے کے کثیر مطالب کی طرف اشارہ کرتے ہیں۔

فمن ذالك قوله تبالك اوتبدل ومنه قوله ان فى غسان خالا ومنه ماتحته معان كثيرة وشرح هو قوله انالك ما انالا

## ومثل قول طرفة

موضوعها زول ومرفوعها ۔ مر[1] عاب لجب وسط الريح

فقوله زول مشار به الى معان كثيرة وهو شبيه بما يقول الناس فى اجمال نعت الشئ واختصاره عجب

## وقال اخر

هاج ذا القلب من تذكر جمل ما يهيج المتيم المحزونا

فقد اشار هذا الشاعر بقوله ما يهيج المتيم المحزونا الى معان كثيرة

## ومثل قول امرئ القيس

على هيكل[2] يعطيك قبل سواله افانين جرى غير كز ولا وانى

**اللغة** ۔ الموضوع من الناقة سرعة سيرها والمرفوع خلافه والزول محركة العجب واللجب كثف ذو جلبة اى صياح والمتيم الذى تيمه الحب اى عبده وذلله والهيكل الفرس الطويل الضخم وعلى ههنا متعلقة بقوله هبطته المقدم ذكره والافانين الضروب الكز المنقبض والوانى الفاتر ۔ **المعنى** ان میں سے ایک تبالك وتبدل کی لفظ ہے اور ایک ان فى غسان خالا کا جملہ ہے اور اسکے بعد جو لفظیں ہیں ان سے بہت سے معانی و مطالب ظاہر ہوتے ہیں اور وہ اسکا قول انالك ما انالا ہے کتبالك وتبدل میں مختلف جہات ہلاکت وتغیر کی طرف اشارے ہیں اسی طرح خالا کی تنکیر مختلف جہات تعظیم وتکثیر کی طرف مشعر ہے اور لفظ انالك ما انالا کا اجمال بھی متعدد تشکیلات کا مظہر ہے۔ اور جیسے طرفہ کا شعر ہے۔ اس ناقہ کی تیز رفتار تعجب خیز ہے اور اسکی سست رفتار ایسی ہے جیسے گرجنے والا ابر ہوا کے درمیان سے گزرے پس زول کی لفظ سے طرح طرح کے متعدد حالات کی طرف اشارہ ہوتا ہے جیسے کہ کسی شئ کی مختصر اور مجمل تعریف میں لوگ کلمہ عجیب کا استعمال کرتے ہیں اور ایک دوسرا شخص کہتا ہے ۔ محبوبہ جملہ کی یادگی وجہ سے میرے اس دل کی بے چینی کے وہی اسباب ہیں جو ایک غمگین اسیر محبت کی بیتابی کے لیے ہونا چاہیے۔ تو اس شاعر نے ما يهيج المتيم المحزونا کے جملہ سے معانی کثیرہ کی طرف اشارہ کیا ہے اور جیسے امرء القیس کا یہ شعر ہے ۔ ایسے طویل اور قد آور گھوڑے پر (سوار ہو کر میں اس چراگاہ میں وارد ہوا) جو تیرے طلب کے پہلے طرح طرح کی رفتار پیش کرتا ہے اور وہ نہ اڑیل ہے اور نہ سست ۔

[1] دوسرا مصرعہ یوں ہے: یعنی اس میں مذکور ہے یہ ... ناموزوں سا معلوم ہوتا ہے اس مصرعہ کو اس طرح نقل کرنا چاہیے کہ موصوب لجب وسط ریح ۱۲ منہ

[2] صناعتین میں ... سابق نقل کیا ہے اور اس کے قبل کا شعر یہ ہے وغيث بكالوان الفنا قد هبطته تعاود فيه نكل او طف حنان اور اس کے بعد کا شعر یہ ہے کہ الغيباء الا عقا الضجيج له ... عقاب تدلت من شماريخ ثهلان ۱۲ منه

فقد جمع بقولہ افانین جری علی ما لو عد لکان کثیراً وضم الی ذلک ایضا جمیع اوصاف الجودۃ فی ھذا الفرس وھو قولہ قبل سوالہ ای یذھب فی مدۃ الافانین طوعاً من غیر حث وفی قولہ غیر کز ولا وان بنفی عنہ ان یکون معالکزازۃ من قبل الجماح والمنازعۃ والونی من قبل الاسترخاء والفترۃ

ومثلہ قولہ ایضا یصف ذئبا

فظل کمثل الخشف یرفع راسہ وسائرہ مثل التراب المدقق

وجاء خفیا یسفن الارض بطنہ تری الترب منہ لازقا کل ملزق

فی ھذا الشعر اجمال للمعانی کثیر واوکد ما فیہ من ذلک قولہ لازقا کل ملزق

**اللغۃ** - الخشف مثلثۃ ولد الظبی اول ما یولد او اقل مشیہ والسفن القشر ومنہ السفینۃ لقشرھا وجہ الماء **المعنی** تو شاعر نے (افانین جری کے جملہ میں تمام اُن باتوں کو جمع کر دیا جنکو اگر شمار کیا جائے تو بہت زیادہ ہوں۔ اور ساتھ ہی اسکے قبل سوالہ کی لفظ سے گھوڑے کی تمام خوبیاں اس طرح ظاہر کر دیں کہ وہ گھوڑا ہر طرح کی رفتار بغیر چلائے خود سے ظاہر کرتا ہے اور غیر کز و لا وانی کے فقرہ سے اُسکے سرکش اور ڈھیٹ ہونے کے باعث رام نہ ہونے کی اور کسلمندی اور ڈھیلا بدن ہونے کی وجہ سے اُسکے سست ہونے کی نفی کر دی۔ اور اسی کے مثل امرء القیس کا یہ شعر بھی ہے جسمیں بھیڑیے کی توصیف کرتا ہے (۱) وہ بھیڑیا جس کا تمام جسم باریک پسی ہوئی مٹی کی طرح خاکی رنگ تھا سر اُٹھائے ہوئے بچہ آہو کی طرح دوڑتا دکھائی دیا۔ (۲) (اور وہ اتنا تیز دوڑتا ہوا آرہا تھا) کہ پیٹ اُسکا زمین سے ملا جاتا تھا (گویا) وہ زمین کو چھیلتا جارہا تھا اور دوڑنے کی وجہ سے اُس کا ہر عضو غبار سے بالکل خاک آلود نظر آتا تھا۔ اس شعر میں متعدد معانی کی طرف اشارات ہیں اور ان تلمیحات میں لازقا کل ملزق کا جملہ سب سے زیادہ قوت وار ہے

ومثل قول زهیر

فانی لو لقیتك واتجهنا ... لکان لکل منکرة کفاء

ومثل قول اوس ابن حجر

فان یهوا قوام ردائی فاننی ... یقینی الاله ما وقی وردائیا

ومثل قول قتادہ بن طارق الازدی

اهاجك ربع قد تحمل حاضره ... واوحش بعد الحی منه مناظره

یقول ما تنظر الی موضع منه الا ذکرت فیه من الانس ممن کان یحله ما قد اوحش فی هذا الوقت بخلوه منه

وللعامریة

کیف الفخار وقد صاروا النسوتکم ... یوم الفخار بنو ذبیان اربابا

اذ جز ناصیتی حصن فاعتقنی ... وذلك شیب منی الیوم ما شابا۔

**اللغة**۔ قولہ ردائی عنی به ههنا عرضه وتحمل ای حمل رحله وظعن **المعنی** اور جیسے زہیر کا شعر ہے پس اگر میں تم سے ملاقات کروں اور ہمارا تمہارا سامنا ہو تو یہ ملاقات ہر طرح کی برائی کے لیے کافی ہوگی۔ اور ایسا ہی اوس ابن حجر کا شعر ہے۔ اگر لوگ میری عزت کے خواہاں ہوں تو مجھے اسکی کوئی پروا نہیں کیونکہ جب تک خدا کو میری حفاظت مقصود ہے اسوقت تک بیشک وہ مجھے اور میری آبرو کو محفوظ رکھے گا۔ اور جیسے قتادہ ابن طارق ازدی کا شعر ہے۔ کیا تجھے اُس گھر کی حالت نے بے چین کر دیا جبکے رہنے والے کوچ کر گئے اور اُن لوگوں کے چلے جانے کے بعد اسکے مناظر ویران و وحشتناک ہو گئے۔ شاعر کہتا ہے کہ اُس منزل کی کوئی جگہ نظر نہیں آتی مگر یہ کہ وہ تجھے ساکنین کی ایسی اُنس آمیز صحبتوں کو یاد دلاتی ہیں جنکے اب نہونے کی وجہ سے یہ جگہ وحشتناک و سنسان نظر آتی ہے۔ اور اک زن عامریہ کہتی ہے۔ (۱) اب کیا فخر کا محل رہا جبکہ لڑائی کے دن (جو اکتساب شرف کا روز ہے) بنی ذبیان تمہاری عورتوں کے مالک و آقا بن گئے (۲) جبکہ حصن چوٹی پکڑ کر مجھے کھینچ لے گیا پھر آزاد بھی کر دیا اور یہ وہ مصیبت ہے کہ آج جس نے مجھے بڈھوں کی طرح جیسا ضعیف و ناتواں کر دیا اُسے میں کیا بیان کروں۔

بعض نسخوں میں مصرع اس طرح نقل کیا ہے۔ لکان لکل منکرۃ کفاء ۱۲ منہ

## ولامرئ القيس

فظل لنا يوم لذيذ بنعمة　　　فقل فى مقيل نحسه متغيب

## ولامرأة من عكل

يا ابن الدعى انها عكل فقف　　　لتعلمن اليوم ان لم تنصرف

ان الكريم واللئيم يختلف

## ومن انواع ائتلاف اللفظ والمعنى الارداف

وهو ان يريد الشاعر دلالة على معنى من المعانى فلا ياتى باللفظ الدال على ذلك المعنى بل بلفظ يدل على معنى هو ردفه وتابع له فاذا دل على التابع ابان عن المتبوع بمنزلة قول الشاعر

بعيدة مهوى القرط اما لنوفل　　　ابوها واما عبد شمس فهاشم

**اللغة** عكل ابو قبيلة فيهم غباوة اسمه عوف بن عبد مناة حضنته امة تدعى عكل فلقب به وقيل امرمن تمال لقيل قيلولة **المعنى** اور جیسے امرء القیس کا شعر ہے پس ہمارے لیے نعمتوں کی وجہ لذت ولطف کا دن ظاہر ہوا تو ایسے خوابگاہ میں آرام کر جسمیں نحوست کا نام نہیں۔ اور قبیلۂ عکل کی ایک عورت کہتی ہے۔ اے مجہول النسب خوب سمجھ لے کہ یہ عکل کا قبیلہ ہے۔ اگر تو اپنی شرارت وسرکشی سے باز نہیں آئیگا تو ٹھہر جا آج تجھے ضرور معلوم ہوجائیگا کہ کریم ولئیم برابر نہیں ہوتے (یہ تمام اشعار اشارہ کی مثال میں پیش کیے گئے ہیں بعض مثالوں میں تو مصنف نے مورد اشارہ کو واضح کردیا ہے اور بعض کے متعلق واضح وظاہر ہونے کی وجہ سے کوئی تعرض نہیں کیا مگر ترجمہ کی عبارت میں اسکی طرف اشارہ کردیا گیا ہے) اور تالیف الفاظ ومعانی کی قسموں میں سے ایک ارداف ہے یعنی شاعر کسی مطلب کو ادا کرنا چاہتا ہو لیکن اُن الفاظ کا ذکر نہ کرے جو اُس مقصد پر صراحۃً دال ہوں بلکہ ایسی لفظوں کا ذکر کرے جو اُس مطلب کے لوازم وتوابع پر دلالت کرتے ہوں اور اُن لوازم کے ذکر سے ملزوم سمجھ میں آجاتا ہو جیسے کہ شاعر کا یہ شعر ہے۔ اُسکے گوشوارے جدھر جھکتے ہیں وہ مقام یعنی اُسکے شانے کانوں سے دور ہیں (مقصود یہ ہے کہ وہ کوتاہ گردن نہیں ہے بلکہ جتنی درازی گردن کیلئے مستحسن ہے اُتنی اُسمیں پائی جاتی ہے) اور اُسکے باپ کے نسب میں یا نوفل یا عبد شمس اور ہاشم شریک ہیں (ایسے معزز لوگوں سے اُس کا نسب نامہ آراستہ ہے)۔

وانما اراد الشاعر ان یصف طول الجید فلم یذکرہ بلفظہ الخاص بہ بل اتی بمعنی هو تابع لطول الجید وهو بعد مهوی القرط

## ومثلہ قول امرئ القیس

وتضحی فتیت المسك فوق فراشها نؤوم الضحی لم تنتطق عن تفضل

وانما اراد امرؤ القیس ان یذکر ترفہ هذه المرأة وان لها من یکفیها فقال نؤوم الضحی وان فتیت المسك یبقی الی الضحی فوق فراشها وکذلك سائر البیت ای هی لا تنتطق لتخدم ولکنها فی بیتها متفضلة ومعنی عن فی هذا البیت معنی بعد

## وکذلك قولہ

وقد اغتدی والطیر فی وکناتها بمنجرد قید الاوابد هیکل

اللغة — تضحی بالتاء روایة ابی جعفر ومعناه تدخل فی الضحی والفتیت ما تفتت من المسك عن جلدها ولم تنتطق ای لم تجعل وسطها نطاقها والتفضل ان یکون الانسان قد بقی فی ثوب واحد للعمل او النوم وقولہ نؤوم الضحی یجوز فیہ الرفع علی انہ خبر مبتداء وهو هی والنصب علی المدح والخفض علی البدل من الهاء فی فراشها والوکنات الوکرات والمنجرد الفرس القصیر الشعر والاوابد الوحش الواحدة بها۔ المعنی شاعر کو صرف طول گردن کا ذکر کرنا مقصود ہے تو اسکا ذکر اُسکی مخصوص لفظ کے ذریعہ سے نہیں کیا بلکہ ایک ایسی بات کہی جو درازی گردن کو لازم ہے اور وہ اُسکا بعدۃ مھوی القرط ہوتا ہے۔ اور اسی کے مثل امرء القیس کا شعر ہے۔ صبح کے وقت مشک کے ریزے اُس محبوبہ کے فرش پر ہوتے ہیں اور وہ دن چڑھے تک سونے والی ہے اور استعمالی کپڑا لباس پہننے کے بعد وہ پٹکے سے اپنی کمر نہیں کستی (یعنے وہ رئیسہ ہے)۔ اور امرء القیس اُس عورت کے ناز و نعم میں پرورش پانے کا صرف ذکر کرنا چاہتا ہے اور یہ کہ اُسکے پاس ملازم و خدام ہیں جو اُسکے ضروریات کو انجام دیتے ہیں اس بنا پر نؤوم الضحی کہا (اور چونکہ وہ ناز و نعم میں پلی ہے اس لیے کہا) کہ اُسکے فرش پر مشک کے ریزے دن چڑھے تک پڑے رہتے ہیں۔ اسیطرح سارا شعر انھیں باتوں کے ذکر سے بھرا ہے لیعنے وہ کام کاج کرنے کے لیے کمر نہیں کستی بلکہ وہ اپنے گھر میں بغیر پٹکا باندھے ایک ہی لباس میں رہتی ہے کام کے واسطے دوسرے کپڑے نہیں بدلتی۔ اور اس شعر میں عن کے معنی بعد کے ہیں۔ اسی طرح اُسکا یہ شعر ہے۔ اور کبھی میں صبح کو ایسے تڑکے نکلتا ہوں جبکہ پرندے اپنے آشیانوں ہی میں ہوتے ہیں اُس کم مو اور طویل گھوڑے پر سوار ہو کر جو دوڑنے میں جانوران صحرائی کی اگلی جماعت کو بھی اپنی رفتار سے بڑھنے نہیں دیتا گویا اُن کے پاؤں کی بیڑی ہو جاتا ہے۔

فانما اراد ان یصف هذا الفرس بالسرعة وانه جواد فلم یتکلم باللفظ بعینه ولکن باردافه ولواحقه التابعة له وذلك ان سرعة احضار الفرس یتبعها ان تکون الاوابد وهی الوحوش کالمقیدة له اذا غدا فی طلبها والناس یستجیدون لامرئ القیس هذه اللفظة فیقولون هو اول من قید الاوابد وانما عنی بها الدلالة علی جودة الفرس وسرعة حضره ولو قال ذلك بلفظه لم یکن عند الناس من الاستجادة ما جاء من اتیانه بالردف له وفی هذا برهان علی ان وضعنا الارداف من اوصاف الشعر ونعوته واقع بالصواب

## ومنه قول لیلی الاخیلیة

ومخرق عنه القمیص تخاله بین البیوت من الحیاء سقیما

**اللغات**:- الاحضار والحضر فی کلام المصنف شدة عدو الفرس **المعنی** پس امرء القیس اس گھوڑے کی صرف تیزی رفتار اور سرعت سیر کی توصیف کرنا چاہتا ہے لیکن اس نے وہ الفاظ نہیں استعمال کیے جو صراحۃً اس مضمون پر دال ہوں بلکہ اُسکے لوازم و توابع کے ذکر پر اکتفا کی جس سے ملزوم سمجھ میں آگیا یہ ایسلیے کہ گھوڑے کی تیز رفتاری کو یہ لازم ہے کہ جب وہ اوابد یعنی وحشی جانوروں کا پیچھا کرے تو وہ اسکے لیے مثل مقید کے ہو جائیں۔ اور لوگ امرالقیس کے اس لفظ کی بہت تعریف کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ یہ پہلا وہ شخص ہے جس نے وحشی جانوروں کو مقید بنادیا اور اس سے اس کی مراد صرف گھوڑے کی سرعت رفتار کا ظاہر کرنا ہے اور اگر سرعت کے معنی کو اسکی خاص لفظ سے ظاہر کرتا تو لوگوں کے نزدیک جو لوازم سرعت کے بیان کرنے سے خوبی پیدا ہوئی وہ نہ حاصل ہوتی۔ یہیں سے ہمارے اس قول پر برہان قائم ہوا کہ صنعت ارداف کو شعر کی خوبیوں میں داخل کرنا قرین صواب ہے۔ اور اسی قبیل سے لیلائے اخیلیہ کا شعر اور سائلین کی کشاکش سے چاک دامان قمیص والا جس کو اُسکے مکانات میں دیکھ کر کثرت حیا و غیرت سے مثل بیمار کے تو خیال کرے۔

له لیلے ... [illegible]

[illegible]

فانما ارادت وصفه بالجود والکرم فجاءت بالارداف والتوابع لهما اما ما یتبع الجود فان مخرق قمیص هذا المنعوت فسران العفاة تجذبه فتخرق قمیصه من مواصلة جذبهم ایاه واما ما یتبع الکرم فالحیاء الشدید الذی کانه من اماتة نفس هذا الموصوف وازالته عنه الا شرتخال سقیما

ومنه ایضا قول الحکم الخضری

قد کان یعجب بعضهن براعتی ۔۔۔ حتی سمعن تنحنحی وسعالی

فاراد وصف الکبر باللفظ بعینه ولکنه اتی بتوابعه وهی السعال والتنحنح ومن هذا النوع ما یدخل فی الابیات التی یسمونها ابیات المعانی وذلک اذا ذکر الردف وحده وکان یجب اتباعه لما هو ردف له غیر ظاهر او کانت بینه وبینه اردات اخر کانها وسائط وکثرت حتی لا یظهر الشئ المطلوب بسرعة اذا غمض ولم یکن داخلا فی جملة ما ینسب الی جید الشعر اذ کان من عیوب الشعر الانغلاق وتعذر العلم بمعناه

**اللغۃ**۔ قولہ تنحنحی وسعالی کنی بہ عن کبرہ وشیبہ **المعنی** اس شعر میں اسنے صرف ممدوح کے جود وکرم کی توصیف کا ارادہ کیا ہے لیس اُسکے لوازم وتوابع کا ذکر کردیا، لیکن جود کا لازم تو موصوف کی بالکل بانکا ہے جس نے ظاہر کیا کہ سائلین کے متصل دامن کھینچنے نے اُسکی قمیص کو چاک کردیا ہے اور کرم کا لازم ممدوح کی شدت حیا ومروت ہے یعنی وہ زیادتی شرمندگی کے اظہار اور کثرت انکسار و نرم نفس کے سبب سے گویا بیمار معلوم ہوتا ہے۔ اور اسی باب سے حکم خضری کا بھی شعر ہے۔ ایک زمانہ وہ تھا کہ بعض عورتوں کو میرا خوش جمال اور باکمال ہونا بہت اچھا معلوم ہوتا تھا یہانتک کہ میرا بڑھاپا آیا اور (خوش کلامی کے بدلے) میری کھانسی اور کھنکھار کی آواز (جو اکثر ضعیفی میں پیدا ہوتی ہے) اُنھیں سُننا پڑی۔ تو شاعر نے اپنے بڑھاپے کو بتصریح لفظ نہیں ظاہر کیا بلکہ لوازم شیب یعنی کھانسنے اور کھنکھارنے کا ذکر کیا (جنھوں نے اُسکے بڑھاپے پر بالالتزام دلالت کی) اور اسی قسم (ارداف) میں وہ مضامین بھی داخل ہیں جو شعر میں بیان کیے جاتے ہیں اور ان اشعار کو ابیات معانی کے ساتھ تعبیر کیا جاتا ہے اور یہ اس طرح کہ صرف لازم کا ذکر کیا جائے اور اُس سے مراد ملزوم ہو اور وجہ لزوم واضح نہو یا لازم وملزوم کے درمیان اور دوسرے لوازم کثیرہ ہوں اور وہ شعر میں مذکور ہوں اور اُنھیں کے وساطت سے وجہ لزوم کا ظہور ہوسکتا ہو اور وہ اتنے کثیر ہوں کہ معمّی ہوجانے کی وجہ سے مقصود آسانی سے ظاہر نہوتا ہو تو ایسے مضمون کے شعر اچھے اشعار میں شمار نہیں کیے جاتے کیونکہ مقصود کا مُغلق ہوجانا اور مطالب کا دشواری سے سمجھ میں آنا عیوب شعر میں سے ہے۔

لو نقل هند بیتی به حب ترویح ۱۲ ط فهذا هند ا منها جاچ مرسنه

۵۲ اگر لا بالفوظ طر جائے تو مطلب زیادہ واضح ہوجائے گا۔ ۱۲ منہ

# ومن نعوت ائتلاف اللفظ والمعنى التمثيل[1]

وهو ان يريد الشاعر اشارة الى معنى فيضع كلاما يدل على معنى اخر وذلك المعنى الاخر والكلام ينبئان عما اراد ان يشير اليه

مثال ذلك قول الرماح ابن ميادة

الم تك[2] في يمنى يديك جعلتني ۔۔۔ فلا تجعلني بعدها في شمالكا

ولو انني اذنبت[3] ماكنت هالكا ۔۔۔ على خصلة من صالحات مهالكا

فعدل عن ان يقول في البيت الاول انه كان عنده مقدما فلا يؤخره او مقربا فلا يبعده او مجتبى فلا يجتنبه الى ان قال انه كان في يمنى يديه فلا يجعله في اليسرى ذهابا نحو الامر الذي قصد الاشارة اليه بلفظ ومعنى يجريان مجرى المثل له والابداع في المقالة

**اللغة:**۔ قولہ اذنبت ای جنیت واخطیت۔ **المعنی**۔ اور الفاظ ومعانی کی باہمی الفت کے محاسن میں سے ایک تمثیل ہے۔ اور اسکے معنی یہ ہیں کہ شاعر ایک مضمون کا قصد کرے لیکن اسکے لئے ایسے الفاظ کا استعمال کرے جو دوسرے معنی پر دال ہوں اور یہی الفاظ ومعانی ملکر اُس مضمون مقصود کی توضیح کردیں اسکی مثال رماح ابن میادہ کا شعر ہے (۱) کیا تونے مجھے اپنی داہنی طرف جگہ نہ دی تھی تو اب اسکے بعد میرا محل بائیں جانب نہ قرار دے۔ (۲) تیرے خصائل حمیدہ اتنے ہیں کہ اگر ان میں سے کسی ایک سے بھی تو کام لے تو تیرے عذاب سے میں ہلاک نہیں ہو سکتا اگرچہ میں تیرا مجرم بھی ہوں (اور جرم نہ کرنے کی صورت میں تو بدرجہ اولی مجھے کوئی خوف نہونا چاہیئے) پس شاعر نے پہلے شعر میں یہ نہیں کہا کہ وہ اُسکے نزدیک مقدم تھا پس وہ اُسے ماخر نہ کرے یا مقرب بارگاہ تھا تو وہ اُسے اپنے سے دور نہ کرے یا پہلے اُسکی نظر میں وہ برگزیدہ تھا تو اب وہ اُس سے کنارہ کشی نہ اختیار کرلے (یہ سب کلمات چھوڑکر یہ کہا چونکہ پہلے وہ اُسکے داہنی جانب تھا لہذا اب وہ اُسے اپنی بائیں طرف جگہ نہ دے تاکہ ان الفاظ ومعانی سے بطور تمثیل اور اک نئے طریقے سے مقصود کی طرف اشارہ ہو جائے۔

[illegible]

وعلى ذلك قول عمير بن الايهم

راح القطين من الاوطان اوبكروا | وصدق ظني من نهار الامس ماذكروا
قالوا لنا وعرفنا بعد بينهم | قولاً فما وردوا عنه ولاصدروا

فكان يستغني عن قوله فما وردوا عنه ولاصدروا بان يقول فما تعدوه او فما تجاوزه ولكن لم يكن له من موقع الايضاح وغرابة المثل ما لقوله فما وردوا عنه ولاصدروا

ومن هذا قول بعض[له] بني كلاب

دع[که] الشر واحلل بالنجاة تعززا | اذا هو لم يصبغك في الشر صابغ
ولكن اذا ما الشر ثار دفينه | عليك فانضج منه ما انت دابغ

فاكثر اللفظ والمعنى في هذين البيتين جار على سبيل التمثيل وقد كان يجوز ان يقال مكان ما قيل فيه دع الشر ما لم تنشب فيه فاذا نشبت فيه فبالغ ولكن لم يكن لذلك من الحظ في الكلام الشعري والتمثيل الظريف ما لقول الكلابي

**اللغة**۔ القطين الساكن المتوطن وهو في قوله اذا هو ضمير الشان ۔ **المعنى** اوراسی نہج پر عمیر ابن ایہم کا شعر ہے۔(۱) رہنے والے اپنے گھروں سے صبح کے وقت یا شام کو سفر کر گئے اور اپنے جانے کے متعلق وہ جو کچھ کل کہہ چکے تھے اُسکی آج اُنھوں نے تصدیق کردی۔(۲) جو کچھ اُنھوں نے کل اپنی زبان سے کہا تھا فراق کے بعد آج ہم نے اپنی آنکھوں سے دیکھ لیا (غرضکہ اُنھوں نے جو کہا تھا وہی کیا) اور اپنے قول سے وہ شمہ برابر بھی نہ پھرے۔ پس اگر شاعر اس مقام پر فما وردوا عنه ولاصدروا کی جگہ پر فما تعدوه یا فما تجاوزه کہہ دیتا تو اداے مطلب کے لیے کافی تھا لیکن جس توضیح وجدت تعبیر پر یہ تمثیل شامل ہے وہ بات اُن جملوں میں نہ پائی جاتی اور اسی باب سے بنی کلاب کے ایک شخص کا شعر ہے۔(۱) شر وفساد سے اپنے کو علیحدہ رکھ اور اس سے کنارہ کشی اختیار کر جبتک صورت حال ایسی رہے کہ شر کے رنگ سے تجھے کوئی رنگنے والا نہ رنگے (یعنے جس وقت تک کوئی تجھ سے شرارت نہ کرتا ہو اُسوقت تک تو بھی باز رہ)۔(۲) لیکن جب دبے ہوے فتنے اُبھر کر تجھپر حملہ آور ہونے لگیں اُسوقت تو بھی اُنکی جلد دباغت کے لیے جہانتک ہوسکے خوب پکا (یعنے دفع شر میں سعی بلیغ سے کام لے) پس ان دونوں شعروں کے اکثر الفاظ ومعانی تمثیل کے طریقے پر ہیں۔ اس محل پر یوں کہا جاسکتا تھا دع الشر ما لم تنشب فيه فاذا انشبت فيه فبالغ مگر سامع کے لیے اسمیں ویسا حظ نہوتا جو شعر کلابی کی پُرلطف تمثیل میں ہے۔

[له] بعض بنی جعفر بن کلاب میں سے بعض شعراء کا بعض کے لفظ سے نام نہیں معلوم ہوتا ۱۲ منہ

[که] ان شعروں کو ابن ابی الاصبع نے تحریر التحبیر میں اس طرح وارد کیا ہے دع الشر واتئل بالنجاة تحرزا اذا انت لم يصبغك في الشر صابغ ـ ولكن اذا ما الشر ارخى قناعه عليك فجود دبغ ما انت دابغ ۱۲ منه

ومن هذا قول الاخر

ترکت الرکاب لاربابها ... واکرهت نفسی علی ابن الصعق

جعلت یدیّ وشاحا له ... فاجزأ ذالک عن المعتنق

قوله جعلت یدیّ وشاحاله اشارة بعیدة لغیر لفظ الاعتناق وهی دالة علیه

ومنه قول یزید بن مالک الغامدی

فان اسمعوا ضبحا زأرنا فلم یکن ... شبیها بزار الاسد ضبح الثعالب

فقد اشار الی قوتهم وضعف اعدائهم اشارة مستغربة لها من الموقع بالتمثیل ما لم یکن لو ذکر الشئی المشار الیه بلفظه

ومثل ذالک قول عبد الرحمن بن علی ابن علقمة بن عبدة

اوردتهم[له] وصدور العیس مسنفة ... والصبح بالکوکب الدریّ منحور[سله]

اللغة:- الوشاح القلادة المرصعة بالجواهر وشح واوشحه ووشاحه الضبح والضباح صوت الخیل والثعلب والزار والزئیر صوت الاسد والمسنفة بفتح النون من الاسناف وهو الشد بالسناف وهو حبل تشد من التصدیر ثم تقدمه حتی تجعله وراء الکرکرة فیثبت التصدیر فی موضعه یفعل اذا اضطرب تصدیره لخماصة المعنی۔ اور اسی قبیل سے دوسرے کا شعر ہے۔ (۱) میں نے سواریوں کو تو اُن کے سواروں کے حوالہ کیا اور میں نے اپنے دل کو خوف سے مدہوش ہوجانے والے ایک شخص کے مقابلہ پر مجبور کیا۔ (۲) اور ہار کے مثل اپنے دونوں ہاتھ اُسکی گردن میں اس طرح ڈال دیے کہ پھر اُسے گلے ملنے والے کی ضرورت نہ ہوئی یعنی وہ ختم ہوگیا تو فقرہ جعلت یدی وشاحالہ معانقہ کی طرف بعید اشارہ ہے اور کوئی لفظ اس مطلب پر (صراحتہً) دال نہیں ہے مگر مقصود اس سے واضح ہوجاتا ہے۔ اور اسی قسم کا یزید ابن مالک غامدی کا شعر ہے۔ اگر وہ لومڑیوں کی آواز سنائینگے تو ہم شیر کی طرح ڈھکیں گے اور کجا شیر کی ڈھکار اور کجا لومڑی کی چیخ پکار۔ پس اس شاعر نے اپنی قوت اور اپنے دشمنوں کی کمزوری کی طرف ایک ایسا غریب اشارہ کیا ہے جسمیں تمثیل کی وجہ سے وہ بات پیدا ہوگئی جو اُس مشار الیہ کے صراحتہً ذکر کردینے میں نہوتی۔ اور ایسا ہی عبد الرحمن ابن علقمہ ابن عبدہ کا شعر ہے میں نے اُن کو اُتارا اور اُس وقت کا منظر بھی قابل دید تھا کہ ناقوں کے تنگ ہنوز کھولے نہیں گئے تھے بلکہ کسے ہوئے تھے اور عروس صبح کے گلے میں اختر سحر کا جگنو پڑا ہوا تھا۔ تنبیہ۔ ابن الصعق میں بنو الحروب ابن جلاء وغیرہ کی طرح ط

ط وصفیت بھی ملحوظ ہے لہذا اسکی تفسیر میں اسکا ظاہر کردینا ضروری ہے اور شارح نے اس لفظ کی تفسیر بعینہ اسی لفظ سے کردی ہے۔

له کتاب الصناعتین میں اس مصرعہ کو اس طرح وارد کیا ہے وبعض الفوارس لا تعتنق ۱۲ منه

سله صاحب کتاب الصناعتین نے مصنف پر ایراد کیا ہے کہ اس شعر میں صبح کی طرف تمثیل کے اشارہ نہیں ہے بلکہ وہ داخل ہے میں والصبح بالکوکب الدری منحور کہکر شاعر نے ذکر صبح کی تصریح کردی اور تصریح تمثیل کے منافی ہے لہذا اس شعر کو بہ نسبت باب تمثیل کے استعارہ کے باب میں ذکر کرنا زیادہ مناسب ہے ۱۲ منه

سله منحور کے معنی صناعتین میں صادق عنہ کے لکھے ہیں نحر سے اگر نحر ناقہ سے لیا جائے تو معنی ہونگے (ناقہ) صبح کے گلو پر بجائے خون (نشان) اختر سحر نمایاں تھا یعنی صبح کا ستارہ نکل آیا تھا ۱۲ منه

فقد اشار الی الفجر اشارة ظریفة بغیر لفظه

وکذلک قول اللعین المنقری یصف ناره

رای ام نیران عوانا تکفها ۔۔۔ باعرافها هوج الریاح الطرائد

فقد اوما بقوله ام نیران الی قدمها وعوانا الی کثرة عادته لا یقادها ایماء غریبا ظریفا وان کانت العرب تذکر ذلک فی النار کثیرا

وقال بعض الاعراب

فتی صدمته الکاس حتی کانما ۔۔۔ به فالج من دائها فهو یرعش

فالکاس لا تصدم ولکنه اشار بهذا التمثیل اشارة حسنة الی سکره

وقال عباس بن مرداس

کانوا امام المسلمین دریئة ۔۔۔ والبیض[له] یومئذ علیهم شمس

یرید ان البیض علیهم قد صارت شموسا۔

**اللغة:**۔ العوان المتکاملة التامة السن والهوج جمع هوجاء وهی الریح التی تقلع البیوت والدریئة الحلقة یتعلم الطعن والرمی علیها **المعنی**۔ تو شاعر نے طلوع صبح کی طرف بے اُسکے صراحۃً ذکر کئے ہوئے اک لطیف اشارہ کیا۔ اسی طرح لعین منقری کا شعر ہے جو اپنی آتش ضیافت کی توصیف کرتا ہے۔ تو اُس (مہمان) نے مدت سے سلگائی ہوئی آگ کو دیکھا جو ہر دفعہ روشن کی جاتی تھی اور اُسکے متعدد شعلوں کو جو مثل بالوں کے کثیر تھے چہرہ بائی ہوائیں خاموش ہونے سے روکے ہوئے تھیں اور اُنکو تیز کر رہی تھیں تو ام نیران کی لفظ سے شاعر نے آگ کی قدامت کیطرف اشارہ کیا اور عوانا کی لفظ سے اُس کے متواتر مشتعل کرنے کی طرف اک لطیف اشارہ کیا ہے اگرچہ عرب اس کا ذکر آگ کے بارے میں بہت کرتے ہیں۔ اور بعض اعراب نے کہا۔ وہ جوان جسکا سر بوجہ دوران جام شراب (شراب) سے کچھ ایسا ٹکرایا گویا معلوم ہوتا تھا کہ اُسکی ضرر رسانی سے مفلوج ہو کر وہ تھرا رہا ہے لیکن جام شراب سر سے نہیں ٹکراتا مگر شاعر نے اس تمثیل سے خوبی کے ساتھ اُسکے نشہ کی طرف اشارہ کر دیا۔ اور عباس ابن مرداس کہتا ہے مسلمانوں کے آگے وہ تیروں کا نشانہ بنے ہوئے تھے۔ اور خود اُس دن ایسے معلوم ہوتے تھے جیسے ہر ایک کے سر پر (چمکتا ہوا ایک) ایک آفتاب ہے مقصود اُس کا یہ ہے کہ خود اُن کے سروں پر (چمک کی وجہ سے) آفتاب بن گئے تھے **تنبیہ**۔ عوان کی تفسیر شارح نے یکوسے کی ہے حالانکہ عوان درمیانی سن کی عورت کو کہتے ہیں جیسا کہ قرآن مجید سورۂ بقر میں ہے لا فارض ولا بکر عوان بین ذلک

[له] صاحب صبا غین نے لفظ بیض کے تفاسیر میں لفظ شمس نقل کیا ہے اور اس مصرعہ کی ان لفظوں میں تفسیر کی ہے اراد تلألؤ البیض فی الشمس فکان علی کل راس شمسا ۱۲ منہ

وقد يضع الناس من صفات الشعر المطابق والمجانس وهما داخلان في باب ائتلاف اللفظ والمعنى ومعناهما ان تكون في الشعر معان متغائرة قد اشتركت في لفظة واحدة والفاظ متجانسة مشتقة فاما المطابق فهو ما يشترك في لفظة واحدة بعينها مثل قول زياد الاعجم

ونبئتهم يستنصرون بكاهل ... واللؤم فيهم كاهل وسنام

**المعنی:** اکثر لوگوں نے مطابق ومجانس یعنی تجنیس تام اور تجنیس ناقص کو بھی صفات شعر میں شمار کیا ہے اور یہ دونوں قسمیں باب ائتلاف اللفظ والمعنی میں داخل ہیں اور مقصود ان دونوں سے یہ ہے کہ شعر میں لفظ واحد یا ایک جنس کے الفاظ سے متعدد معانی مراد ہوں اور یہ اتحاد اشتقاق جنسی کی حیثیت سے ہو۔ مطابق تو یہ ہے کہ ایک لفظ سے جو معنی مراد ہیں بعینہ اسی لفظ سے دوسرے معنی مراد لئے جائیں جیسے زیاد اعجم کا شعر ہے۔ اور مجھے معلوم ہوا ہے کہ وہ لوگ ابو کاہل (شبیب) سے استمداد کرتے ہیں حالانکہ ان کی لمبی اور نمایاں صفت جو بلندی میں بمنزلہ دوش وکوہان ہے اُن کا لئیم وکمینہ ہونا ہے (اس شعر میں ایک لفظ کاہل دو معنوں پر مشتمل ہے)۔ **تنبیہ** ۔ زیاد اعجم کے شعر پر شارح نے یہ تبصرہ کیا ہے کہ پہلے مصرعہ میں جو کلمہ ونبئتهم ہے اس میں حرف واو غلط ہے اور دوسرے مصرعہ میں واللؤم غلط ہے وللؤم ہونا چاہئے۔ کتاب الاغانی کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ اشعار بحر طویل میں لکھے گئے ہیں غالباً اسی بنا پر اُسمیں دونوں مقام پر حرف واو کو ذکر کیا ہے اور وہ اشعار حاشیہ پر ذکر کردیے گئے ہیں لہذا شارح کا پہلے مصرعہ میں واو کو غلط قرار دینا بلا وجہ معلوم ہوتا ہے البتہ یہ تغلیط اُس وقت صحیح ہوسکتی ہے جبکہ پہلے مصرعہ میں ثلم تسلیم کیا جائے اور بحر طویل میں فعولن کا فعلن قرار دے کر واو کو حذف کردیا جائے۔

[illegible]

[illegible]

[illegible]

وقال الافوہ الاذدی

واقطع الھوجل مستانسا    بھوجل عیدانۃ عنتریس

فلفظۃ الھوجل فی ھذا الشعر واحدۃ قد اشترکت فی معنیین لان الاول

یعنی الارض والثانی الناقۃ

وکذلک قول ابی دؤاد الایادی

عھدت لھا منزلا داثرا    والا علی الماء یحملن الا

فالا الاولی فی المعنی غیر الثانی لان الاول اعمدۃ الخیام والثانی من السراب

واما المجانس فان تکون المعانی اشتراکھا فی الفاظ متجانسۃ علی جھۃ الاشتقاق

مثل قول زھیر

کان عینی وقد سال السلیل بھم    وجیرۃ ما ھم لو انھم امم

**اللغۃ** - العید انۃ اطول مایکون من النخل وعیدان موضع والعید فحل معروف والعنتریس الناقۃ الوثیقۃ وعھدت ای نظرت والسلیل اسم واد **المعنی** اور افوہ ازدی کہتا ہے اور میں بیابان کے ہیبتناک میدان کو قطع کرتا ہوں اس صورت سے کہ اسوقت میرا مونس ایک تیز رو اور مضبوط ناقہ ہوتا ہے جو مقام عیدانہ یا عید سانڈھ کی طرف منسوب ہے۔ تو اس شعر میں ایک لفظ ہوجل دو معنوں پر مشتمل ہے پہلے ہوجل سے زمین مراد ہے اور دوسرے سے ناقہ اور اسیطرح ابو دؤاد ایادی کا شعر ہے۔ میں نے محبوبہ کی بوسیدہ منزل کا مشاہدہ کیا اور کچھ خیموں کے ستون دیکھے جو پانی کے محل پر سراب کو نمایاں کرتے تھے یعنے سراب کے ستون پر ہونے کا خیال ہوتا تھا۔ پس پہلے اور دوسرے آل کے معنی مختلف ہیں اول سے ستون خیام مراد ہیں اور اس سے سراب۔ لیکن مجانس (تجنیس ناقص) کے معنی یہ ہیں کہ معانی مختلفہ میں ایک جنس کے الفاظ مشترک ہوں اور ان میں مجانست بطریق اشتقاق ہو جیسے زہیر کا شعر ہے جبکہ وادی کا نشیب انکے قافلہ کو بہائے لئے جارہا تھا یعنی وہ نہایت تیزی سے جارہے تھے اور یہ میرے ہمسایہ لوگ کیا بتاؤں کون لوگ ہیں کاش انکی قربت مجھے حاصل ہوتی غرضکہ ایسے وقت میں جب یہ لوگ رخصت ہو رہے تھے میری آنکھیں (اسطرح جاری تھیں جیسے پانی سے بھرا ہوا ڈول - اس شعر میں سال اور سلیل پر تجنیس ہے **تنبیہ** - مصرعہ والاعلی الماء الخ کی تفسیر شارح نے بخیال عن الواقعی سے کی ہے حالانکہ لفظوں پر نظر کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ شاعر اظہار حقیقت کر رہا ہے کنایہ و مجاز مقصود نہیں - سراب کا ذکر ہے اسلئے ظاہر میں دھوکا ہوتا ہے -

والذی یتقدم والحرھکذا عندا شند ادالحر والله قد تم قدانتہ و الله فسترۃ انہم قد اعترۃ

قال المحشی لیعنی اعمدۃ تحمل اعمدۃ مثلھا ذکرہ العجنیفۃ یعنی الماء العتق الذی ھو الجھر یعنی الذی تحتہ بہم و انقطاع البید لعد تبتہ بہم وقد اخبرک بشأنہ ثم عمر السماء وقد تحمل انہم علی ارتفعال کے ہول انہم یجعلون اعمدۃ الاخبیۃ اعیان والبیوت یعنی کلام میں اسطرح کی تقسیم القران میں الا اعراب کسی نہیں

تفسیر علی الترجمۃ الشعری اعمدۃ الخیام السماء ۱۲ منہ

بخر غزیر ۳ ۴ کان کی ذکور ہے جو اسکے بیان میں خصوص تکلف قابل + ۵ عزیز علی بکرۃ او یہ ریاد اتشا ثم السلاف شان وجیرۃ کی روایت کی بنا پر استفہام ہوگا بعض کی روایت میں جیرۃ نقل کیا ہے تو فاصل ترین لفظ یعنی اور یہ زیادہ قریب ہے لحاظ سے و یعنی ترجمہ زیادہ مناسب ہے اغانی میں ماکو مرجوہ ہے م

م لکھی ہے ۱۲ منہ ۵۵ ماھم ہونا چاہیئے ہمزہ اور واؤ غلط معلوم ہوتا ہے ۱۲ منہ ۵ ضاعتین میں عیدانہ عنتریس اور عید انکی میں عیدانۃ عیطموس

اور اعلام جائز ہے ... اعلام کیا ... ۱۲ منہ

## ومثل قول العوام فی یوم الغظالی

وفاض[51] اسیراھا یہ وکانما    مفارق مفروق تغشین عندما

## ومثل قول حیان بن ربیعۃ الطائی

لقد علم القبائل ان قومی    لھم حد[52] اذا لبس الحدید

## ومثل قول الفرزدق

جفاف[53] اجف اللہ منہ سحابہ    واوسعھم من کل ساف وصاحب[54]

## ومثل قول الکمیت

فقل لجذام قد جذ متم وسیلۃ    الینا کمختار الرداف علی الرحل

**اللغۃ** السافی ریح تحمل التراب والحاصب ماتناثر من دقاق الثلج والبرد والسحاب الذی یری کھا والجذم القطع **المعنی** - اور جیسے عوام جنگ غظالی کے متعلق کہتا ہے - اور ہانی نے حالت اسیری میں گری کا زمانہ گذارا اور مفروق اسطرح قتل کیا گیا کہ اسکے سر کا تمام حصہ دم الاخوین کی طرح خون سے رنگین نظر آتا تھا اس شعر میں مفارق و مفروق کے درمیان تجنیس ہے - اور جیسے حیان ابن ربیعہ طائی کا شعر ہے - تمام قبیلے اس بات کو جانتے ہیں کہ میری قوم جبکہ بہادران جنگ آہنی ہتھیاروں سے مسلح ہوں نہایت سخت اور تیز باڑھ والی ہے (یہاں حد و حدید میں تجنیس ہے) - اور جیسے فرزدق کا شعر ہے - خدا اپنے ابر رحمت کی بارش کو وادی جفاف سے روکدے اور تباہ و برباد کرنے والی ہواؤں کے ذریعہ سے اُسکو بالکل فنا و برباد کردے اس شعر میں جفاف اور جف میں تجنیس ہے - اور ایسا ہی کمیت کا شعر ہے - پس قبیلۂ جذام سے کہدو کہ تم ہم سے قطع تعلقات کرکے دوسروں کی طرف اس طرح مائل ہوگئے جیسے کوئی (عمداً) پالان کو چھوڑکر پس پشت بیٹھنے والے کی جگہ اختیار کرلے - (اس شعر میں جذام اور جذ متم کے درمیان تجنیس ہے) - تنبیہ - عوام کے شعر میں شارح نے لفظ مفارق کے معنی گھاٹی اور مفروق کے معنی پہاڑ کے لکھے ہیں - حالانکہ واقعۂ غظالی کے حالات پر نظر کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ مفروق ایک شخص کا نام تھا - جو اس جنگ میں قتل کر ڈالا گیا تھا اور مفارق سے مراد اس کا سر ہے جسکے خون آلودہ ہونے کی تشبیہ شاعر نے دم الاخوین سے دی ہے - نیز فرزدق کے شعر میں لفظ جفاف

51 [illegible]

[illegible]

## وقال رجل من بنی عبس

ان ذل جارکم[۱] یا لکرہ حالفکم    وان انفکم لا یعرف الا نفا

## وقال المرار

واعطفنی ان اری زائرا    واختلف الحی قوما خلوفا

## نعت ائتلاف اللفظ والوزن

وهو ان تکون الاسماء والافعال فی الشعر تامة مستقیمة کما بنیت لم یضطر الامر فی الوزن الی نقضها عن البنیة بالزیادة علیها والنقصان منها وان تکون اوضاع الاسماء والافعال والمؤلفة منها وهی الاقوال علی ترتیب ونظام لم یضطر الوزن الی تاخیر ما یجب تقدیمه ولا الی تقدیم ما یجب تاخیره منها ولا اضطر ایضا الی اضافة لفظة اخری یلتبس المعنی بها بل یکون الموصوف مقدما والصفة مقولة علیها

---

**اللغة:**۔ الخلوف من لا خیر فیه والذین ذهبوا من الحی **المعنی** اور بنی عبس کا ایک شخص کہتا ہے اگر (اتفاق سے) تمہارے ہمسایہ کو تمہارا ساتھ دینا پڑا تو وہ بمجبوری تمہارا حلیف بنتا ہے یعنی اُسکی نگاہوں میں تمہاری کوئی وقعت نہیں۔ اور یہ بات یقینی ہے کہ تمہاری ناک بوئے حمیت سے آشنا نہیں ہے۔ اور مرار کہتا ہے۔ اور مجھ کو اُس نے اس بات سے روک دیا کہ میں کسی سے ملاقات کرتا ہوا دکھائی دوں اور قبیلہ یا محلہ میں بے منفعت اور ناکارہ لوگوں کے پاس آمدورفت کروں۔ اس شعر میں اختلف اور خلوف کے درمیان تجنیس ہے۔ تالیف الفاظ ووزن کی تعریف یہ ہے کہ اسماء وافعال شعر کے اپنی بنا کے موافق صحیح وسالم ہوں اور وزن کی رعایت نے اُنکے اصل کے خلاف زیادتی وکمی کر دینے پر شاعر کو مجبور نہ کیا ہو۔ اور یہ کہ کلام کے جملوں اور اسماء وافعال کے مفردات کی وضع ترتیب ونظم کے ساتھ واقع ہوئی ہو اور جس لفظ کو مقدم کرنا لازم ہے اُسے آخر اور جسے آخر کرنا ضروری ہے اُسے مقدم صرف وزن کی ضرورت سے نہ کیا گیا ہو اور نہ وزن کی مراعات سے کسی دوسرے لفظ کا اضافہ کیا گیا ہو جس سے مطلب مشتبہ ہو جاتا ہو بلکہ جو شئے موصوف ہو اُس کو (حسب قاعدہ) مقدم کیا جائے اور جو صفت واقع ہو اُسے موصوف کے واسطے ثابت کرنے کے لئے آخر رکھا جائے

---

[۱] ان ذل ... ابن قتیبہ نے ان شعروں کو اس طرح بیان کیا ہے۔ ابلغ لدیک بنی سعد مغلغلة    ان الذی بیننا قد مات او دنفا    وذاکم ان ذل الجار حالفکم    وان انفکم لا یعرف الانفا

وغير ذلك مما لو ذهبنا الى شرحه لاحتجنا الى اثبات كثير من صناعتى المنطق والنحو فى هذا الكتاب فكان يصعب النظر فيه على اكثر الناس ولكن فى ما اجملناه فى هذا القول واشرت اليه من التنبيه على الطريق التى يعرف بها جودة هذا الباب ما كفى واغنى عند ذوى القرائح السليمة ومن قد تعلق ببعض الاداب السمحة ومن هذا الباب ايضا ان لا يكون الوزن قد اضطر الى ادخال معنى ليس الغرض فى الشعر محتاجا اليه حتى اذا حذف لم تنقص الدلالة لحذفه او اسقاط معنى لا يتم الغرض المقصود الا به حتى ان فقده قد اثر فى الشعر تاثيرا بان موقعه ولما ات فى هذا الباب بامثلة لان كل شعر سليم مما ذكرت مثال لذلك فاما الاشعار التى لم تسلم منه فانا اذكرها فى باب عيوب الشعر ان شاء الله تعالى

سلہ لا تسلم منہ ہونا چاہئے کما لا یخفی ۱۲ منہ

## نعت ائتلاف المعنى والوزن

هو ان تكون المعانى تامة مستوفاة لم تضطر باقامة الوزن الى نقصها عن الواجب ولا الى الزيادة فيها عليه وان تكون المعانى ايضا مواجهة للغرض لم تمتنع عن ذلك وتعدل عنه من اجل اقامة الوزن والطلب لصحته

---

المعنى:- اور اسکے علاوہ اور قواعد کا لحاظ بھی ضروری ہے جنکی اگر ہم شرح کرنے بیٹھیں تو اس کتاب میں فن منطق ونحو کے اکثر مسائل ثابت کرنے کی ہیں حاجت ہو جسکی وجہ سے اکثر لوگوں کو انکے سمجھنے میں دقت ودشواری درپیش ہو۔ اور لیکن ہمارا یہ مجمل بیان اور وہ تنبیہات جن سے اس باب کی خوبیاں معلوم ہوتی ہیں صاحبان طبع سلیم اور نیز ان لوگوں کے لئے کافی ہیں جن کا مذاق ادبیات کے سہل وآسان کچھ اصول سے بھی آشنا ہے - اور اسی باب میں یہ بات بھی داخل ہے کہ شاعر کو مراعات وزن نے ایسے مطلب کو داخل شعر کردینے پر مجبور نہ کیا ہو جسکی شعر میں بالکل ضرورت نہ ہو یہاں تک کہ اگر اسکو ساقط کردیا جائے تو اسکی وجہ سے مطلب میں کسی قسم کا نقصان نہ واقع ہو۔ یا (اسیطرح) وزن کی پابندی کی وجہ سے کسی ایسے ضروری مطلب کو ساقط نہ کردیا جائے جسکے بغیر غرض مقصود تمام نہ ہوتی ہو یہاں تک کہ اگر وہ ساقط کردیا جائے تو شعر میں اس نقصان کا نمایاں اثر ظاہر ہوجائے۔ اور اس باب (ائتلاف اللفظ والوزن) میں ہم نے مثالیں اسلئے نہیں پیش کیں کہ ہر شعر جو عیوب مذکورہ سے پاک ہوگا وہ اسکی مثال بن سکتا ہے لیکن وہ اشعار جو ان عیوب سے سالم نہوں انکا ہم ذکر عیوب شعر کے باب میں انشاء اللہ تعالی کرینگے

### معنی اور وزن کے باہمی ائتلاف کی خوبی

یہ ہے کہ شاعر جس مضمون کو ادا کرنا چاہتا ہو وہ پوری طرح بالتمام ادا ہوجائے وزن کی پابندی کی وجہ سے اس مضمون کو کم یا زیادہ کرنے کی احتیاج نہو۔ اور یہ کہ وہ مضمون شاعر کی غرض مقصود کے بالکل مطابق بھی رہے ایسا نہو کہ صرف وزن کے محفوظ رکھنے کے خیال اور اسکی صحت کے درپے ہونے میں اس غرض مقصود سے انحراف ہوجائے۔

والسبب فی ترکنا ان ناتی لهذا الجنس بامثلة الشعر هو السبب فی ترکنا ذلك فی باب ائتلاف اللفظ مع الوزن ونحن نذکر ما یجب ذکره من امثلة عیوب هذا الباب فی جملة ما سنذکره من عیوب الشعر

## نعت ائتلاف القافیة

هو مع ما یدل علیه سائر البیت ان تکون القافیة متعلقة بما تقدم من معنی البیت تعلق نظم له وملائمة لما مر فیه فمن انواع ائتلاف القافیة مع ما یدل علیه سائر معنی البیت۔

## باب التوشیح

وهو ان یکون اول البیت شاهدا بقافیته ومعناها متعلقا به حتی ان الذی یعرف قافیة القصیدة التی البیت منها اذا سمع اول البیت عرف آخره وبانت له قافیته

**المعنی**۔ اور اس قسم کے اشعار کی مثالیں نہ ذکر کرنے کی وہی وجہ ہے جو باب ائتلاف اللفظ مع الوزن میں مثالوں کے ترک کردینے کی وجہ تھی یعنی یہ کہ ہر وہ شعر جو عیوب مذکورہ سے خالی ہو اسکی مثال بن سکتا ہے۔ اور ہم اس باب کے عیوب کی ضروری و لازم الذکر مثالیں عیوب شعر کے سلسلۂ ذکر میں عنقریب بیان کریں گے۔

## قافیہ کے مضمون شعر سے مالوف ہونے کی خوبی

یہ ہے کہ شعر اپنے تمام مضمون پر دال ہونے کے باوجود ایسا ہو کہ قافیہ اُس معنائے شعر سے کمال ارتباط اور مزید مناسبت رکھتا ہو۔ پس قافیہ کے تمام مضمون شعر کے ساتھ مالوف ہونے کے اقسام میں سے ایک قسم توشیح ہے اور اس سے مراد یہ ہے کہ شعر میں ابتدا ہی سے ایسے علامات ہوں جن سے قافیہ اور اُسکے معنائے متعلقہ کی شناخت ہوجائے اور اُس معنائے قافیہ کو مضمون شعر سے اتنا تعلق ہو کہ جو شخص قصیدہ کے گزشتہ قوافی پر مطلع ہو وہ شعر کا پہلا مصرعہ سنتے ہی اُسکے آخر کا قافیہ پہچان جائے

## مثال ذلك قول الراعی

وان وزن الحصی فوزنت قومی　　　　وجدت حصی ضریتهم رزینا

فاذا سمع الانسان اول هذا البیت استخرج منها لفظة قافیته لانه یعلم ان قوله وزن الحصی سیاتی بعده رزین لعلتین احدهما ان قافیة القصیدة توجبه والاخری ان نظام المعنی یقتضیه لان الذی یفاخر برجاحة الحصی یلزمه ان یقول فی حصاه انه رزین

## وقول عباس بن مرداس

هم سوّدوا هجنا وکل قبیلة　　　　یبین عن احسابها من یسودها

فمن تامل هذا البیت وجد اوله یشهد بقافیته۔

## وقول نصیب

فقد ایقنت ان ستزول لیلی　　　　وتحجب عنك ان نفع الیقین

## وقول مضرس بن ربعی

تمنیت ان القی سلیما ومالکا　　　　علی ساعة تنسی الحلیم الامانیا

---

**اللغۃ۔** الهجین اللئیم وعربی ولد من امة ومن ابوه خیر من امه ج هجن وغیر ذلك وقوله سیبین من البین بمعنی

**انفاق المعنی۔** اسکی مثال میں راعی کا یہ شعر ہے۔ اور اگر سنگریزے وزن کئے جائیں اور ان کے ساتھ میں اپنی قوم کا وزن کروں تو ان (قوم) اسکے مقام سکونت یعنی ضریۃ کے سنگریزوں کو زیادہ وزنی پاؤں (یعنی ہماری قوم نہایت بلند پایہ اور عظیم المرتبۃ)۔ اس شعر کے الفاظ اسطرح واقع ہوئے ہیں کہ ابتدائی کلمات ہی سنکر انسان اسکے قافیہ کو نکال سکتا ہے۔ اسلئے کہ وہ جانتا ہے کہ وزن الحصی کہنے کے بعد عنقریب یہ رزین کی لفظ آنیوالی ہے دو وجہوں کی ایک تو یہ کہ قصیدہ کا قافیہ مقتضی ہے کہ اور دوسرے یہ کہ نظم معنی (یا نظم بیت) اسکو چاہتا ہے کیونکہ جو شخص سنگریزوں کے وزن کے ذریعہ سے اظہار مفاخرت کرنا چاہتا ہے اسکو لازم ہے کہ اپنے زمین کے سنگریزوں کا رزین ہونا ثابت کرے اور اسیطرح عباس ابن مرداس کا شعر ہے۔ اُن لوگوں نے کم اصلوں کو اپنا سردار بنا لیا (اور انکی رذالت و رذالت پر نظر کرتے ہوئے معلوم ہوا کہ انھوں نے بیجا نہیں کیا) اسلئے کہ ہر قبیلہ کے حالات سے معلوم ہوجاتا ہے کہ انکو کس حیثیت کے سردار کی ضرورت ہے۔ تو جو شخص اس شعر پر تامل سے نظر کرے گا وہ اسکی ابتدا کو قافیہ کا شاہد پائے گا۔ اور ایسا ہی نصیب کا شعر ہے۔ اگر لیلے کے چلے جانے کا یقین کچھ مفید ہوسکتا ہے تو مجھے یقین ہوگیا کہ عنقریب وہ چلی جائے گی اور تیری نظروں سے پوشیدہ ہوجائیگی اس شعر کے بھی ابتدائی الفاظ مثل ایقنت وغیرہ کے اس امر صاف اور یقینی طور پر ظاہر کرتے ہیں کہ اسکا قافیہ یقین ہی ہوگا۔ اور مضرس ابن ربعی کہتا ہے۔ مجھے سلیم اور مالک سے ملنے کی ایسے نازک وقت (حالت جنگ) میں آرزو ہوئی جبکہ صاحب صبر و استقلال بھی اپنے ارمانوں کو فراموش کرجاتا ہو (اس شعر کے بھی پہلے مصرعہ میں تمنیت وغیرہ کی لفظیں بتا رہی ہیں کہ اسکا قافیہ امانیا ہوگا۔ تنبیہ ضریۃ بروزن غنیۃ مقام کا نام ہے اسکو

له اس ہو یعنی قبین
بیں ضریۃ بیہم نقل
کیا ہم - ۱۲ منہ
سله یفاخرہ
میاہ کی ضرورت
نہیں اسکا ... معنی
۱۲ منہ

ومن انواع ائتلاف القافية مع سائر معنى البيت

## الايغال[له]

وهوان ياتى الشاعر بالمعنى فى البيت تاما من غيران يكون للقافية فى ماذكره صنع ثم ياتى بها لحاجة الشعر فيزيد بمعناها فى تجويد ماذكره من المعنى فى البيت كما قال امرؤ القيس۔

كان عيون الوحش حول خبائنا ۔۔ وارحلنا الجزعُ الذى لم يثقب

فقد اتى امرؤ القيس على التشبيه كاملا قبل القافية وذلك ان عيون الوحش شبيهة به ثم لما جاء بالقافية اوغل بها فى الوصف ووكده وهو قوله الذى لم يثقب فان عيون الوحش غير متقبة وهى بالجزع الذى لم يثقب ادخل فى التشبيه

---

اللغۃ:- الجزع بالفتح ویکسر الخرز الیمانی الصینی فیہ سواد وبیاض تشبہ بہ الاعین۔ **المعنی**

اور قافیہ کے تمام معانئے شعر سے مرتبط ہونے کی قسموں میں سے ایک قسم ایغال ہے اور اسکی تعریف یہ ہے کہ شاعر (قافیہ تک پہونچنے کے پہلے) کسی مضمون کو اپنے شعر میں پوری طرح ادا کردے جسکے بعد اس مطلب کو تمام کرنے میں قافیہ کی چنداں حاجت باقی نہ رہے مگر وہ قافیہ کو ضرورت شعر کی وجہ سے لائے اور اس لفظ قافیہ کے معنی سے مضمون شعر کی عمدگی اور خوبی میں ایک ضروری اضافہ کردے جیسے امرؤ القیس نے اس شعر میں کیا ہے - ہمارے خیموں اور پالان شتر کے آس پاس شکار کئے ہوے وحشی جانوروں کی سفید وسیاہ رنگ آنکھیں ایسی معلوم ہوتی ہیں جیسے جزع یمانی کے نگینے جنمیں ہنوز سوراخ نہوا ہو بیشک نہیں امرء القیس نے قافیہ کے پہلے (ہی) تشبیہ کو کامل طور پر ظاہر کردیا اور یہ اسلیے کہ وحشی جانوروں کی آنکھیں جذع یمانی سے مشابہ ہوتی ہیں (مگر اس نے اسپر اکتفا نہ کی) بلکہ قافیہ میں لم یثقب کہکر اس لفظ سے توصیف میں زیادتی اور قوت پیدا کردی اسلیے کہ صحرائی جانوروں کی غیر متقب آنکھیں ناسفتہ جذع یمانی سے زیادہ مشابہ ہوتی ہیں (جانوران صحرائی کی آنکھیں زندگی میں بالکل سیاہ ہوتی ہیں مگر مرجانے کے بعد سفیدی سیاہی کے ساتھ نمایاں ہوجاتی ہے ایسی ہی حالت میں جذع یمانی سے تشبیہ دی گئی ہے اس لئے یہ تشبیہ نہایت جید ولطیف ہوگئی)۔

---

له ایغال کو بعض علماء نے ... [illegible]

(حاشیہ) [illegible] ... کلام کو شعر کے ساتھ مختص کیا گیا ہے ایغال و تتمیم میں صرف اسقدر فرق ہے کہ ایغال قافیہ کے ساتھ مخصوص ہے اور تتمیم حشو کلام میں بھی پائی جاتی ہے۔ ۱۲ منہ

## وقال زهير

کان فتات العهن فی کل منزل نزلن بہ حب الفنا لم يحطم

فالعهن هو الصوف الاحمر والفنا حب نبتة الارض احمر فقد اتی علی الوصف قبل القافية لكن حب الفنا اذا كسر كان مكسره غير احمر فاستظهر فی القافية لما ان جاء بها بان قال لم يحطم فكانه وكد التشبيه بايغاله فی المعنی

## ومثله

اذا ما جری شاوين وابتل عطفه تقول هزيز الريح مرت باثاب

فقد تم الوصف والتشبيه قبل القافية لانه يكفی ان يشبه حفيف جری الفرس بالريح فلما اتی بالقافية اوغل ايغالا زاده فی المعنی وذلك ان الاثاب شجر للريح فی اغصانه حفيف شديد۔

**اللغة**:۔ الفتات ما تفتت ای اندق وانكسر والعهن الصوف المصبوغ والفنا عنب الثعلب ولم يحطم ای لم يكسر والشأو الطلق وتعطف الفرس ناحيته وهزيز الريح صوتها ودويها والاثاب شجر **المعنی**۔ اور زہیر نے کہا۔ اُن کے پردے سے گرے ہوئے سُرخ اور گول اونی ریزے جس منزل میں وہ اُتریں ایسے معلوم ہوتے ہیں جیسے مکو کے سُرخ مسلّم دانے۔ پس عھن سُرخ اُون کو کہتے ہیں اور فنا سرخ دانے ہیں جو زمین سے اُگتے ہیں۔ تو زہیر نے قافیہ کے قبل ہی پوری تشبیہ ظاہر کردی لیکن دانہ اُسکو شکستہ ہونے اور پیسنے کے بعد چونکہ سُرخ نہیں رہتا اسلئے قافیہ کے محل پر لم یحطم کہہ کے شاعر نے تشبیہ میں قوت پیدا کردی۔ اور اسی طرح یہ دوسرا شعر ہے۔ جب وہ گھوڑا ایک دوڑ کے بعد دوسری دوڑ شروع کرے اور پہلو اُس کے پسینہ سے تر ہوجائیں تو رفتار کی آواز سُن کر تو کہنے لگے کہ یہ ہوا کی آواز ہے جو اثاب کے درختوں سے گزرے۔ پس وصف و تشبیہ تو قافیہ کے پہلے ہی تمام ہوگئی اسلئے کہ رفتار فرس کی آواز کی تشبیہ ہوا سے دینا تشبیہ تمام ہے لیکن قافیہ میں مبالغہ ظاہر کرکے اس کے معنوں میں اور قوت پیدا کردی کیونکہ درخت اثاب کی شاخوں سے جب ہوا ٹکراتی ہے تو نہایت شدید آواز پیدا ہوتی ہے۔

۱۳ سید مولانا نے شعر زہیر کو بنا بر نقل کیا ہے اور دیوان میں فی کل منزل نزلن بہ ... بجائے کل منزل نقل کیا ہے۔ سید مولانا نے بھی اسی طرح روایت کی ہے لیکن ... وغیرہ میں حب الفنا بالقاف نقل کیا ہے اور ...

و مما یدل علی ان المعانی قد کانت فی نفوس الناس قدیماان اباالعباس محمد بن یزید النحوی قال حدثنی بلہ التوزی قال قلت للاصمعی من اشعرالناس فقال من یاتی الی المعنی الخسیس فیجعله بلفظه کبیرا او الی الکبیر فیجعله بلفظه خسیسا او ینقضی کلامه قبل القافیة فاذا احتاج الیها افاد بها معنی قال قلت نحو من قال نحو ذی الرمة حیث یقول۔

قف العیس فی اطلال میة فاسأل رسوما کاخلاق الرداء المسلسل

فتم کلامه قبل المسلسل ثم قال المسلسل فزاد شیئا ثم قال

اظن الذی یجدی علیک سؤالها دموعا کتبدید الجمان المفصل

فتم کلامه ثم احتاج الی القافیة فقال المفصل فزاد شیئا

**اللغة**:۔ العیس الابل البیض یخالط بیاضها شقرة والمسلسل من الثوب الردئی النسیج والتبدید التفریق والجمان اللؤلؤ او هنوات اشکال اللؤلؤ من فضة الواحدة جمانة۔

**المعنی**۔ اور اس مطلب کی دلیل میں کہ مضامین لوگوں کے نفوس میں قدیم زمانہ سے موجود تھے (اور اس باب میں متقدمین و متاخرین سب متحد الخیال ہیں) یہ واقعہ پیش کیا جا سکتا ہے۔ ابو العباس محمد ابن یزید نحوی کا بیان ہے وہ کہتا ہے کہ مجھ سے توزی نے بیان کیا کہ میں نے (ایک دفعہ) اصمعی سے دریافت کیا کہ (تمہارے نزدیک) اشعر الناس کون ہے تو اُس نے جواب میں کہا کہ جو معمولی اور مبتذل مضمون کو اپنے لفظوں سے مہتم بالشان اور وقیع بنا دے یا بلند سے بلند مطلب کو اپنے الفاظ کے زور سے پست کر کے دکھا دے یا یہ کہ کلام تو اُس کا قافیہ کے پہلے ہی ختم ہو چکا ہو مگر جب اُسکو قافیہ کی ضرورت پڑے تو وہ اُسے بطور مجبوری نہ لائے بلکہ اُسکے ذریعہ سے معنوں میں ایک خوبی پیدا کر دے توزی کہتا ہے کہ میں نے اصمعی سے کہا کہ ایسا شعر کس کا ہے تو اُس نے جواب دیا کہ جیسے ذوالرمہ کہتا ہے۔ منزل میّہ کے خرابے میں سفید رنگ ناقوں کی مہار روک کر اُن نشانوں سے سوال کر جو کہ ردی بناوٹ والی کہنہ چادر کے مثل بوسیدہ ہو گئے ہیں۔ پس لفظ مسلسل کے پہلے اُسکا کلام ختم ہو چکا تھا مگر مسلسل کی لفظ کہکر معنی میں کچھ اور زیادتی کر دی پھر کہتا ہے۔ سوال منزل سے تو کوئی فائدہ نہ ہوگا لیکن میرا خیال ہے کہ اُس سے دریافت کرنے سے جو چیز تیرے لئے نفع بخش ہوگی وہ صرف تیری آنکھوں کے آنسو ہیں جو بڑدار موتیوں کے مالے کی طرح (لحاظ بہ لحظہ مسلسل) جاری ہیں تو اُس کا کلام قافیہ کے قبل تمام ہو چکا تھا پھر جب اُسکی ضرورت ہوئی تو مفصل کی لفظ کہکر اک بات پیدا کر دی۔

ھٰ ستاب بالصناعتین میں توزی کے بجائے تعارنی نقل کیا ہے ۱۲ منہ

ھٰ ھٰ سلامہ ۔ بڑدار ناپائیدار ۱۲ منہ

قال قلت ونحو من قال الاعشی حیث قال

کناطح صخرة یوماً لیفلقها ۔۔۔ فلم یضرها واوهی قرنہ الوعل

فتم مثلہ الی قولہ قرنہ ثم احتاج الی القافیۃ فقال الوعل مفضلا علی

کل ماینطح قال کیف قال لانہ ینحط من قلۃ الجبل علی قرنہ فلا یضرہ

## الفصل الثالث

واذ قد اتیت علی ماظننت انہ نعت للشعر وعددت اجناس ذلک و

فصلت انواعہ فالآن احب ان ابتدئ بذکر عیوب الشعر واذکر

اجناس ذلک علی الترتیب الذی رتبت النعوت علیہ وتحسب تلک السیاقۃ

**اللغات**:۔ نطحہ ای اصابہ بقرنہ وقولہ لم یضرہا من ضارہ لا مر یضیرہ ویضورہ ضیرا وضورا ای ضرہ والوعل تیس الجبل **المعنی**۔ نوری کہتا ہے کہ میں نے پوچھا کہ اور کس نے ایسا کہا ہے تو کہا مثل اعشی کے جو کہتا ہے۔ جیسے پتھر پر سینگ مارنے والا جانور جو کسی روز اُسے شگافتہ کرنے کی غرض سے اُس پر ٹکر لگائے پس پتھر کو تو وہ کچھ نقصان نہ پہونچا سکے لیکن مینڈھا (بیچارہ) اپنا ہی سینگ کمزور کردے۔ یہی حال یزید کا میری عداوت اور بیخکنی کے متعلق ہے۔ پس تشبیہ لفظ قرنہ تک تمام ہوچکی تھی پھر قافیہ کی جو ضرورت ہوئی تو الوعل کہدیا تاکہ ہر شاخ مارنے والے کی قوت پر مینڈھے کی تفضیل ظاہر ہو۔ نوری کہتا ہے کہ خاص طور سے وعل کا کیوں ذکر کیا تو اُس نے جواب دیا اسلئے کہ وہ پہاڑ کی چوٹیوں سے اپنے سینگوں کے بل نیچے اُترتا ہے لیکن اس سے پہاڑ کو کوئی نقصان نہیں پہونچتا۔

## فصل تیسری

اور جبکہ میں اُن صفات کو جنہیں اپنے خیال میں نعت شعر سمجھتا تھا بیان کرچکا اور اُن کے تمام انواع و اقسام کو تفصیلاً شمار کراچکا تو اب میں چاہتا ہوں کہ عیوب شعر اور اُسکے اقسام کا بھی اُسی ترتیب سیاق کے ساتھ ذکر کروں جس ترتیب سے میں نے نعوت کا (اچھی) ذکر کیا **تنبیہ** اعشی کے شعر میں کلمۂ لم یضرہا کو شارح نے ضیر یضیر (ضرب) سے قرار دیتے ہوئے یہ تبصرہ کیا ہے کہ شاعر نے ضرورت شعری کیوجہ سے مشدد کو مخفف کردیا ہے حالانکہ ایسا نہیں ہے اور شاعر کو اس ضرورت کے ارتکاب کرنے کی ضرورت ہی کیا ہے جبکہ ضار یضیر اور یضور (ضرب و نصر) دونوں باب سے آیا ہے اس لئے لم یضرہا بالکل صحیح ہے اور ضرورت شعری کا یہ کوئی محل نہیں۔

ولہ یعنی اعشی کا شعر ہے یزید بن مسہر شیبانی کو خطاب ہے کہا اس سے کہ تیرے اور میرے درمیان تعلق ہے الخ ... 

الوکیر ہو وعل ... ۱۲ منہ

لم ینحط ہونا چاہئے ... ۱۲ منہ

# عیوب اللفظ

ان یکون ملحونا و جاریا علی غیر سبیل الاعراب واللغۃ وقد تقدم من استقصیٰ ھذا الباب وھم واضعوا صناعۃ النحو وان یرتکب الشاعر فیہ مالیس یستعمل ولا یتکلم بہ الا شاذا وذلک ھو الحوشی الذی مدح عمر بن الخطاب زھیرا بمجانبتہ لہ وتنکبہ ایاہ فقال کان لا یتتبع حوشی الکلام وھذا الباب مجوز للقدماء لیس من اجل انہ حسن لکن من شعرائھم من کان اعرابیا قد غلبت علیہ العجرفۃ ومست الحاجۃ الی الاستشھاد باشعارھم فی الغریب ولان من کان یاتی منھم بالحوشی لم یکن یاتی بہ الی علی جھۃ التطلب والتکلف لما استعملہ منہ لکن بعادتہ وعلی سجیۃ لفظتہ فاما اصحاب التکلف لذلک فھم یاتون منہ بما ینافر الطبع وینبو عند السمع

**اللغۃ**:۔ الملحون من اللحن وھو الخطاء فی الاعراب العجرفۃ الجفوۃ فی الکلام

**المعنی**۔ لفظ کے عیوب یہ ہیں کہ وہ غلط ہو اور اعراب و لغت کے معینہ طریقہ کے وہ خلاف ہو اور سابق میں ذکر ہو چکا ہے کہ اس باب کا علماء نحو نے پوری طرح استیعاب کر لیا ہے اور یہ بھی عیوب لفظ میں داخل ہے کہ شاعر ایسے الفاظ کا استعمال کرے جو زیادہ استعمال ترک کئے جاتے ہوں اور کلام میں اُنکا ذکر شاذ و نادر ہوتا ہو یعنی وہی غیر مانوس اور وحشی الفاظ جن سے پرہیز کرنے کے متعلق عمر ابن خطاب نے زہیر کی تعریف کرتے ہوئے کہا ہے کہ غیر مانوس الفاظ سے اُسکا کلام پاک ہوتا تھا اور یہ طریقہ (ایسے الفاظ کا استعمال کرنا) قدماء کیلئے اگرچہ جائز تھا لیکن اسلئے نہیں کہ اسمیں کوئی خوبی ہے بلکہ اُنکے بعض صحرائی شعراء کے طبائع پر سادہ گوئی کا غلبہ تھا (اور کلام میں خود اُنکی طبیعتیں زیادہ تراش و خراش کی پابند نہ تھیں) لیکن اُن کا کلام جو کتابوں میں نقل کیا گیا ہے یہ دلیل اُنکے حسن کی نہیں ہے بلکہ غریب و نادر الفاظ کے استشہاد کی غرض سے ایسا کیا گیا ہے اور اس بنا پر اُن لوگوں کیلئے ایسے الفاظ کا استعمال کرنا جائز و مباح ہوا کہ اُن میں سے جو بھی وحشی الفاظ کا استعمال کرتا تھا وہ ڈھونڈھ ڈھونڈھ و تلاش اور غور و فکر کر کے نہیں بلکہ اپنی عادت و معمول اور روزمرہ کی بول چال کے مطابق اُن کا بلا تکلف استعمال کرتا تھا (لہذا اُنکے لئے اسمیں کوئی عیب نہیں لگایا جا سکتا) بخلاف اصحاب تکلف کے جو ڈھونڈھ ڈھونڈھ کے ایسے الفاظ غریب شعر میں لاتے ہیں جن سے ذوقِ سلیم کو نفرت ہو اور کانوں کو جو بُرے معلوم ہوں۔

[illegible]

کرنا کلام کو نہ صرف حد فصاحت و بلاغت سے خارج کر دیتا ہے بلکہ مفاد کلام کے مفقود ہو جانے کی وجہ سے درجۂ اعتبار سے بھی ساقط کر دیتا ہے ۱۲ منہ

حرمت الی کی اس مقام پر ضرورت نہیں معلوم ہوتی ۱۲ منہ

[illegible]

مثل شعر ابی حزام غالب بن الحارث العکلی وکان فی زمن المهدی و له فی عبید الله قصیدة اولها

تذکرت سلمی وزهلاسها ۔۔۔ فلم النس والشوق ذو مطوؤه

وفیها یقول

فحی الوزیر امام الهدی ۔۔۔ وهو بالارب ذو مجئ ه

یسوس الامور فتأتی له ۔۔۔ وما فی عزیمته منهوئ ه

وفی بالامانة صفوا لتقی ۔۔۔ وما الصفو بالرنق المحموه

وعند معاویة المصطفی ۔۔۔ حبا غیر ماج ولا مطرؤه

فقال الوزیر الامین انظموا ۔۔۔ قریضا عویصا علی اللؤلؤه

اللغة الاهلاس بالکسر ضحک فی فتور و اسرار الحدیث و اخفاءه ۔ وقوله حبا فعل من الحبوة وهی الاعطاء والماج الاحمق المضطرب المعنی جیسے ابو حزام غالب ابن حارث عکلی کے اشعار ہیں اور یہ زمانہ مہدی میں تھا اور اسکا ایک قصیدہ ابو عبید اللہ کی شان میں ہے جس کا پہلا شعر یہ ہے (۱) اس حالت میں جبکہ شوق مجھپر طاری تھا میں نے سلمی اور اسکی ہنسی کو یاد کیا تو پھر میں اسے بھولا نہیں اور اسی قصیدہ میں کہتا ہے ۔(۲) تو وزیر کے آگے تحیہ و سلام پیش کر جو ہدایت کا پیشوا ہے اور وہ خندہ پیشانی اور سمجھداری کے ساتھ حاجتوں کا زیادہ پورا کرنے والا ہے ۔(۳) معاملات کو حسن تدبیر کے ساتھ انجام دیتا ہے تو وہ اس کے آگے قابو میں آجاتے ہیں اور اس کے ارادہ میں کسی قسم کی خامی نہیں (بلکہ ارادہ کا پکا اور وعدہ کا سچا ہے) (۴) خالص پرہیزگاری کے ساتھ عہد امانت کو پورا کرتا ہے اور (بیچ) میلے اور گندے پانی کو صاف دشفاف پانی سے نسبت ہی کیا ۔(۵) اور معاویہ ایسے برگزیدہ شخص کی حضوری میں جلد بازی و گھبراہٹ اور حماقت سے بچتے ہوئے ممدوح نے (نہایت سلیقہ و سنجیدگی کے ساتھ انعامات کیے ۔(۶) تو موصوف الصدر وزیر نے جو نہایت امانت دار تھا لوگوں سے کہا کہ کچھ شعر دشواری سے سمجھ میں آنے والے لؤلؤہ کے قافیہ میں مثل گوہر آبدار کے تیار کرتے جاؤ ۔

له ذو مجیئوه سے قبل واو مناسب ہے

در نسخہ ناموزوں ہو جاتا ہے ۱۲ منہ

فقيدت مرتفقا وحيه ... بغير انضياب الى المشكوءه
سعيدى من الحق ذو فطنة ... معى فى العوائب والمبدوءه
بيوتا علىٰ لها وجهه ... بغير السناد ولا المكفوءه

ومثل شعر احمد بن جحدر الخراسانى فى مالك بن طوق ويقال انها لمحمد بن عبد الرحمن العربى الكوفى فى عيسى الاشعرى

هيا منزل الحى حيث الغضا ... سلامك ان النوى تصرم
ويا طللا ايه ما ارتوت ... بليلاك غربتها الموجم
حلفت بما ارقلت نحوه ... همرجلة خلقها شيظم
وما شرعت قت من تنوفية ... بها من وحى الجن زيزيزم

فبلغنى انه انشد ابن الاعرابى هذه القصيدة فلما بلغ الى ههنا قال له ابن الاعرابى ان كنت جادا فحسيبك الله

**اللغة**:- السناد والاكفاء من عيوب القوافى وسياتى ذكرها وارقلت الناقة اى اسرعت والهمرجلة الناقة النجيبة وذكر الثعالبى فى فقه اللغة بانها السريعة والشيظم الطويل الجسيم وقوله شرقت من الشرقة وهى مدخل الدابة والتنوفية الفلاة وزيزيزم لعله صوت الجن **المعنى** (۷) تو میں نے عذر کی طرف رجوع کئے بغیر حالتِ فکر میں اپنا سر کہنی اور ہاتھ پر رکھ کر اُسکے حسب اشارہ کچھ شعر حوالۂ قلم کئے (۸) اس میں شک نہیں (یا حق یہ ہے) کہ میرا صاحب سعادت ممدوح زیرکِ فطین ہے اور اول و آخر میں (ہمہ وقت) میرا ساتھ دینے والا ہے۔ (۹) میں نے ایسے شعر کہے جو (باوجود ارتجال) بغیر عیب سناد و اکفاء (جو عیوب قوافی میں سے ہیں) میری طرف متوجہ ہوگئے۔ اور جیسے احمد ابن جحدر خراسانی کے شعر جو مالک ابن طوق کے بارے میں کہے اور بعض کا خیال ہے کہ یہ اشعار محمد ابن عبدالرحمن عربی کوفی کے ہیں جو عیسائے اشعری کی ہجو میں کہے گئے۔ (۱) اے قبیلہ کی وہ منزل جو درخت غضا کے جنگل میں واقع ہے اپنا سلام لے۔ اسمیں شک نہیں کہ فراق احباب کو جدا کردیتا ہے۔ (۲) اے نشان منزل اور اے اُسکے دونوں کھنڈروں تمہاری لیلیٰ کا دور دور از مسافت میں پھینکنے والا سفر اُسکو غربت زدہ نہ کرے۔ (۳) میں اُس گھر (خانۂ کعبہ) کی قسم کھاتا ہوں جسکے جانب نجیب اور مضبوط و طویل ناقے تیزی کے ساتھ جاتے ہیں۔ (۴) اور وہ ناقے جو تیزی کے ساتھ ایسے سنسان اور ویران جنگل سے جاتے ہیں جہاں جنوں کی آوازوں کے سوا کچھ نہیں سنائی دیتا۔ صاحب کتاب کہتے ہیں کہ مجھے معلوم ہوا کہ ابن اعرابی کے سامنے شاعر نے یہ قصیدہ پڑھا یہاں تک کہ جبکہ اس مقام پر پہونچا تو ابن اعرابی نے اُس سے کہا کہ اگر تو واقعی کچھ کہنا چاہتا ہے تو تجھ سے خدا سمجھے **تنبیہ** ۔ احمد ابن جحدر کے چوتھے شعر میں لفظ شرقت کی تفسیر شارح نے طلعت سے کی ہے نظر قاصر میں یہ معنی مناسب مقام نہیں معلوم ہوتے بلکہ تیز رفتاری کے معنی میں اس لفظ کو شبرقت پڑھنا زیادہ مناسب محل قرار پاتا ہے۔

[illegible]

اور محشی نے اس لفظ کے متعلق لکھا ہے۔ ولم اجد فیما تتبعته من کتب اللغة معنی لذلک واقرب ما وجدته زیزیزی حکایة اصوات الجن ۔ ۱۲ منه

## ومنها

لام لکم نجلت مالکاً　　　من الشمس لو نجلت اکرم

ومن این مثلک لا این هو　　　اذا الریق اقفر منه الفم

ومن الاعراب ایضاً من شعره فظیع التوحش مثل ما انشدناه احمد بن یحیی عن ابن الاعرابی لمحمد بن علقمة التیمی یقولها لرجل من کلب یقال له ابن الفنشخ وورد علیه فلم یسقه۔

افرخ اذا کلب وافرخ افرخ　　　اخطأت وجه الحق فی التطخطخ

اما ورب الراقصات الزمخ　　　یخرجن ما بین الجبال الشمخ

**اللغة**:۔ التطخطخ الشراسة وضعف البصر الرقص الرقصان الخبب الزمخ جمع زامخ وهو الشامخ والشمخ جمع شامخ من شمخ الجبل اذا علا وطال۔ **المعنی**۔ اور اسی قصیدہ میں کے یہ شعر بھی ہیں (۱) جس ماں نے تمھارے لئے مالک (ایسے شخص) کو پیدا کیا وہ یقیناً آفتاب سے زیادہ کریم اور بلند مرتبہ ہے اگر آفتاب کے یہاں ولادت فرض کی جائے (یعنے آفتاب کے یہاں اگر ولادت ہوسکتی تو اسکی اولاد بھی اولاد مالک سے زیادہ کریم نہ ہوتی کیونکہ آفتاب مالک کی ماں کا شرف میں مقابلہ نہیں کرسکتا) (۲) اور جنگ کے وقت جبکہ منھ لعاب دہن سے خالی ہوجائے (یعنے شدت خوف کی وجہ سے منھ میں تری باقی نہ رہے) ایسے وقت میں تیرا مثل ونظیر کہاں سے پیدا ہوسکتا ہے (ہرگز نہیں بھلا اس کا مثل کہاں مل سکتا ہے۔ یہ شعر بھی لفظاً ومعنًی ونظماً ہر جہت سے غریب بلکہ لغو کہے جانے کے قابل ہیں) اور صحرائی عربوں میں بھی کچھ لوگ ایسے ہیں جنکے اشعار غریب لفظوں کی وجہ سے نہایت درجہ وحشت خیز ہوگئے ہیں۔ جیسے وہ اشعار جنھیں احمد ابن یحیٰی نے ابن اعرابی کا حوالہ دیتے ہوئے ہمارے سامنے پڑھے اور وہ شعر محمد ابن علقمہ تیمی کے ہیں جنھیں وہ قبیلۂ کلب کے ابن الفنشخ نامے ایک شخص سے خطاب کرتے ہوئے کہتا ہے جبکہ اسکے پاس یہ شاعر پیاسا گیا تھا اور اس نے اسے سیراب نہیں کیا۔(۱) اے کلب اب بھی اپنے کو سنبھال اور ہوش میں آ اور اپنے حواس درست کر کیونکہ یقیناً تو اپنی سرکشی اور بدخوئی (یا کور چشمی) میں حق سے تجاوز کرکے راہ راست سے منحرف ہوگیا۔(۲) ابن فنشخ آگاہ رہ میں اُن بلند قامت ناقوں کی قسم کھاکے کہتا ہوں جو اونچے اونچے پہاڑوں کے درمیان سے بوجہ کثرت نشاط کے کودتے ہوئے نکلتے ہیں۔ **تنبیہ** اصل کتاب میں محمد ابن علقمہ کے پہلے شعر میں تیسرے وافرخ کو بغیر واو نقل کیا گیا ہے تینوں افرخ کو باب افعال سے قرار دینے میں (جیسا کہ شارح نے کیا ہے) تیسرے افرخ کو وصل کرنا پڑے گا حالانکہ باب افعال کا الف قطعی ہوتا ہے افرخ باب سمع سے بھی آیا ہے اس صورت میں واو کا ہونا منافی نہوگا لیکن واو کا نہونا جیسا کہ اصل کتاب میں ہے مقارنت کلمات کے لحاظ سے زیادہ قرین صواب ہے۔

لے یہ شعر کتاب میں اسی طرح نقل کیا ہے اور ایسے ہی کوئی بھی نہیں ہے۔

لے اصل اس کتاب میں اسی لفظ کو اسی طرح نقل کر دیا گیا ہے شارح نے ذہن کی سلامتی کی آپ ہی صحیح کی ہے ۱۲ منہ

| | |
|---|---|
| یزرن بیت اللہ عند المصرخ | لتطمخن برشا ممطخ |
| ماء سوی مائی یا ابن الفنشخ | او لتجیئن بوشی بخ بخ |
| من کیس ذی کیس وضان منفخ | قد ضمه حولین لم یسنخ |

صم الصما لیخ صماخ الاصلخ

ومن عیوب اللفظ المعاظلة وهی التی وصف عمر بن الخطاب زهیرا بمجانبته لها ایضا حیث قال وکان لا یعاظل بین الکلام وسألت احمد بن یحیی عن المعاظلة فقال مداخلة الشئ فی الشئ یقال تعاظلت الجرادتان وعاظل الرجل المرأة اذا رکب احدهما الآخر۔

**اللغة**:۔ قولہ لتطمخن من طمخ الرجل ای تکبر بانفه ومطخ الماء متحه من البئر بالدلو وبخ بخ کلمة تقال عند الاعجاب لشئ وقولہ لم یسنخ ای لم یتغیر والصماخ داخل خرق الاذن ووسخه والصماخ خرق للاذن او نفسها والاصلخ الاصم۔ **المعنی** (۳)(۱) بیت اللہ کی زیارت کے لئے محل تلبیہ پروارد ہوتے ہیں کہ تو پانی کھینچنے والے کو رسّی دینے میں البتہ ناک بھوں چڑھاتا ہے (۴) کاش اس پانی کو تھوڑا سا کھینچ لے جو خاص تیرا ہے میرا نہیں جبتک کہ صاحب کیسہ کی تھیلی سے درہم و دینار میں سے کچھ نقد ضرور تیرے حوالہ کیا جائے (۵) نقدی تیری نذر کی جائے یا تازہ پکا ہوا کوئی فربہ گوسفند تجھے دیا جائے جسکو دو سال تک اسکے فربہ اور چاق و چوبند ایسے گوسفند یاب نے چراگاہ میں اپنے ساتھ رکھا ہو جسکے کانوں کے سوراخ زیادتی گوشت کی وجہ سے بند ہو گئے ہوں اور ان سے کچھ سنائی نہ دیتا ہو۔ اور عیوب لفظ میں سے ایک معاظلت ہے۔ اور یہ کلام کا وہ عیب ہے جسکے متعلق عمر ابن خطاب نے زہیر کی مدح کرتے ہوئے کہا ہے کہ وہ اس عیب سے بھی اجتناب کرتا تھا اور اسکے کلام میں معاظلت نہیں ہوتی تھی۔ اور میں نے احمد ابن یحیٰی سے معاظلت کے متعلق دریافت کیا تو کہا کہ ایک شئے کے دوسرے شئے میں آجانے کو معاظلت کہتے ہیں۔ عرب تعاظلت الجرادتان اور عاظل الرجل المرأة بولتے ہیں جبکہ ایک پر ایک آپڑے۔

[illegible]

سیدنا عمر نے زہیر کو شاعر الشعراء قرار دیا کہ لا یعاظل بین الکلام۔ ... وحشی الکلام ... ۔ حضرت عمر ... الفاظ امیر المومنین ...

شنئت قلت منفرد مسنة ذات ودان شنئت قلت صیخو لو ردیت بها الجبال لارتها ۱۲ منہ

واذا كان الامر كذلك فمن المحال ان تنكر مداخلة بعض الكلام فيما يشبهه من وجه او في ما كان من جنسه و تبقى النكير انما هو في ان يدخل بعضه في ما ليس من جنسه وما هو غير لائق به وما اعرف ذلك الا فاحش الاستعارة

مثل قول الاوس

وذات هدم عار نواشرها ۞ تصمت بالماء تولبا جدعا

فسمى الصبي تولبا وهو ولد الحمار و مثل قول الاخر

وما رقد الولدان حتى رأيته ۞ على البكر يمريه بساق وحافر

فسمى رجل الانسان حافرا فان ما جرى هذا المجرى من الاستعارة قبيح لا عذر فيه

**اللغة** - البكر الفتى من الابل و قوله يمريه يريد به يستخرج ما عنده من الجرى و يحثه على السير

**المعنى** اور جبکہ ایسا ہوا تو یہ امر محالات میں سے ہے کہ ایک کلام کے دوسرے کلام میں جو اُس سے بعض جہات میں مشابہ ہو یا اُسکے جنس سے ہو داخل ہونے کو مطلقاً بُرا سمجھا جائے ہاں البتہ شناعت و بُرائی اُسی صورت میں ہوگی جبکہ بعض کلام اپنے غیر جنس یا نامناسب کلام کے ساتھ مربوط کردیا جائے اور میرے نزدیک یہ استعارۂ قبیحہ میں داخل ہے جیسے اوس کا شعر ہے - اور بوسیدہ کپڑے والی عورت کو بھیر لونا چاہیئے جسکے ہاتھوں کی رگیں لاغری کی وجہ سے نمایاں ہیں (اور اُسکی مفلسی کا یہ حال ہو کہ وہ گرسنگی کیوجہ سے اپنے تباہ حال بچہ کو پانی کے ذریعہ سے بہلاتی اور خاموش کرتی ہو یا اسکے سر کے بال پانی سے نوچ ڈالتی ہو) تو شاعر نے (بغیر کسی خاص مناسبت کے) انسان کے بچہ کو تولب کہا حالانکہ تولب گدھے کے بچہ کو کہتے ہیں اور جیسے اک دوسرے کا شعر ہے - اور بچے سونے بھی نہیں پائے تھے کہ میں نے اُس مہمان کو اونٹ پر سوار دیکھا جسے وہ اپنے ساق پا سے ایڑ لگاتا ہوا آرہا تھا - تو اُس نے آدمی کے پاؤں کو بغیر مناسبت کُھر کہدیا تو جو استعارے اس قسم کے ہوں اُن کا قبیح ہونا قابل انکار نہیں

دارو ہونے والے ایک مہمان کے متعلق کہا جو اس موقع کے اشعار اس ترتیب کے ساتھ وارد کئے گئے ہیں
و اشعث مسترخ ۃ + بطحت بی طرحت العلا بی بعض الارض من بادعرض + فابصرنا ری وحافر - وقدت + وهی شقراء او قدتها للعیون النواظر + لعلیا و نشر ای الخ - فما رقد الولدان الخ - فقلت له اهلا و سهلا و مرحبا + بهذا المحیا من فتی و زائر + ای شعر کے مثل استعارہ فاحش پر یہ شعر بھی مشتمل ہے - فلا تقنی انا مله عضه + فاصحی یعض علی الوظیفا - رجل کے بجائے رجل وظیف کا استعمال کیا گیا - ۱۲ منہ

وقد استعمل كثير من الشعراء الفحول المجيدين اشياء من الاستعارة ليس فيها شناعة بهذه وفيها لهم معاذير اذا كان مخرجها مخرج التشبيه

فمن ذلك قول امرئ القيس

فقلت له لما تمطى بصلبه — واردف اعجازا وناء بكلكل

كانه اراد ان هذا الليل فى تطاوله كالذى يتمطى بصلبه لا ان له صلبا وهذا مخرج لفظه اذا تؤمل۔

ومنه قول زهير

صحا القلب عن سلمى واقصر باطله — وعري افراس الصبى ورواحله

فكان مخرج كلام زهير انما هو مخرج كلام من اراد انه كما ان الافراس للحرب وانما تعرى عند تركها ووضعها فكذلك تعرى افراس الصبى ان كانت له افراس عند تركه والعزوف عنه۔

**اللغة** - الاعجاز المآخير وقوله ناء اى نهض والكلكل الصدر وتقديره فقلت له لما ناء بكلكله اى نهض بمقدمه وتمطى بصلبه يعنى امتد واردف اعجازا اى اعاد مآخره على - **المعنى**

اور اکثر ممتاز اور جید شعراء نے ایسے استعارے استعمال کئے ہیں جنمیں اس قسم کا کوئی عیب نہیں ہے - اور جبکہ بطور تشبیہ ان استعاروں کا استعمال کیا جائے تو ان کیلئے عذر صحیح نکل سکتا ہے جیسے امرء القیس کا یہ شعر ہے - پس میں نے اس رات سے کہا جبکہ اس نے اپنی پشت کے ساتھ انگڑائی لی اور اپنے آخری حصہ کو پیچھے لئے ہوئے اور اپنا سینہ اٹھا کر میرے سامنے آئی (یعنے میں سمجھا کہ آدھی رات گذر گئی مگر معلوم ہوا کہ ابھی آخری حصہ اسکا اسکے پیچھے بہت کچھ باقی ہے) - گویا شاعر نے رات کو بسبب اسکی درازی کے انگڑائی لینے والے آدمی سے تشبیہ دی ہے (جو ایسی حالت میں اپنے اعضاء کو کھینچتا ہے اسی طرح رات اپنے باقی حصوں کو کھینچے ہوئے چلی ہی آتی ہے) اور حقیقۃً یہ مراد نہیں ہے کہ رات کے لئے پشت ہے اور عند التامل اسکے الفاظ کے یہی معنی نکلتے ہیں - اور اسی باب سے زہیر کا شعر ہے عشق سلمے کے نشہ سے دل ہوش میں آگیا اور اسکے خیالات باطلہ دور ہو گئے اور نوجوانی کی سواریوں (ناقوں) اور اسکے گھوڑوں کی پشتوں سے زین وغیرہ اتار لیا گیا (یعنے سلمی سے مجھے کوئی تعلق نہ رہا اور اسکی محبت کا نشہ ہرن ہو گیا) پس کلام زہیر کا طرز ادا اس شخص کے کلام کے ایسا ہے جو یہ کہنا چاہتا ہو کہ جسطرح جنگ کے گھوڑوں سے ان کا زین وغیرہ اتار لیا جاتا ہے جبکہ لڑائی موقوف ہو جائے اسیطرح اگر جوانی کے واسطے بھی گھوڑے فرض کیے جائیں تو کہہ سکتے ہیں کہ انھیں بھی انکے سازو سامان سے جبکہ جوانی ختم ہو گئی علیحدہ کر لیا گیا۔

## وکذالك قول اوس بن حجر

وانی امرؤ اعددت للحرب بعدما ... رایت لها نابا من الشر اعصلا

فانه انما اراد ان هذه الحرب قد یمتد قد اشتد امرها کما یکون ناب البعیر اعصل اذا طال عمره واشتد

## وکذالك قول عنترة العبسی

جادت علیها کل بکر حرة ... فترکن کل قرارة کالدرهم

## وقول طفیل الغنوی

وحملت کوری خلفة ناجیة ... یقتات شحم سنامها الرحل

## وقول عمرو بن کلثوم

الا ابلغ النعمان عنی رسالة ... فمجدك حولی ولومك قارح

**اللغة** الاعصل الاعوج فی صلابة الحرة السحابة الکثیرة المطرو القرارة الحفرة والقاع المستدیر ولذا شبهه بالدرهم وقوله یقتات ای یاکله فیجعله قوتا لنفسه کذا فسره ابن سیده والحولی ای اتی علیه حول والقارح من ذی الحافر بمنزلة البازل من البعیر ولا یبزل البعیر ای لا یشق نابه الا اذا طعن فی التاسعة۔ **المعنی** اور ایسا ہی اوس ابن حجر کا شعر ہے۔ اور میں وہ مرد ہوں کہ جب میں نے شر کو اپنا سخت ٹیڑھا دانت نکالے دیکھا تو (فوراً) جنگ کرنے کیلئے ساز و سامان مہیا کرلیا۔ کیونکہ اوس کی مراد یہی ہے کہ یہ حرب قدیم ہے جو نہایت شدید و سخت ہوگئی ہے جس طرح اونٹ کے دانت ٹیڑھے ہوجاتے ہیں جبکہ وہ سن دراز اور بوڑھا ہوجاتا ہے اور کہنہ سالی سے اسکے اعضاء سخت ہوجاتے ہیں۔ اور اسی طرح عنترہ عبسی کا شعر ہے فصل ربیع کی پہلی بارش کے زیادہ برسنے والے ابر اس باغ پر کثرت سے برسے یہاں تک کہ ہر گڑھے کو درہم کی طرح گول اور چمکتا ہوا کردیا۔ اور طفیل غنوی کہتا ہے میں نے ایک ایسے تیز رو سبک رفتار ناقہ کے پشت پر پالان رکھا جسکے کوہان کی چربی اسکے پالان کی (گویا) قوت بنی ہوئی تھی (یعنی پالان کی رگڑ سے کوہان کی چربی فنا ہوئی جاتی تھی)۔ اور عمرو ابن کلثوم نے کہا ہاں اے مخاطب نعمان کو میری طرف سے پیغام پہونچادے کہ تو ایک ذلیل و حقیر شخص ہے کیونکہ تیری عزت مثل طفل یکسالہ کے چند روزہ ہے اور دنائت و ذلت تیری مثل پیر کہنہ سال کے پرانی ہے **تنبیہ** عنترہ نے قرارہ کی درہم سے تشبیہ مستدیر ہونے میں دی ہے اور یہی جہت اسکے اظہر اوصاف میں داخل قرار دینے کے قابل ہے صغر و صفار کو بھی ضمنا ملحوظ قرار دینا بعید نہیں ہے لیکن صرف اسی کو مستقلاً وجہ جامع قرار دینا صحاکہ وجہ لم

[illegible]

(وقول ابی ذؤیب الهذلی)

واذا المنیة انشبت اظفارها      الفیت کل تمیمة لا تنفع

وقول اوس بن معز یہجو بنی عامر

یغیب علی لؤم الفعال کبیرها      ولیغذی بثدی اللؤم منها ولیدها

وقال المخبل

یعالج عزا قد عسا عظم راسه      قراسیة کالفحل یصرف بازله

فما جری هذا المجری مما له مجاز کان اخف واسهل مما تحش ولم یعرف له مجاز وکان منافرا للعادة بعیدا مما یستعمل الناس مثله ولنتبع الکلام فی عیوب اللفظ عیوب الوزن۔

**اللغة**:- العلاج والمعالجة التدبیر وعسا الشیخ یعسو عسوا وعسیٰ کبر والقراسیة بضم القاف الضخم الشدید من الابل وصرف صریفا بنابه حرقه ای حکہ بعضه علی البعض البازل من الجمل الاخذ فی تاسع سنیه والبازل ایضا السن تطلع فی البزول۔ **المعنی** اور جیسے ابو ذویب ہذلی کا شعر ہے۔ جب موت نے اپنے ناخن گڑو دیے تو کسی گنڈے تعویذ کو تو مفید نہیں پائے گا (سچ ہے چوں قضا آید طبیب ابلہ شود) اور جیسے اوس ابن معز بنی عامر کی ہجو میں کہتا ہے۔ قبیلہ عامر کے بڑے بدکرداری میں بوڑھے ہوتے ہیں اور بچے اُن کے رذالت کی پستان سے غذا پاتے ہیں (غرضکہ ہر صغیر و کبیر اُن کا ذلیل و لئیم ہے) اور مخبل کہتا ہے۔ وہ اک بہت بڑی عزت کی طلب میں تدبیریں کرتا رہتا ہے گویا وہ عزت و عظمت میں سخت شتر نر کے مثل میں ہے جو کہ جوش کی حالت میں اپنے دانت کٹکٹاتا ہو پس اس قسم کے اشعار جنمیں مجازیت (اور علاقہ و مناسبت) کا لحاظ رکھا گیا ہو زیادہ سہل اور لطیف معلوم ہوتے ہیں بخلاف اُن اشعار کے جن میں کسی مناسبت کا نام نہ ہو اور وہ عادت و معمول کے برخلاف ہوں اور لوگوں کے روزمرہ کے طریقہ استعمال سے جداگانہ ہوں (کہ اس قسم کے اشعار میں کوئی خوبی نہیں ہے۔) اور اب ہمیں عیوب لفظ میں کلام کرنے کے بعد عیوب وزن کو بیان کرنا چاہیے

**تنبیہ** - مخبل کے شعر میں جو لفظ یصرف مذکور ہے اسکی تفسیر شارح نے یطلع کے ساتھ کی ہے اس لفظ کے یہ معنی کتب لغت میں نظر قاصر سے نہیں گزرے اور یہ مناسب مقام بھی نہیں معلوم ہوتے صرف بمعنی دانت کٹکٹانا کتب لغت میں مذکور ہے اس معنی کو مناسب محل سمجھ کر شعر کا ترجمہ کیا گیا ہے نابغہ کہتا ہے مقذوف بدخیس النحض بازلها له صریف صریف القعو بالمسد نیز کرمانی کا اصباح ابوازی ص [illegible]

ابو ذویب نے یہ شعر ... [illegible]

بان اذا ضم عظمه ... واذا المنیة اقبلت لا تنفع ... [illegible]

# الكلام فی عیوب الوزن

من عیوبه الخروج عن العروض وقد تقدم من استقصی هذه الصناعة الا ان من عیوبها التخلع وهو ان یکون قبیح الوزن قد افرط فی تزحیفه وجعل ذلك بنیة للشعر کله حتی میله الی الانکسار واخرجه من باب الشعر الذی یعرف السامع له صحة وزنه فی اول وهلة الی ماینکره حتی ینعم ذوقه او یعرضه علی العروض فیصح فیه فان ما جری هذا المجری من الشعر ناقص الطلاوة قلیل الحلاوة۔

## وذلك مثل قول الاسود بن یعفر

اناذ ممنا علی ما خیلت    سعد بن زید وعمرواً من تمیم
وضبة المشتری العار بنا    وذاك عم بنا غیر رحیم

## عیوب وزن کا بیان

شعر کا عروض کے قواعد معینہ سے خارج ہوجانا وزن کے عیوب میں سے ہے۔ اور سابق میں بیان ہوچکا ہے کہ اس علم کو بھی علماء عروض و قوافی نے اچھی طرح مکمل کرکے بیان کردیا ہے۔ مگر اس مقام پر وزن کے بعض مخصوص عیوب ذکر کئے جاتے ہیں جنمیں سے ایک تخلّع ہے اور اس سے مراد یہ ہے کہ شعر کے وزن کو بری طرح بگاڑا جائے اور اُسمیں کثرت سے زحاف کا ارتکاب کیا جائے اور انھیں زحافات پر کل شعر کی بنا قرار دیجائے یہاں تک کہ مائل بہ انکسار ہوکر مثل ناموزوں کے ہوجائے اور ایسے (اچھے) شعر کی قسم سے خارج ہوجائے جس کے وزن کی صحت اُسکے سنتے ہی سامع کو معلوم ہوجاتی ہو اور ایسے (برے) شعر میں اُسکا شمار ہو جسکے وزن کی صحت معلوم کرنے کے لئے ذوق پر زیادہ زور دینے اور عروض پر اُس شعر کو پیش کرنے کی ضرورت پڑتی ہو تو اس قسم کے اشعار بے رونق اور بے لطف سمجھے جاتے ہیں۔ جیسے اسود ابن یعفر کے یہ اشعار ہیں (جو بحر بسیط میں کہے ہیں مگر ان میں شاعر نے اس کثرت سے زحاف کا استعمال کیا کہ وہ سننے میں مثل نثر کے معلوم ہوتے ہیں)۔ (۱) محبوبہ کا صرف خیال ہو کہ ہم نے سعد ابن زید اور عمرو کی جو قبیلہ تمیم سے ہے ہجو کی۔ (۲) اور ضبہ کی مذمت کی جس نے ہم سے ذلت مول لی۔ اور یہ ضبہ ہمارا نامہربان چچا ہے۔

له عمرواً بالنصب ایضاً منجر ہے کہ اسکے عطف سعد پر ہے انا ذ ممنا پر ہے اور سعد کا ... ممنا کا مفعول واقع ہے اسکا مل البلاغہ میں بھی عمرو بالنصب نقل کیا ہے ۱۲ منہ

لا ينتهى من الدهر عن مولى لنا | فورك يا لسهم حافات الاديم
ونحن قوم لنا رماح | وثروة من موال وصميم
لا نشتكى الوصم فى الحروب ولا | نئن كما نات السليم

ومثل قول عروة بن الورد

يا هند بنت ابى ذراع | اخلفتنى ظنى وبرتنى عشقى
ونكحت راعى ثلة يثمرها | والدهر فائته بما يبقى

((ومثل قصيدة عبيد بن الابرص فيها ابيات قد خرجت عن العروض البتة))

روقبح ذلك جودة الشعر حتى اصاره الى حد الردئ فمن ذلك قوله

والمرء ما عاش فى تكذيب | طول الحياة له تعذيب

---

**اللغة** ـ قوله فورك من المتاركة وهى المتاركة والحافات جمع حافة وهى جانب الشئ والموالى اما جمع مولى او فاعل من الموالاة وهى المحبة والصميم الخالص والسيد الشريف والسليم لديغ العقرب والحية والبرت القطع والثلة جماعة الغنم او من الضان خاصة ج ثلل وثلال ـ **المعنى** (۳) یہ لوگ عمر بھر ہمارے چچا زاد بھائی کی ملامت یا اذیت رسانی سے باز آنے والے نہیں یہاں تک کہ اُسکی جلد کے اطراف وجوانب کو تیروں سے چھلنی بنا کر چھوڑیں (۴) اور ہم وہ ہیں جو لڑائی کے لئے کافی تعداد میں نیزے اور اپنے اعزہ واحباب کی خاصی دولت رکھتے ہیں۔ (۵) ہم جنگ کے موقع پر (بہادری کے منافی) کسی عیب کی شکایت نہیں رکھتے اور نہ مارگزیدہ شخص کی طرح فریاد وزاری کرتے ہیں (بلکہ صبر و استقلال کے ساتھ جنگ کی مہم سر کر لیتے ہیں۔) یہ اشعار بحر بسیط میں کہے گئے ہیں لیکن کثرت زحافات کی وجہ سے وزن سے گرے معلوم ہوتے ہیں) اور جیسے عروہ ابن ورد کا شعر ہے (۱) اے ہند دختر ابو ذراع تو نے میرے گمان کے خلاف کیا اور میرے عاشقانہ تعلقات قطع کر دیئے۔ (۲) اور تو نے گلۂ گوسفند کے چرواہے کے ساتھ نکاح کر لیا جو اُنھیں چارہ دیا کرتا ہے حالانکہ زمانہ اُسکو بھی فنا کر دے گا اور اُسکے مال کو بھی جسے وہ چھوڑ کر جائے گا (دوسرا شعر بحر کامل سے ہے اور ضرب میں اضمار اور عروض میں خزل واقع ہوا ہے پہلا شعر تو بالکل ناموزوں سا معلوم ہوتا ہے۔) اور جیسے عبید ابن ابرص کا قصیدہ ہے اور اُسمیں چند شعر ایسے ہیں جو حتماً وزن سے گرے ہوئے معلوم ہوتے ہیں جس سے شعر ایسے خراب ہو گئے کہ حد ردی تک پہونچ گئے پس اُن میں سے ایک شعر یہ ہے۔ انسان جبتک اپنے یا دوسرے کو ناقابل اعتبار سمجھ کر زندگی بسر کرے گا عمر بھر گرفتار عذاب رہے گا (یہ شعر بحر بسیط سے ہے اس کی ضرب مقطوع ہے اسکے دوسرے مصرعہ میں زحاف خبن کچھ اس طرح واقع ہوا ہے جس سے شعر ناموزوں سا معلوم ہونے لگتا ہے)

تنبیہ۔ حافات بمعنی اطراف وجوانب کلام عرب سے ثابت نہیں ہے کسی نسخہ میں یہ لفظ نظر کا صرع مخفی گذرا

فهذا المعنى جيد ولفظه حسن الا ان وزنه قد شانه وقبح حسنه وافسد جيده فما جرى من الترحيف هذا المجرى في القصيدة او الابيات كلها او اكثرها كان قبيحا من اجل افراطه في التخليع مرة ومن اجل دوامه وكثرته ثانية وانما يستعب من الترحيف ما كان غير مفرط وكان في بيت او بيتين من القصيدة من غير توال ولا اتساق ولا افراط يخرج عن الوزن مثل ما قال متمم بن نويرة

وفقد بني ام تداعوا فلم اكن  خلافهم ان استكين واضرعا

فاما الافراط والدوام فقبيح ـ

اللغة ـ قوله فقد بني ام في محل الرفع لكونه معطوفا على قوله وطول الاسى وهو مرفوع على الفاعلية وقوله خلافهم اي بعدهم والاستكانة والضراعة الخضوع والذلة المعنى پس یہ مضمون والفاظ اگرچہ اچھے ہیں لیکن وزن نے اسکو خراب کردیا اور اسکا حُسن کھو دیا اور اسکی خوبی کو سلب کرلیا تو جن قصائد یا اشعار میں بالتمام یا کثرت سے اس قسم کے زحافات واقع ہوں گے تو وہ وزن کی خرابی کی وجہ سے علیحدہ بُرے سمجھے جائیں گے اور اس عیب میں استمرار و زیادتی کی وجہ سے علیحدہ البتہ دو ایک شعروں میں بغیر افراط زحاف کا ہونا مستحسن بھی ہے بشرطیکہ برابر اور متصل اور بکثرت اسکا ارتکاب نہو جس سے شعر حد وزن سے خارج معلوم ہونے لگے جیسے متمم ابن نویرہ نے کہا ہے ـ اور مجھ کو اپنے ایسے بھائیوں کے کھو بیٹھنے نے تباہ حال کردیا جنھوں نے یکے بعد دیگرے داعی اجل کو لبیک کہا مگر میں نے اُن کے مرنے کے بعد باوجودیکہ درپے مصائب اٹھانے کے کبھی کمزوری اور عاجزی کا اظہار نہیں کیا (اور نہ میرے پائے صبر و استقلال میں جنبش ہوئی بلکہ جیسے پہلے دلیر تھا ویسے ہی اس واقعہ کے بعد رہا) اس شعر میں بھی اگرچہ زحافات ہیں مگر نہ اس حد پر جس سے منکر اور معیوب شمار کیا جائے ایک آدھ شعر میں اتفاقاً زحاف کا واقع ہوجانا عیب نہیں ہے) تنبیہ اول متمم کے شعر کی تفسیر شارح نے ان الفاظ میں کی ہے لما دعی بعضهم بعضا لم اخالفهم للضعف والعجز یعنے جب ایک کو ایک نے نصرت کے لئے پکارا تو میں نے اپنی عاجزی اور کمزوری کی وجہ سے اُنکی مخالفت نہیں کی شعر کی یہ تفسیر مراد شاعر کے بالکل خلاف ہے نہ خلاف کے معنے اس مقام پر مخالفت کے ہیں اور نہ تداعوا کے معنے بلانے کے ہیں بلکہ تداعوا سے مراد اُن کا یکے بعد دیگرے ہلاک ہوجانا ہے اور خلاف کے معنی بعد کے ہیں اور خلاف کے یہ معنی خلاف متعارف نہیں بلکہ شائع و ذائع ہیں جیسے ایک شاعر کہتا ہے ؎ عقب الرذاذ خلافهم فكانما بسط الشواطب بينهن حصيرا خلافهم اي بعدهم ـ قرآن مجید میں آیہ واذا لا يلبثون خلافك الا قليلا میں خلاف کے معنے بعد کے ہیں تنبیہ دوم شعر مذکور کے متعلق شارح نے یہ سمجھ کر کہ یہ بھی عیوب وزن کی مثال ہے ان لفظوں میں تبصرہ کیا ہے وقد وقع القبض في المصراع الثاني فخرج الى القبح حالانکہ سیاق عبارت مصنف خصوصاً آخر کے فقرہ واما الافراط والدوام فقبيح پر نظر کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ شعر اس امر کی مثال میں پیش کیا گیا ہے کہ اگر زحاف کا ارتکاب بکثرت نہو بلکہ اتفاقاً سے کہیں آجائے تو عیب میں داخل نہو گا جیسا کہ اس شعر میں ہے ـ

وقال اسحاق یحکی عن یونس انہ قال اھون عیوب الشعر الزحاف وھو ان تنقص الجزء عن سائر الاجزاء فمنہ ما نقصانہ اخفی من بعض وھو اشنع وھو جائز فی العروض

## قال خالد ابن اخی ابی ذؤیب الھذلی

لعلک اما ام عمرو تبدلت سواک خلیلا شاتمی تستخیرھا

فھذا مزاحف فی کاف سواک ومن انشد خلیلا سواک کان اشنع قال کان الخلیل ابن احمد رحمہ اللہ یستحسنہ فی الشعر اذا قل منہ البیت والبیتان فاذا توالی وکثر فی القصیدۃ سمج قال اسحاق فان قیل کیف یستحسن وھو عیب قلنا قد یکون مثل ھذا الحول واللثغ فی الجاریۃ یشتھی القلیل منہ فان کثر ھجن۔

**اللغۃ** ۔ قولہ اما اصلہ ان ما وشاتمی خبر لقولہ لعلک وتستخیرھا ای تستعطفھا یقال استخرت فلانا فما خار لی ای استعطفتہ فما عطف **المعنی** ۔ اور اسحق یونس سے نقل کرتے ہوے کہتا ہے۔ عیوب شعر میں زیادہ سہولت اور بے پروائی سے جس چیز کا ارتکاب ہوتا ہے وہ زحاف ہے یعنی تمام ارکان شعر سے ایک جز کا کم کردینا تو بعض قسمیں اسکی ایسی ہیں جن کا نقصان چنداں ظاہر نہیں ہوتا اور بعض ایسی ہیں جنکی قباحت شدید ہے اور (بہر طور) زحاف کا ارتکاب عروض میں جائز ہے جیسے ابو ذؤیب ہذلی کا بھتیجا خالد کہتا ہے۔ اے ابو ذؤیب اگر خود ام عمرو نے تیرے سوا دوسرے کو اپنا دوست بنا لیا ہے تو شاید اس بات پر تو اسکو اپنی طرف مائل کرنے کی غرض سے مجھکو برا بھلا کہنا چاہتا ہے (ایسا نہ ہونا چاہیے اور مجھپر جو تو اسکی محبت میں الزام لگا رہا ہے اس سے میں بری ہوں) تو اس شعر کے فقط کاف سواک میں زحاف واقع ہوا ہے لیکن جسنے خلیلا سواک پڑھا ہے تو اس بنا پر زحاف کا ارتکاب اور زیادہ بدنما ہوگا۔ اسحق کہتا ہے کہ خلیل رحمہ اللہ زحاف کو مستحسن سمجھتا تھا بشرطیکہ ایک یا دو شعر میں کمی کے ساتھ واقع ہو لیکن جب قصیدہ میں برابر کثرت کے ساتھ اسکا ارتکاب کیا جائے تو وہ شعر خراب ہو جائے گا۔ اسحق کہتا ہے کہ اگر کوئی کہے کہ یہ کیونکر مستحسن ہو سکتا ہے حالانکہ عیب ہے تو ہم کہیں گے کہ یہ ایسا ہے جیسے کسی (حسین) لڑکی کی زبان میں قدرے لکنت ہو یا اسکی نگاہ دیکھنے کے وقت کبھی ترچھی ہو جایا کرے تو یہ دونوں باتیں کمی کے ساتھ مستحسن ہیں اور زیادتی کے ساتھ مستقبح ہیں۔

وسبجر والوضح في تخيل الشيتمي وليستظرف خفيفة الغرة والتحجيل فاذا فشا اوكثر كان هجنة ودهنا قال وخفيف البلق يحتمل ولم ار ابلق سابقا ولم اسمع به ولنتبع الكلام في عيوب الوزن عيوب القوافي -

## الكلام في عيوب القوافي

ولندع ما اتى به لمن استقصى ذلك في ما وصفه في الكتب اذ كان لا ارب في اعادته ولكنا نتكلم في ذلك بظاهر ما يعرفه جمهور الناس من المعائب التي ليست من جنس ما وضعت فيه الكتب وانذكر مما وضع فيها ما كانت القدماء تعيب به دون غيره - فمن ذلك **التجميع** وهو ان تكون قافية المصراع الاول من البيت الاول على روي متهيئ لان تكون قافية آخر البيت فتأتي بخلافه

**اللغة:** الآرب بالكسر الحاجة **المعنى** - اور اسی طرح گھوڑوں کی پیشانی یا گٹوں پر تھوڑی تھوڑی سفیدی جھلکتی ہو تو وہ ممدوح ہے لیکن جبکہ قریب قریب اُسکے سارے جسم پر سفید دھبے ہو جائیں تو عیب میں داخل ہو جائے گا اور بدنما معلوم ہوگا - اسحٰق کہتا ہے کہ گھوڑے میں سفید داغ کا کمی کیساتھ ہونا عیب نہیں ہے لیکن ابلق گھوڑا اچھا نہیں ہوتا اور اُسکو سبقت کرتے ہوئے نہ میں نے دیکھا نہ سُنا - اور ہمیں چاہیے کہ عیوب وزن میں کلام کرنے کے بعد اب عیوب قوافی کا ذکر کریں -

## عیوب قوافی کا بیان

جو کچھ بھی اسکے متعلق علماء نے اپنی کتابوں میں بیان کیا ہے وہ نہایت کافی ووافی ہے اسکے اعادہ میں کوئی فائدہ نہیں لہذا اُسکو ترک کرکے قوافی کے بعض عیوب ایسے بیان کرتے ہیں جنکو اکثر لوگ عیب میں شمار کرتے ہیں اور وہ اُن عیوب کی قسم میں سے ہیں جنکا کتابوں میں ذکر نہیں ہے اور ہم اُن عیوب کا بھی ذکر کرینگے جو کتابوں میں مذکور ہیں اور قدماء صرف اُنھیں کو عیوب میں داخل سمجھتے ہیں - پس اُن عیوب قوافی میں سے ایک تجمیع ہے اور اسکے معنی یہ ہیں کہ پہلے شعر کے پہلے مصرعہ کا قافیہ ایسے حرف روی پر واقع ہو جس سے یہ ظاہر ہوتا ہو کہ دوسرے مصرعہ کا قافیہ بھی اسی طریق پر ہوگا لیکن شاعر اُس کے خلاف ایک قافیہ لائے -

مثل ما قال عمر بن شاش

تذكرت ليلى لات حين ادّكارها　　　وقد حني الاصلاب ضلا بتضلال

ومثل قول الشماخ

لمن منزل عاف ورسم منازل　　　عفت بعد عهد العاهدين رياضها

ومن عيوبها (الاقواء) وهو ان يختلف اعراب القوافي فتكون قافية مرفوعة مثلا واخرى مخفوضة وهذا في شعر الاعراب كثير جدا وفي من دون الفحول من الشعراء وقد ارتكب بعض فحول الشعراء الاقواء في مواضع

مثل سحيم بن وثيل الرياحي

عذرت البزل ان هي خاطرتني　　　فما بالي وبال ابن اللبون

وماذا تبتغي الشعراء مني　　　وقد جاوزت حد الاربعين

**اللغة**:- الادكار الذكر وقوله لات لغة في لا قال الله تعالى ولات حين مناص والتاء زائدة او شبهوها بليس فاضمر فيها اسم الفاعل ولا تكون لات الا مع حين غالبا وعهد العاهدين اي تقدم السابقين والبزل تقدم تفسيره وابن اللبون ولد الناقة اذا كان في العام الثاني او فادخل في الثالث

**المعنى** - جیسے عمر ابن شاس نے کہا میں نے لیلے کو اپنی گمراہی و نا سمجھی سے ایسے وقت میں یاد کیا جو اسکی یاد کا وقت نہ تھا یعنے بڑھاپا آچکا تھا اور پشت خمیدہ ہو چکی تھی - (ادکارھا کی لفظ سے اول نظر میں ظاہر ہوتا ہے کہ قافیہ شعر کا رائیہ ہوگا حالانکہ لامیہ ہے - اور جیسے شماخ کا یہ شعر ہے - یہ کسکی کہنہ و بوسیدہ منزل اور اسکے نشان ہیں جنکے باغات ساکنوں کی سکونت کے بعد نیست و نابود ہوگئے (پہلے مصرعہ کے قافیہ یعنی منازل سے ظاہر ہوتا ہے کہ قصیدہ لامیہ ہوگا حالانکہ یہ ضادیہ ہے - اور عیوب قافیہ میں سے ایک عیب اقواء ہے اور اس سے مراد یہ ہے کہ قوافی کا اعراب مختلف کردیا جائے مثلاً ایک قافیہ مرفوع ہو اور دوسرا مجرور - اور یہ عیب صحرائی عرب اور غیر ممتاز شعراء کے اشعار میں بکثرت پایا جاتا ہے اور بعض بڑے اور ممتاز شعراء نے بھی اسکا چند موقعوں پر ارتکاب کیا ہے جیسے سحیم ابن وثیل ریاحی کہتا ہے (۱) اگر محبوبہ کا خیال میرے دل میں آیا تو بعد لوکہ پھر میں نے ناقوں کو چھوڑا (ایسی حالت میں مجھے انسے اور انکے بچوں سے کیا دلچسپی ہوگی - (۲) (غزل گوئی کے متعلق) شعراء اب مجھ سے کیا چاہتے ہیں حالانکہ میرا سن چالیس برس سے زیادہ ہوگیا -

نون الاربعین مفتوحۃ و نون اللبون مکسورۃ و نسکنہ کأنہ وقف القوافی فلم یحرکھا۔

## وقال جریر

عرین من عرینۃ لیس منا ... برئت الی عرینۃ من عرین

عرفنا جعفرا و بنی عبید ... وانکرنا زعانف آخرین

ومنہ (الایطاء) وھو ان تتفق القافیتان فی قصیدۃ فان زادت علی اثنین فھو اسمج فان اتفق اللفظ واختلف المعنی کان جائزاً کقولک اریدہ خیارا و اوثر خیارا ای ترید خیارا من اللہ لک فی کذا و خیار الشئ اجودہ والایطاء من المواطأۃ ای الموافقۃ قال اللہ تبارک وتعالی ولیواطئوا عدۃ ما حرم اللہ ای لیوافقوا۔

**اللغۃ** ۔ عرین اسم رجل الزعنفۃ بالکسر والفتح القصیر القصیرۃ والرذل القبیلۃ القلیلۃ تنضم الی غیرہا ج زعانف

**المعنی** ۔ پس اربعین کا نون مفتوح ہے اور لبون کا نون مکسور لیکن شاعر گویا اپنے خیال میں) قوافی ساکن کر دیا اور حرکت نہیں دی (تاکہ اقواء سے بچے مگر اس صورت سے وزن کی مخالفت ہوتی ہے) اور جریر نے کہا۔ (۱) عرین جو قبیلۂ عرینہ میں سے ہے وہ ہماری طرف منسوب نہیں ہے میں عرین سے علیحدہ ہو کر اُسے عرینہ ہی کے حوالہ کرتا ہوں۔ (۲) ہم تو جعفر اور بنی عبید کو جانتے پہچانتے ہیں اور ان کے سوا ہم دوغلوں کے خاندان سے کوئی شناسائی نہیں رکھتے (اس میں پہلے شعر کا قافیہ یعنی عرین مکسور ہے اور دوسرے کا آخرین ہے وہ مفتوح ہے۔ اور انہیں عیوب قوافی میں سے ایک ایطاء ہے یعنی قصیدہ کے ابیات میں ایک ہی قافیہ کا مکرر لانا (خواہ یہ تکرار مطلع میں ہو یا دیگر اشعار میں) لیکن اگر (دیگر اشعار میں) دو سے زیادہ تکرار ہو گی تو عیب میں زیادتی ہو جائے گی البتہ اگر لفظ ایک ہو اور معنوں میں اختلاف ہو تو جائز (بلکہ مستحسن) ہے جیسے تم کہو اریدہ خیارا و اوثر خیارا۔ اس سے تمہارا مقصود ہوتا ہے کہ اس امر میں تم اپنے لئے خدا سے بھلائی اور بہتری چاہتے ہو اور خیار الشئ بہترین چیز کو بھی کہتے ہیں (پس ایک لفظ خیار سے دونوں جگہ دو معنی مراد لئے گئے) اور ایطاء مواطأۃ سے مشتق ہے جس کے معنی موافقت کے ہیں خداوند عالم ارشاد فرماتا ہے ولیواطئوا عدۃ ما حرم اللہ ای لیوافقوا۔

ومنه (السناد) وهو ان يختلف تصريف القافيتين كما قال عدی بن زيد

ففاجأها وقد جمعت جموعا ۔۔۔ على ابواب حصن مصلتينا

فقدّت الاديم لراهشيه ۔۔۔ والفى قولها كذبا و مينا

وكقول الفضل بن العباس اللهبی

عبد شمس ابی فان كنت غضبی ۔۔۔ فاملأی وجهك المليح خموشا

نحن كنا سكانها من قريش ۔۔۔ وبنا سميت قريش قريشا

والسناد من قولهم خرج بنو فلان براسين متساندين ای كل فريق منهم على حياله

وهو مثل ما قالوا كانت قريش يوم الفخار متساندين ای لا يقودهم رجل واحد

**اللغة** ۔ المصلت الرجل الماضی فی الحوائج والراهشان عرقان فی باطن الذراعين وخمش وجهه خدشه ولطمه وضربه۔ **المعنی** ۔ اور قافیہ کے عیوب میں سے ایک سناد ہے اور اسکے معنی یہ ہیں کہ دو قافیوں کی گردان میں فرق کر دیا جائے جیسے کہ عدی ابن زید نے کہا ہے (۱) پس وہ (جذیمہ ابن ابرش) زبّار کے پاس بے خبری کے عالم میں آن پڑا اس حالت میں کہ وہ لشکر تیار کر چکی تھی اور وہ لوگ قلعہ کے دروازہ پر تلواریں کھینچے کھڑے تھے ۔ (۲) تو اس عورت نے اسکے ہاتھوں کے رگوں کی کھال چاک کر کے ہاتھ اسکے قطع کر دیے اور جذیمہ نے اسکی بات کو دروغ وجھوٹ پایا ۔ (مصلتینا اور مینا کی تصریف میں اختلاف ہے جو عیب میں داخل ہے) اور جیسے فضل ابن عباس لہبی کے شعر میں ہے ۔ (۱) میرا باپ عبد شمس ہے پس اگر تو اسپر غضبناک ہے تو اپنا حسین اور نمکین چہرہ نوچ ڈال ۔ (۲) قبیلہ قریش سے ہم ہی اس مقام کے ساکن ہیں اور ہم ہی سے قریش قریش کہلائے (خموش اور قریش میں زن صرفی کے اختلاف کیوجہ سے سناد پیدا ہو گیا) اور سناد قول عرب خرج بنو فلان براسین متساندین سے ماخوذ ہے جسکے معنی یہ ہیں کہ ہر فریق انمیں کا ایک دوسرے کے روبرو ہے یعنی ایک کے رخ کی جہت دوسرے کے رخ کے خلاف ہے اسی طرح ان دونوں قافیوں میں بھی ایک جہتی نہیں ہے) اور یہ ویسے ہی ہے جیسے عرب کہا کرتے ہیں کہ قریش فخر کے روز متساندین تھے یعنی ایک دوسرے کے مقابلہ میں تھے اگر ایک گروہ کا ایک رئیس تھا تو دوسرے کا اسکے مقابلہ میں دوسرا سردار تھا۔

کتابوں میں قریش کے تعلق لکھا ہے۔ سمعیا تصغیر القرش وهو دابة عظيمة فی البحر تعبث فی السفن ولا تطاق الا بالنار ۱۲ منہ

سے سناد کی وجہ بتیہ میں بھی اختلاف ہے بعض شعراء تعدی ہی کے سناد کہتے ہیں لیکن بعض یہ ہیں کرو ہے کہ سناد تھی موقوف ہے الصمہ میں قول شعراء سناد کے بعد لکھا ہے وقيل

بل هو من قولهم ناقة سناد اذا كانت قوية صلبة لان الياء الصلبة اقوی فی النطق من الياء اللينة وقالوا بل السناد الناقة المشرفة كان احدی القوافی اشرفت على اخواتها ۱۲ منہ

له فقد مثت ای تقطعا ... قد دت ... ۱۲ منہ ... سله ... الجميل جمعتنا ... ۱۲ منہ ... قريش ... ۱۲ منہ

ولنتبع ذلك على عيوب المعانى

## عيوب المعانى

قد كنا قدمنا فى باب النعوت ان جملتها ان يكون المعنى مواجها للغرض غير عادل عنه الى جهة اخرى وبينا من الاغراض التى تتنحيها الشعراء فى ذلك المواضع ما اذا حفظ عرف العيب بالعدول عنه وبدأنا فى باب المديح بامور جعلناها امثلة فلا باس ان تأتى فى امثالها بامثلة ايضا۔

## ذكر المديح

لما كنا قدمنا من حال المديح الجارى على الصواب ما انبأنا انه الذى يقصد فيه المدح للشئ بفضائله الخاصة بدلا بما هو عرضى فيه و جعلنا مديح الرجال مثالا فى ذلك وذكرنا ان من قصد لمدحهم بالفضائل النفسية كان مصيبا وجب ان يكون ما ياتى به من المدح على خلاف الجهة التى ذكرناها فى النعوت معيبا۔

**المعنی**۔ اور اب ہمیں چاہئے کہ اسکے بعد مضامین شعر کے عیوب بیان کریں۔ (**مضامین شعری کے عیوب**) ہم باب نعوت میں پہلے بیان کر چکے ہیں کہ شعر کے مضمون کو غرض شاعر کے بالکل موافق و مطابق ہونا چاہئے اور مقصود میں غیر مقصود داخل نہ ہو جائے۔ اور ہم نے اُن اغراض و مقاصد کے سلسلۂ بیان میں جنکا علی العموم شعراء قصد کیا کرتے ہیں اُن باتوں کو بھی وہاں بیان کر دیا ہے کہ اگر وہ محفوظ رکھی جائیں تو معلوم ہو جائے گا کہ انھیں سے عدول کرنے میں عیب کی صورت پیدا ہو جاتی ہے اور ہم نے باب المدیح میں جسطرح پہلے کچھ ایسے امور ذکر کئے جن کو ہم نے معیار قرار دیا اسی طرح اس مقام (باب العیوب) میں بھی اگر ہم کچھ معیار قرار دیں تو کوئی مضائقہ نہیں معلوم ہوتا۔

(**عیوب مدیح کا بیان**) جبکہ ہم نے مدح کے صحیح طریقے پہلے بیان کر دیے جن سے ظاہر ہوا کہ یہی وہ صورتیں ہیں جنکے ذریعہ سے کسی چیز کی مدح اُسکے فضائل خاصہ کے ساتھ مقصود ہو سکتی ہے نہ یہ کہ اُسکے اوصاف عرضیہ (مشترکہ) سے اُسکی مدح کی جائے اور اسکے متعلق ہم نے مدیح رجال کو بطور مثال پیش کیا اور بیان کر دیا کہ فضائل نفسانیہ ہی کے ساتھ اُنکی مدح کرنا قرین صواب ہے تو ہمیں ضروری طور پر معلوم ہوا کہ اُنکی مدح بغیر اُن اوصاف کے کرنا جن کا ذکر باب نعوت میں گزرا خلاف صواب اور داخل عیب ہوگا۔

ومن الامثلة الجياد فی هذا الموضع ما قال عبد الملك بن مروان لعبيد الله بن قيس الرقيات حيث عتب عليه فی مدحه اياه فقال له انك قلت فی مصعب بن الزبير۔

انما مصعب شهاب من الله ۔۔۔ تجلت عن وجهه الظلماء

وقلت فیّ

يأتلق التاج فوق مفرقه ۔۔۔ علی جبين كأنه الذهب

فوجه عتب عبد الملك انما هو من اجل ان هذا المادح عدل به عن بعض الفضائل النفسية التی هی العقل والعفة والعدل والشجاعة الی ما يليق باوصاف الجسم فی البهاء والزينة وقد كنا قدمنا ان ذلك غلط وعيب۔ ومنه قول ايمن بن خزيم فی بشر بن مروان ؎

يا ابن الذوائب الذری والارؤس ۔۔۔ والفرع من مضر العفر فی الانفس

**اللغۃ**۔ يأتلق ای يلمع والعفر فی الانفس شديدها وقويها۔ **المعنی** اور اسکی بہترین مثال اس مقام پر عبید اللہ ابن قیس کا عبد الملک ابن مروان کی مدح میں وہ شعر ہے جسکی نسبت عبید اللہ پر عتاب کرتے ہوئے عبد الملک نے کہا کہ تو نے مصعب ابن زبیر کی مدح میں تو یہ کہا۔ حقیقت تو یہی ہے کہ مصعب خدا کی طرف سے ایک ایسا چمکتا ہوا ستارہ ہے جسکے روئے روشن سے سارے زمانہ کی تاریکیاں دور ہوجاتی ہیں۔ اور میرے بارے میں تو نے یہ کہا۔ اُسکے سر کا تاج اُسکی کُندن ایسی پیشانی پر ضو فشانی کرتا ہے پس عبد الملک کے عتاب کرنے کی وجہ یہی ہے کہ مادح مذکور نے فضائل نفسیہ یعنی عقل وعفت وعدل وشجاعت میں سے ہر ایک کے ذکر کرنے سے عدول کرکے وہ اوصاف بیان کردیے جو جسم کی رونق وزینت سے تعلق رکھتے ہیں اور ہم نے سابق میں بیان کردیا ہے کہ البتہ یہ غلطی ہے اور عیب میں داخل ہے۔ اور اسی باب سے ایمن ابن خزیم کے اشعار بشر ابن مروان کی مدح میں ہیں۔ (۱) اے سرداروں اور ایسے بلند مرتبہ اور چوٹی کے لوگوں کے فرزند جو قبیلۂ مضر جیسے دلیروں کی نسل ہیں۔

یا ابن المکارم من قریش ذا العلےٰ — وابن الخلائف وابن کل قلمس

من فرع آدم کابرا عن کابر — حتی انتهیت الی ابیك العنبسی

مروان ان قناته خطیة — غرست اروستها اعز المغرس

وبنیت عند مقام ربك قبة — خضراء کلل تاجها بالفسفس

فسماؤها ذهب و اسفل ارضها — ورق تلألأ فی البهیم المحندس

فما فی هذه الابیات شیٔ یتعلق بالمدح الحقیقی و ذلك ان کثیرا من الناس لایکونون کآبائهم فی الفضل فلم یصف هذا الشاعر غیر الآباء ولم یصف الممدوح بفضیلة فی نفسه اصلا۔ و ذکر بعد ذلك بناءه قبة ثم وصف القبة انها من الذهب والفضة وهذا ایضا لیس من المدح لان فی الملك والثروة مع الصنعة والفهم مایمکن معه بناء القباب الحسنة واتخاذ کل آلة فائقة ولکن لیس ذلك مما یعتد به ولا جاریا علی حقه

اللغة ۔ القلمس السید العظیم والعنبس الاسد العنابس من قریش اولاد امیة بن عبد شمس الاکبر وهم ستة حرب وابو حرب وسفیان وابو سفیان وعمرو وابو عمرو وسموا بالاسد الیاقوت یقال لهم الاعیاص کذا فی الصناعتین الفسفس الفصة او الفصفصة الرطبة والفسفساء الوان من الخرز یرکب فی حیطان البیوت من داخل المعنی ۔(۲) اے قریش ایسے بزرگوں کے بیٹے اور خلیفوں اور بڑے بڑے تمام سرداروں کے خلف صالح ۔(۳) تیرے نسب کی شاخ آدم سے نکلی اور ایک بزرگ سے دوسرے بزرگ کا شرف حاصل کرتا ہوا نسب کی حیثیت سے تو اپنے باپ عنبسی (یعنی مروان تک پہونچ گیا۔(۴) وہ مروان جسکی عزت کا نیزہ خطی ہے اور نہایت معزز مقام میں اسکی جڑ قائم کی گئی ہے۔(۵) اور تو ایسا دولتمند ہے کہ بیت اللہ اور رکن و مقام کے نزدیک تو نے ایسا عالیشان اور سبز گنبد والا قصر بنایا جسکے کنگرے جواہر نگار تھے ۔(۶) پس چھت تو اسکی خالص سونے کی تھی اور اسکے نیچے کی زمین تردین و نقرئی جو تاریک رات میں ضو فشانی کرتی تھی۔ تو ان شعروں میں مدح کی کوئی بات نہیں ہے اسلئے کہ اکثر لوگ فضل و کمال میں اپنے آباء کے مثل نہیں ہوتے اور اس شاعر نے آباء و اجداد کی توصیف کے سوا اسکی مدح میں کچھ بھی نہ کہا اور اپنے ممدوح کے ذاتی فضائل میں سے کوئی فضیلت نہیں بیان کی۔ اور اسکے بعد قصر معلےٰ کی تعمیر کرنے کا ذکر کیا پھر اس قصر کی توصیف شروع کردی کہ وہ سونے چاندی سے آراستہ ہے اور یہ بھی کوئی مدح نہیں ہے اس لئے کہ دولت و ثروت کی موجودگی میں جو صاحب فہم صناعی کا شوق رکھتا ہوگا اسکے لئے خوشنما عمارتوں کا بنوانا اور ایک سے ایک عمدہ اسباب عیش کا فراہم کرنا کوئی دشوار نہیں لیکن یہ کوئی قابل اعتنا مدح نہیں ہے اور نہ اصول مدح کے مطابق ہے۔

لعله اس مصرعہ کو بعض متون میں اس طرح وارد کیا ہے یا ابن الاکارم من قریش کلها ۔۱۲ منہ کتاب الصناعتین میں البهیم کے مقام پر حلیم کی روایت کی ہے ۱۲ منہ

ومما نذكره في هذا الموضع ليصح به شدة قبح هذا المدح قول اشجع بن عمرو في المدح بما يخالف اليسار۔

يريد الملوك ندى جعفر ۔ ولا يصنعون كما يصنع

وليس باوسعهم في الغنى ۔ ولكن معروفه اوسع

فقد احسن هذا الشاعر حيث لم يجعل الغنى واليسار فضيلة بل جعلها غيرهما

وقال ايضا ايمن بن خزيم في لبشر

فلو اعطاك لبشر الف الف ۔ رأى حقا عليه ان يزيدا

واعقب مدحتي سرجا خلنجا ۔ وابيض جوزجانيا عقودا

فانا قد وجدنا ام لبشر ۔ كام الاسد مذكارا ولودا

**اللغة**۔ الخلنج کسمند شجر معرب تتخذ من خشبه الاوانی جمع خلانج وجوزجان بلدة والمذکار التی تلد ذکراً۔ **المعنی**۔ اور اس مقام پر ہم ایک اور ایسی بات ذکر کرتے ہیں جس سے اس مدح کی برائی اچھی طرح واضح ہو جائے گی اور وہ اشجع ابن عمرو کا مدحیہ شعر ہے جس میں وہ تونگری کے خلاف باتوں کا ذکر کرتے ہوئے کہتا ہے۔ (۱) سلاطین چاہتے ہیں کہ جعفر کی طرح سخاوت کریں (مگر) جعفر کے ایسے افعال واعمال بجا نہیں لاتے۔ (۲) حالانکہ وہ اُن بادشاہوں سے تونگری میں زیادہ نہیں ہے لیکن احسان اُسکا بڑھا ہوا ہے۔ تو بیشک اس شاعر نے بہت خوب اور درست کہا اسلئے کہ اس نے تونگری وتمول کو فضیلت میں نہیں شمار کیا بلکہ ان دونوں کے علاوہ ایک دوسری چیز (یعنی احسان) کو فضیلت قرار دیا۔ اور ایمن ابن خزیم نے لبشر کے بارے میں دوسرے موقع پر بھی کہا۔ (۱) اگر (ہمارا ممدوح) لبشر تجھے لاکھ بھی عطا کرے تو وہ اُسے کم سمجھتا ہے اور اُس سے زیادہ سخاوت کرنے کا مستحق اپنے کو سمجھتا ہے۔ (۲) اور اُس نے میری مدح سرائی کے صلہ میں درخت خلنج کی بنی ہوئی کاٹھی اور مقام جوزجانیا کی چمکتی ہوئی گٹھیلی اور سخت تلوار مجھے عنایت کی۔ (۳) اور (کیوں نہ ہو) ہم نے مادر لبشر کو مادر شیر کی طرح کثیر الولد اور اولاد نرینہ پیدا کرنے والی پایا۔

۱؎ کتاب الصناعتین میں اشجع بن عمرو کے بجائے بعض نسخ میں ابو الہیذام یزید بن عمرو السلمی نقل کیا ہے۔ ۱۲ منہ

۲؎ کتاب الصناعتین وغیرہ میں عقودا کے مقام پر عنودا کی روایت ہے۔ ۱۲ منہ

فجميع هذا المدح على غير الصواب وذلك انه او ما الى المدح والتناهي في الجود اولاً ثم افسده في البيت الثاني بذكر السرج وغيره ثم ذكر في البيت الثالث ما هو الى ان يكون ذماً اقرب وذلك انه جعل امه ونودا والناس مجمعون على ان نتاج الحيوانات الكريمة يكون انزر.

ومنه قول الشاعر

بغاث الطير اكثرها فراخا — وام الصقر مقلات نزور

## ذكر عيوب الهجاء

كما ان معرفة رداءة المدح كانت سهلة جيدة فكذلك عيب الهجاء يسهل الطريق الى العلم به مما تقدم في باب نعته وجماع القول فيه انه متى سلب المهجو امورا لا تجانس الفضائل النفسانية كان ذلك عيبا في الهجاء

**اللغة:** البغاث طائر اغبر وشرار الطير والمقلاة التي لا يعيش لها ولد والنزور القليلة الولد۔

**المعنی:** یس یہ ساری تعریفیں اصول مدح کے بالکل خلاف ہیں اسلئے کہ شاعر نے پہلے شعر میں اسکی مدح انتہائے جود کے ساتھ کی پھر اس نے دوسرے شعر میں سرج وغیرہ کا ذکر کرکے اس مدح کی صورت بالکل بگاڑ دی پھر تیسرے شعر میں ایسی بات ذکر کی جسمیں مذمت کا پہلو مدح کے نسبت زیادہ نظر آتا ہے اور وہ یہ کہ ممدوح کی ماں کو کثیر الولد قرار دیا حالانکہ تمام لوگوں کا اسپر اتفاق ہے کہ کریم و شریف حیوانات کے بچے بہت کم ہوتے ہیں اسی بنا پر ایک شاعر نے کہا ہے۔ غیر شکاری پرندوں کے انڈے بچے بہت ہوتے ہیں مگر شکرے کی ماں نہایت قلیل الاولاد ہوتی ہے۔

## عیوب ہجا کا بیان

جس طرح نعت مدح بیان کردینے کے بعد عیب مدح کی شناخت نہایت خوبی و آسانی سے ہوگئی اسی طرح نعت ہجا میں ہمارے سابق بیانات سے عیوب ہجا کے معلوم کرنے کا طریقہ بھی نہایت آسانی کے ساتھ واضح ہوسکتا ہے۔ اور اسکا قاعدہ کلیہ یہ سمجھنا چاہیے کہ جب مہجو (جسکی ہجو کی جارہی ہے) سے ایسے صفات کی نفی کی جائے جو فضائل نفسیہ (مذکورہ) کے بالکل خلاف ہوں اور ان فضائل سے ان صفات کو کوئی علاقہ و مناسبت نہ ہو تو یہ ہجو ناقص و معیوب ہوگی۔

مثل ان ينسب الى انه قبيح الوجه او صغير الحجم او ضئيل الجسم او مقتر او معسر او من قوم ليسوا باشراف اذا كانت افعاله فى نفسه جميلة وخصاله كريمة نبيلة او ان يكون ابواه مخطئين اذا كان مصيبا وغويين اذا وجد رشيد اسديدا او بقلة العدد اذا كان كريما وعدم النضار اذا كان راجحا شهما فليست ادى ذلك هجاء جاريا على الحق ومما يدل على ذلك بعد القياس الصحيح والنظر الصريح اشعار واقوال اعددها

فمنها ما انشدناه ابو العباس احمد بن يحيى

رات نضف[1] اسفار اميمة قاعدا ۔۔۔ على نصف اسفار يجن[2] جنونها

فقالت[3] من اى الناس انت اتيتنا ۔۔۔ فانك راعى ثلة لا تزينها

فقلت لها ليس الشحوب على الفتى ۔۔۔ بعار ولا خير الرجال سمينها

فهذا صريح فى ان القبح والشحوب والسماجة ليست بعار

**اللغة:**۔ الثلة بالضم قطيعة الغنم ثلل وثلال واران القوم هلكت ماشيتهم فهم مرينون۔

**المعنى**۔ جیسے ہجو کے متعلق یہ ظاہر کیا جائے کہ وہ بدصورت یا کوتاہ جسم یا لاغر یا مفلس تنگدست یا قوم کا رذیل ہے باوجودیکہ اُسکے خود کے افعال و اعمال و عادات و اطوار اچھے اور پسندیدہ ہوں یا یہ کہ اُسے بُرا کہا جائے کہ اُسکے والدین خطاکار تھے جبکہ یہ خود جادۂ صواب پر ہو یا وہ غلط راستے پر تھے جبکہ یہ راہ راست پر ہو یا قلت جمعیت کے ساتھ مذمت کی جائے جبکہ وہ متین اور عقل کا سنگین صاحب سیادت و فتوت ہو پس میرے خیال میں اس قسم کی ہجو جادۂ حقیقت سے بالکل منحرف ہے۔ اور ہمیں قیاس صحیح اور نظر غائر کے بعد جو شواہد اسکے متعلق ملے ہیں وہ چند اشعار ہیں جنکو ہم (اسجگہ) پیش کرتے ہیں پس اُن میں سے وہ ابیات ہیں جنکا ابو العباس یعنی احمد ابن یحییٰ نے ہم سے ذکر کیا اور وہ یہ ہیں (۱) امیمہ نے ایک غربت زدہ اور مصائب سفر سے لاغر ہو جانے والے شخص کو کثرت سفر سے لاغر ہو جانیوالے ایک ایسے اونٹ پر دیکھا جو بے پروائی کے ساتھ زیادہ دوڑنیوالا تھا (۲) تو کہا کہ تو نے کس قوم و قبیلہ سے نکلکر ہمارے پاس قدم رنجہ کیا ہے کیونکہ (میرے خیال میں) تو کسی گلہ کا چرواہا ہے جسکے جانوروں کو تو نے محفوظ رکھا ہے۔ (۳) تو میں نے اُس سے جواب میں کہا کہ لاغری جوانمرد کے لئے کوئی ننگ و عار نہیں اور نہ ہر فربہ شخص تمام لوگوں سے بہتر ہے۔ تو یہ شعر صراحۃً اس مطلب پر دال ہے کہ بدشکل ہونا اور لاغر و بدہیئت ہونا انسان کیلئے کوئی عیب نہیں

## ومن هذا ایضا

قول بعضهم فی ابن له ازدراه رجال فمنعهم من نعمه فاغاروا علیها

رأوه فازدروه وهو خرق　　　وینفع اهله الرجل القبیح

ومن الابیات الاول فی ان قلة المال لیست عارا قوله

علیک بداعی ثلة مسلحبة　　　یروح علیه محضها وحقینها

سمین الضواحی لم تورقه لیلة　　　وان عظم ایکار الهموم وعونها

وللسموأل فی ان قلة العدد لیس عیبا ولا سبة

تعیرنا انا قلیل عدیدنا　　　فقلت لها ان الکرام قلیل

وما ضرنا انا قلیل وجارنا　　　عزیز وجار الاکثرین ذلیل

**اللغۃ**: المسلحبة المستقیمة والمحض اللبن الخالص والحقین المحقون۔ **المعنی**۔ اور اسی قبیل سے بعض اعراب کا یہ شعر بھی ہے جب اپنے اُس فرزند کے بارے میں کہا جسکو لوگوں نے حقیر اور مجبور سمجھکر اُسکے مویشیوں پر دست درازی کا ارادہ کیا اور اسنے اُنکو روکا مگر سب نے ملکر اسکے مویشی لوٹ لئے (اُس موقع پر اس عرب نے یہ شعر کہا) لوگوں نے اُسے دیکھا اور کمسن و ناتجربہ کار سمجھکر اُسپر حقارت کی نظر ڈالی۔ اور مرد معمولی اور کم حیثیت ہی کیوں نہو لیکن اپنے اہل و عیال کیلئے منفعت رساں ہوتا ہے۔ اور اس شعر کے علاوہ سابق الذکر ان اشعار میں سے (جنکا ابو العباس احمد ابن یحییٰ نے ہم سے ذکر کیا اور) جنکا یہ مضمون تھا کہ مال کی کمی اور بے بضاعتی انسان کیلئے کوئی عیب نہیں ہے یہ دو شعر بھی ہیں جنمیں کہتا ہے (اگر تو مجھ سے لاغری و غیرہ کی وجہ سے خوش نہیں ہے) تو خیر منحنی و مستقیم الخلقۃ گوسفند کے چرواہے کو اپنے لئے اختیار کرلے جسکے پاس شام کے وقت اُنمیں کے فربہ اور لاغر و خشک ہر طرح کے جانور موجود ہوتے ہیں (۲) اور اُسکے اطراف و جوانب (ہاتھ پاؤں وغیرہ) خوب فربہ ہوں اور وہ ایسا آرام طلب و غفلت شعار ہو کہ اگرچہ چھوٹے بڑے سب طرح کے رنج و غم پیدا ہوں مگر باوجود اسکے راتوں کو جاگنا حرام سمجھتا ہو۔ اور سموأل ابن عادیا کے یہ اشعار اس مطلب میں ہیں کہ جمعیت کی کمی عیب اور بُرائی میں داخل نہیں ہے۔ (۱) ہماری زوجہ ہم پر اس بات کا عیب لگاتی ہے کہ ہماری جمعیت (اور جتھا) کم ہے تو میں نے اُس سے کہدیا کہ اچھے اور شریف لوگ تھوڑے ہی ہوتے ہیں۔ (۲) اور ہماری قلت ہم کو کوئی نقصان نہیں پہونچاتی جبکہ ہمارے ہمسائے عزت دار ہیں اور اکثروں کے ہمسائے ذلیل ہیں۔

فعدى هذا الشاعر عن الهجاء الذى عيرتهم به هذه المعيرة واحتج فيه بما دل على انه غير ضائر ثم وصف بعد ذلك نفسه وقومه بالاوصاف التى تليق بذكرنا اياها فى هذا الموضع للمنفعة فى تعليم الهجاء الجارى على الصواب فقال۔

وانا لقوم لا نرى القتل سبة ۔ اذا ما رأته عامر وسلول

يقرب حب الموت اجالنا لنا ۔ وتكرهه اجالهم فتطول

وما مات منا سيد حتف انفه ۔ ولا طل منا حيث مات قتيل

لنا جبل يحتله من نجيره[له] ۔ منيع يرد الطرف وهو كليل

**اللغة** - طل القتيل اذا هدر دمه اى لم يوخذ بثاره والكليل الحسير۔ **المعنى** - پس اس شاعر نے ہجو کے اُس طریقہ سے عدول کیا جسکی نسبت اسکی بی بی نے عیب لگانے کے طور پر اسکی طرف دی تھی (اور قلت عدد کو عیب نہیں سمجھا) اور دلیل کے ساتھ اسکو واضح کر دیا کہ یہ عیب ہمارے لئے مُضر نہیں ہے پھر اسکے بعد اپنی اور اپنے قوم کی اُن اوصاف کے ساتھ مدح کی جنکا اس مقام پر ہمارے لئے ذکر کر دینا نہایت مناسب ہے تاکہ صحیح اور عمدہ ہجو گوئی کا طریقہ معلوم کرنے کے لئے یہ بیان ہمارا نافع اور مفید ثابت ہو چنانچہ شاعر کہتا ہے۔(۱) اور ہم ایسی قوم ہیں کہ لڑائی میں قتل ہو جانے کو عار و ننگ نہیں سمجھتے جبکہ بنی عامر اور بنی سلول اُسکو عار سمجھیں یعنی یہ لوگ اپنی کمزوری و بزدلی کی وجہ سے اسکو بُرا سمجھتے ہیں لیکن ہم اسے اچھا سمجھتے ہیں) (۲) موت کا محبوب رکھنا ہمارے آخری وقتوں کو ہم سے قریب کر دیتا ہے اور اُنکے آخری اوقات موت کو مکروہ سمجھتے ہیں یعنی وہ خود موت سے گھبراتے ہیں اسلئے اُنکی عمریں دراز ہو جاتی ہیں۔ (۳) اور ہمارا کوئی سردار فرش خواب پر پڑکر نہیں مرا (بلکہ جو مرا وہ لڑائی میں) اور ہم میں کوئی ایسا مقتول نہیں ہے جسکا خون ہدر کر دیا گیا ہو (اور اُسکا قصاص نہیں لیا گیا ہو اسلیے کہ یہ دونوں امر بہادروں کیلئے عار و ننگ ہیں) (۴) ہم ایسے بلند پہاڑ کے مالک ہیں جسپر وہی شخص اُترتا ہے جسکو ہم پناہ یا اجازت دیں اور وہ پہاڑ اپنی بلندی کی وجہ سے دیکھنے والے کی نظر کو تھکا کر لوٹا دیتا ہے۔

[له] یحیزه یا یجیزه پڑھا جائے تو ترجمہ ۔١٢ منہ

فاتی فی هذه الابیات بالمدح من جهة الشجاعة والباس والعز ثم قال

وننکران شئنا علی الناس قولهم ولاینکرون القول حین نقول

اذا سید منا خلا قام سید قؤل لما قال الکرام فعول

سلی ان جهلت الناس عنا وعنهم فلیس سواء عالم وجهول

فاتی فی هذه الابیات بالوصف والمدح من جهة العقل والرأی والفهم ثم قال ؎

فنحن کماء المزن ما فی نصابنا کهام ولا فینا یعد بخیل

فاتی بالمدح من جهة الجود وهو احد اقسام العدل کما بینا ثم قال

صفونا فلم نکدر واخلص سرنا اناث اطابت حملنا وفحول

**اللغة۔** النصاب الاصل الکامل والکهام السیف الکلیل لحد۔ **المعنی** پس شاعر نے ان شعروں میں شجاعت وسطوت اور عزت وحرمت کی راہ سے اپنی مدح کی (اور اسی پر اکتفا نہ کی بلکہ اسکے بعد) پھر یہ کہا۔ (۱) لوگوں میں سے ہر ایک کی بات کو ہم رد کرسکتے ہیں اور جب ہم کوئی بات کہیں تو کسی کو مجال انکار نہیں ہوتی۔ (۲) جب ہمارا کوئی سردار مرجاتا ہے تو دوسرا سردار شریفوں کے سے قول وفعل کے ساتھ اُسکا قائم مقام ہوجاتا ہے۔ (۳) اے مخاطبہ اگر تجھے معلوم نہیں ہے تو ہمارے اور ہمارے دشمنوں کے حالات لوگوں سے دریافت کرلے کیونکہ دانا اور نادان برابر نہیں ہوتے۔ تو ان اشعار میں شاعر نے اپنی عقل اور رائے اور فہم کی تعریف وتوصیف کی۔ اور اسکے بعد پھر کہا۔ (۱) پس (معلوم ہونا چاہیے) ہم صفائی وطہارت میں آب باران کے مثل ہیں اور ہماری کریم نسل میں کوئی بلید اور کُند نہیں ہے اور نہ ہمارے خاندان میں کوئی بخیل ہے جو شمار میں آئے اس شعر میں اُس نے اپنے جود وسخا کا جو اقسام عدل کی ایک قسم ہے اظہار کیا۔ اسکے بعد پھر کہا۔ ہمارے نسب خالص ہیں مکدر نہیں اور ہماری سرشت کو مادروں نے جنھوں نے ہم کو حمل میں اچھی طرح رکھا ہے اور باپوں نے پاک وصاف کردیا یعنی ہم کریم العنصرین ونجیب الطرفین ہیں۔

فاتی بالمدح من جهة العفة اذ كان فی ذكره طيب الحمل دليل على ذلك افلا ترى ان هذا الشاعر لما علم ان المعيرة لم تات بما يضرهم احتج فی ذلك بما يزيل الظنة عنهم ثم عمد الى الفضائل التی هی فضائل بالحقيقة فاوجبها فكانت داری بهذا الفعل ان ما قالته المعيرة جاريا على غير الصواب۔

وانشد احمد بن يحيى فی هذا المعنی

وانی لا اخزی اذا قيل مملق ۔۔۔ جواد واخزی ان يقال بخيل

وبلغنی ان ابن الزبير لما دخل الشام ناداه اهله يا ابن النطاقين فقال لابن ابی عتيق ؎ وتلك شكاة ظاهر عنك عارها + فابان بهذا القول انه لا يلزمه ما يقال فی امه فاذا تؤمل ما ذكرته فی هذا الباب لم يبعد الوقوف على عيب الهجاء كيف يعرف

**اللغة**:۔ المملق من الاملاق وهو الفقر والافتقار۔ **المعنی**۔ تو اس شعر میں اُسنے پاکیزگی حمل کا ذکر کرکے عفت کا اظہار کیا۔ کیا تم نے اسپر نظر نہ کی کہ اس شاعر نے جب یہ معلوم کرلیا کہ عیب لگانے والی نے کسی مضر اور معیوب امر کی نسبت اُنکی طرف نہیں دی ہے لہذا اُسنے اُنکی توصیف میں اُنکی خوبیوں کا اسطرح ثبوت دیا جس سے کسی قسم کی بدگمانی اُن کی طرف نہیں ہوسکتی پھر اُن فضائل کے ذکر کی طرف متوجہ ہوا جو حقیقت فضائل کہے جانے کے مستحق ہیں اور ظاہر کیا کہ یہ صفات اُسکی قوم کیلئے ضروری و لازمی ہیں پس گویا کہ شاعر نے اپنے اس طریقۂ عمل سے اس بات کو اچھی طرح واضح کردیا کہ معیرہ کا قول (اور اسکا قلت عدد کے ساتھ عیب لگانا) کسی طرح درست نہیں۔ اور احمد ابن یحییٰ نے اسی مطلب میں یہ شعر پڑھا۔ اگر مجھے لوگ سخاوت کرنے والا فقیر کہیں تو اُسکو میں اپنے لیئے باعث وہن و ذلت نہیں سمجھتا اور اگر کوئی مجھے بخیل کہدے تو میں ذلیل و رسوا ہوجاتا ہوں (صاحب کتاب کہتے ہیں) اور مجھے خبر ملی ہے کہ ابن زبیر جب داخل شام ہوا تو اہل شام نے اُسے یا ابن ذات النطاقین (اے دو ازار والی عورت کے فرزند) کہکر پکارنا شروع کیا تو اُس نے ابن عتیق سے مخاطب ہوکر کہا۔ یہ عیب درحقیقت کوئی عار و ننگ نہیں ہے تو ابن زبیر نے اپنے اس جواب میں یہ ظاہر کردیا کہ اُسکی ماں کے متعلق (اس جملہ سے جس برائی کا اظہار مقصود ہے وہ حقیقت میں برائی نہیں ہے (اسلئے کہ جس بنا پر یہ جملہ کہا گیا وہ فی نفسہ کوئی مستہجن امر نہ تھا) پس اگر اس باب میں ہمارے ذکر کردہ بیانات پر نظر ڈالی جائے تو عیوب ہجا کی شناخت کا طریقہ معلوم کرلینا دشوار نہ ہوگا۔

# عیوب[1] المراثی

واما المراثی ففی ماقدمته فی باب نعوتها ایضا ما ابان عن الوجه فی باب عیوبها اذا کان النظر صحیحا والفکر سلیما۔

## واما عیب[2] التشبیه

فذالک سبیله ایضا لمن کان حافظا لما تقدم من اقوالنا فی باب نعوته

## واما عیب[3] الوصف

فی المضادة فی باب نعوته

## واما الغزل

فالقول فیه کالقول فی ما مر من هذه الابواب اذ کان عیبه انما هو مضادة ما قدمنا ذکره فی باب نعته ومن الغزل الجاری علی تلك المضادة وفیه مع انه مثال فی هذا الموضع للعیب توکید[4] لما قدمناه فی باب النعوت قول اسحاق الاعرج مولی عبد العزیز بن مروان

## مرثیوں کے عیوب

اور لیکن مراثی تو اسکے متعلق بھی جو کچھ ہم نے باب نعوت میں بیان کیا ہے اُسپر نظر کرنے سے اس کے عیوب کی شناخت کا طریقہ معلوم ہوسکتا ہے بشرطیکہ نظر صحیح اور فکر صائب ہو۔ اور لیکن عیوب تشبیہ پس انکے معلوم کرنے کا بھی یہی طریقہ ہے یعنی جس شخص کو اسکے متعلق باب النعوت کے ہمارے سابق بیانات محفوظ ہوں گے اُنکے ذریعہ سے وہ انھیں بھی سمجھ لے گا۔ اور لیکن وصف (یعنے حالات آئینہ کرنے) کے جو محاسن ہیں پس اُنھیں کے ذریعہ سے اُسکے عیوب کی بھی شناخت ہوسکتی ہے۔ اب رہی غزل تو چونکہ اسکے عیوب بھی جو کچھ ہم نے باب النعوت میں بیان کیا ہے اُسکی ضد اور خلاف میں منحصر ہیں اسلئے اسکی بحث بھی سابق کے مباحث کی طرح ہونا چاہئے (یعنے اسکے بھی نعوت ہی سے اسکے عیوب کی تمیز حاصل ہوجائے گی) اور ایسی غزلوں میں سے جو اصول محاسن کے برخلاف ہیں عبد العزیز ابن مروان کے رفتار میں سے اسحٰق اعرج نامی ایک شخص کے اشعار ہیں جو اس مقام پر عیب کی مثال ہونے کے باوجود ہمارے سابق بیانات کی جو باب النعوت میں گزرے تائید کرتے ہیں۔

فلما بدا لی ما راعنی ‌‌ نزعت نزوع الابیّ الکریم

وبلغنی ان ابا السائب المخزومی لما انشد هذا البیت قال قبحه اللّٰه لا واللّٰه ما اجبتہا ساعة قطّ۔

ومثله لنابغة بنی تغلب واسمه الحارث بن عدوان

هجرت امامة هجرا طویلا ‌‌ وما کان هجرك الا جمیلا

علی غیر بغض ولا عن قلی ‌‌ ولیس حیاء ولیس ذهولا

ولکن بخلنا لبخلك عمدًا ‌‌ فکیف یلوم البخیل البخیلا

ولما کان المذهب فی الغزل انما هو الرقة واللطافة والشکل والدماثة کان مما یحتاج فیه ان تکون الالفاظ لطیفة مستعذبة مقبولة غیر مستکرهة فاذا کانت جاسیة کان ذلك عیبا

---

**اللغة** ۔ النزوع عن الشئ العدول عنه والجاسیة فی کلام المصنف الشدیدة **المعنیٰ**

پس جب (محبوبہ کی محبت میں اسکی طرف سے) مجھے خطرناک اور ہولناک باتیں پیش آئیں یا ایسے معاملات پیش آئے جن سے میں گھبرا گیا تو میں ایک عزت دار اور شریف آدمی کی طرح اس سے بالکل علیٰحدہ اور بے تعلق ہو گیا (صاحب کتاب کہتے ہیں) مجھے معلوم ہوا ہے کہ جب یہ شعر ابو السائب مخزومی کے سامنے پڑھا گیا تو کہا کہ خدا اس سے بری طرح پیش آئے (پھر شاعر کو مخاطب فرض کرکے کہا) لا واللہ ہرگز نہیں تونے اس سے محبت کی۔ اور اسی کے مثل بنی تغلب کے سربرآوردہ شاعر حارث ابن عدوان نامے کے یہ اشعار ہیں۔

(۱) میں نے امامہ سے طولانی جدائی اختیار کرلی اور اے امامہ میرا تجھ سے علیٰحدہ ہوجانا ہی بہت خوب ہوا (۲) اور یہ جدائی کسی عداوت اور ناراضگی کے بنا پر نہ تھی اور نہ ملاقات سے جھینپنا اور نہ کوئی بھول یا غلطی اسکا سبب ہوئی (۳) بلکہ (اصل امر یہ ہے کہ) ہم نے قصداً تیرے بخل کی وجہ سے بخل کیا پھر ایک بخیل دوسرے بخیل کی کیونکر ملامت کرسکتا ہے۔ اور چونکہ نرم دلی اور لطف و مہربانی اور اظہار مجانست و موافقت اور نرم خوئی انکے سوا اور غزل کا کوئی راستہ نہیں ہے اس بنا پر غزل میں اسکی سخت ضرورت ہے کہ اسکی لفظیں نہایت سہل و پرلطف اور مانوس و مقبول ہوں مکروہ اور ناقابل قبول نہ ہوں پس اگر لفظیں سخت اور خشن ہونگی تو یہ غزل کے عیوب میں داخل ہوگا۔

الا انه لما لم يكن عيبا على الاطلاق امكن ان يكون حسنا اذ كان قد يحتاج الى الخشونة فى مواضع مثل ذكر البسالة والنجدة والباس والرهبة وكان احق المواضع التى يكون فيها عيبا الغزل لمنافرته تلك الاحوال وتباعد منها

(فمن الكلام المستثقل فى الغزل قول عبد الرحمن بن عبد الله القس)

ان تنأ دارك لا امل تذكرا وعليك منى رحمة وسلام

ومن المستخشن قول هذا الشاعر

سلام ليت لسانا تنطقين به قبل الذى نالهُ من صوته قطعا

فما رأيت اغلظ ممن يدعو على محبوبته بقطع لسانها حيث اجادت فى غنائها له

**اللغة** - قوله سلام مرخم سلامة وهى اسم قينة - **المعنى** - مگرچونکہ مطلقاً ایسی سخت لفظوں کا استعمال کرنا عیب نہیں ہے اسلئے کہ بعض صورتوں میں ممکن ہے کہ یہ طریقہ مستحسن بھی سمجھا جائے کیونکہ اکثر مواقع پر عاشق کو اظہار خشونت کی بھی ضرورت پڑتی ہے جیسے کہ اپنے محل پر شجاعت و دلیری اور رعب وجلالت اور سطوت وہیبت کا (رقیبوں یا دشمنوں کے سامنے) ظاہر کرنا - لیکن چونکہ ان امور کو غزلیت سے بالکل منافرت ہے اسلئے بالخصوص غزل میں ان چیزوں کا ذکر یقیناً عیب میں شمار کیا جائیگا پس غزل میں جو نہایت ثقیل کلام کہے گئے ہیں اُن میں سے ایک عبد الرحمٰن ابن عبد القس کا یہ شعر ہے - اگر تیری منزل مجھ سے دور ہو جائے تو میں اُسے یاد کرکے ملول نہوں گا - اور تجھپر میری جانب سے مہربانی کے ساتھ میرا سلام - (بس خدا حافظ و ناصر) اور کلام خشن میں سے اسی شاعر کا یہ شعر ہے - اے سلامہ کاش وہ زبان جس سے تو کلام کرتی ہے قبل اس کے کہ کوئی آواز اُس سے نکلے قطع کردی جاتی - پس میں نے کوئی ایسا سخت آدمی نہیں دیکھا جو اپنی محبوبہ کو گانا پسند کرکے اُسے زبان کٹنے کا کوسنا دے -

لفظ قبل باعتبار متین میں اس مصرعہ کی اس طرح روایت کی ہے قبل الذى نالنى من خیله قطعا - والمراد من خیله لفرها فساد قلبه - ۱۲ منه -

# فاما العیوب العامة للمعانی

من الاغراض التی ذکرناها وغیرها وعموم ذلك ایاها کعموم النعوت التی قد منا وعددنا ابوابها۔

## فمنها فساد الاقسام

وذلك یکون اما بان یکررها الشاعر او یاتی بقسمین احدهما تحت الآخر فی الوقت الحاضر او یجوز ان یدخل احدهما فی الآخر فی المستانف وان یدع بعضها فلا یأتی به فاما التکریر فمثل قول هذیل الاشجعی۔

فما برحت تومی الی بطرفها ‏ ‏ ‏ وتومض احیانا اذا خصمها غفل

لان تومض وتومی بطرفها متساویان فی المعنی۔

**اللغة** - المستانف فی کلام المصنف بمعنی المستقبل - **المعنی** - لیکن وہ عیوب جو تمام مضامین شعری میں مشترک ہیں خواہ اُن کا تعلق اُن اغراض سے ہو جنکا ہم نے سابق میں ذکر کیا (مثل مدیح و ہجا وغیرہ کے) یا ان کے علاوہ اور اغراض سے وہ سب عیوب اُسی طرح عام طور سے جملہ مضامین کو لاحق ہوتے ہیں جس طرح وہ محاسن جن کا سابقاً اُن کے ابواب میں ذکر ہوا تمام مضامین شعری میں بالعموم پائے جاتے ہیں۔ پس منجملہ اُن عیوب مشترکہ کے ایک فساد اقسام ہے۔ اور یہ عیب یا تو اس طرح پیدا ہوتا ہے کہ شاعر اُن قسموں کا بہ تکرار ذکر کردے یا ایسی دو قسموں کا ذکر کرے کہ ایک دوسرے میں بالفعل مندرج ہو یا آئندہ ہو سکے یا یہ کہ اُسکے اور اقسام بھی ہوں جنکو کُلاً نہ بیان کرے بلکہ بعض کو ترک کردے۔ لیکن ایک ہی قسم کو مکرر لکھنا تو اس کی مثال میں ہذیل اشجعی کا یہ شعر ہے۔ وہ محبوبہ میری طرف اپنی نگاہ شوق سے برابر اشارہ کرتی رہی اور اپنے مخالف (رقبا وغیرہ) کی غفلت کی حالت میں وہ میری جانب گھڑی گھڑی اشارہ کرتی رہی (اس شعر میں بے ضرورت تکرار ہے) اس لئے کہ تومض اور تومی بطرفها دونوں جملوں کے معنی ایک ہی ہیں۔

واما دخول احد القسمين فی الآخر فمثل قول احدهم

ابادر اهلاک مستهلک لمالی او عبث العابث

فعبث العابث داخل فی اهلاک مستهلک۔

ومثل قول امیة بن ابی الصلت

للہ نعمتنا تبارک ربنا رب الانام ورب من یتابد

فلیس یجوز ان یکون امیة اراد بقوله الوحش وذلک ان من لا تقع علی الحیوان غیر الناطق۔ واذا کان الامر علی هذا فمن لا یتوحش داخل فی الانام او یکون اراد بقوله یتابد ای یتقوت من الابد وذالک داخل فی الانام

المعنی۔ اور لیکن ایک قسم کا دوسری قسم میں داخل ہونا تو اسکی مثال میں ایک شخص کا یہ شعر ہے کہتا ہے کہ قبل اسکے کہ میرے مال کو کوئی لوٹنے والا لوٹے یا کسی نااہل کے ہاتھ لگ کے وہ فضول رائگاں جائے میں اس کو راہ سخاوت میں پہلے ہی صرف کر دیتا ہوں۔ پس جملہ اهلاک مستهلک میں عبث العابث کا مفاد داخل ہے۔ اور جیسے امیہ ابن ابی الصلت کا یہ شعر ہے۔ کیا کہنا ہماری نعمتوں کا ہمارا منعم وخالق بابرکت ہے کہ جو تمام خلائق کا پروردگار ہے اور وحشی لوگوں کا بھی پالنے والا ہے۔ پس یہ تو ممکن نہیں کہ شاعر نے اپنے قول یتابد سے وحشی جانوروں کو مراد لیا ہو اس لئے کہ حرف من حیوان ناطق اور ذوی العقول کے لئے مخصوص ہے اور جبکہ ایسا ہوا تو وحشی جانوروں کے علاوہ وحشت کرنے والے آدمی لفظ انام میں داخل ہوں گے۔ یا یہ کہ شاعر نے یتابد کو ابد سے مشتق قرار دے کر یتقوت (قوت حاصل کرنے) کے معنی مراد لئے ہوں تو اس معنی کے اعتبار سے بھی من یتابد کا مفاد فی الانام کے ماتحت مندرج رہے گا۔

لکھا ہے شارح نے اپنا عین میں اس شعر کو درج کیا ہے۔ اهلاک و ان عبث العابث۔ ۱۲ منہ

واما ان یکون القسمان مما یجوز دخول احدهما فی الاٰخر مثل قول عدی القرشی۔

غیر ما ان اکون نلت نوالا من نداها عفوا ولا مهنئا

فالعفو قد یجوز ان یکون مهنیًا والمهنئ قد یجوز ان یکون عفوا وقد ضحک من انوکٍ سأل مرۃ فقال علقمۃ بن عبدۃ جاهلی ام من بنی تمیم فان الجاهلی قد یکون من بنی تمیم او من بنی عامر والتمیمی قد یکون اسلامیا وجاهلیا۔

ومن ذالک قول عبد اللّٰہ بن سلیم الغامدی

فهبطت سربا ما یفزع وحشہ من بین سرب ناوئ وکنوس

ناوئ سمین یقال نوئ ای سمن والسمین یجوز ان یکون کانسا والکانس یجوز ان یکون سمینا وهزیلا؟

**اللغۃ**۔ الانوک فی کلام المصنف السفیہ الاحمق السرب بالکسر القطیع من الظباء والنساء وغیرها والکنوس الداخل فی کناسہ والکناس مستتر الظبی فی الشجر **المعنی**۔ اور لیکن فساد اقسام کی یہ صورت کہ دونوں قسمیں ایک دوسرے میں داخل ہو سکتی ہوں اور اُن دونوں کا اجتماع ممکن ہو اور پھر دونوں کو علیحدہ ذکر کیا جائے) تو اسکی مثال میں عدی قرشی کا یہ شعر ہے۔ ایسا ہرگز نہیں ہے کہ میں نے اُس کی بخشش سے کچھ حاصل کر کے میں اُسکا زیر بار احسان ہوا ہوں اور نہ کوئی خوشگواری مجھے اُس سے نصیب ہوئی پس عفو (تفضل) اَمھنی (موافق و خوشگوار) ہو سکتا ہے اور مھنی عفو ہو سکتا ہے (دونوں کا اجتماع ممکن ہے اور قسمین کو مغائر ہونا چاہئے) اور (ایک دفعہ کا واقعہ ہے کہ) ایک احمق کی بات پر ہنسی اُڑائی گئی جبکہ اُس نے دریافت کیا کہ علقمہ ابن عبدہ جاہلی ہے یا بنی تمیم میں سے ہے (اسکے سوال پر لوگ ہنس پڑے) اسلئے کہ جاہلی اور بنی تمیم سے ہونے میں کوئی منافات نہیں ہے کیونکہ ہو سکتا ہے کہ ایک شخص جاہلی ہو اور بنی تمیم میں سے بھی ہو یا بنی عامر سے ہو اور یہ بھی ممکن ہے کہ تمیمی شخص اسلامی ہو یا جاہلی ہو۔ اور اسی باب (فساد اقسام) سے عبد اللّٰہ ابن سلیم غامدی کا یہ شعر ہے۔ پس تیرا نزول ایسے آہوان صحرا کے جھرمٹ میں ہوا جسکے وحشی جانور وہاں کسی آدم زاد کے گزر نہ ہونے کے سبب سے مامون و بے خوف رہتے تھے اس طرح کہ بعض تو اپنی آرام گاہوں میں پناہ گزین تھے اور بعض چراگاہوں کے فیض سے موٹے تازے ہو رہے تھے۔ ناوئ کے معنی فربہ کے ہیں چنانچہ جب جانور فربہ ہوتا ہے تو اُس وقت لفظ نوئ کا استعمال کیا جاتا ہے۔ تو سمین (فربہ) کانس (اپنی خوابگاہ میں رہنے والا) ہو سکتا ہے اسی طرح کانس سمین بھی ہو سکتا ہے اور لاغر بھی (دونوں میں منافات نہیں ہے لہذا یہ تقسیم فاسد قرار پائے گی)

واما الاقسام التي يترك بعضها مما لا يحتمل الواجب تركه

## فمثل قول جرير في بني حنيفة

صارت حنيفة[1] اثلاثا فثلثهم — من العبيد وثلث من مواليها

فبلغني ان هذا الشعر انشد في مجلس ورجل من بني حنيفة حاضر فيه فقيل له من ايهم انت فقال من الثلث الملغى ذكره

## ومن عيوب المعاني فساد المقابلات

من كان حافظا لما ذكرنا من صحة المقابلات في باب النعوت ظهرت له الحال في فسادها ظهورا اكثر وهو ان يضع الشاعر معنى يريد ان يقابله باخر اما على جهة الموافقة او المخالفة فيكون احد المعنيين لا يخالف الاخر ولا يوافقه۔

(المعنى) ۔ اور کلام کی وہ قسمیں جو لازم الذکر ہوں لیکن پھر بھی اُن میں سے بعض کو ترک کر دیا گیا ہو تو اسکی مثال میں جریر کا وہ شعر ہے جو بنی حنیفہ کے بارے میں کہا گیا۔ بنی حنیفہ کے لوگ تین ثلث پر منقسم ہیں لیس اُنہیں کے ایک ثلث تو غلاموں میں سے ہیں اور ایک ثلث احرار و اشراف میں سے۔ (صاحب کتاب کا بیان ہے کہ) مجھے خبر پہونچی کہ یہ شعر ایک صحبت میں پڑھا گیا اور وہاں اُسوقت قبیلہ بنی حنیفہ کا ایک شخص موجود تھا اُس سے کسی نے پوچھا کہ تمہارا شمار کن لوگوں میں ہے اُس نے جواب دیا کہ میں اُس ثلث میں سے ہوں جس کا ذکر (اس شعر میں) ترک کر دیا گیا (شاعر نے جو اس شعر میں ایک لازم الذکر قسم کو ترک کر دیا اُسپر اُس شخص نے تعریض کی)

### اور مضامین شعری کے طریقہ ادا کے عیوب میں سے ایک فساد مقابلہ ہے

باب النعوت میں جو کچھ ہم نے صحت مقابلہ (اور اُسکے اقسام) کے متعلق ذکر کیا ہے وہ بیانات جسکو محفوظ ہونگے اُسے فساد مقابلہ کا بھی حال اچھی طرح معلوم ہو سکتا ہے (اسلئے کہ یہ دونوں ضدین ہیں اور ضد سے ضد کا حال اچھی طرح واضح ہوتا ہے) اس بنا پر فساد مقابلہ کے یہ معنی ہونگے کہ شاعر کسی مضمون کے متعلق چاہتا ہو کہ اُسکے مقابلہ میں خواہ یہ مقابلہ بطریق موافقت ہو یا بعنوان مخالفت ایک دوسرا مضمون لائے (لیکن وہ اس تقابل میں کامیاب نہ ہو) اور ایک معنی دوسرے معنی کے نہ موافقت ہی میں مقابل ہوں اور نہ مخالفت میں (بلکہ ان دونوں میں کسی قسم کی کوئی مناسبت نہ پائی جائے)۔

[1] مبرّد کامل میں اس شعر کے قبل کے اشعار سطرے نقل کیے گئے ہیں یعنی اے بلکہ — + نقل کیے گئے ہیں — العاس بلا احیاء کلهم + في حتى حنيفة تغسو اصحاب مناحيها ۔ اصحاب مناحيها وفرتية غفل وحيطان وفرتية غفل سيوفهم خشب فيها مساحيها ۔ ذلت وعطلت مساحيها ۔ غزة + من بقا السلم صاغرة بعد ما كاد سيف الله يفنيها ۔ صارت حنيفة الى اخر البيت۔ ۱۲ منه

## مثال ذالك قول ابى على القرشى

یا ابن خیر الاخیار من عبد شمس　　انت زین الدنیا وغیث الجنود

فلیس قوله وغیث الجنود موافقا لقوله زین الدنیا ولا مضادا وذلك عیب

## ومنه قول هذا الرجل فی مثل ذلك

رحماء لذی الصلاح وضرابون قدما لهامة الصندید

فلیس للصندید فی ما تقدم ضد ولا مثل ولعله لو كان مكان قوله الصندید الشریر لكان جید القوله ذی الصلاح وللعدول عن هذا العیب غیر الرواة قول امرئ القیس ؎

فلو انها نفس تموت سویة　　ولكنها نفس تساقط انفسا

فابدلوا فی مكان سویة جمیعة لانه فی مقابلة تساقط انفسا الیق من سویة

**اللغة** - الصندید السید الشجاع او الحلیم او الجواد او الشریف وقوله تساقط ای تتابع سقوطه وساقطه مساقطة وسقاطا تابع اسقاطه وقال الوزیر ابو بكر تساقط بضم التاء ومعناه یموت بموتها بشر كثیر - **المعنی** - جیسے ابو علی قرشی کے اس شعر میں یہ عیب پایا جاتا ہے - اے قبیلہ عبد شمس کے بہتر سے بہتر شخص کے فرزند بیشک تو تمام دُنیا کی زینت اور لشکروں کے لئے ابر کرم ہے - تو شاعر کا غیث الجنود والا فقرہ پہلے فقرے یعنی زین الدنیا کے جوڑ کا نہیں ہے نہ تو اسکے برخلاف ہے اور نہ اسکا مماثل ہے اور یہ کلام میں بہت بڑا عیب ہے - اور اسی قبیل سے اسی شاعر مذکور کا اسی موضوع میں یہ شعر بھی ہے وہ لوگ صاحبانِ صلح اور نیک لوگوں پر بہت مہربان ہیں اور (اسی کے ساتھ) وہ متکبر بہادروں کے کاسہ ہائے سر پر ہمیشہ سنگین ضربیں لگانے والے ہیں - تو لفظ صندید کو سابق کلمات سے نہ تماثل ہی کا کوئی علاقہ ہے اور نہ تضاد کی کوئی مناسبت حاصل ہے اور اگر وہ صندید کی جگہ شریر کی لفظ کہتا تو شاید یہ بہتر ہوتا اسلئے کہ پہلے ذی الصلاح کہہ چکا تھا (اور شر و فساد کا مقابلہ خیر و صلاح سے بالکل صحیح ہے) اور اسی عیب سے بچنے کے لئے ناقلین اشعار نے امرء القیس کے اس شعر کو تغیر و تبدیل کر نقل کیا ہے جس میں وہ کہتا ہے کاش میرا نفس ایسا نفس ہوتا جو مجتمع ہو کر ایک دم سے لقمۂ اجل ہو جاتا لیکن (اب طول مرض اور شدت تکلیف سے یہ حال ہے کہ رہ رہ کے جان نکلتی ہے اور) میرا ایک دم (بار بار اُکھڑنے کی وجہ سے) گویا کئی جانیں میرے قالب سے گرا رہا ہے پس لوگوں نے لفظ سویّة کو بدل کر اسکی جگہ لفظ جمیعة نقل کیا ہے اسلئے کہ کلمۂ تساقط انفسا کے مقابلہ میں جمیعة کی لفظ بہ نسبت لفظ سویّة کے زیادہ مناسب و موزوں ہے -

## ومن عيوب المعاني فساد التفسير

من كان ذاكرا لما قدمناه في باب نعت هذا المعنى عرف الوجه في عيبه مثال ذلك اذ جاءني بعض الشعراء في هذا الوقت وانا اطلب امثلة في هذا الباب ليستفتيني فيه وهو

فيا ايها الحيران في ظلم الدجى ومن خاف ان يلقاه بغي من العدى
تعال اليه تلق من نور وجهه ضياء ومن كفيه بحرا من الندى

وقد كان هذا الرجل يسمعني كثيرا الخوض في اشياء من نقد الشعر فيحكي بعض ذلك ويستجيد الطريق التي اوضحها له فلما وقع هذان البيتان في قصيدة له ولاح له ما فيهما من العيب ولم يتحققه صار الي وذكر انه عرضهما على جماعة من الشعراء وغيرهم ممن ظن ان عنده مفتاحا

## اور مضامین شعری کے عیوب میں سے ایک فساد تفسیر ہے

ہم نے اس مضمون کے محاسن کے باب (صحت تفسیر) میں جو کچھ مطالب سابقاً بیان کئے ہیں وہ جسے محفوظ ہوں گے وہ اُن سے اس معنی کے عیب (فساد تفسیر) کے طریقوں کو بھی اچھی طرح سمجھ لے گا۔ اور اسکی مثال اُس موقع پر مجھے ملی جبکہ ایک شاعر اسی باب میں مجھ سے استفتاء کرتا ہوا (دو شعر لیکر) میرے پاس آیا اور میں اُس وقت اُس مثال کی تلاش میں تھا اور وہ یہ ہے (۱) اے جہالت و گمراہی کے تاریک میدان میں ٹھوکریں کھانے والے اور اے دشمنوں کی بغاوت و سرکشی سے خوف کھانے والے (۲) ممدوح کی طرف آ تاکہ اُسکے روشن چہرے سے ضیا اور اُسکے دست فیض سے دریائے سخاوت کا تو مشاہدہ کرے۔ اور یہ آنے والا شخص میرے متعلق سُنا کرتا تھا کہ میں نقد شعر کے امور میں زیادہ غور و خوض کیا کرتا ہوں تو یہ میری ان تحقیقات کو غور سے سُنا کرتا تھا اور میں اپنا طریقہ مختار جو اُسکے سامنے بیان کرتا تھا اُسے وہ پسند کرتا تھا یہاں تک کہ جب اُسکے ایک قصیدہ میں یہ دونوں شعر واقع ہوئے اور اُسپر ان کا عیب بھی واضح ہو گیا لیکن خود اُسے اسپر پورا اطمینان نہیں ہوا تو میرے پاس آیا اور مجھ سے ذکر کیا کہ ان دونوں شعروں کو اس نے جماعت شعراء اور نیز اُن کے علاوہ ایسے لوگوں کے سامنے بھی پیش کیا جنکے متعلق اُسکو خیال تھا کہ ان کے پاس اس مسئلہ کی عقدہ کشائی ہو گی۔ تنبیہ مصنف کی عبارت درست معلوم ہوتی ہے لفظ بشعر کے اضافہ کی ضرورت نہیں۔ فیہ اور ھو کا مرجع مثال کو قرار دیا جا سکتا ہے

وان بعضهم جوزهما وبعضهم شعر بالعيب فيهما فذكرت له الحال فيهما واثبت البيتين فى هذا الموضع مثالا ووجه العيب فيهما ان هذا الشاعر لما قدم فى البيت الاول الحيرة فى الظلم وبغى العدى كان الجيد ان يفسر هذين المعنيين فى البيت الثانى بما يليق بهما فاتى بازاء الظلام بالضياء وذلك صواب وكان الواجب ان ياتى بازاء العدى بالنصرة او بالعصمة او بالوزر او بما جانس ذلك مما يحتمى به الانسان من اعدائه فلم يات بذلك وجعل مكانه ذكر الندى ولو كان ذكر الفقر والعدم لكان ما اتى به صوابا وقد يتفرع من هذا الباب خطاءان اذا وقعا فيه خرجا الى آخرين من ابواب عيوب الشعر احدهما ان يكون هذا الشاعر لو لم يأت بخلاف القسم الثانى مثلا بل تركه لدخل فى باب الخلل ولو لم يتركه بل اتى به وزاد عليه لدخل فى باب الحشو وقد ذكرنا هذين البابين فى مواضعهما۔

**اللغة** — الوزر محركة الملجاء والمعتصم وبالكسر السلاح وغيره۔ **المعنى** — اور یہ اُس نے بیان کیا کہ بعض لوگوں نے ان شعروں کو بے عیب سمجھکر صحیح قرار دیا اور بعض انکے عیب پر متنبہ ہوگئے پس میں نے اُس سے انہیں جو بات تھی اُسکا ذکر کیا اور اس مقام پر ان دونوں شعروں کو مثال قرار دے کر درج کر لیا اور ان میں عیب یہ ہے کہ شاعر نے چونکہ پہلے شعر میں تاریکی میں حیران پھرنے اور بغاوت اعداء کا ذکر کیا لہذا اُسکے لئے بہتر اور مناسب یہ تھا کہ دوسرے شعر میں ان دونوں معنی کی ان ہی کے لائق اور موافق الفاظ میں ٹھیک طور سے تفسیر کر دیتا (لیکن اُسنے ایسا نہیں کیا اور تفسیر کو ناقص کر دیا) پس وہ تاریکی کے مقابلہ میں ضیاء لایا اور یہ بالکل ٹھیک ہے لیکن (اُسنے دوسرے کلمہ کی تفسیر میں غلطی کی) اسپر لازم یہ تھا کہ اعداء کے ذکر کے مقابلہ میں نصرت اور حمایت و مساعدت یا اُسکے مناسب ایسے صفات کا ذکر کرتا جو اعداء سے بچنے کے موقع پر اسباب حمایت شمار کیے جاتے ہیں لیکن اُس نے نصرت وغیرہ کا ذکر نہیں کیا بلکہ بجائے اُسکے سخاوت کا اظہار کیا حالانکہ اگر پہلے فقر و بے مائگی کا ذکر ہوتا تو البتہ سخاوت کو اُسکے مقابلہ میں لانا درست تھا۔ اور اکثر اسی باب (فساد تفسیر) سے دو اور ایسی غلطیاں پیدا ہوتی ہیں کہ جب وہ غلطیاں اس موقع پر واقع ہو جاتی ہیں تو اُنکے لئے ابواب عیوب شعر میں سے دو دروازے اور کھل جاتے ہیں ایک تو یہ کہ اگر شاعر مثلاً دوسری قسم کے مقابل میں کوئی لفظ نہ لائے بلکہ اُسکو ترک کر دے تو یہ فعل اُسکا باب الخلل میں داخل ہوگا (اور شعر کا مطلب مختل ہو جائیگا) اور اگر اسکو ترک نہ کرے بلکہ معوض ذکر میں لے آئے اور بلا ضرورت زیادتی کر دے تو باب الحشو میں داخل ہو جائیگا اور ان دونوں بابوں کو ہم انکے محل پر ذکر کر چکے ہیں۔

# ومن عيوب المعاني الاستحالة والتناقض

وهما ان يذكر في الشعر شئ فيجمع بينه وبين المقابل له من جهة واحدة والاشياء تتقابل على اربع جهات اما على طريق المضاف ومعنى المضاف هو الشئ الذى يقال بالقياس الى غيره مثل الضعف الى نصفه والمولى الى عبده و الاب الى ابنه فكل واحد من الاب و الابن والمولى والعبد والضعف والنصف يقال بالاضافة الى الاخر وهذه الاشياء من جهة ما ان كل واحد منها يقال بالقياس الى غيره هي من المضاف ومن جهة ان كل واحد منها بازاء صاحبه كالمتقابل له فهي من المتقابلات فاما على طريق التضاد مثل الشر للخير والحار للبارد والابيض للاسود

## اور مضامین شعری کے عیوب میں سے ایک استحالہ و تناقض ہے

اور ان دونوں سے مراد یہ ہے کہ شعر میں مثلاً ایک شے کا ذکر کیا جائے پھر اُسکے مقابل اور نقیض کو ایک ہی جہت و اعتبار سے اُس کے ساتھ جمع کر دیا جائے۔ اور اشیاء میں جو تقابل ہوتا ہے اُسکی چار قسمیں ہیں یا تو تقابل بر طریق مضاف ہوگا اور اسکے معنی یہ ہیں کہ شے کو اُسکے غیر کے اعتبار سے دیکھیں (یعنے شے کو غیر کے ساتھ نسبت دے کر دیکھیں تو وہ سمجھ میں آئے) جیسے کہ ضعف باعتبار اپنے نصف کے اور آقا باعتبار اپنے غلام اور باپ باعتبار اپنے فرزند کے سمجھ میں آتا ہے پس باپ و بیٹے آقا و غلام ضعف و نصف میں سے ہر ایک لفظ اپنے غیر کے اعتبار سے اطلاق کی جاتی ہے اور یہ تمام چیزیں اس حیثیت سے کہ ہر ایک انمیں کی بالقیاس الی الغیر بولی جاتی ہیں انکو تقابل تضائف میں شمار کیا جاتا ہے (اسلئے کہ غیر کی طرف اضافت دینے کے بعد سمجھ میں آتی ہیں اور مستقل المفہوم نہیں ہیں) اور اس حیثیت سے کہ ہر ایک شے ان میں کی اپنے ساتھ والی شے کے مقابلہ میں ہے اس بنا پر ان کو متقابلات میں شمار کیا جاتا ہے اور یا تقابل بر طریق تضاد ہوگا جیسے بد مقابل نیک اور گرم مقابل سرد اور سفید مقابل سیاہ ہوتا ہے۔

واما علی طریق العدم والقنیة مثل الاعمی لا بصیر والاصلع وذی الجمة
واما علی طریق النفی والاثبات مثل ان یقال زید جالس وزید لیس
بجالس فاذا اتی فی الشعر جمع بین متقابلین من هذه المتقابلات وکان
هذا الجمع من جهة واحدة فهو عیب فاحش غیر مخصوص بالمعانی
الشعریة بل هو لاحق بجمیع المعانی واعنی لقولی من جهة واحدة انه
قد یجوز ان یجمع فی کلام منظوم ومنثور متقابلان من هذه المتقابلات
ویکون ذلك الاجتماع من جهتین لا من جهة واحدة ویکون الکلام
مستقیما غیر محال ولا متناقض مثال ذلك ان یقال فی تقابل المضاف
ان العشرة مثلا ضعف وانها نصف لکن یقال انها ضعف الخمسة
ونصف العشرین فلا یکون ذلك محالا اذا قیل من جهتین کما لو قیل
فی انسان واحد انه اعمی العین بصیرها فلا محال .

**اللغة** مارادیقو لہ العدم والقنیة العدم والملکة والاصلع من الصلع محرکة وهو انحسار
شعر مقدم الرأس لنقصان مادة الشعر فی تلك البقعة وقصورها عنه المعنی ۔ اور یا تقابل
بطریق عدم وملکہ ہوگا جیسے بینا کے مقابلہ میں نابینا اور کاسہ سر پہ بال رکھنے والے کے مقابلہ میں صاف
چندیا والا اور یا بطریق نفی واثبات ہوگا جیسے کہا جائے کہ زید بیٹھا ہے اور زید نہیں بیٹھا ہے تو جب
ان متقابلات میں سے دو متقابل کا ایک ہی جہت واعتبار سے شعر میں اجتماع ہو جائے تو یہ کھلا ہوا
عیب شمار کیا جائے گا اور یہ عیب صرف مضامین شعری کے ساتھ مخصوص نہیں ہے بلکہ جملہ مضامین کو
لاحق ہوتا ہے ۔ اور جہت واحدہ کی قید سے ہماری مراد یہ ہے کہ کلام منظوم ہو یا منثور دونوں میں
اجتماع متقابلیں دو اعتباروں سے جائز اور ممکن ہے ہاں البتہ ایک ہی جہت سے انکا اجتماع
نہیں ہو سکتا اور ایسی صورتوں میں جب جہتیں دونوں کی بدلی ہوئی ہوں کلام درست ہو سکتا
ہے اور اسمیں کوئی استحالہ وتناقض نہیں لازم آئے گا اسکی مثال یہ ہے کہ تقابل تضائف میں
مثلاً کہا جائے کہ دس ضعف بھی ہے اور نصف بھی لیکن اسطرح کہ پانچ کا دگنا ہے اور بیس کا آدھا تو
یہ تقابل مختلف جہتین کے ساتھ نادرست ہوگا جس طرح اگر ایک ہی شخص کو اعمی العین (نابینا) اور بصیر العین (بینا)

وكذلك فی التضاد ان یقال للفاتر حار بالنسبة الی البارد وبارد بالنسبة الی الحار فاما عند احدهما فلا و فی النفی والاثبات ان یقال زید جالس فی وقته الحاضر الذی هو جالس وغیر جالس فی الوقت الآتی الذی یقوم فیه اذا قام فذلک جائز واما فی وقت واحد وحال واحدة جالس وغیر جالس فلا ولهذه العلة یجوز ما یاتی فی الشعر علی هذه السبیل مثل ما قال خفاف بن ندبة

اذا انتکث الحبل الفتیته صبور الخبار رزینا خفیفا

فلولم یرد انه رزین من حیث لیس هو خفیفا لم یکن مجوزا

ومثل ما قال الشنفری [ل]

فدقت وجلت واسبکرت واکملت فلو جن انسان من الحسن جنت

---

**اللغة** ۔ الخبار کسحاب مالان من الارض واسترخی والمراد ههنا القلب بقرینة صبور واسبکرت الجاریة اعتدلت واستقامت ۔ **المعنی** ۔ اوراسیطرح تقابلِ تضاد میں مثلاً نیمگرم پانی کے متعلق کہا جائے کہ یہ گرم ہے بہ نسبت سرد کے اور سرد ہے باعتبار گرم کے تو یہ صحیح ہے ہاں البتہ ان میں سے ایک کے پائے جانے کے وقت دوسرے کا اطلاق صحیح نہیں ہے اور تقابل نفی واثبات (ایجاب و سلب) میں بھی اگر جہت بدل کر مثلاً جلوس زید کے وقت کہا جائے کہ زید بیٹھا ہے اور اسکے اٹھ جانے کے بعد کہا جائے کہ نہیں بیٹھا ہے تو یہ صحیح ہوگا اور ایک ہی وقت میں اُسے جالس وغیر جالس کہنا درست نہیں ہے اور اسیوجہ سے جو اختلافات ومناقضات اشعار میں وارد ہوئے ہیں اس طریقہ (اختلاف جہت) کی بناپر صحیح وجائز ہوسکتے ہیں جیسے کہ خفاف ابن ندبہ نے یہ شعر کہا ہے ۔ جبکہ (کثرت مصائب کی وجہ سے) رشتۂ صبر ٹوٹنے لگے تو اسکو منزلِ مقصود کی دشوار گزار راہوں سے صبر واطمینان اور استقلال کے ساتھ بھاری بھر کم اور سبکروی سے گزرجانے والا پاؤگے تو اگر شاعر اسکا ارادہ نہ کرتا کہ جس حیثیت سے وہ رزین ہے اس حیثیت سے خفیف نہیں ہے بلکہ ایک ہی اعتبار سے اُسکا خفیف اور رزین ہونا شاعر کا مقصود ہوتا تو یہ شعر ہرگز صحیح نہ تھا اور جیسے شنفری کا شعر ہے ۔ محبوبہ کے بعض اعضا باریک ہیں مثل کمر وغیرہ کے اور بعض فربہ ہیں مثل سُرین وغیرہ کے (لیکن) ہر عضو اسکا نوجوانی کے ساتھ معتدل اور تام الخلقة ہے اور (اس کا حسن وجمال ایسا حیرت انگیز اور تعجب خیز ہے کہ) اگر یہ بات صحیح ہوتی کہ ایک انسان زیادتی حسن کی وجہ سے جن ہوسکتا ہے ۔ تو وہ ضرور جنیہ ہوجاتی ۔

[ل] کتاب البیان والتبیین میں بجائے شنفری کے تقام شنفری نقل کیا ہے اور اسکے شعر ذیل کے پہلے مصرعہ کی اسطرح روایت کی ہے وجلت ودقت واسبکرت ونضرت ١٢ منه

فانه انما اراد دقت من جهة وجلت من اخرى فاما لو كان اراد انها دقت من حيث جلت لم يكن جائزا وقد جاء فى الشعر من الاستحالة والتناقض ما لا عذر فيه وما جمع فى ما قيل فيه بين المتقابلات من جهة واحدة ومنه ما التناقض فيه ظاهر يعلم فى اول ما يلقى الى السمع و منه ما يحتاج الى تنبيه موضع التناقض

(ومما جاء فى ذلك على جهة التضاد قول ابى نواس[1] فى الخمر)

كان بقايا ما عنا[2] من حبابها ‏ ‏ تفاريق شيب فى سواد عذار

فشبه حباب الكاس بالشيب وذلك قول جائز لان الحباب يشبه به فى البياض وحده لا فى شئ اخر غيره ثم قال

تردت به ثم انفرى عن اديمها ‏ ‏ تفرى ليل عن بياض نهار

اللغة — عنا الامر يعنى نزل وحدث وقوله تردت به اى رمت به وهلكت وقوله انفرى اى انخس۔

المعنى — تو شاعر نے لفظ دقت ایک اعتبار سے کہا ہے اور لفظ جلت دوسرے اعتبار سے اور اگر اُسکا یہ مقصود ہوتا کہ جس حیثیت سے وہ لاغر ہے اُسی حیثیت سے فربہ بھی ہے تو ہرگز یہ تقابل صحیح نہ ہوتا۔ اور میری نظر سے بعض اشعار ایسے بھی گزرے ہیں جنکے مضامین مستحیلہ و متناقضہ کی کوئی توجیہ نہیں ہوسکتی اور جن میں ایک ہی جہت سے تناقض وغیرہ پایا جاتا ہے اور اُن میں بعض ایسے ہیں جنکا متناقض ہونا بالکل ظاہر و واضح ہے جو شعر کے سُنتے ہی معلوم ہوجاتا ہے اور بعض ایسے ہیں جنمیں تناقض کے جانب متوجہ کرنے کی ضرورت پڑتی ہے۔ اور اس باب میں متضاد مضمون والے جو اشعار ہیں اُن میں سے شراب کے متعلق ابونواس کا یہ شعر ہے۔ جوش مارتی تیز شراب کے اُبھرتے اور بجھتے ہوئے حباب (جو کنارۂ جام پر باقی رہگئے ہیں) ایسے معلوم ہوتے ہیں گویا کہ وہ سفیدی میں بڑھاپے کے پراگندہ بال ہیں جو سیاہ بالوں میں نمودار ہوں پس شاعر نے حباب جام کی پیری کے سفید بالوں سے تشبیہ دی اور یہ تشبیہ درست ہے اسلئے کہ حباب صرف سفیدی میں شیب سے مشابہ ہوتا ہے اسکے علاوہ اور کسی امر میں ان دونوں کے درمیان کوئی مشابہت و مناسبت نہیں ہے۔ پھر اس شعر کے بعد کہتا ہے۔ پہلے شراب نے (جوش کھا کر) اُن حبابوں کو نیچے سے اوپر کی جانب پھینکا پھر وہ پھٹکر اُسکے بالائی سطح سے اس طرح جدا ہوگئے جیسے چادر شب چاک ہوکر سفیدۂ سحر سے علٰحدہ ہوجائے۔

[1] ابونواس کے اس شعر میں تشبیہ کے لحاظ سے یہ ابن عبد الحرث کے اس شعر سے مشابہ ہیں ؎ حتی کان قلائد و ... + لیل تلفع ... نہار۔ فرزدق نے بھی اس تشبیہ کو اس طرح نظم کیا ہے ؎ فالشیب ینہض فی الشباب کانہ + لیل یصیح بجانبیہ نہار ۱۲ منہ

[2] کشاف وغیرہ میں ما عنا کی جگہ ما دقنا نقل کیا ہے۔ ۱۲ منہ

فالحباب الذی جعله فی هذا البیت الثانی کاللیل هو الذی کان فی البیت الاول ابیض کالشیب والخمر التی کانت فی البیت الاول کسواد العذار هی التی صارت فی البیت الثانی کبیاض النهار ولیس فی التناقض له منصرف الی جهة فی الجهات للعذر لان الاسود والابیض طرفان متضادان وکل واحد منهما فی غایة البعد عن الآخر فلیس یجوز ان یکون شئ واحد یوصف بانه اسود وابیض الا کما یوصف الادکن فی الالوان بالقیاس الی واحد من الطرفین الذی هو واسطة بینهما فیقال انه عند الابیض اسود۔ ولعل قوما یحتجون لابی نواس بان یقولوا ان قوله تفری لیل عن بیاض نہار لم یرد به لا ابیض ولا اسود لکن الذی اراده انما هو ذات التفری وانحسار الشئ عن الشئ اسود کان او ابیض او غیر ذلک من الالوان

**اللغة** ۔ الادکن اللون المائل الی السواد۔ **المعنی** ۔ پس شاعر نے جس حباب کو اس دوسرے شعر میں رات سے مشابہ قرار دیا اسی کو پہلے شعر میں بڑھاپے سے تشبیہ دیکر سفید قرار دیکا ہے اور جس شراب کی تشبیہ پہلے شعر میں سواد عذار سے دی ہے وہی شراب دوسرے شعر میں بیاض نہار کے مثل ہوگئی اور یہ وہ تناقض ہے جسکے واسطے کوئی وجہ وجیہ نہیں ہے اسلئے کہ سیاہ وسفید یہ دونوں ایک دوسرے کی ضد واقع ہیں اور ایک کو دوسرے سے بہت دوری حاصل ہے پس یہ صحیح نہیں ہے کہ ایک ہی شئے اسود وابیض دونوں کے ساتھ موصوف ہو سوائے ادکن (سیاہی مائل رنگ) کے کہ وہ بہ نسبت اپنی دونوں طرفوں (سیاہ وسفید) کے مثل ایک واسطہ کے ہے لہذا اُسے ابیض واسود کہہ سکتے ہیں۔ اور شاید کچھ لوگ ابونواس کی موافقت میں یہ حجت پیش کریں کہ اُس نے مقولہ تفری لیل عن بیاض نہار سے نہ ابیض ہی کا قصد کیا ہے نہ اسود کا (تاکہ ایک شئے کا ضدین کے ساتھ موصوف ہونا لازم آئے) بلکہ صرف ایک شئے کے دوسری شے سے جدا ہو جانے کی ہیئت کو ملحوظ رکھ کر تشبیہ دیدی ہے خواہ وہ شئے سیاہ ہو یا سفید یا اور کسی رنگ کی۔

له ابونواس کے شعر میں ہے ... ابونواس نے اجتماع ضدین کا جو الزام مصنف نے ... اسی صورت میں وارد ہو سکتا ہے جبکہ ... تفری لیل عن بیاض نہار ... سواد لیل ... نہار ... تشبیہ ... نفس تفری ... کی ہیئت اجتماعی کا لحاظ ... مصنف نے ... نہیں ہے۔ البتہ ...

... سفیدی کے کوئی اور چیز ... نہیں ہے ... تشبیہ فقط دن اور رات ... مقصود ہو ... ایک دوسرے سے جدا ہو جانے کی ... دن کی سیاہی اور سفیدی ... لحاظ کیا جائے ... لہذا اگر ابو نواس کے ... جمع بین الضدین کا الزام ... ۱۲ منہ

فنقول من يحتج بهذه الحجة تبطل من جهات احدها ان الرجل قد صرح بانه لم يرد غير اللون فقط بقوله عن بياض نهار والثانية تشبيهه الحباب لا يشبه الشيب من جهة من الجهات غير البياض والثالثة ان الليل والنهار ليس هما غير الظلمة والضياء فيظن بالجاعل لهما في وصف من الاوصاف انه اراد شيئا اخر فان القائل مثلا في شئ قد يتبرأ من شئ كما تتبرأ الشعرة من العجين قد يجوز ان يصرف قوله هذا على وجهين احدهما ان يظن انه اراد تبرئ الاسود من الابيض لان في الشعرة والعجين جسما يجوز ان يتبرأ من جسم وسوادا وبياضا فاما الليل والنهار فليس هما غير سواد و بياض فقط فاما جسم يتبرأ من جسم فلا۔

اللغة العجين الدقيق والمخنث وهم اهل الرخاوة من رجال النساء والمراد ههنا الاول المعنی تو ہم کہیں گے کہ اُس کا یہ احتجاج چند وجوہ سے باطل ہے ایک تو یہ کہ شاعر نے مقولہ عن بیاض نہار اس امر کی تصریح کردی کہ (تشبیہ میں) رنگ کے سوا اور کوئی شے مراد نہیں ہے۔ اور دوسرے یہ کہ حباب کی تشبیہ شیب سے سوائے سفیدی کے اور کسی جہت سے مناسبت نہیں رکھتی اور تیسرے یہ کہ رات و دن (حقیقۃً) تاریکی و روشنی ہی کا تو نام ہے ان دونوں کے علاوہ لیل و نہار میں کوئی ایسی شئے موجود نہیں ہے جس کی بنا پر یہ کہنا درست ہو کہ ان کے ساتھ کسی شے کی تشبیہ دینے والے نے سوائے جہات مذکورہ کسی اور جہت کا ارادہ کیا ہو اسلئے کہ کسی ایسی چیز کے باب میں کلام کرنے والا جو کبھی کسی دوسری چیز سے علیحدہ اور دور ہو جاتی ہو جس طرح کہ آٹے سے بال علیحدہ کردیا جاتا تو ہو سکتا ہے کہ اُسکا کلام دو وجہوں پر محمول کیا جائے جنمیں سے ایک یہ خیال کیا جائے کہ اُس نے سیاہ کو سفید سے جدا ہونے کا لحاظ کیا ہے اسلئے کہ بال ہو یا گندھا ہوا آٹا دونوں ایک مجسم چیز ہیں ہو سکتا ہے کہ ایک دوسرے سے ممتاز ہوں اور ان دونوں میں سے ہر ایک میں سفیدی و سیاہی بھی موجود ہو (پس یہ دو متقابل چیزیں ایسی ہیں کہ جو متضاد صفتوں سے متصف ہونے کے قابل ہیں لہذا یہاں ممکن ہو کہ ان میں سے ہر ایک کی ایک صفت کا لحاظ کیا جائے اور دوسرے سے قطع نظر ہو) لیکن رات و دن ایسے نہیں ہیں اسلئے کہ رات صرف تاریکی کا نام ہے اور دن صرف روشنی کا یہاں کوئی ایسا جسم نہیں ہے جو (مثل شعرہ کے) دوسرے جسم سے ممتاز ہو سکے یا قابل صفات متضادہ قرار پائے۔

ومما جاء من الشعر فی التناقض علی طریق المضاف قول عبد الرحمن بن عبید الله القس ۔ ؎

فانی اذا ما الموت حل بنفسها　　یزال بنفسی قبل ذالک فاقبر

فقد جمع بین قبل وبعد وهما من المضاف لانہ لا قبل الا لبعد ولا بعد الا لقبل حیث قال انہ اذا وقع الموت بها وهذا القول کانہ شرط وصفة لیکون له جواب یاتی به وجوابہ قوله یزال بنفسه قبل ذالک وهذا شبیه بقول قائل لو قال اذا انکسرت الجرة انکسرا لکوز قبلها ومنزلة هذا التناقض عندی فوق منزلة جمع المتقابلین فی الشناعة لان هذا الشاعر جعل ما هو قبل بعد

اللغة۔ قوله اُقبر مبنیا للمفعول ای جعل لی قبر۔ المعنی۔ اور جن اشعار میں تناقض واختلاف بطریق تضائف وارد ہوا ہے اُن میں سے ایک شعر عبد الرحمن ابن عبید اللہ القس کا ہے یہ بات یقینی ہے کہ اگر (خدا نہ کردہ) اُسے موت آئی تو اُسکے مرنے کے پہلے ہی میں مرکر دفن کردیا جاؤنگا تو شاعر نے (اس شعر میں) قبل وبعد کو (ایک موقع پر) جمع کردیا ہے حالانکہ یہ دونوں تقابل تضائف کے افراد میں سے ہیں اسلئے کہ بعد کے لحاظ سے قبل ہوتا ہے اور قبل کے اعتبار سے بعد چونکہ شاعر نے یہ کہا ہے کہ جب محبوبہ کو موت آجائے اور یہ کلام اُسکا بمنزلۂ شرط ہے اور اسمیں اظہار ہے اس امر کا کہ اسکا جواب (اسکے بعد ہی) آئیگا اور جواب اُسکا قول یزال الخ ہے اور ایسا ہی ہے جیسے کوئی کہے اذا انکسرت الجرة انکسرا لکوز قبلها یعنی جب گھڑا ٹوٹ جائے تو آبخورہ اُسکے قبل ہی ٹوٹ گیا اور میرے نزدیک جمع بین المتقابلین کے بہ نسبت اس قسم کے تناقض کا درجہ بُرائی اور شناعت میں زیادہ بڑھا ہوا ہے اسلئے کہ اس شاعر نے ما قبل کو ما بعد قرار دیدیا یعنے اگر وہ کہتا کہ جب محبوبہ کو موت آئیگی تو اُسکے بعد میں ضرور مرجاؤں گا تو کوئی تناقض نہ تھا لیکن اُسنے کہا کہ اُسکے پہلے میں مرجاؤں گا یعنے اُسکے مرنے کے بعد اُسکے مرنے کے پہلے میں مرجاؤں گا (اور یہ تناقض بطریق تضائف صریح ہے)۔

وممّا جاء فی الشعر علی طریق القنیة والعدم قول ابن نوفل ؎

لا علاج ثمانیة و شیخ … کبیر السن لیس بذی ضریر

فلفظة ضریر انما تستعمل وھی تصریف فعیل من الضر فی الاکثر للذی لا بصر له وقول ھذا الشاعر فی ھذا الشعر انہ ذو بصر وانہ ضریر تناقض من جھۃ القنیة والعدم وذلک انہ یقول ان له بصرا ولا بصر له فھو بصیر اعمی فان قال قائل انه ضریر راجع الی البصر فانه لا اعمی فالعرب اولا انما ترید بضریر الانسان الذی قد لحقه الضر بذھاب بصره لا البصر نفسه

**اللغۃ** ۔ العلج بالکسر العیر وحمار الوحش السمین القوی والرجل من کفار العجم ج علوج واعلاج ۔ **المعنی** ۔ اور جو اشعار کے تقابل عدم وملکہ پر مشتمل ہیں اُن میں سے ایک شعر ابن نوفل کا ہے (جو ہجو کرتے ہوئے کہتا ہے) ۔ تو جنگ کے موقع پر چند کفار عجم (ذلیل وبیوقوف آدمیوں) کی آواز دینے ڈرتا تھا جو تعداد میں آٹھ سے زیادہ نہ تھے اور اُن میں ایک نابینا پیر مرد تھا ۔ پس ضریر جو ضُر سے مشتق اور فعیل کے وزن پر ہے علی الاکثر نابینا شخص کیلئے استعمال کی جاتی ہے ۔ اور شاعر کے اس قول میں کہ وہ ذو بصر (بینا) ہے اور ضریر (نابینا) ہے تقابل عدم وملکہ کے طور سے تناقض ہے اس لئے کہ یہ اُسکے متعلق کہہ رہا ہے کہ وہ بصیر اور غیر بصیر ہے تو اسکے معنی یہ ہوے کہ وہ بینا نابینا ہے پس اگر کوئی کہنے والا یہ کہے کہ ضریر وہ ہے کہ جسکی نسبت (حقیقۃً) بصر کی طرف ہوتی ہے کیونکہ بصر ہی نابینا ہوتی ہے لہذا تناقض نہ ہونا چاہئے تو یہ قول اُسکا درست نہ ہوگا اسلئے کہ عرب لفظ ضریر بول کر کسی وقت بصر کا ارادہ نہیں کرتے بلکہ پہلے ہی سے اُس شخص کو مراد لیتے ہیں جسکو اُسکی بینائی کے جاتے رہنے کی وجہ سے کور چشمی کا مرض لاحق ہو گیا ہو **تنبیہ** ۔ ابن نوفل کے شعر میں لیس بذی ضریر کی روایت کے بنا پر کوئی تناقض لازم نہیں آتا بلکہ ذی ضریر کی لفظ بے معنی سی معلوم ہوتی ہے البتہ ذی بصر ضریر کی روایت بظاہر قرین صواب اور رائے مصنف کے مطابق مستلزم تناقض نظر آتی ہے لہذا شارح نے بذی ضریر کے معنی بذی بصر ضریر کے قرار دے کر توجیہ مصنف کیطرف سے …

ھ ۔ کتاب البیان والتبیین میں اس مصرعہ کو اسطرح نقل کیا ہے ۔ کبیر السن ذی بصر ضریر ۔ ابن نوفل نے یہ شعر ایک قبیلہ کی ہجو میں کہے ہیں اسکے پہلے دو شعر یہ ہیں جنکو ہم حاشیہ میں ذکر کرتے ہیں ۔ کما قطا بنی الحشا یا بنی الیخبیث من الصلاۃ ۔ ومثل نعامۃ تدعی بعیرا ۔ تعاظمها اذا ما قیل طیری ۔ فان قیل احملی قالت فانی من الطیر المربۃ بالوکور ۔ وکنت لدی المغیرۃ عیر سوء تبعث من المخافۃ الزئیر ۔ لا علاج ثمانیۃ الخ تقول لما اصابک الطمع شبرا ابا لم تبلغ شبرا السریر ۔ ۱۲ منہ

وایضا فلیس البصر هو العین التی یقع علیها العمی بل ذالك الابصار وذات الابصار لا یقال لها عمیاء کما لا یقال ان حدة السیف کلیلة بل انما یقال السیف کلیل لان الحدة لا تکل وکذا البصر لا یعمی ولکنه فی توسع اللغة وتسمح العرب فی اللفظ جائز علی طریق المجاز وقد جاء فی اقوی المواضع حجة وهو القرآن فی قوله عز وجل انها لا تعمی الابصار ولکنه اذا جاز فی البصر ان یقال اعمی فلا اراه یجوز ان یقال فیه مضرور وارى ان مما یدخل فی هذا البیت من التناقض قول ابن هرمة ؎

تراه اذا ما ابصر الضیف کلبه　　یکلمه من حبه وهو اعجم

فان هذا الشاعر اقتنی الکلب الکلام فی قوله یکلمه ثم اعدمه ایاه عند قوله وهو اعجم من غیر ان یزید فی القول ما یدل علی ان ما ذکره انما اجراه علی طریق الاستعارة۔

---

**اللغة**:۔ اقتنی فی کلام المصنف بمعنی اثبت من القنیة ای الملکة۔ **المعنی**۔ اور بصر (حقیقۃً) وہ آنکھ بھی نہیں ہے جسکو نابینائی لاحق ہوتی ہے بلکہ بصر اصل میں قوت باصرہ کا نام ہے اور آلۂ ابصار کو نابینا نہیں کہا جاتا ہے جیسے کہ تلوار کی تیز دھار کو کند نہیں کہا جاتا بلکہ خود تلوار کو کند کہتے ہیں (جبکہ اُسمیں دھار نہ ہو) اسلئے کہ دھار کی تیزی کند نہیں ہوتی اسیطرح بینائی نابینا نہیں ہوتی (بلکہ آنکھ والا شخص نابینا کہلاتا ہے) لیکن عرب کی وسیع زبان میں بطریق مجاز اسکا استعمال جائز ہے لہذا بصر کو بھی مجازاً اعمی کہسکتے ہیں) اور بیشک قرآن مجید میں (بھی) جو حجت و دلیل کے لحاظ سے نہایت زبردست قابل اعتماد کلام ہے ایک مقام پر ارشاد جناب رب العزت ہوا ہے کہ آنکھیں اندھی نہیں ہوتیں (بلکہ درحقیقت قلوب نابینا ہوتے ہیں) لیکن جب آنکھوں کو اعمی کہنا صحیح مانا جائے تو میرے خیالمیں یہ ضروری نہیں ہے کہ انھیں مضرور کہنا بھی درست ہو جائے اور جن اشعار میں اس قسم (عدم وملکہ) کا تقابل موجود ہے اُن میں سے میرے خیال میں ابن ہرمہ کا بھی یہ شعر ہے۔ تو اسے ایسا مہمان نواز پائے گا کہ جب اسکا کُتا مہمان کو دیکھ لیتا ہے تو (محبت کے مارے) باوجود قوت گویائی نہ رکھنے کے وہ اس سے کلام کرنے لگتا ہے۔ تو اس شاعر نے یکلمہ کہہ کر اُس کُتے کی طرف کلام کرنے کی نسبت دی پھر کلمہ و ھو اعجم کہکر کلام کی اُس سے نفی کردی بغیر اسکے کہ اپنے کلام میں وہ ایسی لفظ کا اضافہ کر دے جس سے معلوم ہو کہ جو کچھ اُس نے ذکر کیا ہے وہ بطریق استعارہ وتشبیہ ہے (حقیقت مقصود نہیں)۔

له کتاب البیان والتبیین میں اس شعر کو اسی طرح وارد کیا ہے لیکن کتاب الحماسہ میں اسے حماسی شعر کے اس طرح نقل کیا ہے۔ مستمع [illegible] فجاؤا به عند اتیان القری + وله مطعم یکاد المهابین [illegible] یکاد اذا ما ابصر الضیف مقبلا + یکلمه من حبه وهو اعجم — اس روایت کی بنا پر مصنف نے جو ایراد شاعر پر کیا ہے وہ وارد نہیں [illegible] اس لئے کہ [illegible] لفظ یکاد کہکر اسکو رفع کر دیا۔ لامنہ

فان عذر بهذا الشاعر ببعض المعاذير اذا كانت الحجج كثيرة فهلا قال كما قال عنترة ؎

فازور من وقع القنا بلبانه — وشكا الي بعبرة وتحمحم

فلم يخرج الفرس عماله من التحمحم الى الكلام ثم قال ؎

لو كان يدري ما المحاورة اشتكى — ولكان لو علم الكلام مكلمي

(ومما جاء من الشعر على طريق الايجاب والسلب)

(قول عبد الرحمن بن عبيد الله القس)

ارى الهجر والقتل مثلين فاقصروا — ملامكم فالقتل اعفى واليسر

فاوجب بهذا الشاعر القتل والهجر انهما مثلان ثم سلبهما ذلك بقوله القتل اعفى واليسر فكأنه قال ان القتل مثل الهجر وليس هو مثله

**اللغة** - الازورار الميلان واللبان الصدر والتحمحم من صوت الفرس ما كان فيه شبه الحنين ليرق صاحبه له وقوله مكلمي خبر كان۔ **المعنی** اور اگر بنا بریں ادلہ کثیرہ اس شاعر کی طرف سے کچھ عذر کیے بھی جا سکتے ہوں تاہم سوال ہوتا ہے کہ اُس نے اُس طرح کیوں نہیں کہا جیسے عنترہ کا شعر ہے۔ نیزوں کے پڑنے کی وجہ سے اُس گھوڑے نے اپنا سینہ پھیر لیا اور مجھ سے اپنے آنسو اور آواز دردناک کے ذریعہ سے شکایت کرنے لگا تو شاعر نے فرس کو حد تحمحم (ہنہناہٹ) سے خارج کر کے حد تکلم تک نہیں پہونچایا۔ پھر اسکے بعد کہا۔ اگر وہ گھوڑا گفتگو کرنا جانتا تو مجھ سے زبانی شکایت کرتا اور اگر وہ کلام کرنے پر قادر ہوتا تو مجھ سے ضرور کلام کرتا (تو اس شاعر نے حقیقت و واقعیت کی حد میں رہکر مضمون شعر کو اچھی طرح ادا کر دیا اور کلام میں کسی طرح کا تناقض نہ پیدا ہونے دیا) اور جو اشعار کہ تقابل ایجاب و سلب پر مشتمل ہیں اُن میں سے عبد الرحمن ابن عبید اللہ القس کا یہ ایک شعر بھی ہے۔ میں محبوبہ کی جدائی اور اپنے قتل ہو جانے کو برابر خیال کرتا ہوں تو اے ملامتگرو (اسکی محبت میں) اپنی ملامت و نصیحت کو ذرا کم کرو اسلئے کہ ایسی حالت میں قتل ہو جانا میرے نزدیک زیادہ سہل و آسان اور بہت عافیت بخش ہے پس پہلے اس شاعر نے ثابت کیا کہ قتل و ہجر دونوں (ہمارے لئے) یکساں و مساوی ہیں پھر فقرہ القتل اعفی والیسر کہکر دونوں کے مساوی ہونے کی نفی کر دی پس گویا اُس نے یہ کہدیا کہ قتل مثل جدائی کے ہے اور نہیں ہے قتل مثل جدائی کے (اور یہی تناقض بطریق ایجاب و سلب ہے)

وارى ان هذا الشاعر اراد ان يقول بل القتل عفى الاسر ولو قال بل لكان الشعر مستقيما لان مقام لفظة بل مقام ما ينفي الماضي ويثبت المستانف لكنه لما لم يقلها واتى بجمع الاثبات ونفيه استحال شعره وليس اذا علمنا ان شاعرا اراد لفظة تقيم شعره فجعل مكانها لفظة تخيله وتفسده وجب ان يحسب له ما يتوهم انه اراده ويترك ما قد صرح به ولو كانت الامور كلها تجرى على هذا لم يكن خطأ وارى ان مما يجرى هذا المجرى قول يزيد بن مالك الغامدى حيث قال ؎

اكف الجهل عن حلماء قومى — فاعرض عن كلام الجاهلينا

اذا رجل تعرض مستخفا — لنا بالجهل اوشك ان يحينا

**اللغة** حنى لرا اوشك ان يحين اى كاد ان يهلك ويموت۔ **المعنی** اور میرا خیال ہے کہ شاعر یہ کہنا چاہتا تھا کہ بلکہ قتل ہوجانا زیادہ آسان وعافیت بخش ہے پس اگر بل القتل کہتا اور فالقتل نہ کہتا) تو شعر درست ہوتا اسلئے کہ حرف بل نفی ماضی اور اثبات مستقبل کے محل پر آتا ہے (پھر تناقض باقی نہ رہتا) لیکن شاعر نے چونکہ بل نہیں کہا اور جمع بین النفی والاثبات کا ارتکاب کیا اسلئے اُسکا یہ شعر محال و ممتنع کی حد تک پہونچ گیا۔ اور جب ہم اس امر کو جان لیں کہ شاعر کی وہی لفظ مراد ہوگی جس سے اُسکا شعر درست ہوتا ہو لیکن اُس نے اُسکی جگہ ایسی لفظ کا استعمال کیا جس نے اُس شعر کو فاسد اور محال بنا دیا تو ایسی صورت میں یہ ضروری نہیں ہے کہ خواہ مخواہ کیلئے ہم یہ سمجھ لیں کہ شاعر کی مراد وہی لفظ صحیح ہوگی اور جس لفظ کی وہ تصریح کر رہا ہے اُسکو بلا وجہ نظر انداز کردیں اور اگر اسی (احتمال ارادۂ صواب) پر تمام باتوں کی بنا قرار دی جائے تو پھر غلطی کا (دُنیا میں) وجود ہی نہ ہو اسلئے کہ ہر غلط کو یہ کہکر صحیح کیا جاسکتا ہے کہ متکلم کی واقعی مراد یہی تھی اور یہی وہ کہنا چاہتا تھا حالانکہ ایسا نہیں ہے بلکہ اُسکے الفاظ پر نظر کرنا چاہئے کہ مؤدی مطلب ہیں یا نہیں) اور میرا خیال یہ ہے کہ اسی طریقہ (تناقض بطریق ایجاب وسلب) پر یزید ابن مالک غامدی کا بھی شعر ہے جہاں کہ اُسنے کہا ہے۔ (۱) میں اپنی قوم کے حلیم اور بردبار لوگوں سے جہالت کا برتاؤ نہیں کرتا اور جہلاء اور نادانوں کی باتوں سے درگزر کرتا ہوں۔ (۲) جب کوئی شخص بوجہ اپنی سبکی عقل یا بالقصد اہانت، ہم سے جہالت کے ساتھ پیش آیا تو سمجھ لو کہ فوراً اُس کی موت آگئی۔ تنبیہ یزید کے شعروں پر نظر غائر ڈالنے کے بعد ایجاب وسلب کا الزام نہیں وارد ہوتا

لہ قتاب الصناعتین میں یزید بن مالک الغامدی ازدی ہے ۲۷۷ صفحہ ۱۲

فقد اوجب هذا الشاعر فى البيت الاول لنفسه الحلم والاعراض عن الجهال ونفى ذالك بعينه فى البيت الثانى بتعديه فى معاقبة الجاهل الى اقصى العقوبات وهو القتل -

(ولابى نواس ايضا شئ يشبه هذا وهو قوله)

ولى عهد ماله قرين ولا له شبيه ولا خدين
استغفر الله بلى هارون يا خير من كان ومن يكون
الا النبى المصطفى المامون

فصيّر هارون شبيها بولى العهد ولم يستثن بهارون فكانه خير منه وليس خيرا منه لانه شبيهه اوكشبيهه وليس بشبيهه لانه خير منه وهذا جمع بين النفى والاثبات -

**اللغة** - الخدين الصاحب من يخادنك فى كل امر ظاهر و باطن - **المعنى** - پس البتہ اس شاعر نے پہلے شعر میں اپنے لئے حلم کرنے اور ناداںوں کی باتوں سے اعراض کرنے کی صفت کا اثبات کیا ہے پھر دوسرے شعر میں یہ کہکر بعینہ اسکی نفی کردی کہ میں جہالت کے ساتھ پیش آنے والوں کو سخت سے سخت سزا دینے (قتل کردینے کیلئے) تیار ہوجاتا ہوں (اور یہ صریحی تناقض ہے) اور ابونواس کے شعر میں بھی ایسے ہی کچھ تقابل ہے جو اُسکے اس کلام سے ظاہر ہوتا ہے - (۱) ممدوح ایسا ولی عہد ہے کہ (فضل و شرف میں) اُسکا کوئی ہمسر نہیں اور نہ اُسکا کوئی مماثل ہے اور نہ کوئی ساتھی ہے (۲) تو یہ - استغفر اللہ سوائے ہارون کے اُسکے برابر کون ہے (لہذا میں اُسکی طرف یوں خطاب کرتا ہوں کہ) اے گزرے ہوئے اور آنے والے لوگوں میں سب سے بہتر شخص (جسپر عالم میں کسی کو فضیلت نہیں) سوائے امین و مامون محمد مصطفیٰ پیغمبر کے - پس شاعر نے پہلے ہارون کو ولیعہد کے مشابہ قرار دیا اور پھر کلمہ یا خیر من کان الخ میں ہارون کے ساتھ استثنا نہیں کیا (جیسے کہ نبی مصطفیٰ کو مستثنیٰ کردیا) جس کے معنی یہ ہوئے کہ ولیعہد ہارون سے بہتر ہے اور بہتر نہیں بھی ہے اسلئے کہ اُسکے مشابہ قرار دیا ہے یا یوں کہا جائے کہ وہ اُسکے مشابہ ہے اور مشابہ نہیں بھی ہے اسلئے کہ اُس سے بہتر ہے (اور جو بہتر ہوگا وہ برابر کیسے ہوسکتا ہے) اور یہی صورت جمع بین الاثبات والنفی کی ہے -

ومما يجري هذا المجرى وقد انكره الناس وعابوه قول زهير ابن ابي سلمى

قف بالديار التي لم يعفها القدم    بلى وغيرها الارواح والديم

## ومن عيوب المعاني

ايقاع الممتنع فيها في حال ما يجوز وقوعه ويمكن كونه والفرق بين الممتنع والمتناقض الذي تقدم الكلام عليه ان المتناقض لا يكون ولا يمكن تصوره في الوهم والممتنع لا يكون ولكن يمكن تصوره في الوهم ومما جاء في الشعر وقد وضع الممتنع في ما يجوز وقوعه قول ابي نواس

يا امين الله عش ابداً    دم على الايام والزمن

**اللغة** الارواح والديم تقدم تفسيرهما وقوله دُم امر من دام يدوم **المعنی** اور اُن اشعار میں سے جو اس طریقہ (ایجاب وسلب) پر جاری ہیں اور جنھیں لوگ بُرا اور معیوب سمجھتے ہیں زہیر ابن ابی سلمی کا یہ شعر ہے۔ اے ہمارے ساتھی (محبوب کی) اُن منزلوں پر ٹھہر جا جنکے آثار کو زمانہ کی قدامت نے نہیں مٹایا ہاں البتہ (چلنے والی) ہواؤں اور (برسنے والے) بادلوں نے اُنکی شکلیں بگاڑ دی ہیں۔ اور مضامین شعری کے عیوب میں سے محالات کا داخل مضمون کر دینا یعنی ممتنع الوجود کو ممکن الوجود کی حد میں لے آنا ہے۔ اور مضمون محال اور وہ متناقض مضمون جس کا ذکر سابق میں گزرا ان دونوں میں فرق یہ ہے کہ متناقض کا وجود نہیں ہوتا اور اُسکا تصور وہم میں بھی نہیں ہو سکتا بخلاف ممتنع کے کہ وہ بھی اگرچہ موجود نہیں ہوتا لیکن اُسکا تصور ہو سکتا ہے اور بواسطہ وہم اُسمیں غلط فہمی واقع ہو سکتی ہے۔ اور اشعار میں اسکی مثال جہاں کہ ممتنع الوجود کو دائرہ امکان میں جگہ دیگئی ہے ابو نواس کا یہ قول ہے۔ اے امین اللہ تو ہمیشہ زندہ اور سلامت رہ اور زمانہ میں ابد الاباد تک باقی رہ۔ **تنبیہ اول**۔ متناقض و ممتنع کے درمیان جو شارح نے ادنی آنکر اسطرح تفریق کی ہے کہ متناقض مستحیل لغیرہ ہے اور ممتنع مستحیل لذاتہ ہے۔ اس فرق کی وجہ اولویت غیر ظاہر ہے بلکہ مصنف نے جو فرق بیان کیا ہے وہ مجمل ہونے کے باوجود جمیل ہے۔ **تنبیہ دوم** مصنف کی عبارت وقد وضع الممتنع فی ما یجوز وقوعہ کے متعلق شارح نے لکھا ہے کہ میرے نزدیک مالا یجوز صحیح ہے حالانکہ مصنف کا مقصود یہ ہے کہ محال کو ممکن اور جائز الوقوع جہاں سمجھا گیا ہے اس بنا پر مالا یجوز کے کوئی معنی اس مقام پر نہیں درست ہو سکتے بلکہ ما یجوز جو کتاب میں ہے وہی صحیح ہے۔

۱۲ ابو نواس کے ان [illegible] محمد ابن زبیدہ [illegible] امین کے سامنے [illegible] اشعار میں [illegible] رثاء لولا [illegible] خلت الدنیا من النطق [illegible] لیوم لیس ترق له [illegible] یا امین الله عش ابداً انت تبقی والفناء لنا فاذا افنیتنا کان [illegible] للناس القری [illegible] البخل لمن [illegible] ۱۲ منہ

[illegible] دیکھا جائے تو [illegible] کلام میں کوئی تناقض نہیں [illegible] مقصود یہ ہے کہ منزل [illegible] آثار [illegible] الا لا ابت المنازل [illegible] اسی مطلب کی طرف اشارہ کر کے [illegible] نعیلہم ۱۲ منہ۔

فلیس یخلو ھذا الشاعر من ان یکون تفاءل لھذا الممدوح بقوله عش ابدا امراو دعاء وکلا الامرین مما لا یجوز و مستقبح ولعل معترضا یعترض ھذا القول منافی ھذا الموضع فیقول انه مناقضة لما اجزناه ورأیناه صوابا فی صدر ھذا الکتاب من الغلو و یجعل قول ابی نواس ھذا غلوا فیلزمنا تجویزه کما فصلنا تجویز الغلو ونحن نقول ان ھذا وما اشبھه لیس غلوا ولا افراطا بل خروجا عن حد الممتنع الذی لا یجوز ان یقع لان الغلو انما ھو تجاوز فی نعت ما للشیٔ ان یکون علیه ولیس خارجا عن طباعه الی ما لا یجوز ان یقع له لان الذی یکون قلنا انه جائز مثل قول النمر بن تولب ؎

تظل تحفر عنه ان ضربت به ۔ بعد الذراعین والساقین والهادی

المعنی۔ پس دو حال سے خالی نہیں یا تو شاعر نے مقولہ عش ابداً سے ممدوح کیلئے لبطور امر تفاؤل کیا یا بعنوان دعا اور یہ دونوں باتیں اس جگہ نادرست اور بدنما ہیں (نہ امر ہی کا یہ محل ہے اور نہ اسطرح دعا دینے کا) اور شاید کوئی معترض ہمارے اس کلام پر اعتراض کرتے ہوئے کہے کہ یہ بات ہماری اُس رائے کے منافی ہے جسکو ہم نے ابتدا کتاب میں ظاہر کیا یعنے یہ کہ شعر میں غلو اور مبالغہ کرنا بہتر ہے اور اس بنا پر معترض ابو نواس کے اس شعر کو بھی غلو پر محمول کرکے ہم پر الزام قائم کرے تو ہم اسکے جواب میں اسکو مان لینے کے لئے تیار ہوجائینگے مگر اُسی تفصیل کے ساتھ جو جواز غلو کے متعلق مذکور ہوئی (یعنے یہ کہ عقلاً وہ مضمون تسلیم کرنے کے قابل ہو اور اُسمیں مبالغہ صرف تجدید وصف کے لئے کیا گیا ہو) اور اس مقام پر ہم کہینگے کہ یہ اور اسکے مثل اور مضامین غلو اور افراط ہی کی حد میں نہیں ہیں بلکہ دائرہ امکان سے خارج ہوکر ممتنع الوجود اور غیر جائز الوقوع تک پہنچا دیے گئے ہیں اسلئے کہ غلو کے معنے صرف اتنے ہیں کہ کسی شئے کو جس حد پر رہنا چاہئے اُس سے اُسکو بڑھا کر اُسکی توصیف کرنا لیکن اُسکی حد معیّن سے خروج کرکے حدود ممتنع تک جہاں وقوع نہیں ہوتا اُسے نہ پہونچا دیں اسواسطے کہ جو چیزیں ممکنات سے ہیں اُنکے متعلق ہم کہہ چکے ہیں کہ وہ جائز ہیں جیسے نمر ابن تولب کا قول ہے۔ (وہ تلوار ایسی ہے کہ) اگر تم اُس سے کسی پر وار کرو تو وہ ہاتھوں اور پنڈلیوں اور گردن کو کاٹتی ہوئی زمین کو کھود کر اُسکی تہہ میں ڈوبتی نظر آئے گی۔

لہ خروجا الی حد الممتنع عن مخابجہ کمال الثقفی-۱۲ منہ

فليس خارجا عن طباع السيف ان يقطع الذراعين والساقين والهادى وان يؤثر بعد ذلك ويغوص فى الارض ولكنه مما لا يكاد ان يكون وكذلك ما قلناه فى ما قال مهلهل ؎

فلولا الريح اسمع من بحجر    صليل البيض تقرع بالذكور

فانه ايضا ليس يخرج عن طباع اهل حجر ان سمعوا الاصوات من الاماكن البعيدة ولا خارج عن طباع ان تصل ويشتد طنينها بقرع السيوف اياها ولكن يبعد ببعد المسافة بين موضع الوقعة وحجر بعد الا يكاد يقع وليس فى طباع الانسان ان يعيش ابدا فاذا كنا قد قدمنا ان مخارج الغلو انما هى على يكاد وليس فى قول ابى نواس عش ابدا موضع يحسن فيه لانه لا يحسن على مذهب الدعاء ان يقال امين يكاد ان يعيش ابدا ـ

**المعنی** ـ اسلئے کہ ایک شمشیر برندہ کی طبیعت (اور شان) سے یہ امر خارج نہیں ہے کہ وہ دونوں ہاتھ اور پنڈلیاں اور گردن کاٹ ڈالے اور اسکے بعد بھی زمین میں در آئے تو یہ بات ممکن ہے لیکن یہ ضرور ہے کہ ایسا ہوتا نہیں ـ اسی طرح وہ امر جسکا ذکر مہلہل کے شعر کے بارے میں ہم نے کیا جبکہ وہ کہتا ہے ـ پس اگر ہوا (مانع) نہ ہوتی تو میں اُن تلواروں کی جھنکاریں جو خودوں پر پڑنے سے پیدا ہوتی ہیں ساکنان مقام حجر کے گوش زد کردیتا ـ (کہ یہ امر بھی ممکن الوقوع ہے) اسلئے کہ (یہاں بھی) ساکنان مقام حجر کی شان سے یہ امر خارج نہیں ہے کہ وہ اتنے دور دراز مقامات سے آوازوں کو سُن سکیں اور نہ تلواروں کے مقتضائے شان وحال سے یہ امر خارج ہے کہ خودوں پر گرنے کی وجہ سے اُن کی شدید جھنکاریں حد نظر تک پہونچ جائیں لیکن باوجود اسقدر مسافت بعیدہ کے جو دونوں موضعوں یعنی مقام جنگ وحجر کے درمیان واقع ہے یہ امر بعید از قیاس ضرور ہے کیونکہ ایسے امور باوجود امکان عادۃً وقوع میں نہیں آتے ـ اور انسان کی جبر طبعی سے یہ امر ضرور خارج ہے کہ وہ ہمیشہ زندہ رہے (لہذا یہ غلو کسی طرح صحیح نہ ہوگا) کیونکہ ہم نے پہلے بیان کردیا ہے کہ غلو کا اظہار قریب کے الفاظ کے ذریعہ سے ہونا چاہیئے (مثلاً یکاد وغیرہ اُس محل پر کہہ سکیں) اور قول ابونواس عش ابداً میں کوئی محل ایسا نہیں ہے جہاں یکاد کا کہنا مستحسن ہوسکے اسلئے کہ بطریق دعا یہ کہنا کہ امین یکاد ان یعیش ابداً یعنی امین میں عنقریب ہمیشہ زندہ رہنے کی صفت پیدا ہوجائیگی درست نہیں ہے

ف ـ مصنف نے ابونواس کے شعر امین اللہ عش ابداً الخ کے متعلق جو تنقید کی ہے [illegible] ۱۲ منہ

# ومن عیوب المعانی

مخالفة العرف والاتیان بما لیس فی العادة والطبع مثل قول المرار

وخالٍ علی خدیک یبدو کأنه ٭ سنا البرق فی دعجاء بادٍ دجونها

فالمتعارف المعلوم ان الخیلان سوداء وما قاربها فی ذلک اللون والخدود الحسان انما هی البیض وبذلک تنعت فاتی هذا الشاعر بقلب المعنی۔

(ومن هذا الجنس قول الحکم الخضری)

کانت بنو غالب لامتها ٭ کالغیث فی کل ساعة یکف

فلیس المعهود ان یکون الغیث واکفا فی کل ساعة

**اللغة**۔ الدعجاء اللیلة المظلمة المکفهرة **المعنی**۔ (اور مضامین شعری کے عیوب میں سے ایک عرف عام کی مخالفت کرنا اور شعر میں ایسے مضمون کا لانا ہے جو عادةً اور طبعاً واقع نہ ہوتا ہو جیسے مرار کے شعر میں ہے۔ تیرے رخساروں پر خال اس طرح نمودار ہیں جیسے معلوم ہوتا ہے کہ وہ برق کی چمک ہے جو کالی رات کی نمایاں تاریکی میں ظاہر ہو رہی ہو۔ پس متعارف اور مشہور امر تو یہ ہے کہ خال سیاہ یا اس سے ملتے جلتے رنگ کے ہوتے ہیں اور خوبصورت رخسار سفید رنگ اور گورے ہی ہوتے ہیں اور اسی کے ساتھ اُن کی تعریف کی جاتی ہے لیکن شاعر نے اس متعارف مضمون کے برعکس کیا (اور رخساروں کو سیاہ بنا دیا) اور اسی قبیل سے حکم خضری کا یہ شعر ہے بنی غالب اپنی قوم کے لئے اُس ابر کے مثل ہیں جو ہر وقت برس رہا ہو پس ابر کا ہر وقت برسنا معہود و متعارف نہیں ہے۔

له اسی شعر کے مثل دوسرا شاعر کا یہ شعر بھی ہے۔ کالما الخیلان فی وجهه کواکب احدقن بالبدر سہا۔ اگرچہ اس کی توجیہ اس طرح کی جا سکتی ہے لیکن تشبیہ عجیب ہے کہ شاعر نے خال کی تشبیہ رخساروں سے جن میں نہیں ہی ہے یہ تکلف صرف ستاروں سے تشبیہ دینے میں مناسبت کا ہم

ملحوظ کیا ہے خال کے متعلق مسلم کلیہ یعنی سیاہ خال از دلالت بغرابت نہیں ہے وخال کخال البدر فی وجه مثله لقینا المنی فیه فحاجزنا المنجل۔ عباس ابن احنف کا یہ شعر بھی اچھا ہے لخال بذات الخال احسن عندنا من النکتة السوداء فی وضح البدر ۱۲ منه

## ومن عیوب المعانی

ان ینسب الی الشیٔ مالیس لہ کما قال خالد بن صفوان۔

فان صورۃ راقتک فاخبر فربما　　　امرّ مذاق العود والعود اخضر

فھذا الشاعر بقولہ امرّ مذاق العود والعود اخضر کانہ یومیٔ الی ان سبیل العود الاخضر فی الاکثر ان یکون عذبا او غیر مرّ فھذا لیس بواجب لانہ لیس للعود الاخضر بطعم من الطعوم اولی منہ بالاخر ولنتبع ما تکلمنا بہ فی عیوب المعانی بما فی الاقسام الاربعۃ المؤتلفۃ من ذلک۔

## عیوب ائتلاف اللفظ والمعنی

فمنھا الاخلال وھو ان یترک من اللفظ ما بہ یتمّ المعنی

اللغۃ۔ الخبر الامتحان وقولہ امرّ ای صار مرًّا۔ المعنی۔ اور مضامین شعری کے عیوب میں سے ایک عیب یہ ہے کہ کسی شے کی طرف اُن چیزوں کی نسبت دیدی جائے جو اس شے کے لئے مناسب و موزوں نہیں جیسا کہ خالد ابن صفوان نے کہا ہے پس اگر کوئی صورت تمہیں بھلی معلوم ہو تو اُسکے ظاہری حسن پر نہ جاؤ اور اُسکو جانچ لو اسلئے کہ اکثر ایسا ہوتا ہے کہ شاخ تازہ (دیکھنے میں) ہری معلوم ہوتی ہے مگر اُسکا ذائقہ تلخ ہوتا ہے تو شاعر اپنے قول امرّ مذاق العود والعود اخضر سے گویا اس مطلب کی طرف اشارہ کرنا چاہتا ہے کہ ہری شاخیں علی الاکثر شیریں ہوتی ہیں یا کم از کم تلخ نہیں ہوتیں حالانکہ یہ ضروری نہیں ہے اسلئے کہ سرسبز شاخ کوئی ذائقہ دار چیز نہیں ہے جسکے متعلق کہا جائے کہ ان شاخوں میں سے ایک ذائقہ کے اعتبار سے دوسرے سے بہتر ہے اور اب ہم مضامین شعری کے مفرد اقسام عیوب کے بیان کر دینے کے بعد ہی انکی چاروں مرکب قسموں کا بھی ذکر شروع کرتے ہیں۔

## لفظ و معنی کی باہمی ترکیب سے پیدا ہونیوالے عیوب

پس اس قسم کے عیوب میں سے ایک اخلال ہے جسکے معنی یہ ہیں کہ (شعر میں) ایسی لفظوں کو ترک کر دیا جائے جنکے بغیر مضمون شعر تمام نہ ہوتا ہو (یعنی ضروری لفظوں کو جنکا ترک کر دینا مخل مطالب ہو حذف کر دیا جائے)

ص۸ مقدمہ میں یہ مصرع اس طرح نقل کیا ہے۔ فان صورۃ راقتک فاخبر فربما + تمہارا اُسکے قبل کا شعر یہ ہے اور پورا قطعہ یہ ہے۔ وما المرء الا الاصغران لسانہ + ومعقولہ والجسم خلق مصور۔ کتاب البیان والتبیین میں ان شعروں کو اس طرح وارد کیا ہے۔ فما المرء الخ۔ وما الزین فی ثوب تراہ وانما

یزین الفتی مخبورہ حین یخبر۔ فان طرۃ راقتک منہ فانما + امرّ الخ۔ ۱۲ منہ

مثال ذلك قول عبيد الله بن عبد الله بن مسعود

اعاذل عاجل مالی احب الی من الاکثر الرائث

فانما اراد ان یقول عاجل مالی مع القلة احب الی من الاکثر البطئ فترك مع القلة وبه یتم المعنی

**ومثل ذلك قول عروة بن الورد**

عجبت لهم اذ یقتلون نفوسهم ومقتلهم عند الوغی کان اعذرا

وانما اراد ان یقول عجبت لهم اذ یقتلون نفوسهم فی السلم ومقتلهم عند الوغی اعذر فترك فی السلم۔

**ومن هذا الجنس قول الحارث بن حلزة**

والعیش خیر فی ظلال النوك ممن عاش کدا

فاراد ان یقول والعیش خیر فی ظلال النوك من العیش بکد فی ظلال العقل

**اللغة** ۔ الرائث من الریث وهو الابطاء ۔ **المعنی** ۔ اس کی مثال عبید اللہ ابن عبد اللہ ابن مسعود کا یہ شعر ہے ۔ اے ملامتگر تھوڑا سا مال جو جلدی مل جانے والا ہو وہ مجھے زیادہ محبوب ہے اُس زیادہ مال سے جو دیر میں ملنے والا ہو ۔ تو شاعر کا یہ مقصود تھا کہ عاجل مالی مع القلة احب الی من الاکثر البطی لیکن مع القلة کی لفظ کو اُسنے ذکر نہیں کیا حالانکہ اُسی سے مطلب پورا ہوتا تھا ۔ اور اسی کے مثل عروہ ابن ورد کا یہ شعر ہے ۔ میں اُن (کے حال) پر تعجب کر رہا تھا جبکہ وہ (خوف جنگ سے) خودکشی کر رہے تھے حالانکہ میدان کارزار میں قتل ہو جانا اُنکے لئے زیادہ مناسب اور اُنکی معذوری کا سبب ہو سکتا تھا ۔ تو شاعر یہ کہنا چاہتا تھا عجبت لهم اذ یقتلون نفوسهم فی السلم ومقتلهم عند الوغی اعذر ۔ لیکن اُسنے فی السلم کی لفظ ترک کردی (حالانکہ اسکے ذکر کی اس جگہ ضرورت تھی) اور اسی قبیل سے حارث ابن حلزہ کا یہ شعر ہے ۔ آرام واطمینان کی زندگی جو سایۂ حماقت میں رہ کر گزرے وہ بہتر ہے اُس تکلیف وپریشانی کی زندگی سے جو سایۂ عقل میں رہ کر بسر ہو ۔ تو شاعر در اصل یہ کہنا چاہتا تھا ۔ والعیش خیر فی ظلال النوك من العیش بکد فی ظلال العقل ۔

وعلى انه لو قال ذلك لكان فى هذا الشعر خلل اخر وهو ان الذى يظهر انه اراده هو ان يقول ان العيش الناعم فى ظلال النوك خير من العيش الشاق فى ظلال العقل فاخل بشئ كثير

(ومن هذا الجنس) نوع اخر وهو كما قال بعضهم

لا يرمضون اذا حرت مشافرهم ولا ترى منهم فى الطعن ميالا
ويفشلون اذا نادى ربيئهم الا اركبن فقد انست ابطالا

فاراد ان يقول ولا يفشلون فحذف لا فعاد الى الضد

## ومن عيوب هذا الجنس

عكس العيب المتقدم وهو ان يزيد فى اللفظ ما يفسد به المعنى

**اللغة** - لا يرمضون اى لا يحترقون وحرت من بردت وبمعنى عطشت والمشفر للبعير كالشفة للانسان

**المعنى** - اور علاوہ اسکے اگر یہ کہتا بھی تو اس شعر میں دوسری خرابی ہو جاتی اور وہ یہ کہ بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ اپنے مقصود کو اسطرح ادا کرنا چاہتا تھا ان العیش الناعم فی ظلال النوك خیر من العیش الشاق فی ظلال العقل پس اس نے ایک آدھ لفظ نہیں بلکہ بہت سی لفظیں چھوڑ دیں اور اسی (اخلال) کی ایک دوسری قسم بھی ہے اور وہ یہ ہے جیسے ایک شاعر نے کہا (۱) جبکہ اُن کے لب تشنگی کی وجہ سے خشک ہونے لگیں تو وہ لوگ شدت حرارت سے متاثر ہو کر گھبراتے نہیں اور انکے ایسا نیزہ بازی کا خواہشمند کو کسی کو نہ پائے گا - (۲) اور جب اُن کے حالات کا نگراں یہ کہہ کر پکارتا ہے کہ بہادرو سوار ہوتے جاؤ اسلئے کہ میں دشمنوں کی صف کے بہادروں کو اپنی طرف بڑھتے دیکھ رہا ہوں تو اُسوقت وہ لوگ بزدلی اور عاجزی کا اظہار نہیں کرتے (بلکہ اُسکی دعوت پر لبیک کہکر اقدام کرنے لگتے ہیں) تو شاعر اصل میں ولا یفشلون کہنا چاہتا تھا لیکن صرف لا کا ذکر نہیں کیا جس سے مطلب معکوس اور اسکے برخلاف ہو گیا - اور اسی قسم کے عیوب میں سے ماسبق الذکر عیب کے خلاف کا ارتکاب کرتا ہے یعنی یہ کہ بلا ضرورت ایسی لفظیں بڑھا دینا جس سے شعر کا مطلب فاسد ہو جاتا ہو جیسے [illegible]

مثال ذلك قوله

فما نطفة من ماء مخص عذبة　　تمنع من ایدی رقاة ترومها

باطیب من فیها لو انك ذقته　　اذا لیلة اسحت وغارت نجومها

فقول هذا الشاعر لو انك ذقته زیادة توهم انه لو لم یذقه لم یکن طیبا

## عیوب ائتلاف اللفظ والوزن

منها الحشو وهو ان یحشی البیت بلفظ لا یحتاج الیه لاقامة الوزن

مثال ذلك ما قال ابو عدی العبشمی ؎

نحن الرؤس وما الرؤس اذا سمت　　فی المجد للاقوام کالاذناب

فقوله للاقوام حشو لا منفعة فیه۔

**اللغة**۔ النطفة بالضم الماء الصافی ج نطف ونطاف والمخص بالضم رصل جبیل وصخرہ

**المعنی**۔ اسکی مثال اُسی شاعر کا یہ شعر ہے (۱) دامن کوہ کا ایسا صاف وشفاف شیریں اور خوشگوار پانی جس تک اُس پہاڑ پر چڑھنے کے ارادہ کرنے والے کا دسترس نہیں۔ (۲) اُس محبوبہ کے (لعاب) دہن سے اگر تو اُسے چکھے زیادہ پاکیزہ اور خوشگوار نہیں جبکہ رات کا پردہ گرا ہوا ہو اور اُسکے تارے ڈوب رہے ہوں یعنی آخر شب ہوگئی ہو ایسے وقت میں بھی اُسکا دہن پاکیزہ ہوتا ہے حالانکہ اس وقت عموماً لوگوں کو گندہ دہنی کی شکایت ہوتی ہے تو شاعر کا لو انك ذقته (اگر تو اسے چکھے) کہنا بالکل فضول ہے اس فقرہ سے اسکا وہم ہوتا ہے کہ اگر وہ اُسے نہ چکھے تو وہ پاکیزہ اور خوشگوار نہ ہو

### لفظ و وزن کی باہمی تالیف سے پیدا ہونے والے عیوب

انہیں سے ایک حشو ہے جسکے معنی یہ ہیں کہ شعر میں صرف وزن پورا کرنے کی غرض سے غیر ضروری لفظیں بھر دیجائیں۔ اسکی مثال ابو عدی عبشمی کا یہ شعر ہے۔ ہم (بلندی میں) بمنزلہ سر ہیں اور سر جبکہ وہ بلند ہوں بزرگی میں لوگوں کے لئے پست چیزوں کے مثل نہیں ہوتے۔ تو لفظ للاقوام اس جگہ بالکل حشو اور زائد ہے جس کا کوئی فائدہ نہیں ہے۔

(وقال مصقله بن هبيرة)

الكني الى اهل العراق رسالة　　وخص بها حييت بكر بن وائل

فقوله حييت حشو لا منفعة فيه-

## ومنها التثليم

وهو ان ياتى الشاعر باشياء يقصر عنها العروض فيضطر الى ثلمها والنقص منها مثال ذلك قول امية بن ابى الصلت- ؎

ما ارى من يغيثني فى حياتى　　غير نفسى الا بنى اسرال

## وقال فى هذه القصيدة

ابما شاطن عصاه عكاه[له]　　ثم يلقى فى السجن والاكبال

## وقال علقمة بن عبدة

كأن ابريقهم ظبى على شرف　　مقدم بسبا الكتان ملثوم

اراد بسبائب الكتان فحذف للعروض

**اللغة**- قوله الكني من المألكة والالوكة وهى الرسالة فمعنى الكني اى تحمل رسالتى اليه والشاطن الخبيث والابريق مفدم كمعظم عليه مصفاة وسبائب جمع سبيبة وهى شقة رقيقة- **المعنى**- اور مصقله ابن هبيره نے کہا تم پر تحیہ وسلام ہو میرا یہ پیام اہل عراق کو عموماً اور بکر ابن وائل کو خصوصاً پہونچا دو- تو شاعر کا لفظ حييت کہنا اس مقام پر بالکل حشو ہے جس کا کوئی فائدہ نہیں اور منجملہ عیوب ائتلاف اللفظ والوزن ایک تثلیم ہے جسکے معنی یہ ہیں کہ شاعر شعر میں ایسی لفظیں ذکر کرے جنکے (تمام تہا) تحمل سے عروض (وزن شعری) قاصر ہو پس وہ مجبوراً انکی کاٹ چھانٹ کرکے کچھ حروف کم کردے اسکی مثال امیہ ابن ابی الصلت کا یہ شعر ہے- (۱) اے بنی اسرال آگاہ ہو کہ میں اپنے نفس کے سوا کسی کو بھی اپنی زندگی میں فریادرس نہیں پاتا (اس شعر میں اسرائیل کو وزن کی مجبوری سے شاعر نے اسرال کردیا) اور اسی قصیدہ میں کہتا ہے- (۲) جس سرکش وشریر نے اسکی نافرمانی کی وہ اسکے ساتھ رحمدلی سے پیش آیا اور ایسا اکثر ہوا ہے کہ وہ قیدخانہ میں ہتکڑیوں اور بیڑیوں سے جکڑے ہوئے ہونے کی حالت میں قیدیوں کی آؤ بھگت کی ہے (اس شعر میں اس نے شیطان کو شاطن کردیا) اور علقمہ ابن عبدہ کہتا ہے گویا کہ انکا لوٹی دار آفتابہ جسکے سر پر کپڑا رکھکر اسی کے ڈوروں سے ڈھاٹے کی طرح باندہ دیا گیا ہے (دیکھنے میں) مثل ایک ہرن کے ہے جو کسی اونچے مقام پر ہو- تو شاعر بسبائب الكتان کہنا چاہتا تھا مگر وزن کی ضرورت سے آخر کے دو حرف ئ اور ب کو حذف کردیا-

[له] غداه کی جگہ بعض کتابوں میں عکاه اور کم تلقی کے مقام پر ثم تلقی نقل کیا گیا ہے بنسبت غداه کے عکاه کے اعتبار سے شعر کا ترجمہ غالباً بہتر ہو سکا گیا ہے- ۱۲ منه

وللبيد

درس المنا بمتالع فابان ٭ اراد بالمنا المنازل

ومنها التذنيب

وهو عكس العيب المتقدم وذلك ان ياتي الشاعر بالفاظ تقصر عن العروض فيضطر الى الزيادة فيها مثل ما قال الكميت

لا كعبد المليك او كيزيد ۔ او سليمان بعد او كهشام

فالملك والمليك اسمان لله عزوجل وليس اذا سمى الانسان بالتعبد لاحد هما وجب ان يكون مسمى بالاخر كما انه ليس من سمى عبد الرحمن هو كمن سمى عبد الله۔

٭ بالمنازل غلط ہے المنازل ہونا چاہیئے ۱۲ منہ

اللغة۔ متالع بالضم جبل بالبادية او لغنى او لبنى عميلة او بناحية البحرين فى سفحه ماء يقال له عين متالع وابان كسحاب جبل شرقى الحاجر فيه نخل وماء وجبل لبنى فزارة۔ المعنى۔ اور لبید کہتا ہے کہ ابان و متالع کے درمیان جو محبوب کی منزلیں تھیں وہ سب نیست و نابود ہو گئیں۔ تو شاعر المنازل کہنا چاہتا تھا مگر وزن کے لحاظ سے (زل اور ا) حذف کر کے المنا کہدیا اور یہ کلام کا بدترین عیب ہے) اور منجملہ عیوب ائتلاف لفظ و وزن ایک تذنیب ہے اور یہ سابق الذکر عیب کے بالکل برعکس ہے جس سے مراد یہ ہے کہ شاعر شعر میں ایسے الفاظ لے آئے جو مقررہ اوزان کے لحاظ سے کم پڑتے ہوں پس وہ مجبوراً وزن کے خیال سے لفظوں کو بڑھادے جیسے کمیت نے کہا ہے۔ نہ مثل عبد الملیک کے اور نہ یزید اور نہ اُس کے بعد سلیمان کے برابر اور نہ ہشام کے مثل ہے۔ تو لفظ ملک اور ملیک خدائے بزرگ و برتر کے نام ہیں اگر ان میں سے ایک کی پابندی کے ساتھ کسی شخص کا نام رکھدیا جائے۔ تو یہ ضروری نہیں ہے کہ دوسرے نام کے ساتھ بھی وہ پکارا جائے جیسے کہ اگر کسی کا نام عبد الرحمن ہو تو اُسکو عبد اللہ بھی کہہ سکیں ایسا نہیں ہے لہذا شاعر کا عبد الملک کو شعر میں عبد الملیک کر دینا یقیناً عیب میں داخل ہے اور یہ خیال کہ دونوں میں چنداں فرق نہیں ہے اسلئے اتنے سے تصرف میں کوئی مضائقہ نہیں بالکل باطل ہے۔

## ومن هذا الجنس التغيير

وهو ان يحيل الاسم من حاله وصورته الى صورة اخرى اذا اضطره الوزن الى ذلك كما قال بعضهم يذكر سليمان عليه السلام ونسج سليم كل قضاء ذائل ؛ (وكما قال اخر) من نسج داؤد ابى سلام

## ومنه التعطيل

وهو ان لا ينتظم نسق الكلام على ما ينبغي لمكان العروض فيقدم ويؤخر كما قال دريد بن الصمة

وبلغ نميرا ان عرضت ابن عامر ؛ فاى اخ فى النائبات وصاحب

ففرق بين نمير بن عامر بقوله ان عرضت

**اللغات:**- القضاء من الدرع الواسعة والذائل منها الطويلة الذيول وقوله عرضت اى اتيت العروض والعروض اسم مكة المعظمة - **المعنى** - اور اسی قسم (شعر و تنبیہ) میں سے ایک تغییر ہے اور اس سے مراد یہ ہے کہ شاعر کسی نام کو اسکی اصلی حالت و صورت بگاڑ کر محض وزن کی مجبوری کی وجہ سے دوسری صورت میں لے آئے جیسے کہ شاعر نے جناب سلیمان علیہ الصلوۃ والسلام کا ذکر کرتے ہوئے کہا ہر ڈھیلی اور وسیع دامنوں والی زرہ جو سلیم کے ہاتھوں کی بنی ہوئی ہے (شاعر نے سلیمان کو وزن کی مجبوری کی وجہ سے سلیم کر دیا اسی کو تغییر کہتے ہیں) اور جیسا کہ دوسرے شاعر نے کہا - وہ زرہ داؤد و ابو سلام کی بنائی ہے (اس شاعر نے تو نام کو بالکل ہی مسخ کر دیا کہاں سلیمان اور کہاں سلام) اور اسی قسم کے عیوب میں سے ایک تعطیل ہے جسکے معنی یہ ہیں کہ کلام کا نظم و نسق وزن کے خیال سے مناسب صورت سے درست نہ رہ سکے بلکہ مجبوراً کلمات کو مقدم مؤخر کرنا پڑے جیسے کہ درید ابن صمہ کا یہ شعر ہے - اے مخاطب اگر تیرا مکہ جانا ہو تو نمیر ابن عامر کو پیغام پہونچا دینا کہ مصیبت میں کون کس کا ساتھی اور شریک حال ہوتا ہے تو شاعر نے نمیر و ابن عامر کے درمیان ان عرضت کہکر فصل کر دیا حالانکہ اس مقام پر وصل مناسب تھا۔

ساقه کتاب العمدہ میں قضاء ذائل کی بجائے قضاء سلم ہے ۱۲ منه

لفظ تعطیل اس مقام پر معنی کچھ نامناسب سے معلوم ہوتے ہیں مصنف نے مثال بیان کی ہے نظر کر کے ... یہ کہنا شاید بہتر ہے کہ فصل کر دینے کے سبب تعطیل کی معنی میں در حقیقت تفصیل کا لفظ موجب ہے اور تعطیل مجاز ہے

بعض لوگوں نے ... اصل سے ذکر کیا ہے معنی میں تفصیل پڑھا ہے اور بعض نے اسکو تفصیل ... الولد ای عیسی ... سے تعبیر کیا ہے تفصیل ... پڑھا ہے والکل محتمل فی اثبات المرام لکن التفصیل اجمل وادق بالمقام ۱۲ منه - ساقه کتاب العمدہ میں صاحب کی جگہ ... ہے ۱۲ منه

وكما قال ابو عدى القرشى

خير داعى رعية سره الله هشام وخير ماوى طريد

## عيوب ائتلاف المعنى والوزن معًا

منها المقلوب وهو ان يضطر الوزن الشاعر الى احالة المعنى وقلبه الى خلاف ما قصد به۔

مثال ذالك لعروة بن الورد

فلو انى شهدت ابا سعاد غداة غدا بمهجته يفوق

فديت بنفسه نفسى ومالى وما آلوك الا ما اطيق

اراد ان يقول فديت نفسه بنفسى فقلب المعنى

---

اللغۃ۔ فاق بمهجته فوقا وفواقا اى جاد بنفسه او مات وقوله الوك من الايا الوا اى قصر وابطأ المعنی۔ اور جیسے ابو عدی قرشی نے کہا۔ رعیت داری کا بہتر انتظام کرنیوالا اور بیکس و بے پناہ کے لئے بہترین جائے پناہ اگر کوئی ہے تو وہ ہشام ہی کی ذات ہے خدا اُسکو ہمیشہ خوش و مسرور رکھے۔ اس شعر میں خیر راعی جو مبتدا واقع ہے اور ھشام جو خبر ہے ان دونوں کے درمیان کلمہ سرہ اللہ کے ذریعہ سے فصل ڈالدیا گیا

مضمون شعری اور وزن کی باہمی ترکیب سے پیدا ہونیوالے عیوب

ان میں سے ایک مقلوب ہے جسکے معنی یہ ہیں کہ وزن شعری شاعر کو مضمون شعر کے بدل دینے اور اُسکے مقصد کے برخلاف معنی مراد لینے پر مجبور کردے یعنی وہ کہنا کچھ چاہتا ہو اور لفظیں اُسکی کچھ کہہ رہی ہوں جیسے عروہ ابن ورد کے یہ شعر ہیں (۱) پس اگر میں ابو سعاد کے پاس اُس روز حاضر رہتا جس دن وہ جانکنی کی حالت میں موت کی ہچکیاں لے رہا تھا (۲) تو میں اُسکی جان پر اپنی جان و مال فدا کر دیتا اور (تیری نصرت میں) اپنی طاقت بھر ہرگز کمی نہ کرتا تو شاعر در اصل فدیت نفسہ بنفسی کہنا چاہتا تھا مگر (وزن کے خیال سے بنفسہ کو مقدم کرکے) اپنے مطلب کو اس نے برعکس کر دیا۔

## وللحطيئة

فلما خشيت الهون والعير ممسك	على رغمه ما اثبت الحبل حافره

اراد الحبل حافره فانقلب المعنى

## ومنها المبتور

وهو ان يطول المعنى عن ان يحتمل العروض تمامه فى بيت واحد فيقطعه بالقافية ويتمه فى البيت الثانى مثال ذلك قول عروة بن الورد

فلو كاليوم كان على امرى	ومن لك بالتدبر فى الامور

فهذا البيت ليس قائما بنفسه فى المعنى ولكنه اتى بالبيت الثانى فقال

اذا لملكت عصمة ام وهب	على ما كان من حسك الصدور

فالمعنى فى البيت الاول ناقص فاتمه فى البيت الثانى

**اللغة** - الحسك حركة الحقد والعداوة - **المعنى** اور جیسے حطیئہ کا یہ شعر ہے - یعنی جب مجھے اپنی ذلت کا اندیشہ معلوم ہوا (تو میں نے اسکی طرف سے روگردانی کی) اور واقعہ یہ ہے کہ گدھے کے جبتک ہاتھ پیر رسیوں میں بندھے رہتے ہیں وہ اپنی مجبوری اور ذلت کی حالت پہ باقی رہنے والا ہوتا ہے (یہی حالت ہماری اُسکے ساتھ مقید و پابند ہوکر رہنے میں تھی) تو شاعر کا مقصود اثبت الحبلُ حافرَہ تھا (یعنے حبل کے لام کو ضمہ اور حافر کی رے کو فتحہ دینا چاہتا تھا اور اسی سے مطلب بھی درست ہوتا) مگر اُس نے (وزن کی وجہ سے اوّل کو مفتوح اور ثانی کو مضموم کرکے) مطلب کو منقلب کردیا - اور انھیں عیوب ائتلاف المعنى والوزن میں سے (ایک) مبتور ہے - اور اس سے مراد یہ ہے کہ شعر کا مضمون اسقدر طویل ہوکہ ایک شعر میں پورے مضمون کے تحمل سے وزن قاصر ہو تو شاعر قافیہ پر پہونچکر اُس مضمون کو قطع کردے اور دوسرے شعر میں (جاکر) اُسکو تمام کرے جیسے عروہ ابن ورد کا یہ شعر ہے - (۱) پس اگر آج کے دن کی طرح (اُس روز بھی) میں اپنے امور کا مالک و مختار ہوتا اور (حقیقت تو یہ ہے کہ) ان امور معاملات میں کون تیرے لئے (اُس وقت غور و فکر کرنے کا متکفل تھا - تو یہ شعر تام المعنى نہیں ہے اور بغیر دوسرے شعر کے اسکا مطلب واضح نہیں ہوتا اسلئے دوسرا شعر اسکے بعد کہا - (۲) تو اسوقت میں ام وہب کی عصمت کا مالک ہوتا (یعنی میں اُسکو اپنے قبضہ میں رکھتا اور ہرگز جدا نہ کرتا) باوجودیکہ اُسکے قوم قبیلہ کے سینوں میں ہماری طرف سے آتش عداوت و کینہ روشن تھی تو مطلب پہلے شعر میں ناقص تھا جسکو اُسنے دوسرے شعر میں مکمل کیا

## عیوب ائتلاف المعنی والقافیة

**منها** ان تکون القافیة مستدعاة قد تکلف فی طلبها فاستعمل معنی سائر البیت مثل ما قال ابو تمام الطائی۔

کالظبیة الادماء صافت فارتعت　　　زهر العرار الغض والجثجاثا

فجمیع هذا البیت مبنی علی طلب هذه القافیة والا فلیس فی وصف الظبیة بانها ترتعی الجثجاث کثیر فائدة لانه انما توصف الظبیة بانها ترتعی الجثجاث اذا قصد نعتها باحسن احوالها بان یقال انها تعطو الشجرة لانها حینئذ تکون رافعة راسها وتوصف بان ذعرًا یسیرًا قد لحقها۔

**اللغة**:- الادماء الضاربة الی البیاض وقوله صافت ای اقامت زمان الصیف وهو القیظ اولعبد الربیع والجثجاث نبات۔ **المعنی** مضمون شعری اور قافیہ کی ترکیب سے پیدا ہونیوالے **عیوب**۔ اُن میں سے ایک عیب یہ ہے کہ شعر کا قافیہ تکلف کے ساتھ لایا گیا ہو اور اُسکی شان آمد کی نہیں بلکہ آورد کی ہو اور اُس قافیہ ہی سے سارے شعر کا مضمون وابستہ ہو (غرضکہ مضمون کو تابع قافیہ قرار دیدیا جائے) جیسے ابو تمام نے کہا ہے۔ وہ (محبوبہ) ایسے آہوئے گندمی رنگ کے مثل ہے جس نے سرسبز وشاداب مقام کا چارہ اور گیاہ جثجاث کو چرا ہو۔ تو اُس شعر کا پورا مضمون اسی قافیہ کے لئے لایا گیا ہے (اور شاعر کی کوشش ہے کہ کسی طرح یہ قافیہ نظم ہوجائے چاہے شعر بے معنی ہوجائے) ورنہ ظاہر ہے کہ شاعر نے اُس ہرن کی جو صرف اتنی توصیف کی ہے کہ وہ گیاہ جثجاث کا چرنے والا ہے اسمیں کوئی معنی بہ فائدہ نہیں نظر آتا اسلئے کہ ہرن کی تعریف ترتعی الجثجاث کے ساتھ اُسی وقت اچھی سمجھی جاتی ہے جبکہ تعطو الشجرة وغیرہ کی لفظ استعمال کرکے اُسکی بہترین حالت وہیئت کی حکایت کی جائے کیونکہ ایسے وقت میں (یعنے جبکہ وہ شاخ درخت کی طرف بڑھنے والا ہوگا) اپنی گردن کو ضرور بلند کئے ہوگا جس سے اُسکا حسن بھی نمایاں ہوجائے گا) اور جب ہرن کو معمولی سا دھڑکا پیدا ہوجاتا ہے جس سے وہ متوحش اور گھبرایا سا ہوتا ہے تو وہ منظر بھی قابل دید اور لائق توصیف ہوتا ہے۔

(حاشیہ):
ط۔ ل
خراب السنا قتین من نخبر
دیوان ابی تمام میں زهر العرار
الغض نقل کیا گیا ہے اور اسکے
قبل ولیہ کا شعر دیوان میں یوں
میں اسطرح وارد کیا ہے۔
فتابلت من کل فخطفة
المشا و غیداء تکسی
یارقا و دماثا کالظبیة
الادماء الخ حتی اذ اضر
الخریف روانہ　سافت
بہ ارالکہ وکباثا نیسیرہ
ابو تمام نے الاک اور کباث بوٹیوں
کا ذکر بھی کیا ہے
جو میں مطلع یہ ہے۔
قف بالطلول الدارسات علاثا + صحت حبال الظاعنین
رثاثا مصنف نے جثجاثا
کے حشو ہونے کے متعلق جو تبصرہ
کیا ہے وہ بظاہر درست معلوم
ہوتا ہے اللهم الا ان یقال
انہ قابل لها بین زمانی
الربیع والخریف فانی
بما یلائمهما وابان علی
الحقیقة بان لها مشتی
ومصیف ۱۲ منہ

كما قال الطرماح

مثل ما عاينت مخروفة     نصها ذاعر روع مؤام

فاما بان ترتعي الجثجاث فلا اعرف له معنى فى زيادة الظبية من الحسن لا سيما والجثجاث ليس من المراعي التي توصف بان ما يرتعي يؤثره

ومن عيوب هذا الجنس

ان يؤتى بالقافية لان تكون نظيرة لاخواتها فى السجع لا لان لها فائدة فى معنى البيت كما قال على بن محمد البصري

وسابغة الاذيال زغف مفاضة     تكنفها مني البجاد المخطط

فليس لان يكون هذا البجاد مخططا صنع فى صفة الدروع وتجويد نعتها ولكنه اتى من اجل السجع۔

**اللغة** ۔ المحروفة المكحولة العين والمخروفة من خرفت الثمار اى جناها والخرفية نخلة تاخذها تلتقط رطبها ونص الناقة استخرج اقصى ما عندها من السير والمؤام من ام يؤم اوئاد او ما ما والاوام العطش والزغف والمفاضة من الدرع المحكمة اللينة والبجاد الكساء المخطط المعنى جیسے کہ طرماح نے کہا ہے جسطرح کہ آہو ئے سرگیں چشم دیکھتا ہے جبکہ وہ کسی خوف دلانے والے کی وجہ سے دوڑ رہا ہو اور وہ اسطرح خائف ہو جیسے کوئی پیاسا جانور جو پانی کے قریب آکر خوف کی حالت میں (ادھر ادھر) دیکھتا ہے۔ (تو ایسے ہی اوقات میں ہرن کی توصیف ہنر سمجھی جاتی ہے) لیکن صرف اس طرح تعریف کرنا کہ وہ گیاہ جثجاث کو چرتا ہے تو مجھے اسمیں کوئی ایسی بات نہیں معلوم ہوتی جو ہرن کے حسن کو اچھی طرح ظاہر کرنے والی ہو خصوصاً جبکہ (یہ معلوم ہے کہ) جثجاث ان چراگاہوں میں سے بھی نہیں ہے جن کے متعلق عموماً یہ کہا جاتا ہو کہ ان کا چرنا جانور کیلئے فربہی وغیرہ کے اعتبار سے زیادہ مؤثر و نافع ہوتا ہے۔ (ایسی صورت میں اسطرح کی توصیف سے کیا فائدہ حاصل ہو سکتا ہے) اور اسی قسم کے عیوب میں سے ایک عیب یہ ہے کہ قافیہ کو صرف اس غرض سے لایا جائے کہ وہ سجع میں مثل اپنے ساتھیوں (دیگر قوافی) کے ہو جائے اس سے مضمون شعر کے لئے کوئی فائدہ مد نظر نہو جیسے کہ علی ابن محمد بصری کا شعر ہے۔ اور بڑے دامنوں والی زرہیں جو کہ مستحکم اور نرم و وسیع ہیں ان کو میری دھاری دار چادر نے گھیر لیا یعنی میں نے ان پر سے چادر اوڑھ لی ہے تو زرہوں کی خوبی اور انکے حسن توصیف میں شاعر کی چادر کے دھاری دار ہونے کو کوئی دخل نہیں معلوم ہوتا لیکن (چونکہ قصیدہ طائیہ تھا اسلئے) محض قافیہ کے خیال سے مخطط کی لفظ کو لے آیا۔

لٰه کتاب الصناعتین میں مخروفة بالفاء نقل کیا ہے مخروفہ کے معنی نخل خرما ترشتہ گلستان نخلستان وغیرہ کے ہیں۔ لیکن حرف بقاف لفظ سے ساتھ اس مقام پر معنے کے زیادہ مربوط معلوم ہوتے ہیں۔ شعر کا ترجمہ روایت کتاب کے مطابق کیا گیا ہے۔ کتاب مذکور میں اس شعر کی تفسیر اس طرح کی ہے یعنی انها مذعورة نفسها عينها وعلى جيدها فيبدو للعين محاسنها ۱۲ منه۔ سٰه سابقة الاذيال غلط ہے سابغة الاذيال ہونا چاہیے ۱۲ منه

# ومن هذا الجنس

قول ابی[له] عدی القرشی۔

ووقیت الحتوف من وارث وال وابقاك صالحا رب هود

فلیس نسبة هذا الشاعر الله عز وجل الی انه رب هود باجود من نسبته الی انه رب نوح ولكن القافیة كانت دالیة فاتی بذلك للسجع لا لافادة معنی بما اتی منه

والله اعلم

**اللغة** - قوله ووقیت مبنیا للمجهول ای حفظت والحتوف جمع الحتف وهو الموت ومن تبیین لضمیر الخطاب فی قوله وقیت وهود نبی نسب الیه سورة هود **المعنی** - اور اسی قسم سے ابوعدی قرشی کا شعر ہے - اے (ملک کے) وارث دوالی موت سے تو محفوظ رہ اور ہمیشہ تجھکو پروردگار جناب ہود صحت و سلامتی اور صلاح وفلاح کے ساتھ (دنیا میں) قائم رکھے۔ پس اس شاعر کا خدائے بزرگ و برتر کو رب ہود کہنا اسکے رب نوح کہنے سے کسی طرح بہتر نہیں ہے (یعنی دونوں بے ربط ہونے میں برابر ہیں اسلئے کہ خدا تو رب العالمین ہے کسی خاص مخلوق کے رب ہونے کی اس جگہ کیا خصوصیت البتہ اگر سابق میں جناب ہود کی کسی خصوصیت کا ذکر کرتا تو تخصیص بے محل نہ ہوتی مگر اس نے ایسا نہیں کیا) بلکہ قافیہ چونکہ دالیہ تھا اسلئے محض قافیہ کی خانہ پری کے خیال سے ہود کہدیا اس لفظ سے کسی مطلب و مضمون کا افادہ نہیں ہوا - واضح ہو کہ بالخصوص قافیہ کا حشو ہونا کلام کا بدترین عیب ہے اور شاعر کے عاجز و بے ملکہ ہونے کی دلیل ہے - ابوعدی قرشی کی طرح سید حمیری نے بھی قافیہ میں حشو و استدعاء کا ارتکاب کیا ہے ان کے نونیہ قصیدہ کے یہ دو شعر ایسے ہیں جنکے قافیے بالکل حشو و قلق ہیں - اقسم بالفجر والعشر + وو تر ورب لقمان - رب لقمان اس جگہ قلق و رکیک ہونے میں رب ہود سے کم نہیں ہے۔

له ابوعدی قرشی کے اس شعر کی طرح ابن الجارودی کے دوسرے شعر میں قافیہ بھی بالکل حشو اور غیر معتبر ہے حالانکہ مضمون نہایت لطیف و عمدہ ہے ... حسن کیسا یا بہتا ہے - اسکا شعر ہے ... وباشکلہ ... وقبلتها ... صرف خانہ پری کی ہے اور اسی کی ... مضمون ... نظم کیا ہے ... الدسکر وکیف یعود ... ینبوع ... ۱۲ منہ

پھر دو شعر کے بعد کہا محمد وابن ابی طالب ÷ والوتر رب العزۃ الباقی- آمیں اِنی کاقانیہ
حشو اور ضعیف المبانی ہے ÷÷÷ ÷ ھذا آخر ما الیسر اللہ تعالیٰ لھذا العبد المذنب

المنتاب فی شرح ھذا الکتاب المستطاب وھو الموفق بالحق والملھم

بالصواب ؁ آخر دعونا ان الحمد للہ الخالق الوھاب و الصلوٰۃ

والسلام علیٰ خیر من اوتی الحکمۃ وفصل الخطاب محمد

و آلہ الذین ھم لمدینۃ علمہ الابواب وکلھم

تراجم وحی اللہ ومنون کلماتہ وعندھم

شرح ام الکتاب صلواۃ دائمۃ

خالدۃ من اول الدھر

الی یوم المآب



